# کپاس کی کاشت

مصنفہ بابو رام پرشاد صاحب سب جج ڈسٹرکٹ جھجر

تصحیح گوالیار گورنمنٹ اگریکلچرل ڈپلومسٹ آف سی ایس لنڈن

باہتمام تمام لالہ کاشی رام صاحب

کاشی رام پریس لمیٹڈ لاہور میں چھپکر شائع ہوئی

قیمت مجلد تین روپیہ محصولڈاک تین آنہ علاوہ ہے

بار اول (۱۰۰۰) جلد

# فہرست مضامین کتاب ہذا





ليفتيننٹ جنرل هز هائنيس مهاراجه مادهو راؤ سنديه عاليجاه بهادر
جي - سي - ايس - آي * جي - سي - وي - او * جي - بي - اي *
اے - ڈي - سي * ايل ايل - ڈي وغيره وغيره

ॐ




॥ कृषेरन्यतमो धर्मो न लभ्यं कृषितोऽन्यतः

॥ न सुखं कृषितोऽन्यत्र यदि धर्मेण कर्षति

پراشر اسمرتی کا قول ہی کہ کھیتی میں جو فائدے ہیں وہ کھیتی چھوڑ کر اور کسی میں نہیں ہیں۔ اور دوسرے دھندوں میں ایسا آرام بھی نہیں ہے۔ بس غرضکہ بزرگان سلف دنیا میں سب سے بہترین اور اشرف ترین روزگار کھیتی کو قرار دیتے ہیں اور اس میں مطلق شک بھی نہیں ہے۔

صاحبان! آپ سب لوگ اس بات سے بخوبی واقف ہیں کہ جسم چاہے سونے چاندی کے زیوروں سے لدا۔ کوٹ پتلون سے سجا۔ اور عطر یا تیل سے معطر کیوں نہ ہو لیکن اگر اسکو خوراک نہ ملے تو سب سج دھج بیکار ہے کیونکہ بلا خوراک زندگی دشوار ہے۔ پھر خوراک حاصل کرنیکے لئے اور اسکے بعد پوشاک حاصل کرنیکے لئے زراعت ہی ایک ذریعہ ہے۔ یہانکے بزرگوں کا یہہ قول کہ

اُتم کھیتی مدھم بیوپار    نکھد چاکری بھیک ندان

آب زر سے لکھنے کے قابل ہے مگر ہمکو سخت افسوس ہے کہ ہم اس مشہور مقولہ اور سچی ہدایت نامہ کے بالکل برعکس چلتے ہیں۔ اسمیں شک نہیں کہ ہم کھیتی کو تو اُتم سمجھتے ہیں مگر

اوسکو شریف پیشہ قرار نہیں دیتے یہی وجہ ہماری بربادی۔ تنزلی۔ اور بیشمار مصیبتوں کی ہے۔ زمانہ جانتا ہے کہ ہندوستان ایک زرعی ملک ہے۔ یہاں کے تین چوتھائی سے زیادہ باشندوں کی بسر اوقات کا ذریعہ صرف زراعت ہے یعنی ہند کی (۳۲) کروڑ آبادی میں (۲۴) کروڑ (۸۰) لاکھ زراعت پیشہ ہیں۔ زراعت ہی پر ہماری روزانہ خوراک کے حصول کا دار و مدار ہے اور اسی سے ہماری باہمی ترقی کا انحصار ہے۔ دنیا میں تجارت صنعت اور حرفت کے جتنے کام ہیں اون سب کا اصل اصول کھیتی ہی ہے۔

یورپ و امریکہ وغیرہ ممالک میں تعلیم یافتہ لوگ زراعت کے ذریعہ ہی دن بدن ترقی کر کے بیشمار دولت پیدا کر رہے ہیں لیکن ہم لوگوں کی حالت کھیتی کے معاملات میں بہت ہی افسوسناک ہے۔

دنیا مانتی ہے کہ سرزمین ہند ایک سرسبز و شاداب خطہ ہے اور یہ خصوصیت اوسکو جنت نشان کا خطاب دلوائے ہوئے ہے اس ہی وجہ سے دوسرے ملک والے ہندوستان کو سونے کی کان کہتے ہیں۔ مگر ہماری جہالت غفلت۔ لاپروائی نے اس کان کو لوہے کی کان کیا بلکہ پتھر کی کان سے بھی بدتر بنا رکھا ہے۔ بکھرے ہوئے موتیوں کی ڈھیری۔ ہند کی ڈگمگاتی کشتی کو پار لگانا زراعت کی ترقی پر ممکن ہے۔

تھوڑی دیر کے لئے اگر ہم یورپین ممالک کے زرعی عروج کو معلوم کرنیکی کوشش کریں تو پتہ چلیگا کہ وہ لوگ کسقدر تیزی مستعدی عقلمندی سے زراعت کی بڑی ترقی پر پہونچ گئے اور پہونچ رہے ہیں۔ ہندوستانی کاشتکار کے مقابلہ میں ایک انگریز کم از کم چار گنا اور امریکہ کا کاشتکار آٹھ گنا کام کرسکتا ہے۔ اسکا خاص سبب یہ ہی ہے کہ ہر دو موخرالذکر طاقتور گھوڑوں اور لیبر اوقات کلوں کی زبردست طاقت کو کاشتکاری میں صرف کرتے ہیں۔ مگر ہندوستانی کاشتکار صرف اپنی جسمانی

طاقت کو جو اوسکو غذا کے مطابق ہوتی ہے قلبہ رانی میں لگاتا ہے یا زیادہ سے زیادہ ایک جوڑی بیل کی طاقت خرچ کر دیتا ہے جو گھوڑوں کی طاقت سے بہرحال کم ہوتی ہے۔ زراعتی دنیا میں اگر کسی ملک کی ترقی کا آفتاب نصف النہار پر ہے تو وہ امریکہ ہے جہاں علم زراعت کے متعلق دلچسپ اور مفید تحقیقاتوں کا سلسلہ جاری ہو گیا ہے گو انگلستان۔ جرمنی۔ فرانس۔ اور دیگر یورپین ممالک نے بھی بجائے خود فن زراعت میں بہت ترقی کی ہے لیکن امریکہ کی زراعتی برتری اور عظمت کے سامنے یہ سب سر تسلیم خم کرتے ہیں۔

امریکہ کے کاشتکاروں کی زندگی کا مطالعہ کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ وہاں کے کاشتکار آزاد۔ متمول۔ باعزت اور شاہانہ زندگی بسر کرتے ہیں وہ ایسے گھروں میں رہتے ہیں جہاں ہر طرح کے آرام و آسایش کے سامان مہیا ہیں وہ انواع اقسام کی پوشاکوں سے مکلف چار و ناطرف موٹروں میں بیٹھے ہوئے پھرتے رہتے ہیں۔ اون کی عورتیں بال بچے تمام سبھاؤں۔ تھیٹروں۔ اور کھیلوں میں شریک ہوتے ہیں۔ خیر یہ باتیں تو اونکی طرز رہائش اور طرز زندگی کی ہوئیں مگر وہ خاص باتیں جن پر ان تمام تماشوں اور عیش پسند۔ اور آرام طلب زندگی کا دارومدار ہے بہت عجیب و غریب ہیں اور یکدم استعجاب میں ڈالنے والی ہیں ہندوستانی کسان متعجب ہوگا جب وہ ایک امریکن کاشتکار کو ایک خوشنما گھوڑے سے پر بیٹھا ہوا ٹہلتا پھرتا دیکھیگا۔ مگر واقعی اوس گھوڑے سے بطور تفریح ہل چلاتا ہے۔ اگر امریکن کاشتکار کو اپنے کھیت میں پانی دینے کی ضرورت ہوتی ہے تو صرف ایک بٹن کے دبانے سے بجلی کی طاقت اپنے آپ ایک بڑی صنعت کے تعمیر شدہ کنوئیں سے پانی کھیتوں میں حسب ضرورت ڈالدیتی ہے اوسے کسی مزید وقت اور مزید کام کی ضرورت نہیں ہے۔ اگر اوسے فصل کاٹنے

اور بنید نے کی ضرورت ہے تو ایک مشین ہزاروں آدمیوں کا کام ایک دو آدمی کی مدد سے کر ڈالتی ہے۔ کاش بیوقت بادل آئے اور اندیشہ پانی برسنے کا نقص کے لگ جانے کا ہو تو بڑی بڑی لمبی توپوں سے آسمان کی طرف گولے برسا دیئے جاتے ہیں جس سے بادل پھٹ کر ادہر ادہر چلے جاتے ہیں۔ اگر بوجہ سخت سردی یا پالا پڑنے کا اندیشہ ہوا تو اون کے پاس ایسے آلے موجود ہیں جن سے وہ کھیت کے آس پاس گرمی پہونچا کر کھیت کو پالا پڑنے سے روک سکتے ہیں جب ہندوستانی کسان پالا۔ پانی کی کمی۔ کیڑوں کے سبب فصل مارے جانے پر تقدیر کو الزام دیکر سال بھر کے لئے رو پیٹ کر مایوس ہو بیٹھ جاتا ہے تب ولایتی کسان مایوسی کو بہت دور پھینک کر بعد ہو سکا اپنے نقصان کو پورا کر سکنے کے لئے سائنٹفک ڈھنگ اختیار کر کے آفات آسمانی کو زیر کر کے بڑی ہنسی خوشی سے سال بھر اس چین کی بنسی بجاتا ہے۔ گورنمنٹ امریکہ کو صرف صیغہ زراعت سے سنہ ۱۹۱۰ء میں ایک کھرب تین ارب پچیس کروڑ بارہ لاکھ ستر ہزار روپیہ کی آمدنی ہوئی۔ امریکہ کی یہ غضب کی آمدنی دنیا والوں کو چکا چوند میں ڈالدیتی ہے۔ بمقابلہ اسکے ہندوستانی کاشتکار عمر بھر سخت جد و جہد۔ سعی اور محنت سے دوسروں کے لئے حوائج زندگانی بہم پہونچانے میں مصروف رہتا ہے ہل چلاتے چلاتے اوسکے ہاتھ تھک جاتے ہیں اور کھیت سے گھر اور گھر سے کھیت پر آتے جاتے اوسکے تلوے گھس جاتے ہیں مگر اس دوڑ دھوپ سے اسکے حصے میں کیا آتا ہے وہی ڈھاک کے تین پات یعنی کل کا سوغات۔ اوسکی اس شبانہ روزی شاقہ محنت کی کوئی قدر نہیں۔ حالانکہ جو گروہ مخلوق خدا کے لئے غلہ اور تمام دیگر ضروری چیزیں پیدا کرتا ہے اور جو لوگوں کی بقائے حیات کا باعث ہے اوسکی دقعت و عزت دنیا میں ہر طبقہ و فرقہ سے زیادہ ہونی چاہیئے لیکن حقیقت میں قدر اوسکی ہوتی ہے جو اپنی آپ قدر کرتے ہیں

سستی اور جہالت کی وجہ سے ہمارے کسانوں کو پھونس کی جھونپڑیاں۔ پھٹے پرانے کپڑے۔ ایک وقت کھانے کے لئے خوراک۔ گندے سڑے ہوئے مکان۔ ٹوٹی ہوئی چارپائیاں نصیب ہوتی ہیں۔ مگر مایوسی کی کوئی وجہ نہیں ہے۔ یورپ اور امریکہ کے باشندگان نے یہ ترقی انیسویں صدی میں ہی کی ہے ویسی ہی ہم بھی بیسویں صدی میں ترقی کر سکتے ہیں۔

افسوس ہے اس ملک کے بڑے بڑے زمینداران بھی کلوں کا استعمال نہیں کرتے آج ہندوستان میں ڈیڑھ سو برس سے قحط بُری طرح پیچھا کر رہا ہے ہند کے ہزاروں لاکھوں آدمی بھوک کی تکلیف سے مر رہے ہیں اسلئے زراعت کو سدھارنے کی بڑی ضرورت ہے۔ ہمارے کسان غریب ضرور ہیں لیکن بڑے بڑے زمیندار اور تعلقدار غریب نہیں ہیں۔ وہ کلیں خرید کر سکتے ہیں اور ان سے فائدہ اوٹھا سکتے ہیں لیکن انھیں دوسرے کی پرواہ نہیں مرتے یا جئے وہ اپنی مالگذاری چھڑا ادا کر کے اور آرام سے پاؤں پسار کر سو رہیں گے۔ اے کسانو! اے زمیندارو!! اے تعلقدارو!!! دنیا ہی جنت ہے اور دنیا ہی دوزخ ہے۔ اسکو جنت کدہ بنانا ہمارے ہی ہاتھ ہے جب تمھیں دنیا سے نفرت ہے تو کسی غار کی راہ لو ورنہ سخت کوشش کرو۔ کلوں سے کام لینا سیکھو پھر دیکھو تمھارے کیسے دن پھرتے ہیں۔

ہند میں قریب قریب سب زراعتی کام ہاتھ سے کئے جاتے ہیں مگر مغربی ملکوں میں جہاں سینچنے کی کلیں ہیں وہاں ہل چلانے۔ سہاگہ پھیرنے۔ کھاد بکھیرنے بیج بونے۔ کھیت کو نہلانے۔ فصل کاٹنے اوسے پولوں میں باندھنے اوس دانہ نکالنے وغیرہ وغیرہ کی الگ الگ کلیں ہیں جو گھوڑوں سے کھینچی جاتی ہیں یا بھاپ یا بجلی کی طاقت سے چلتی ہیں۔ ایسی کلیں بھی ہیں جو ایک ہی وقت کل چلاتے۔ سہاگہ پھیرتے اور بیج بوتے۔ امریکہ میں تو ہاتھوں سے

کوئی کام نہیں کیا جاتا کیونکہ وہاں ہر ایک کام کے لئے کلیں موجود ہیں کلوں میں
برکت ہے۔ ہاتھوں سے کام کرنے میں جہاں مُہرین لگتی ہوں وہاں کلوں
سے کام کرنے میں روپئے لگتے ہیں۔ کلوں کی برکت سے امریکن کاشتکار
بہت بڑے عیش و آرام کی زندگی بسر کرتا ہے۔ امریکہ میں ایک چھوٹی سی کتاب
چھپی ہے جس میں مصنف نے باشندگان امریکہ کی حیرت انگیز کسانی ترقیوں کا
ذکر کیا ہے۔ اوس میں لکھا ہے کہ

"جب ہم دو انجنوں سے جو پچاس گھوڑے کی طاقت رکھتے ہیں تھوڑی
دیر میں ہی سیکڑوں ایکڑ میں ہل چلا کر بیج بو دیتے ہیں اس حالت میں ہماری
پیداوار کا روس۔ جرمنی۔ آسٹریا۔ مصر۔ انگلنڈ وغیرہ ممالک کیا برابری کر سکتے
ہیں"

"داوی حسین جس کوٹ میں (۱۲) مربع میل کا ایک کھیت ہے۔ یہ سب کھیت کلوں
سے بویا جاتا ہے اور کلوں سے ہی کاٹ کر اور صاف ہو کر بوریوں میں بھر جاتا
ہے۔ اس کام میں کلوں کی وجہ سے اتنی جلدی ہوتی ہے کہ ایک منٹ میں
تین بوریاں بھر کر روانگی کے لائق ہو جاتی ہیں"

ان تمام باتوں کے اظہار سے مطلب یہ ہے کہ ہم بھی رفتہ رفتہ کوشش سے
وہی ترقی کر سکتے ہیں جو اسوقت امریکہ میں ہو رہی ہے۔

ہند میں کاشتکاری کی سدہار کے لئے جو کوشش آجکل **مغربی عالموں**
کی مہربانی اور پیاری گورنمنٹ کی امداد سے ہو رہی ہے اوس میں دو باتیں
مقدم ہیں۔ ایک تو نیا ولی کھادوں کا استعمال۔ اور دوسرے نئے
اوزاروں کا استعمال محکمہ زراعت کی جانب سے جہاں جہاں زراعتی فارم
قایم کئے گئے ہیں وہاں پر انہیں دو باتوں کی طرف خاص طور پر توجہ کی گئی ہے

نئی قسم کے اوزاروں کو استعمال میں لانے سے جو کام پرانے اوزاروں سے
دنوں میں ہوتا تھا وہ اب گھنٹوں میں ہوجاتا ہے۔ بار بار قحطوں کے
پڑنے۔ چارہ کی کمی وغیرہ سے کھیتی کے کام آنیوالے جانوروں کی طاقت
کم ہی نہیں ہوگئی بلکہ اون کی تعداد بھی دن بدن کم ہوتی جاتی ہے۔
اور قیمت بھی بڑھتی جاتی ہے۔ ایسی حالت میں ولایتی کلوں سے اس
کام کو بہت فائدہ پہونچ سکتا ہے۔
ایک بات اور قابل غور ہے وہ یہ کہ اگر ہم اپنے یہاں کی کھیتی کی تواریخ دیکھیں
تو ہمیں یہ بات اچھی طرح سے معلوم ہوجائیگی کہ پہلے کی بہ نسبت پیداوار اب زیادہ
ہونے لگی ہے۔ لیکن ساتھ ہی ساتھ اناج اور جنسوں کا بھاؤ دن بدن تیز
ہوتا جاتا ہے آبادی کی زیادتی کے ساتھ ساتھ اناج اور جنس کی کھپت بھی
زیادہ ہوتی جاتی ہے اور اناج اور جنسوں کا غیر ملکوں سے بیوپار بھی خوب
زیادہ ہونے لگا ہے اسلئے اب اس بات کی بڑی ضرورت ہے کہ موجودہ
پیداوار کو بہت ترقی دیجائے۔ زیادہ پیداوار بڑھانے کے لئے کم وقت
میں زیادہ کام ہونے کی ضرورت ہے کم وقت میں زیادہ کام تب ہی ہوسکتا
ہے جب نئے اوزاروں کا استعمال کیا جائے۔ یورپ میں بھی اپنے ملک
کے موافق ہی زمانہ سابق میں کھیتی کا کام ہوتا تھا۔ اپنے ملک کے موافق
ہی لکڑی کا ہل وہاں کام میں لایا جاتا تھا لیکن ابھی بہت زمانہ نہیں ہوا۔
قریب (۸۰) سال میں ہی اونھوں نے اپنے اوزاروں کو بدلکر نئی صورت
اختیار کرلی۔ لکڑی کے بجائے لوہے کے ہلوں کا استعمال شروع کردیا۔
اور اس تبدیلی سے اونھوں نے بڑا زبردست فائدہ اوٹھایا جسطرح ہمارے
یہاں بیل اور بھینسوں سے ہل جوتا جاتا ہے اوسی طرح یورپ اور امریکہ میں

گھوڑوں اور خچروں سے کام لیا جاتا ہے۔ لیکن نئے ہلوں کی ایجاد نے اون کی بجائے بھاپ کی طاقت سے ہل چلانے کی ترکیب نکالی اور جو کام کئی دنوں میں گھوڑوں اور خچروں سے ہوتا تھا وہی کام بھاپ کے ذریعہ چلنے والے ہلوں نے گھنٹوں میں کر دکھایا۔ کاشتکاری کے ان نئی حکمتکاروں نے جہاں دُنیا کو تعجب میں ڈال دیا ہے وہاں کاشتکاری کے کاموں میں بھی بڑی آسانی پیدا کردی ہے۔ انگریزی میں ایک مقولہ ہے " ضرورت ایجاد کی ماں ہے "

انسانی آبادی کی دن بدن زیادتی کی وجہ سے گرانی دن بدن بڑھتی جاتی ہے اِس گرانی کو دُور کرنے کے لئے ہر قسم کی زیادہ اناج اور جنس کا پیدا کرنا بھی ضروری ہوگیا ہے اسلئے پیداوار بڑھانے کے لئے نئی ایجادوں کا کرنا اور اون کو استعمال میں لانے کی جب تک کوشش نہ کیجائے گی تب تک کاشتکاری کے کام میں ویسی کامیابی حاصل نہیں ہوسکتی جیسے دوسرے یورپ کے ممالک کر کے دکھارہے ہیں۔

ہندوستان کی موجودہ حالت سے جو لوگ واقف ہیں وہ اس امر کا بخوبی اندازہ لگا سکتے ہیں کہ ہندوستان کا غریب کاشتکار کسقدر حاجتمند اور مفلوک الحال ہے۔ دیگر ممالک کے باشندوں کا محض یہ خیال ہی خیال ہے کہ ہندوستان ایک زرخیز اور دولتمند ملک ہے اور یہاں کے باشندے خوشحال اور زندہ دار ہیں مگر باستثناء چند کے معمولاً کاشتکاروں کی عزیز زندگی کو ایک مرتبہ سرسری طور پر مطالعہ کیا جائے تو رونگٹے کھڑے ہوں گے اون کی زندگی بڑی عبرتناک ہے اونکو کسی دن چین سے سونا نصیب نہیں ہوتا ہے اور نہ پیٹ بھر کر کھانا میسر آتا ہے اور نہ تن پر کپڑا۔ بھلے آدمی اِن کو اپنے

پاس تک بٹھانیکے روادار نہیں۔ دہقانی اور گنوار یہہ دو لفظ ہیں جنسے زمیندار وکاشتکار کی تواضع وتکریم کیجاتی ہے۔ تعجب ہے کہ جو لوگ فی نفسہٖ ہندوستان کے مایۂ ناز ہیں اون کی یہاں یہہ حالت ہے۔
مگر یہہ ناگوار کیفیت کیوں ہے۔ یہہ تاریکی کیوں چھائی ہوئی ہے۔ زمینداروں کو کوئی کیوں نہیں پوچھتا۔ ان سوالات پر عمیق نظر ڈالنے کی ضرورت ہے۔ آجکل جد وجہد وکشمکش کا زمانہ ہے۔ کوئی جماعت۔ کوئی گروہ۔ اور حتی کہ کوئی سلطنت ترقی نہیں کرسکتی جب تک وہ ضروریات زمانہ کو ملحوظ رکھکر جدید اختراعات اور مصنوعات کو اپنے ملک میں رائج نہ کرے مگر یہہ سب باتیں محتاج تعلیم ہیں۔ جاہل بیوقوف۔ نادان۔ کودن زمیندار یہہ نہیں جانتے کہ ان کی ہستی کیسی قیمتی اور کارآمد ہے۔ وہ منھہ میں زبان رکھتے ہیں مگر بے زبان مویشیوں کی صحبت سے بے زبان بنتے ہوئے ہیں اون کی آواز ایک بیل یا گائے کے ڈکرانے سے زیادہ نہیں سمجھی جاتی۔
عالیجناب سر جارج ایلیٹ لفٹنٹ گورنر بہادر جنہوں نے ہندوستان کے کاشتکاروں کی زندگی کا بخوبی مطالعہ کیا ہے۔ ایک جگہہ بیان فرماتے ہیں کہ "اس بدقسمت ملک کے آدہے سے زیادہ کاشتکاروں کو دن بھر میں ایک دفعہ بھی پیٹ بھر کر روٹی نصیب نہیں ہوتی اور اس جماعت کے قریباً پانچ کروڑ گھر تین آنہ روزانہ آمدنی پر اپنی زندگی بسر کررہے ہیں۔ ایک گھر قریباً پانچ آدمی کا شمار ہوتا ہے"
اسکی تائید دنیا کے زراعت پیشہ کی سالانہ اوسط آمدنی کا حساب لگانے سے بھی ہوتی ہے۔
اور وہ اسطرح ہے۔

(ملاحظہ ہو صفحہ (۱۰)

## سالانہ اوسط آمدنی فی کاشتکار

| | | | |
|---|---|---|---|
| آسٹریلیا و انگلستان ......... | ۴۰۰ روپیہ اور اس سے زیادہ | | |
| امریکہ ............ | 250 | ایضاً | ایضاً |
| فرانس ............ | ۲۲۵ | " | " |
| جرمنی ............ | ۱۷۵ | " | " |
| روس ............ | ۱۰۰ | " | " |
| روم ............ | ۴۰ | " | " |
| غریب ہندوستان ......... | ۱۶ روپیہ صرف | | |

مذکورہ بالا اعداد کے ملاحظہ سے معلوم ہوگا کہ اسوقت ہند کی کاشتکاری کس گری ہوئی اور افسوسناک حالت میں ہے۔ اسوقت کھیت سے جو کچھ پیداوار ملجاتی ہے سو کاشتکاروں کی اچھی توجہ سے نہیں بلکہ زمین۔ پانی اور ہوا کی مہربانی سے وے فائدہ اٹھا رہے ہیں۔

یہ بات مشہور ہے کہ ہندوستان کی زمین سونے سے بھری پڑی ہے سو اس مقولہ کا مطلب یہ ہے کہ یہاں کی زمین ایسی اوپجاؤ ہے۔ کہ تھوڑی محنت سے فائدہ زیادہ دیتی ہے۔ یہاں کی مٹی کے بارے میں انگلنڈ۔ فرانس۔ فلینڈرس۔ ہالینڈ۔ مصر اور روس وغیرہ غیر ممالک کے عالمانِ زراعت نے جی کھولکر بڑائی کی ہے۔ حال میں ایک صاحب امریکہ سے بطور سیاحت ہندوستان میں آئے اور پنجاب کے ایک محکمہ زراعت کے اعلیٰ افسر سے دورانِ تقریر میں فرمانے لگے کہ اگر ہندوستان کے موافق امریکہ میں کسان لوگ کاشت کریں تو انھیں کپاس کی فصل سے بیج کے دام بھی وصول نہ ہوں۔ آپ نے یہہ بھی فرمایا کہ یہاں کی زمین بہت اچھی

ہے جو باوجود ایسی ردی کاشت کے عمدہ پیداوار دیدیتی ہے۔ اگر ایسی عمدہ زمینیں اون کے پاس ہوتیں تو وہ لکھ پتی اور کروڑ پتی ہو جاتے
سچ مچ انسانوں اور حیوانوں کی بقائے حیات کے لئے جن جن چیزوں کی ضرورت ہے وہ سب یہاں کی زمین دیتی تھی اور دے رہی ہے اور دینے کے لائق ہے۔ یہاں کی زمین کے ساتھ اگر پورے طور پر کوشش کیجائے تو دوسرے ملکوں سے کہیں بڑھکر پیداوار مل سکے۔ دُنیا بھر میں ایسی کوئی جگہہ نہیں ہے کہ اُسکے آگے اِس مُلک کو کھیتی باڑی میں اپنا سر نیچے کرنا پڑا ہو۔ زمانہ کی کچھ ایسی تبدیلی ہوئی کہ اِس مُلک کی کھیتی جاہل کاشتکاروں کے ہاتھ میں چلی گئی اور وہ علم زراعت (Science of agriculture) کے موافق کھیتی کرنا بھول گئے۔ ادہر جین۔ بودہ وغیرہ مذہبوں نے کھیتی۔ بیوپار۔ صنعت و حرفت کا ستیاناس کردیا۔ بودہ اور جینی لوگ "اہنسا" (عدم آزاری) کے پیرو تھے۔ ایک وقت تھا جب جینی لوگ جھاڑوں سے سڑکوں کو صاف کرکے چلتے تھے تاکہ کوئی کیڑا اون کے پائوں کے نیچے دب کر نہ مرجائے۔ یہہ خیال یہاں تک بڑھا کہ کھیتی کو بھی ممنوع سمجھنے لگے۔ منوسمرتی کے پیچھے سے بنائے ہوئے اشلوکوں میں بار بار لکھا گیا ہے کہ کھیتی بری ہے۔ کسی بھلے آدمی کو۔ کسی برہمن کشتری کو کھیتی نہیں کرنی چاہئے۔ کیونکہ کدال اور ہل وغیرہ میں جو تیز دہار کا لوہا لگا ہوتا ہے وہ زمین پر بسنے والے کیڑوں کو ہلاک کردیتا ہے۔ اسوجہ سے کاشتکار کو قصائی اور پاپی سمجھا گیا اور یہہ نفرت یہاں تک بڑہی کہ وید (حکیم) بیوپاری سود خور۔ بھینس۔ بکری وغیرہ کا روزگار کرنے والا۔ تیر انداز۔ فنِ جنگ سکھانیوالا۔ درختوں کا لگانے والا۔ اور گوالا بھی پاپی سمجھے جانے لگے

ایسی حالت میں جب کسان - مویشی پالنے والے - بیوپاری وغیرہ پیشے کے لوگ
نفرت کی نظر سے دیکھے جانے لگے تو کھیتی کے کاموں میں کیونکر ترقی ہو سکتی
تھی - ان حالات میں مفلسی - پست ہمتی - غلامی کی دلدل میں ہندوستانی
کاشتکار کو بہت جلد پڑنا ہی پڑا -

ایسے کلاموں کے لکھنے والوں سے اگر یہہ کہا جائے کہ تم اناج نہ کھایا کرو - یا
کپڑے نہ پہنا کرو - اگر کسانی - مویشیوں کا پالنا - اور بیوپار کی بنا تم زندہ رہ سکتے
ہو تو زندہ رہکر بتاؤ - جاہلوں کی ایسی تعلیم نے ہند کے کسان کی یہہ خراب حالت
کر دی ہے اور زرخیز ہندوستان میں مفلسی کا جھنڈا گاڑ رکھا ہے - اب وقت
ہے کہ ہم ایسی مجہول تعلیم سے دور رہتے ہوئے - عالم - دولتمند - طاقتور اور صاحب
تدبر بنیں - سوامی شنکر آچاریہ نے سچ کہا ہے کہ اس دنیا میں دولت سے
ہی سب کام ہوتے ہیں اسلئے اوسکے حصول کے لئے جائز طریقوں سے سخت
محنت اور توجہ کرنا چاہیے - عالموں کا قول ہے -

उद्योगिनं पुरुष सिंह मुपैति लक्ष्मी
दैवहि दैव मिति का पुरुषा वदन्ति ॥

دولت صرف محنتی اور شیر دل شخص کے پاس ہی آتی ہے - سست لوگ خالی تقدیر
تقدیر چلایا کرتے ہیں -

दैवं निहत्य कुरु पौरुष मात्म शक्त्या ।
यत्ने कृते यदि न सिध्यति को ऽत्र दोषः ॥

تقدیر کو ہٹا کر صرف اپنی طاقت پر کھڑے ہو - اور تدبیر کرو - تدبیر کر کے
بھی اگر کامیابی نہ ہوئی تو اس میں کوئی عیب نہیں ہے - (لیکن تدبیر کر کے
کچھ کامیابی نہ ہو ایسا تو کبھی ہوا نہ ہوگا)

योजनानां सहस्रन्तु शनैर्गच्छेत् पिपीलिका
अगच्छन्वै नतेयोऽपि पदमेकं नगच्छति ॥

آہستہ آہستہ چلکر چیونٹی بھی ہزار یوجن[1] چلی جا سکتی ہے لیکن جو چلتا ہی نہیں وہ ایک قدم بھی نہیں جا سکتا۔

नदैव मिति सचिन्त्यत्यजेदुद्योग मात्मनः ।
अनुद्यमेन कस्तैलं तिलेभ्यः प्राप्तुमर्हति ॥

تقدیر کے بھروسے پر سب کام چھوڑ کر بیٹھ رہنا ٹھیک نہیں کیونکہ تل سے بھی بغیر محنت تیل نہیں نکلتا۔

यथा ह्येकेन चक्रेण न रथस्य गति र्भवेत् ।
एवं पुरुषकारेण विनादैवं न सिध्यति ॥

ایک پہیہ سے جیسے گاڑی نہیں چلتی ہے ویسے ہی تدبیر اور محنت کے بغیر تقدیر بھی سیدھی نہیں ہوتی۔

विहाय पौरुषं योहि दैव मेकमवलम्बते ।
प्रसाद सिंहवत्तस्य मूर्ध्नि तिष्ठन्ति वायसाः ॥

تدبیر اور محنت کو چھوڑ کر جو صرف تقدیر کا سہارا لیتا ہے۔ محل کی چھت پر شیر کی تصویر کے موافق اوسکے سر پر بھی کوّے بیٹھا کرتے ہیں۔

---

[1] ایک یوجن قریب آٹھ میل کے ہوتا ہے۔

उद्यमं साहसं धैर्य्यं बुद्धिः शक्तिः पराक्रमः।

षडेते यत्र बर्तन्ते तत्र देवः सहायकृत्॥

کوشش ہمت۔ استقلال عقل۔ طاقت۔ اور تدبیر۔ جہاں یہہ چھ صفات موجود رہتی ہیں وہیں دیوتا مدد کرتے ہیں (یعنی تقدیر کام دیتی ہے)

यथा मृत्पिण्डतः कर्ता कुरुते यद् यदिच्छति।

एव मात्मकृतं कर्म मानवः प्रतिपद्यते॥

کمہار جسطرح مٹی کے گولہ سے جیسی چیز چاہے وہ چیز تیار کر لیتا ہے ویسے ہی انسان بھی محنت اور کام کرنے سے اپنی خواہش کے موافق فائدہ اٹھا سکتا ہے

उद्यमेन हि सिध्यन्ति कार्य्याणि न मनोरथैः।

नहि सुप्तस्य सिंहस्य प्रविशन्ति मुखे मृगाः॥

تدبیر اور محنت سے ہی کسی کام میں کامیابی ہوتی ہے۔ من کے لڈو کھانے سے کچھ نہیں ہوتا۔ سوتے ہوئے شیر کے منہ میں ہرن خود نہیں ہو جاتے۔ اور یہہ بھی سچ کیونکہ محنت سے راحت ہے۔ راحت خود کوئی چیز نہیں ہے بلکہ محنت کا نتیجہ ہے۔ جو محنت نہیں کرتے اون کو راحت کبھی میسر نہیں ہو سکتی ہے۔

مسٹر ہنری ملر جو ملک امریکہ میں شاہ اراضی کہلاتا ہے اپنے وطن ڈرنم برگ (انگلستان) سے جس وقت امریکہ گیا ہے تو اوسکے پاس کھانے تک کو نہیں تھا لیکن صرف اپنی محنت اور تدبیر کی بے انتہا طاقت سے

اوسکے پاس اسوقت (۴۰۰) لاکھ (۸) ہزار ایکڑ زرعی ملکیت ہی جسکی سالانہ
آمدنی اوسسے بارہ کروڑ روپیہ ہوتی ہے اسلیئے بلاشبہ یہہ پختہ یقین رکھنا چاہیئے
کہ محنت پوری کامیابی کی ایک یقینی کنجی ہے۔

اِسلیئے ہندوستانی کاشتکار جسکے پاس کلیں نہیں ہیں جو نئی ایجادوں
سے فائدہ نہیں اوٹھاتا۔ جو اون طریقوں سے کام لے رہا ہے جنھیں اوسکے
بزرگوں نے ہزاروں برس پہلے لیا تھا جو غیر ترقی پسند Conservative اور
بے ہمت اور سست ہی اور جو علم زراعت Agricultural Science
سے بالکل بے بہرہ ہے۔ وہ اکل محنت اور تدبیر کے بغیر ولایتی کسانوں کا
مقابلہ کبھی نہیں کرسکتا۔ لیکن مایوس ہونے کا وقت نہیں ہے۔ تمام طرح
کی مشکلات انسان ہی محنت اور کوشش سے دور کرتا ہے۔ بڑے کام ایک دن
میں پورے نہیں ہوتے۔

ضرورت ہی کہ ہم علم زراعت (Agricultural Science
کو اچھی طرح پڑھیں اور سمجھیں۔ ولایت میں تو ہمیشہ ہزاروں کتابیں آئے دن مضمون
زراعت پر نکلتی رہتی ہیں اور کاشتکار اونسے فائدہ اٹھاتے ہیں لیکن
افسوس ہے کہ ہندوستان میں ابھی تک دیسی زبانوں میں ایسی کتابوں کی
کمی ہے لیکن یہہ بڑے صبر اور شکر کی بات ہے کہ گورنمنٹ آف انڈیا کی
توجہہ اس جانب مبذول ہوئی ہے۔ مہربان گورنمنٹ نے اپنی بڑی
مہربانی سے رعایا کی بہبودی کے لئے ہر ایک صوبہ میں محکمہ زراعت
کھولکر ہم کو بڑا ممنون و مشکور فرمایا ہے اور یہی سبب ہی کہ ہمارے ملک کی
آب و ہوا اور زمین کے متعلق جسکا کھیتی سے بڑا تعلق ہے اب لوگ کچھہ
اچھی اچھی زراعتی کتابیں لکھنے کی ہمت کرسکتے ہیں اور کر رہے ہیں ورنہ پوری زراعت

کے مسائل اور اصول کا تتبع بے سوچے سمجھے ہم ہندوستان میں شروع کرنے لگ گئے یا کرنے لگیں تو یقیناً بجائے بھلائی کرنے کے بہت کچھ غلطی میں پڑ جائیں۔

ہم نے اپنی دوسری کتاب گیہوں کی کھیتی پبلک کے سامنے قریب تین سال سے زائد عرصہ ہوا پیش کی تھی۔ اوسکی پبلک نے مختلف ریاستوں نے۔ اور گورنمنٹ کے محکموں۔ اور ممالک غیر کے باشندگان نے جسقدر قدر کی ہے اوسکا ہم نہایت صدق دل سے شکریہ ادا کرتے ہیں۔ ہمارا ارادہ ہے کہ اسیطرح ہندوستان کی ہر ایک ضروری جنس پر ہم کتابیں لکھکر پبلک کے سامنے پیش کریں۔ اب یہ ہماری تیسری کتاب کپاس کی کھیتی آپ کی خدمت میں پیش کیجاتی ہے۔

جو اصحاب اپنے ملک کی اخلاقی سوشل اور جماعتی ترقی کے خواہاں ہیں اونکو بخوبی معلوم ہے کہ ممالک یورپ و امریکہ میں علمی رسالوں کے ذریعہ سے کیسی کیسی حیرت انگیز ترقیاں ظہور میں آ رہی ہیں اگر ہندوستان میں بھی علمی رسالوں کی اشاعت ہو تو یہاں بہت کچھ ترقی ہو سکتی ہے۔

یہ بات بھی یاد رکھنے کے قابل ہے کہ جس ملک کی زراعت کی حالت جسقدر خراب ہوتی ہے وہاں افلاس بھی اوسیقدر زیادہ ہوتا ہے اور کسی ملک کی زرعی حالت اوسوقت تک درست نہیں ہو سکتی جب تک کہ وہاں کے باشندے علم زراعت حاصل نہ کریں۔ اس ملک میں زراعت عملی کے عامل اور فن زراعت کے کامل بہت ہیں مگر سب کے سب علم زراعت سے ناواقف ہیں۔ علم اور عمل کی مثال آنکھ اور روشنی ہے۔ جسطرح آنکھ بلا مدد روشنی کے اور بغیر آنکھ کے روشنی انسان کے لئے بیکار ہے۔ ٹھیک اسیطرح علم بغیر عمل کے اور عمل بغیر مدد اسکے بے سود ہے اور یہی وجہ ہے جس سے

یہاں کی زراعت کی حالت خراب اور کرنیوالے ذلیل و خوار ہیں اور سارے ملک میں افلاس بڑے زور وشور سے پھیل رہا ہے - اگر ہم علم زراعت حاصل کرکے زراعت کے کام کو سوچ سمجھکر کریں تو ہمارے ملک کی زراعت کے دن پھر جائیں - ہماری زمینیں زور دار ہو جائیں اور عمدہ سے عمدہ اور زیادہ سے زیادہ جنسیں پیدا ہونے لگیں -

کپاس کی کاشت کا مسئلہ ہندوستان کے واسطے نہایت دلچسپ اہم اور مفید ہے کیونکہ کاشتکاروں کو اس سے بہت دولت کی امید ہو سکتی ہے - ہو رہی ہے - اور ہے - اسکے متعلق ہمارے یہاں ایک مشہور کہاوت زبان زد ہے ؎

یا تو بووے کپاس اور ایکھ
نہیں مانگ کھاوے وہ بھیکھ

مطلب یہ ہے کہ کاشتکاران کو چاہئے کہ کپاس اور ایکھ بووے جسکی پیداوار عمدہ ہوتی ہے نہیں تو بھیک مانگ کر اپنی زندگی بسر کرے -

کپاس کا استعمال ہندوستان میں دوسرے ملکوں کی برابر دن بدن بڑھتا جاتا ہے - ہندوستان میں قریب سو سال کے ہوئے جب سنہ ۱۸۱۷ء میں پہلا کپاس کا کارخانہ قایم ہوا تھا اور اسکے پچاس سال بعد (۱۰۳) کارخانے ہوگئے جس میں ساڑھے سات لاکھ تکلے کام آتے تھے اور (۷۷) ہزار آدمی کام کرتے تھے آج ہندوستان میں بہت سے کارخانے ہوگئے ہیں سنہ ۱۹۱۱ء میں (۱۱۲۷) روئی کے کارخانے تھے جسمیں (۳۰۸۱۹۰) مزدور کام کرتے تھے لیکن اب بھی یہ شور ہے کہ اور کپاس ہونا چاہئے اور وہ شور بے شک صحیح ہے جب سنہ ۱۹۰۳ء میں امریکہ کے ایک کروڑپتی مسٹر پرون نامی نے اپنے ملک کی تمام روئی خود خرید لی تھی تو انگلستان کے کارخانوں میں سخت تشویش پھیلی جسکی وجہ یہ

لنکاشائر اور مینچسٹر کے کارخانہ داروں نے امریکہ کا بھروسا چھوڑ کر اپنی مدد آپ کے اصول کو مدنظر رکھ کر اپنے علاقہ اور اپنی سلطنت میں کافی تعداد میں روئی پیدا کرنے کا عزم مصمم کیا اور اسکے سال بھر بعد تمام ممالک محروسہ میں ان کارخانہ داروں نے روئی کی پیداوار کے لئے انجمن نام سے سند شاہی حاصل کی ہے اسلئے کاشت کپاس میں ترقی کرنا بہت ضروری اور نفع بخش ہے۔ انگلستان کے پارچہ بافی کے کارخانوں کے لئے فی الحال دو کروڑ اٹھارہ لاکھ چالیس ہزار من روئی درکار ہوتی ہے اور یہہ ضرورت آج تک مندرجہ ذیل ذریعوں سے پوری ہوتی ہے۔

| | |
|---|---|
| امریکہ .................. | ایک کروڑ (۶۵) لاکھ من |
| برازیل .................. | (۷) لاکھ (۲۰) ہزار من |
| مصر .................. | (۳) لاکھ (۲۰) ہزار من |
| ہندوستان .................. | (۳) لاکھ (۶۰) ہزار من |

باقی دیگر ممالک سے۔

ان اعداد کے ملاحظہ سے معلوم ہوگا کہ اگر ہم کاشت کپاس میں نمایاں ترقی کریں اور ہندوستان میں موجود (۵۶) فیصدی غیر کاشتہ زمین کو آباد کر کے دنیا کی ضرورت کو خاصکر انگلینڈ کی ضرورت کو پورا کریں تو انگلینڈ کو کیا ضرورت ہے کہ وہ امریکہ وغیرہ ممالک سے کپاس لیکر اپنی ضروریات پورا کرے۔

بڑی خوش قسمتی یہہ بھی ہے کہ گذشتہ پچاس سال کے مقابلہ میں روئی کی قیمت بھی اب ڈیوڑھی دوگنی ہوگئی ہے اور اوسطاً تمام دنیا میں روئی کا صرف پانچ لاکھ گٹھہ ہر سال بڑھتا جاتا ہے نیز اب

مال کو ایک جگہ سے دوسری جگہ لیجانے میں بھی بہت آسانی ہو گئی اور نئے نئے طریقے اور کلیں نکل آئی ہیں جسکے ذریعہ سے کاشتکار اپنی پیداوار دور دور کی منڈیوں میں بھیجوا کر کروڑوں اور اربوں روپیہ پیدا کر سکتا ہے۔ گو کپاس کی کاشت میں پانچ چھ برس کے عرصے میں ہندوستان کے بالخصوص بمبئی۔ حیدرآباد دکن۔ مدراس۔ ممالک متوسط۔ سنٹرل انڈیا وغیرہ حصہ جات میں وسعت بھی ہوئی ہے مگر یہ وسعت بمقابلہ ضرورت کے کوئی ہستی نہیں رکھتی۔

تہذیب یافتہ ممالک میں کوئی فرد بشر ایسا نہیں ملے گا جو کپاس کے مفید پودے سے واقف نہ ہو۔ ہر شخص اسے استعمال کرتا ہے اور اس سے بہرہ اندوز ہوتا ہے مگر باوجود اسکے کہ ہم اسکا استعمال کرتے ہیں مگر اسکے ابتدائی حالات ہم میں سے بہتیروں کو معلوم نہیں۔ ابتدائی زمانہ میں جب تاریخ کا نام و نشان تک نہیں تھا لوگ روئی کا کھدر کپڑے بنایا کرتے تھے۔ تواریخ بھی پتہ دیتی ہے کہ اسکا پودا زمانہ قدیم سے ہند کی پیداوار میں چلا آتا ہے۔

جب مسلمانوں نے ہندوستان پر حملہ کرنے کا ارادہ بھی نہیں کیا تھا اس وقت سے بھی پہلے عرب کے باشندے ہندوستان کی اشیاء تجارتی میں سے درجہ اول اسے شمار کرتے تھے اور مغربی منڈیوں میں لیجا کر اس سے منفعت کثیر اٹھایا کرتے تھے۔ اس بات کا ثبوت کہ زمانہ قدیم سے اس پودے کا اصلی وطن ہندوستان ہی ہے یہ ہے کہ منو جی کے دھرم شاستر نے بھی ہندوؤں کے لئے سوت کا جنیؤ پہننا قرار دیا ہے۔ اس کتاب کی تصنیف کا زمانہ بڑے بڑے ثبوت و دلائل

سے کے بعد ۱۲ کروڑ پانچ لاکھ بائیس ہزار نوسو اسّی برس قرار پاتا ہے جس سے
صاف ظاہر ہے کہ اوسوقت کے ہندو نہ صرف اسے جانتے ہی تھے
بلکہ اسکا سوت کاتکر اشیاء پوشیدنی بھی تیار کرتے تھے حالانکہ یورپ
میں بارہویں صدی سے پیشتر عوام اسکے نام سے بھی ناآشنا تھے۔
چنانچہ تاریخوں سے معلوم ہوتا ہے کہ انگلستان میں اسکا استعمال سترہویں
صدی سے ہونے لگا۔ اس سے پہلے وہاں روئی کا کپڑا پہننا کوئی
جانتا بھی نہ تھا۔ جب اقوام یورپ نے ہند کے میدان تجارت میں
قدم رکھا۔ ہند کا بنا ہوا کپڑا تمام یورپ میں فروخت ہونے لگا اور
لکھا ہے کہ ہندوستان کی چھینٹ انگلستان وغیرہ ممالک میں اس قدر
پسند آنے لگی کہ امیر و غریب اون کے کپڑے کی بجائے اسے ہی زیب تن
کرنے لگے اسکا رواج اسقدر پھیلا کہ آخر جب قوم نے دیکھا کہ ان کا ہزارہا
روپیہ ہر سال ہند کو چلا جاتا ہے تو اونھوں نے اس سوداگری کے
بند کرنے کی تجاویز عمل میں لانی شروع کیں اور ایک قانون اس مضمون کا
پاس کیا کہ جو شخص ہند کا بنا ہوا کپڑا انگلستان میں فروخت کرے گا
اوسپر دوسو[1] پونڈ یعنی قریب تین ہزار روپیہ جرمانہ ہوگا۔ اسکا نتیجہ یہ ہوا
کہ انگلستان میں تجارت ہند بند ہوگئی۔ مگر چونکہ افراد قوم یورپ
ہندوستان کے کپڑے کو ترجیح دیتے تھے اسلئے ایسے قانون
اونھیں کپڑے کے استعمال سے باز نہ رکھ سکے۔ تاہم فرنچ سوداگروں
نے ہندوستان کا کپڑا خریدا اور اسطرح ہندوستان کو ہزارہا روپیہ

---

[1] مفید المزارعین مجریہ گورنمنٹ ممالک متحدہ آگرہ و اودھ بابتہ ماہ فروری سنہ ۱۹۱۴ء

بھیجنا بند کر دیا مگر اپنے یہاں کلیں آہستہ آہستہ ایجاد کیں جسکی وجہ سے وہی اور اوس سے بہتر کپڑا اب انگلستان میں بُننے لگا ۔ عرصہ تک یہہ کوشش رہی کہ باہر سے نہ تو رُوئی کا کپڑا لایا جائے اور نہ رُوئی خریدی جائے اور یہہ کہ باشندے اپنے ہی مُلک کا کپڑا استعمال کریں۔ مگر آخر الامر سنہ ۱۸۲۱ء میں ایسے سارے قانون بالائے طاق رکھنا پڑے اور دیگر ممالک سے رُوئی لا یجانے کی اجازت ہوئی۔

ہندوستان میں طریقہ کاشت کپاس میں ترقی کی کوشش ہماری خیراندیش گورنمنٹ نے گذشتہ قریب (۶۰) (۷۰) سال سے بڑے زور شوروں سے کی ہے بلا مبالغہ جسطرح دلسوز ماں اپنے پیارے بچے کے لئے اپنے آرام و آسائش ترک کرکے ہرطرح خاطر کرنا منظور کرتی ہے ویسی ہی جا بجا کپاس کی ترقی کے متعلق تجربات کرکے لاکھوں روپیہ کے صرف سے اور دُنیا کے بڑے بڑے مشہور ماہرین فنِ زراعت کی اعانت سے اِس باب میں سعی بلیغ فرمائی ہے۔

کپاس کے سب سے اچھے کاشتکار ہندوستان میں گجراتی ہوتے ہیں چنانچہ سنہ ۱۹۰۴ء میں انسپکٹر جنرل صاحب زراعتِ ہند نے ان سیکھے ہوئے کاشتکاروں کو گجرات سے پنجاب اور بہار میں بھیجا تھا جہاں اِن لوگوں نے مناسب طریقہ سے کاشت کی اور اس سے نتیجے بھی اچھے برآمد ہوئے الغرض ہماری خیرخواہ گورنمنٹ ترقی کپاس میں بہت کچھ کوشاں ہے مگر جب تک زمیندار کاشتکار خود پوری توجہ نہ کرینگے تنہا گورنمنٹ کبھی کچھ ترقی نہیں کر سکتی۔

کپاس کی پیداوار کے اعتبار سے دُنیا میں ہندوستان سبکا دوسرا نمبر

نمبر ۲ سنہ ۱۹۰۶ء لغایت سنہ ۱۹۱۰ء میں ہر ملک کی کپاس کی پیداوار کا اوسط اسطرح ہے۔

| نام ملک | پیداوار | اوسط پیداوار فی ایکڑ |
|---|---|---|
| ممالک متحدہ امریکہ | ۲۴۵۴ ٹن | ۱۸۰ پونڈ |
| ہندوستان | ۶۹۵ " | ۷۲ " |
| مصر | ۲۹۲ " | ۴۱۰ " |
| روس | ۱۷۲ " | |
| چین | ۱۳۲ " | |
| برازیل | ۷۶ " | |
| پیرو | ۲۲ | |
| میکسیکو | ۳۶ " | |
| ٹرکی | ۱۶ " | |
| ایران | ۱۵ " | |
| دیگر ممالک | ۴۲ " | |
| میزان | ۳۹۴۲ ٹن | |

(۱) ایک ٹن ۲۷ من کا ہوتا ہے۔
(۲) ایک پاونڈ آدھ سیر کا ہوتا ہے۔

ہندوستان میں کپاس کی کاشت قریباً دو کروڑ ایکڑ رقبہ میں ہوتی ہے
ہر ایک صوبہ کا رقبہ کاشت کپاس اندازاً حسب ذیل ہے۔

## رقبہ

| | |
|---|---|
| احاطۂ بمبئی | ۹۰۰۰۰۰۰ ایکڑ |
| ممالک متوسط | ۱۲۰۰۰۰۰ " |
| برار | ۳۰۰۰۰۰۰ " |
| احاطۂ مدراس | ۱۵۰۰۰۰۰ " |
| پنجاب | ۱۵۰۰۰۰۰ " |
| ممالک متحدہ آگرہ و اودھ | ۱۲۵۰۰۰۰ " |
| بنگال | ۶۰۰۰۰ " |
| برہما | ۲۰۰۰۰۰ " |
| حیدرآباد دکن | ۳۴۰۰۰۰۰ " |
| اجمیر مرواڑا | ۳۰۰۰۰ " |
| سنٹرل انڈیا | ۱۰۰۰۰۰۰ " |
| راجپوتانہ | ۴۵۰۰۰۰ " |

مگر آجکل ہماری روئی پر یہ الزام لگایا جاتا ہے جو کبھی سننے میں نہیں آیا تھا
یعنی تقریباً تمام دنیا کے مقابلہ میں یہاں کی کپاس سب سے بدتر
سمجھی جاتی ہے۔ اسکی وجہ یہ بیان کیجاتی ہے کہ آجکل جو مشہور روئی
پیدا کرنے والے ملک۔ برازیل۔ مصر۔ امریکہ۔ فارس وغیرہ ہیں
اون ملکوں کی کپاس کا ریشہ لمبا ہوتا ہے اور اس سے باریک کپڑا

تیار ہو سکتا ہے۔ برخلاف اِسکے ہندوستان کی کپاس میں حسب ذیل نقص ہوتے ہیں۔

(۱) ہندوستانی روئی کا ریشہ بہت موٹا۔ چھوٹا۔ اور کمزور ہوتا ہے جس سے باریک پارچہ تیار نہیں ہو سکتا۔

(۲) روئی کے چُننے کے وقت بے احتیاطی کیجاتی ہے۔ بڑے اور چھوٹے ریشے والی کپاس ملا دیجاتی ہے۔ اِس میں مٹی اور خشک گھاس و پتے مِل جاتے ہیں جو پھر علیحدہ نہیں ہو سکتے اور علیحدہ کئے جائیں تو بڑی دقت اور مشکل پیش آتی ہے اور صرفہ علیحدگی بہت پڑجاتا ہے۔

(۳) زردی اور سیاہی مائل کپاس سفید روئی میں ملا دیجاتی ہے۔ اسی طرح کرم خوردہ کپاس عمدہ روئی میں جس سے کل عمدہ روئی ناقص ہو جاتی ہے۔ اِن نقصوں کی وجہ سے ہی ہندوستان کی کپاس کی اب بھی جسقدر مانگ یورپ (باستثنائے انگلستان) و جاپان میں ہوتی ہے اوس قدر انگلستان میں نہیں ہوتی اور نہ اوسوقت تک ہوگی جب تک ہم ضروریات کے موافق ترقی و بکر ریشہ کی لمبائی۔ رنگ اور باریکی میں فرق نہیں کرینگے اور مٹی۔ پتے۔ و خشک گھاس کی آمیزش نہ ہونے کا انتظام نہیں کرینگے

آہ! گذشتہ زمانہ کی جب یاد آتی ہے تو دل پر بڑی حسرت پیدا ہوتی ہے۔ ایک وہ زمانہ تھا جب ہندوستان کی ململ خوشنمائی اور بناوٹ میں اپنا ثانی نہیں رکھتی تھی ڈھاکہ اور سورت کی ململ دُنیا بھر میں مشہور تھی اور لطافت میں لاثانی سمجھی جاتی تھی۔ اوسکے بنے ہوئے کپڑوں کی لطافت و نفیس پن دُنیا والوں کی آنکھوں میں چکا چوند ڈالدیتا تھا جسکی بابت کہا جاتا تھا کہ اگر اوسکا ایک تھان گھاس پر بچھایا جائے اور وہ شبنم سے تر ہو جائے

تو نظر نہیں آتا تھا اور آدھ سیر تخمیہ روئی کا ریشہ قریب ۱۵ کوس لمبا ہوتا تھا۔ یہ
باتیں کچھ پرانی نہیں ہیں صرف پچاس یا ساٹھ سال کے قریب قریب کی ہی باتیں
ہیں۔ اس سے پتہ چلتا ہے کہ جب ہندوستان ایسی اچھی روئی پیدا کرتا تھا
تو پھر کیا وجہ ہے کہ ہم اس میں موجودہ نقصوں کے دور کرنے کی کوشش
کیوں نہ کریں۔ ہندوستان کی زمین میں قدرتاً بہتر سے بہتر کپاس پیدا کرنے کی
قابلیت موجود ہے ہم اگر چاہیں تو کوشش اور توجہ سے ایسی کپاس پیدا کر سکتے
ہیں کہ امریکہ اور مصر بھی پیچھے رہجائیں مسرس شاہ واس اینڈ کمپنی نے
جو کپاس کی ترقی کے متعلق شاخ قایم کی اور جسکو گورنمنٹ آف انڈیا اور برٹش
کاٹن گروئنگ ایسوسی ایشن نے معاونت فرمائی جو رپورٹ گورنمنٹ آف انڈیا
کو غالباً سنہ ۱۹۱۰ء میں بھیجی ہے اوس سے پایا جاتا ہے کہ اس کمپنی نے نہایت
اعلیٰ درجہ کی کپاس پیدا کی اور مضمون رپورٹ بہت حوصلہ افزا ہے یعنی یہ کہ
ہندوستان میں بہترین کپاس پیدا کیجا سکتی ہے۔ جو روئی کمپنی موصوف نے
منڈی میں بھیجی اوسکا نرخ اعلےٰ درجہ کا ملا۔ البتہ صرف عقلمندی اور محنت سے
کام کرنے کی ضرورت ہے ورنہ ہندوستانی نقطۂ خیال سے اس ملک کی زراعت
میں ترقی ہونا ایک امر محال ہے جسکی وجہ ایک حد تک وہ قدامت پسندی
ہے جو اکثر اس ملک کی قوموں میں پائی جاتی ہے۔ یہاں کے باشندے
پورانے زمانہ کو ہمیشہ حال سے بہتر اور گذشتہ نسلوں کو حال اور آیندہ کی
نسلوں سے زیادہ عقلمند سمجھنے کی عادی ہیں اون کے لئے یہ خیال کرنا کہ زراعت
میں ترقی کی گنجایش یا ضرورت ہے گویا اپنے بزرگوں سے گستاخی کرنا ہے اور
اونسے اپنے کو زیادہ عقلمند سمجھنا ہے۔ بزرگوں کی وقعت کرنا نہایت عمدہ
بات ہے لیکن جو لوگ حد سے زیادہ اس اصول کی پابندی کرتے ہیں انہیں

ترقی ہونا بہت مشکل ہوجاتا ہے۔ فارسی کے ایک مشہور مصنف کا قول ہے کہ زمانہ تمہارے ساتھ نہیں چلتا تم کو زمانہ کے ساتھ چلنا چاہئے اگر نہ چلوگے تو کسیکا کچھ نقصان نہیں ہوگا تم ہی پیچھے رہجاؤگے۔ دنیا کی کوئی چیز کبھی ایک حالت پر نہیں رہتی ہر شئے میں تبدیلی ہونا گویا فطری ہے۔ جب ہم صبح کو سوکر اوٹھتے ہیں تو دنیا کی دوسری حالت ہوتی ہے۔ دوپہر کو بالکل دوسری کیفیت ہوتی ہے شام کو بالکل جداگانہ حالت ہوجاتی ہے۔ آج کچھ اور ہے کل کچھ اور تھا۔ کل کچھ اور ہوگا۔ جسطرح جاڑوں میں سردی ہوتی ہے اور ہم کو گرم کپڑے پہننے کی ضرورت ہوتی ہے اور گرمیوں میں ہم کو مہین لباس استعمال کرنا پڑتا ہے اور جاڑوں کے کپڑوں کو رفتہ رفتہ علیحدہ صندوقوں میں رکھدینا پڑتا ہے بالکل اسیطرح اب سے ایک ہزار برس پہلے ہندوستان کی مختلف حالت تھی اور اب بالکل دوسری کیفیت ہے۔ جو آلات اور طریقے اگلے زمانہ میں رائج تھے اوسوقت زمانہ کے لحاظ سے ممکن ہے کہ وہ بہت ہی اچھے ہوں۔ لیکن اب زمانہ بہت بدل گیا ہے اور اوس میں بعض آلات اور طریقوں کا استعمال بالکل ایسا ہی ہے جیسا گرمیوں میں اوورکوٹ یا لبادہ پہننا یا لحاف اوڑھنا لیکن اسکے ساتھ ہی ساتھ ہم یہ کہے بغیر نہیں رہ سکتے ہیں کہ یہ خیال کرلینا ایک بڑی غلطی ہے کہ پرانے سب طریقے قابل ترمیم ہیں اور اونکو چھوڑ دینا چاہئے جبتک کوئی نیا طریقہ ہم ایسا نہ پائیں جو پرانے طریقے سے بہتر ہو اوسوقت تک ہمیں ہرگز نیا طریقہ اختیار نہ کرنا چاہئے۔

ہر چیز کے جانچنے کا سب سے بہتر طریقہ یہ ہوا کرتا ہے کہ اگر عملی طور پر ہم کو پتہ نہ ہو جائے کہ کسی خاص قسم کے آلے یا طریقے سے ہم کو زیادہ فائدہ ہوسکتا ہے اور ہم اپنی آنکھ سے اس امر کو دیکھ لیں کہ اس طریقے یا آلے کے استعمال

ہیں ہم کو زیادہ دقت نہیں پڑتی ہے تو اوس حالت میں اس سے زیادہ کوئی دوسری غلطی نہیں ہوسکتی کہ صرف اس بنا پر کہ پورانے طریقے یا آلے کو ہمارے بزرگ استعمال کرتے آئے ہیں نئی چیز کو ہم برا سمجھیں۔ اگر دو چیزوں میں مقابلہ کرنا ہوتا ہے تو صرف کسی ایک بات کے لحاظ سے فیصلہ نہ کرنا چاہئیے بلکہ تمام باتوں پر غور کرنا چاہئیے جنسے نفع ہوسکتا ہے مثلاً اگر دو قسم کے ہل ہیں تو اون میں یہ دیکھنا چاہئیے۔

(۱) ہر ایک سے کسقدر کام ہوسکتا ہے۔

(۲) ہر ایک کی قیمت کیا ہے۔

(۳) ہر ایک اوس طرح کی جوتائی کے لئے موزوں ہے جسکی ہمیں ضرورت ہے

(۴) ہر ایک ہل کتنے دنوں کام دے سکتا ہے اور اوسکے پرزے اسقدر مضبوط بھی ہیں کہ بہت دنوں چلیں اور ٹوٹنے پر بجائے اون کے دوسرے پرزے آسانی سے لگائیجا سکتے ہیں یا نہیں۔

(۵) ہر ایک ہل چلانے کے لئے کتنی طاقت کے بیل درکار ہونگے اور آیا اوس موافق بیل ہم کو آسانی سے مل سکتے ہیں یا نہیں جو اس ہل کو چلاسکیں۔

ان سب باتوں کا لحاظ کرنے کے بعد جو فیصلہ کیا جائے گا وہ بیشک ٹھیک ٹھیک فیصلہ کہا جاسکتا ہے۔ اور اگر ان سب باتوں میں سے چندہی کا لحاظ کیا جائے اور کوئی نتیجہ نکال لیا جائے تو وہ ہرگز قابل اطمینان نہ ہوگا۔

کاشت کپاس کی ترقی کی تین صورتیں ہیں۔

(۱) پیداوار فی ایکڑ میں بیشی ہونا۔

(۲) عمدہ قسم کی کپاس پیدا کیا جاتا۔

(۳) غیر آباد زمینوں میں کپاس کی کاشت کرنا۔

اس کتاب (کاشت کپاس) میں اس مضمون پر بہت سے مفید سے مفید اور آسان سے آسان طریقے بتلائے جائیں گے جس سے ہمارا کاشتکار نمایاں ترقی کر سکے۔

ہم اُن واجب التعظیم مؤلفان و مصنفان رسالہ جات و کتب کا شکریہ ادا کئے بغیر نہیں رہ سکتے جنکے مفید خیالات و مفید تجربات کی وجہ سے ہم اس گلدستہ کو اس خوبصورتی سے ترتیب دینے کے قابل ہوئے ہیں ہم کو اس کتاب کی ترتیب میں بہت بڑی امداد امپیریل گورنمنٹ آف انڈیا گورنمنٹ پنجاب۔ گورنمنٹ ممالک متحدہ آگرہ و اودھ۔ گورنمنٹ ممالک متوسط اور گورنمنٹ بمبئی کے محکمہ جات زراعت کے مندرجہ بے حد مفید رسالہ جات و رپورٹ ہا سے ملی ہے۔ اسلئے ہم وجہ صدر گورنمنٹ ہا کے محکمہ زراعت کا بھی ہم بادب شکریہ ادا کرتے ہیں۔

اب ہم آیندہ اوراق میں اپنے نفس مضمون کو بالترتیب اسطرح شروع کرینگے۔ پہلے ہم یہ بتلا دینگے۔ کہ

(۱) کپاس کے لئے زمین کیسی چاہئے اور اگر وہ خراب ہو تو وہ خرابی کسطرح رفع ہو سکتی ہے اوسکو کسطرح اور کس وقت تیار کرنا چاہئے۔

(۲) کھاد کیسا اور کیا کیا اور کس طریقے سے دینا چاہئے اور وہ کسطرح تیار کیا جا سکتا ہے۔

(۳) بیج کیسا ہونا چاہئے اور بونے سے پہلے بیج پر کیا عمل کرنا چاہئے کہ اوسکی پیداوار عمدہ ہو اور بیماریوں سے محفوظ رہے اور کسطرح۔ کس وقت

اور کسقدر بونا چاہیئے اور بیج جمنے پر کیا احتیاط و حفاظت ہونا چاہیئے کہ جس سے نقصان نہ ہو۔

(۴) کون سے اجناس کپاس میں مخلوط کاشت کرنا چاہیئے اور اس سے کیا اثر پڑتا ہے۔

(۵) کپاس میں کیا کیا چیزیں ادل بدل کر بونا چاہیئے اور ادل بدل کر (Rotation of Crops) کاشت کرنے کے فائدے۔

(۶) پانی کی ضرورت اور اگر پانی دیا جائے تو کیسے۔ کس وقت اور کسقدر دینا چاہیئے۔

(۷) جب پودہا زمین سے باہر نکل آئے اوسوقت کیا عمل کرنا چاہیئے کہ جس سے پیداوار زیادہ سے زیادہ ہو۔

(۸) یہہ کہ اس کھیتی میں کون کون سی بیماریاں ہوتی ہیں اور اونسے کیا کیا نقصانات ہوتے ہیں اور اون کا کیا کیا علاج ہے۔

(۹) کپاس کی چنائی کس طرح اور کسوقت ہونا چاہیئے۔

(۱۰) امریکن کپاس کی کھیتی کے متعلق ضروری ہدایات۔

(۱۱) یہہ کہ اسطرح کھیتی کرنے سے کیا فائدہ ہوگا اور پیداوار میں کسقدر بیشی ہو سکے گی۔

(۱۲) کپاس اور کپاس کے متعلق تجارت اور تجارت کے عام زریں اصول

اس کتاب میں بتلائے ہوئے طریقے صرف کاشت کپاس کے لئے ہی مفید نہ ہونگے بلکہ قریب قریب سب کے سب خفیف تبدیلیوں کے ساتھ خریف کی جنسوں کے لئے خصوصاً اور ربیع کی جنسوں کے لئے عموماً مفید ہونگے۔ جو طریقے کاشت کپاس کے اس کتاب میں بتلائے گئے ہیں

اون طریقوں پر عمل کرنے سے ہمارے کاشتکار تگنی چوگنی اور بیچگونہ پیداوار موجودہ پیداوار سے بڑھا سکتے ہیں اور موجودہ قیمت سے بفضیلت پیداوار کے باعث سوائی ڈیوڑھی قیمت کپاس کی حاصل کر سکتے ہیں۔

کہاں ہیں ملک کے متموّل لوگ وہ اپنی اور اپنے ملک کی خبر کیوں نہیں لیتے۔ اون کی استطاعت اور تموّل سے ملک کو خود اور اونکو بھی فائدہ ہے۔ کیا یہہ لوگ اپنے سرمایہ کو کاشت کپاس کی ترقّی میں لگا کر انگلستان کے کارخانوں کی مانگ پوری نہیں کر سکتے اور اسطرح ہندوستان کی مالی بہبودی کا ستارہ اہل ہند کی لئے چشمۂ فیض ثابت نہیں کر سکتے۔

اگر ہند کے لوگ مالامال ہونا چاہتے ہیں تو اونھیں ترقّی دادہ طریقے سے کھیتی کرنا چاہئے تب ہی کھیتوں کی پیداوار تگنی چوگنی اور بیچگونہ ہو سکتی ہے اور اون کی دولت تگنی چوگنی ہو سکتی ہے برخلاف اسکے اگر وہ سوتے رہیں گے تو روز بروز اون کی دولت اور طاقت گھٹتی جائے گی کیونکہ انسان علم کے ذریعہ ہی زمین کی طاقت پیداوار کو بڑھا سکتا ہے یا جہالت اور سستی سے گھٹا سکتا ہے نہیں تو اوس رحیم کریم نے دُنیا کے ہر ایک اپنے فرزندوں کو بے انتہا طاقت عطا کر رکھی ہے جس سے دے اس دُنیا کو راحت بخش بنا سکیں۔

سست اور جاہل لوگ ہی اس دُنیا کو تکلیفوں کی کان کہتے ہیں حالانکہ حقیقتاً ایسا ہے نہیں۔

اے ہندوستان کی متبرّک زمین۔ تیرے دانوں سے دُنیا پلتی تھی لیکن تو آج اتنی گر گئی کہ تیرے پیارے فرزند کسان ہی بھوکے مرنے لگے اے خداوند ہم کو ایسی عقل عطا فرما کہ جس سے ہمارے بھائی اپنی حالت

اور حیثیت کو جانیں اور ہمت کے میدان میں کود کر اپنی تکلیفوں کو آپ ہی دور کریں۔

اسکا سب سے کارگر علاج تعلیم ہے۔ پس جو لوگ ہمارے کسانوں کی زرعی تعلیم کا انتظام کرینگے وہی اس متبرک سرزمین ہند کے سچے سپوت جانے جائینگے۔ اسلئے چلو آؤ ہم سب ملکر اوس خالق بے چون کے دربار معلے میں حاضر ہوکر یہہ استدعا کریں کہ وہ ہماری آرزؤں کو پورا کرے اور پھر وہ وقت آئے جب ہمارا ہر ایک گھر دولت سے بھرا پورا نظر آئے اور مفلسی کی گھنگور گھٹا کا منہ پھر دیکھنا نہ پڑے۔ آمین

رام پرشاد
سب جج و مجسٹریٹ
درجہ اول
نیمچ

## نمبر (۱)

## کپاس کے لئے زمین کیسی چاہئے

اور

## اگر وہ خراب ہو تو وہ خرابی کسطرح رفع ہو سکتی ہے۔ اوسکو کسطرح اور کسوقت تیّار کرنا چاہئے

---

کاشتکاری کے لئے سب سے پہلے جس چیز کی ضرورت ہوتی ہے وہ زمین ہے کاشتکاری کا دارومدار اور اوسکی کامیابی کا ذریعہ زمین ہے۔ زمین کو پودے کا گھر سمجھنا چاہئے۔ جب گھر ٹھیک نہیں ہوتا تو پودا بھی ٹھیک نہیں ہو سکتا اسی لئے زمین کے علم کو جاننا زراعت میں کامیابی کی یقینی شاہراہ کا دریافت کر لینا ہے۔ اسلئے ضرورت ہوئی کہ سب سے پہلے ہم زمین کے علم کے متعلق مختصر ذکر کر دیں۔ ہم نہیں چاہتے کہ اسکے متعلق کوئی طول وطویل مضمون لکھکر ہم اپنے ناظرین خاصکر کسان پیشہ کو ایک سخت تکلیف اور دشوار گذار راستے میں ڈالدیں کیونکہ دراصل یہ مضمون نہایت ہی [illegible]

جاننے کے لئے علم کیمیاوی وغیرہ جاننے کی سخت ضرورت ہے۔ مگر ہم معمولی باتیں بتلاوینگے کہ جس سے زمین کے متعلق باتوں کو معلوم کرنے میں کاشتکار کو زیادہ وقت نہ پڑے اور وہ اس مضمون کو آسانی سے سمجھ سکے۔ ہم کو کسیقدر اس طویل مضمون کو لکھنے کی ضرورت یوں بھی پڑی کہ جب نیا جنگل توڑ کر کپاس کاشت کرتے ہیں تو تین چار سال تک اگر محنت زیادہ نہ بھی کیجائے تو پیداوار اچھی ہوتی ہے۔

علم زراعت کی رو سے مٹیوں کا نام عموماً چکنی مٹی اور بالو یا ریت کی مقدار کے اعتبار سے رکھا جاتا ہے۔ یعنی

جو مٹی پانی میں جلدی نہیں گھلتی اور اوسکا ڈھیلا نہیں بنتا ہے یا وہ اونگلی میں چپٹ جاتی ہے اوسے چکنی مٹی کہتے ہیں۔

برخلاف اس کے

ریت یا بالو والی مٹی پانی پڑنے سے بہت جلدی پگھل جاتی ہے اور اوسکا ڈھیلا نہیں بندھتا اور نہ وہ اونگلی میں چپٹتی ہے۔

ماہرین علم زراعت نے ریت اور مٹی کے اعتبار پر زمین کی **سات قسمیں** بیان فرمائی ہیں۔

(۱) ریتیلی ( Sandy ) جسکو ملوی اور بھوڑ بھی کہتے ہیں

(۲) چکنی زمین ( Clayey ) جسکو مٹیار اور دومٹ بھی کہتے ہیں۔

(۳) دومٹ ( Loame ) جسے کہیں کہیں پیلی مٹی کی زمین بھی کہتے ہیں۔

(۴) ریتیلی ڈومٹ Light loam containing much sand. جسے بلوی ڈومٹ بھی کہتے ہیں۔

(۵) مٹیار Stiff loam containing an admixture of clay جسے ڈاکر بھی کہتے ہیں۔ اور کہیں کہیں مٹیار و ڈومٹ

(۶) بنجڑ اور

(۷) اوسر

اوّل - جس زمین میں تین حصے ریت اور چوتھے حصے میں اور چیزیں ہوتی ہیں یا یوں کہئیے کہ جس زمین میں (۱۰) سے (۴۰) فیصدی تک چکنی مٹی کا حصہ ہوتا ہے اوسکو ریتیلی یا بلوی یا بھوڑ زمین کہتے ہیں۔

دوم جس زمین میں تین حصے چکنی مٹی اور ایک حصے میں اور چیزیں ہوں یا یوں کہئیے جس زمین میں (۷۰) سے (۸۵) فیصدی تک چکنی مٹی ہو اوسے چکنی زمین یا مٹیار ڈومٹ کہتے ہیں۔

سوم - جس زمین میں آدھا ریت اور آدھی چکنی مٹی ہو - یا یوں کہئیے جس زمین میں (۴۰) سے (۷۰) فیصدی تک چکنی مٹی ہو اوسکو ڈومٹ کہتے ہیں۔

چہارم جب ڈومٹ میں آدھے حصے سے زیادہ ریت ہو یا چکنی مٹی آدھے حصے سے کم ہو - یا یوں کہئے جس مٹی میں (۲۰) سے (۴۰) فیصدی تک چکنی مٹی ہو اوسے ریتیلی ڈومٹ یا بلوی ڈومٹ کہتے ہیں۔

پنجم - جب ڈومٹ میں آدھے سے زیادہ چکنی مٹی ہو اور ریت آدھے سے کم ہو - یا یوں کہئیے جس زمین میں (۸۵) سے (۹۵) فیصدی

تک چکنی مٹی ہو اوسکو مٹیار یا ڈاکر یا چکنی دوسٹ کہتے ہیں۔

**ششم** بنجر۔ وہ زمین کہلاتی ہے جو کبھی جوتی بوئی نہیں گئی ہو لیکن یہ بہت کڑی ہوتی ہے۔ قاعدے سے کام کرنے پر یہ بھی قابل زراعت ہو سکتی ہے۔ ایسی زمین کو پڑتی قدیم بھی کہتے ہیں۔

**ہفتم** بری قسم کی بنجر زمین اوسر کہی جاتی ہے۔ اوسر میں کچھ بھی پیدا نہیں ہوتا اس میں کھار کا حصہ زیادہ رہتا ہے جس سے یہ بہت بڑھ جانے سے اوس میں گھاس وغیرہ بھی پیدا نہیں ہوتی۔ یہ زمین محنت سے قابل زراعت ہو سکتی ہے۔ ایسی زمین کا دوسرا نام شوریلی زمین بھی ہے

ان سب قسموں میں دوسٹ زمین ہر ایک جنس کی کاشت کے لئے اعلیٰ درجہ کی زمین ہے اور کاشت کپاس کے لئے تو بالخصوص نہایت موزوں اور مناسب زمین ہے۔ دوسٹ زمین کا رنگ کچھ پیلا پن لئے رہتا ہے اسی سے لوگ کہیں کہیں اسے پیلی مٹی بھی کہتے ہیں۔ پنجاب میں دوسٹ زمین کو روسلی زمین کہتے ہیں دوسرے درجے کی زمین مٹیار دوسٹ اور ریتلی دوسٹ ہیں۔ اور چکنی اور ریتلی زمینیں نہایت خراب ہوتی ہیں۔ بنجر اور اوسر سب سے خراب ہیں اور ان میں زراعت نہیں ہو سکتی [illegible]

[illegible] تحقیقات کریں [illegible] زمین کو ہم دوسٹ [illegible] اور چکنی مٹی کس کس قدر ہے تاکہ اوس [illegible] کے مطابق [illegible] سکیں

[illegible]

دریافت کیجئے مقدار معلوم ہو جاتی ہے۔ لیکن سادہ طریقے سے چکنی مٹی کی
جانچ ہو سکتی ہے۔ ویسے اچھے تجربہ کار کسان تو آنکھ سے ہی پہچان
سکتے ہیں کہ کس زمین میں کتنے حصے چکنی مٹی اور ریت ہے۔

## ریت اور چکنی مٹی کی جانچ کا طریقہ

کھیت کی ایک سیر مٹی لے کر اوسط درجے کے برتن میں پانی کے ساتھ شربت کے
موافق اچھی طرح ملا لو اور پانچ چھ گھنٹے تک برتن کو ویسا ہی بنا ہلائے ڈلائے
رکھ دو۔ ایسا کرنے سے ریتیلا حصہ جو زیادہ بھاری ہے نیچے بیٹھ جائے گا
اور چکنی مٹی کے ذرّے کچھ تو اوپر تیرتے رہیں گے اور کچھ نیچے ریتیلی تہ کے اوپر
بیٹھ جاویں گے۔ اب ایک دم سے دھار سے اوپر کے پانی کو پھینک دینا چاہئے
تاکہ ریتیلا حصہ جو نیچے بیٹھ گیا ہے گرنے نہ پاوے۔ اسی طرح دو تین دفعہ مٹی
کو دھونے کے بعد صرف ریتیلا حصہ باقی رہ جاتا ہے اور باریک مٹی کا حصہ
سب نکل جاتا ہے اسکے بعد ریتیلے حصے کو اچھی طرح سکھا کر تول لینا چاہئے
اور اس وزن کو مٹی کے وزن سے نکال دینا چاہئے۔ اب جو وزن
باقی ہے اوسکو چکنی مٹی کا حصہ سمجھنا چاہئے اور مطابق چکنی مٹی کے حصے کے
زمین کو درجہ دینا چاہئے۔

### دوسری صورت

جس کھیت کے مٹی کی جانچ کرنی ہو اوس کے تھوڑے حصے کو خشک کرنے کے بعد ایک سیر
تول کر آگ میں جلا دو۔ جلا کر جو تول سے ہو ایک سیر سے جتنی کم ہو اوتنا ہی اوس
زمین میں سڑی گلی چیزوں کا حصہ سمجھو۔ پھر اوسکو پانی میں ملا دو۔ پانی میں ملانے

چکنی مٹی کا جزو پانی کے ساتھ مل جائے گا اور بالو کا حصہ پانی کے نیچے بیٹھ جائیگا
تب آہستہ آہستہ بالو کو نکالکر خشک کر و خشک کر کے تولنے پر بالو کا حصہ الگ
اور باقی چکنی مٹی کا حصہ الگ معلوم ہو جائے گا۔

## تیسرے

کھیت کی تازہ مٹی کسی مقدار میں لیکر پانی میں ڈالکر خوب ملانا چاہئے۔ ملانے کے بعد
کپڑے میں چھاننا چاہئے تو ریت کپڑے میں رہجائے گی اور ریت کے سوکھنے پر
ریت کی مقدار کا اندازہ بخوبی ہو جائے گا۔

## چوتھے

مسٹر مورلینڈ صاحب بہادر ڈائرکٹر محکمہ زراعت ممالک متحدہ آگرہ واودھ اپنی کتاب
موسومہ بہ زراعت ممالک متحدہ میں ایک اور بھی آسان جانچ کا طریقہ بتلاتے ہیں
آپ فرماتے ہیں کہ ریتیلی ٹھیار اور دومٹ۔ ان تین خاص قسموں کی زمینوں میں
جو فرق ہے وہ معمولاً دیکھ لینے سے پہچان لیا جاتا ہے مگر سہل طریقہ اسکے پہچاننے
کا یہ ہے کہ ایک چٹکی مٹی لیں اور اوسکو ترکر کے انگوٹھے اور اونگلی سے ملیں۔
اگر ذرے بہت باریک ہیں (یعنی زمین ٹھیار ہے) تو چکنی بسدار تر مٹی بنجاتی ہے
جسمیں سنگریزے بہت کم یا بالکل نہیں ہوتے۔ اگر مٹی موٹی ریتیلی ہے تو چکناپن اور بس
نہیں معلوم ہوتا لیکن ریت فوراً معلوم ہو جاتی ہے۔

اوپر کہا گیا ہے کہ چکنی اور ریتیلی زمینیں کپاس کے لئے مفید نہیں ہیں تا وقتیکہ
مناسب طریقے سے درست نہ کیجاویں اسلئے ایسی زمینوں کو قابل زراعت بنانے کے
لئے حسب ذیل ترکیب لکھی جاتی ہے جسپر عمل کرنے سے ایسی زمینیں ہر قسم کی جنس

کاشت کرنے کے لئے تیار ہو سکتی ہیں۔

## ریتیلی زمین کو دومٹ بنانیکی ترکیب

ریتیلی زمین میں گوبر کا کھاد۔ کوڑا کچرا۔ سٹری مٹی۔ اور سبز پودوں کی کھاد ڈالنے سے وہ دومٹ ہو جاتی ہے (کھاد کے متعلق دیکھو بیان کھاد) سبز کھاد میں پانی خشک کرنے کی طاقت زیادہ ہوتی ہے۔ لیکن ریتیلی مٹی میں یہ صفت نہیں ہوتی اسلئے جب ریتیلی مٹی میں پودوں کا کھاد ملایا جاتا ہے تب اوس میں کچھ کچھ پانی جذب کرنے کی طاقت آجاتی ہے اور کھیت میں سبز کھاد کے لئے جنس بوکر اوسے جوت دیجائے تو یہہ کھاد سڑ گل کر زمین کو دومٹ بنا دیتا ہے:

## دوم

سب سے عمدہ ترکیب دوسری جگہہ سے بتیار مٹی لاکر ریتیلی مٹی میں ملا دینے کی ہے اس سے زمین دومٹ ہو جاتی ہے۔ یہہ کہا گیا ہے کہ ریتیلی مٹی پانی کو جمع نہیں رکھ سکتی اسلئے اوسے سُہاگہ وغیرہ سے خوب دبا دینے پر اوسکے اندر کا پانی جلدی بھاپ بنکر نہیں نکل سکتا پر سادہ پانی سے دبانا چاہیے تاکہ زمین بے حد کڑی (سخت) نہ ہو جائے۔

## سوم

بارش میں ایسی زمین جو پانی میں ڈوب سکتی ہے اوسکی چاروں طرف برسات سے پہلے مینڈھ باندھ دیجائے۔ پانی کو کھیت میں ہی روک رکھنے سے پانی میں ملی ہوئی کھاد دار مٹی زمین پر جم جاتی ہے اس سے بھی وہ دومٹ ہو جاتی ہے۔ اگر

پانی میں کھیت آپ ہی خود بخود بیٹھ جائے تو نہر یا ندی کا پانی اسکے میں باندھ باندھ کر
پانی لانے سے یہ کام ہو سکتا ہے۔

## چہارم

ریتیلی مٹی میں کھیتی کرنے سے کچھ پہلے یا بعد میں گوبر ڈالنا چاہئے اس
مٹی کے ذرّے بڑے بڑے ہوتے ہیں وہ کسی چیز کو نہیں رکھ سکتے
اور اسلئے بارش ہونے پر بارش کا سب پانی نیچے چلا جاتا ہے۔ بہت پہلے اس
زمین میں گوبر کا کھاد ڈالنے پر برساتی پانی اوسے بہتیری زمین میں پہونچ جاتا
ہے اس سے فصل کو کھاد ڈالنے سے کوئی فائدہ نہیں پہونچتا۔ بونے سے
کچھ وقت پہلے یا بعد ریتیلی مٹی میں کھاد دینے سے فصل کی جڑوں میں اسکا
رس پہونچ سکتا ہے۔ گوبر کے کھاد میں پانی کے جذب کرنے کی طاقت
ہونے سے یہ کھاد ریتیلی زمین کی طاقت پیداوار کو بہت بڑھا دیتا ہے

## ٹیار (چکنی) زمین کو درست بنانیکی ترکیب

فی ایکڑ [illegible] سے [illegible] گاڑی ریت یا اس سے کم یا زیادہ مقدار میں ملانے سے یا

## دوم

فی ایکڑ [illegible] من بجھا ہوا چونا ملانے سے۔ یا

## سوم

سبز کھاد دینے سے بھی زمین درست ہو جاتی ہے (اسکے لئے دیکھو بیان سبز کھاد)

## چہارم

کھیت میں ایک ایک فٹ کے فاصلے سے دو فٹ گہری و ایک ایک فٹ چوڑی نالیاں کھیت کی لمبائی میں کھود دیجاویں۔ ایک نالی کی مٹی دوسری نالی کے پاس کی پٹڑی پر رکھی جائے۔ اسطرح تمام کھیت میں نالیاں کر دیجائیں اور اوس میں گوبر کا کھاد بھر کر ایک پٹڑی کی مٹی دوسری نالی پر اور دوسری کی تیسری پر ڈال کر کھاد کو ڈھکتے جاؤ اور جب کھاد دب کر مٹی برابر ہو جائے تب سب کھیت کو جوت کر برابر کر لو۔ کھیت کی نالیاں لمبائی میں کیجاویں تو چوڑائی کی طرف سے جوتائی کیجائے تاکہ کھاد اور مٹی جلد مخلوط ہو سکے۔

## چکنی اور ریتلی زمین کو دومٹ بنانے کی ترکیب

دونوں قسموں کی اراضی کو درست کرنے کی جو ترکیب لکھی گئی ہے اوسکے علاوہ اکثر لوگ کھیت کو جلا کر بھی دومٹ بنا لیتے ہیں کیونکہ جلانے سے زمین کی اندرونی چیزیں جلدی پودہوں کے کام میں آنے کے لائق ہو جاتی ہیں جلانے کے وقت زیادہ خبرداری رکھنا چاہئے نہیں تو زمین بہت زیادہ جل جانے سے اوسکا نائٹروجن[1] بگڑ جاتا ہے۔ نئی جوتی ہوئی یا پیتہ ...

[1] نائٹروجن ایک قسم کی نہ نظر آنیوالی ہوا ہے جو جانوروں و پودہوں کے لئے نہایت ضروری ہے۔ یہ پانی کا ایک جزو ہے اور معمولی ہوا سے کچھ زیادہ بھاری ہوتا ہے۔

کے علاوہ اور کوئی زمین زیادہ آنچ نہیں سہہ سکتی - زیادہ جلا دینے سے نائٹروجن کی کمی ہونے کے علاوہ ایک کمی اور یہہ بھی ہو جاتی ہے کہ وہ ہلکی ہونے کے بدلے اور بھی کڑی ہو جاتی ہے اِس سے فائدے کے بدلے اولٹا نقصان ہوتا ہے۔

## مٹی جلانیکے طریقے یہہ ہیں :-

اول مٹی کو دو انچ کے قریب موٹی تہہ کھرچ کر جگہہ جگہہ ڈھیریاں لگا دینا چاہئے پھر ان ڈھیریوں کو کوڑا کرکٹ یا پھونس کے ساتھ دھیمی دھیمی آنچ سے جھلسنا چاہئے جب اچھی طرح جھلس جائیں تب اِن کو تمام کھیت میں یکساں پھیلا کر جوت دینا چاہئے

## مٹی کو جلانے کے فائدے یہ ہیں

(۱) مٹی بھربھری ہو جاتی ہے۔

(۲) پودھوں کی خوراک کا وہ حصہ کہ جو تیزاب سے گھل جاتا ہے (۲) فیصدی سے (۱۰) فیصدی تک بڑھ جاتا ہے۔

یہ یاد رکھنا چاہئے کہ مٹی کے جلانے سے مٹی میں موجودہ کھاد کی طاقت بہت کم ہو جاتی ہے اسلئے اس کمی کو دور کرنے کے لئے کھاد زیادہ اور اچھا دینا چاہئے۔

چکنی اور ریتیلی زمین کو عام طور پر درست کرنے کا سہل طریقہ یہی ہے کہ اگر خرچ زیادہ نہ پڑے تو ریتیلی کھیت میں مٹی اور مٹیار کھیت میں ریت پھیلا کر جوت دینے سے کھیت درست ہو جاتا ہے - بالو یا مٹی کے کھیت میں چونہ یا کنکر یا کا کھاد دینے سے بھی دونوں قسموں کی زمینیں ٹھیک

اور درست ہو جاتی ہیں۔

## اوسر اور بنجر زمینوں کے درست کرنے کی ترکیب

اوسر اور بنجر زمینوں میں اناج کام کی گھاس پھل پھول کچھ نہیں ہوتے جسکے بہت سے اسباب ہیں اون میں سے خاصکر یہ ہیں۔

(۱) زمین میں بہت قسموں کے نمکوں کا افراط سے موجود ہونا۔

(۲) زمین میں ضرورت سے زیادہ ریت کا یا چکنی مٹی کا یا نباتاتی یا چونہ کے حصوں کا ہونا۔

(۳) زمین کی اوپری تہ کے قریب ہی نیچے پتھر کی چٹان کا ہونا یا سخت تہ زمین کا ہونا۔

(۴) زمین پر عرصہ تک پانی کا ٹھیرنا۔

(۵) زمین میں کھٹائی کا زیادہ مقدار میں ہونا۔

(۶) زمین میں پودہ کی خوراک کی کسی خاص چیز کا کم ہونا۔

(۷) زمین کے اندر پانی کا گندہ ہونا۔

(۸) تالابوں کی مٹی جو تازہ کھیتوں میں ڈالیجاتی ہے اوس سے بھی چند روز کے لئے زمین اوسر ہو جاتی ہے۔

(۹) اسیطرح سمندر کی برآمدہ نئی زمین۔

پہلا سبب سب سے مقدم ہے اور خاصکر نمکوں کی افراط سے ہی زمین اوسر اور بنجر ہوتی ہے۔ تواریخوں سے ثابت ہے کہ اگلے زمانہ میں جب کوئی بادشاہ اپنے دشمن کے کھیتوں کو اوجاڑنا چاہتا تھا تو جوتنے کے بعد اون میں نمک چھڑوا دیتا تھا۔ اس سے اون کھیتوں میں کوئی جنس پیدا نہیں ہو سکتی تھی

یہ یاد رکھنا چاہئے کہ نمکوں کا تھوڑا ہونا تو کھیتی کے لئے فائدہ مند ہوتا ہے۔
لیکن بہت ہونا اچھا نہیں اسی لئے جب زمینوں میں نمک کی مقدار زیادہ
ہو جاتی ہے تو کھیت اتنے بگڑ جاتے ہیں کہ اناج پھل پھولوں کی تو کیا پھر
ایسی زمین پر گھاس بھی نہیں اوگ سکتا۔ زمین کے اوسر ہونے کا خاص سبب
یہ ہوتا ہے کہ اوسکے نیچے کے نمک اوپر کو آجاتے ہیں اور یہ تب ہی ہوتا ہے
جب وے نیچے سے بہکر نکلنے نہیں پاتے۔ عام طور پر ایسے نمکوں کے اوپر
آجانے کو ریہہ کا جم جانا کہتے ہیں اور جن زمینوں میں ریہہ ہوتی ہے اون زمینوں
کو بالعموم اوسر کہتے ہیں۔ ریہہ وہ چیز ہے جسکو دھوبی کپڑے صاف کرنے کیلئے
کام میں لاتے ہیں۔

## زمین میں ریہہ کے موجود ہونے کی جانچ کا طریقہ

ایک بڑا لوہے کا تسلا لو۔ اسکے پیندے میں ایک پاؤ یا آدہ سیر نمک چھوڑ دو
پھر اوس میں مٹی اور بالو ملاکر بھر دو۔ پھر اوسمیں اتنا پانی بھر دو کہ سب مٹی نم
ہو جائے لیکن پانی اوپر سے نہ نکلنے پائے اب اسکو کہیں کھلی ہوا میں
رکھدو جب اسکی مٹی سوکھ جائے تب پھر پانی سے مٹی نم کر دو۔ ایسا کئی
مرتبہ کرنے سے آپکو معلوم ہوگا کہ مٹی کے نیچے کا سب نمک گھل کر اوپر
آگیا ہے۔ اس ترکیب کے کرنے سے آپکو اچھی طرح معلوم ہو جائے گا کہ زمین میں
بھی سنچائی کے ذریعہ اوپر کھنچ آتی ہے جیسے تسلے کا لوہا پانی کو نیچے نہیں جانے دیتا
اوسیطرح زمین میں بھی کسی تہ میں چکنی مٹی کی تہ لگی ہے جس سے پانی کا نیچے جانا
بند ہو گیا ہے اور سوڈا (نمک) پانی میں گھلکر اوپر چڑھ آیا ہے۔

زمین کو نقصان پہونچانے والے خاص کر تین نمک ہیں۔ یعنی سجی کھار۔ نمک۔ اور وہ نمک جسمیں گندک کا تیزاب اور سجی کھار کا جوہر ہ ‎Sodium‎ ‎Sulphate‎ ہوتا ہے۔ ان تینوں میں سب سے بری سجی کھار ہوتی ہے۔ اس سے زمین کی بناوٹ اتنی بگڑ جاتی ہے کہ وہ کھیتی کے کام کی نہیں رہتی اور جہاں سجی کھار (۲۵۰۰) حصوں میں ایک حصہ بھی ہوئی تو زمین بگڑ جاتی ہے۔ یہ یاد رکھنا چاہئے کہ جن نمکوں کا اوپر ذکر کیا گیا ہے وے سب گل جانے والے ‎Soluble‎ ہیں۔ اگر کسان ہوشیار ہو تو برسات کے شروع میں جب وے نمک بہت گلی ہوئی حالت میں ہوتے ہیں اونکو زمین میں پانی کا نکاس ٹھیک کر کے نکال سکتے ہیں یا خشک دنوں میں نالیاں بنا کر آبپاشی کر دینے سے بھی یہ نمک دور ہو سکتے ہیں اور زمین پیداوار کے لئے قابل زراعت ہو جاتی ہے۔ بہت لوگ زمین سے گز ڈیڑھ گز کی گہرائی پر زمین میں نالیاں جگہہ جگہہ کھیت میں کھود دیتے ہیں۔ ایسا کرنے سے جب بارش کا پانی زمین پر پڑتا ہے یا آبپاشی کیجاتی ہے تب زمین میں موجودہ گھلنے والے نمک گھلکر زمین کے نیچے جاتے ہیں اور نالیوں کے ذریعے باہر نکل جاتے ہیں۔ اگر ایسا کرنا ممکن نہ ہو تو زمین کی اوپری سطح پر نالیاں بنا دیجائیں تاکہ جب بارش کا پانی پڑے یا آبپاشی کیجائے تب اوپری حصے کا نمک گھل کر بہ جاوے اور صرف ضرورت کے موافق رہجائے اسکے بعد کافی کھاد خصوصاً سبز کھاد دیکر زمین جوت دینا چاہئے۔ اس ترکیب سے یورپ اور امریکہ کے کسان اپنی اوسر زمینوں کو سدھار کر کروڑوں روپیہ کا فائدہ اوٹھاتے ہیں۔

کھیت میں نالیاں حسب ذیل ترکیب سے تیار کیجاتی ہیں۔

**پہلی ترکیب** زمین کو ہل چلانے کی گہرائی سے کچھ زیادہ کھود کر کچی مٹی کے نل نالیوں میں کھدوا اور ان کو پاٹ دو۔ ان نلوں میں اوپر کی طرف کے حصے میں برابر ایک ایک انچ پر سوراخ ہوتے ہیں۔ زمین کا فاضل پانی جس میں نمک گھلا رہتا ہے ان سوراخوں میں سے نلوں میں ہوکر کھیت کے باہر نکل جاتا ہے۔ یہ نل کمہار لوگ ہر مقام پر آسانی سے بنا سکتے ہیں۔ کیونکہ اس قسم کے نل آدھے آدھے تراشکر وہ لوگ کھپریلیں چھانے کے واسطے تیار کیا کرتے ہیں۔

**نوٹ** یہ شوریت کے علاوہ بھی اوس اراضی کو مفید ہے جسکو گلتا کہتے ہیں یعنی جس اراضی میں زیادہ برسات ہونے سے فصل گل جاتی ہے۔ اوسمیں نل لگاتے ہیں اور جب چاہتے ہیں نلوں کے ذریعہ سے جسقدر پانی چاہتے ہیں نکالدیتے ہیں۔

**دوسری ترکیب** یہ بھی ہے کہ اوس میں گوبر۔ مویشیوں کا پیشاب۔ گھاس۔ اور پتوں کا کھاد اچھی طرح ملادیا جائے اس سے زمین پولی ہو جائیگی اور نیچے سے بارش پڑنے یا آبپاشی کرنے پر نمکین پانی بہکر نکل جاوے گا۔

**تیسری ترکیب** یہ ہے کہ ایسی زمینوں میں دو تین فیٹ گہری نالیاں کھودکر اون میں باہر سے اچھی مٹی لاکر ڈالدینا چاہیے اسکے پیچھے اوس زمین پر۔ ڈھاک۔ ببول۔ بیری۔ کیلا۔ کھجور وغیرہ کے درخت لگا دینا چاہیے۔ یہ درخت اوسر زمینوں میں اچھے پنپتے ہیں کیونکہ یہ درخت نمک کو کھانیوالے ہیں جب ایسے درخت بستہ ہوجاتے ہیں تو کچھ دنوں پیچھے زمین سے اوپر نمکوں کا آنا بند ہوجاتا ہے اور زمین درست ہوجاتی ہے اسکی وجہ صرف یہ ہوتی ہے کہ نیچے کے نمک جب اوپر آنے بند ہوگئے تو بارش

کے پانی سے دے زمین کے نیچے کے مساموں سے اپنے آپ بہکر نکل جاتے ہیں۔

چوتھی ترکیب بعض لوگ ببول وغیرہ کے درخت ویسے ہی لگا دیتے ہیں اور کاٹکر فروخت کرتے اور نئے لگاتے رہتے ہیں۔ ایسا کرنے سے بھی کچھہ دنوں میں زمین خود بخود درست ہوجاتی ہے۔

پانچویں ترکیب اوسر زمین کی مٹی میں اکثر چونہ بھی ملایا جاتا ہے اس سے بھی زمین پولی ہوجاتی ہے اور نقصان کرنے والے نمک اکثر بہ جاتے ہیں۔

چھٹی ترکیب شلغم اور مولی وغیرہ جنکی جڑیں زمین میں گہری جاتی ہیں اگر متواتر کاشت کیجائے تو یہہ جڑیں شور چوس لیتی ہیں۔ شوریلی زمین درست کرنیکے واسطے زیادہ کوشش یہہ کرنی چاہیے کہ اوس میں کسی قسم کا گھاس ہوجائے جب گھاس ہونے لگتا ہے تو فصل بھی اچھی ہونے لگتی ہے۔

ساتویں ترکیب اگر زمین میں شور کی مقدار بہت زیادہ ہے اور کسی جنس کو اوگنے نہیں دیتی تو اسکا بہترین علاج یہ ہے کہ جتنی زمین میں شور ہو اوسکی چاروں طرف تقریباً دو فیٹ اونچا بندھ باندھ دیا جائے تاکہ بارش کا پانی اُس زمین سے باہر نہ جاسکے اور اوس میں بار بار کثرت سے پانی دیا جائے اور گہرا ہل چلایا جائے۔ کھاد بھی کثرت سے ڈالنی چاہیے۔ اور اگر کھاد نہ مل سکے تو گرمیوں کے موسم میں رات کے وقت اوسمیں مویشی بٹھایا کریں اس طرح سے شور زمین کے اندر جذب ہوتا جائے گا اور کھاد اور پانی ملکر زمین کی حالت کو درست کرتے جائیں گے۔

اگر کسی ٹکڑے کھیت کا تھوڑا حصہ شوریلا ہو تو اوسکو درست کرنے کی یہہ تجویز ہے کہ کھیت کا اُتنا حصہ تقریباً تین فیٹ گہرا کھود کر باہر پھینکدیا جائے اور پھر تمام کھیت میں گہرا ہل چلاکر سہاگہ کے ذریعہ کھیت کو ہموار کر دیا جائے

اگر زمین میں بہت ہی زیادہ شور ہو تو اوس میں اتنی کھاد ڈالنا چاہئے کہ تمام کھیت پر کھاد کی تہ جم جائے۔ پھر اوس میں جو جنس بوئی جائے گی نہایت اچھی طرح سے اُوگیگی اور نہایت عمدہ پیداوار دیگی۔

شور کو دور کرنے کا ایک طریقہ یہ بھی ہے کہ بہت سی خشک گھاس یا اون جیسی کوئی اور چیز لیکر کھیت میں بکھیر دیں پھر اوسکو جلا دیں۔ بعد ازاں گہرا ہل چلا کر سہاگہ پھیر دیں۔ مگر ان تمام صورتوں میں کھیت کے گرد منڈھ ضرور باندھ لینا چاہئے جو کہ پانی کو کھیت کے اندر روک سکے۔

اگر زمین کے شورہ کو اور سجی کو زمین سے صاف کر کے رکھا جائے تو اسکی بازار میں مانگ ہوتی ہے اور اچھی قیمت اسکتی ہے مگر شورہ اور نمک مثل پیداوار افیون ہر ایک نہیں نکال سکتا ہے۔ اِسکے واسطے پہلے قانونی بچاؤ کی ضرورت ہے۔

ہندوستان کے مختلف مقامات پر اوسر اور بنجر زمینوں کو اوپر بتلائے ہوئے طریقوں سے درست کیا گیا ہے۔ مقام دولت پور (سندہ) میں ایک زمین قریبا (۴۰۰) ایکڑ شوریلی تھی اور اوس میں کوئی جنس کاشت نہیں ہو سکتی تھی۔ سندہ کی محکمہ زراعت نے بار بار اور کثرت سے پانی دیکر صرف تین چار سال کی محنت کے بعد درست کر لیا۔ یہاں تک کہ اوسمیں کپاس اور باجرہ کی پیداوار بہت اچھی ہونے لگی۔ رقبہ مذکورہ پر پانی کثرت سے دیکر برسیم (ایک قسم کا گھاس ہوتا ہے) کی کاشت ہوتی رہی جس سے تمام شور زائل ہو گیا اور زمین میٹھی ہو گئی۔

# دوم

## زمین میں ضرورت سے زیادہ ریت کا۔ یا چکنی مٹی کا۔ یا تیزابی۔ یا چونہ کے حصوں کا ہونا

اگر زمین ریت کی زیادتی کی وجہ سے اوسر ہے تو اوس میں چکنی مٹی یا خوب سڑا گلا ہوا گوبر ملایا جائے تو زمین اچھی ہو جائے گی یہاں تک کہ خالص ریتیلی زمین ہو تو بھی زیادہ کھاد دینے سے پیداوار دینے لگیگی۔ بعض جگہہ دریا کے دونوں کناروں پر کثرت سے سفید ریت جمع ہو جاتی ہے اوس میں نہ کوئی درخت ہو سکتے ہیں نہ گھاس۔ اگر آٹھہ آٹھہ فیٹ کے فاصلے پر ایک فٹ گہری اور ڈیڑہ فٹ چوڑی نالی کھود کر اوس میں [illegible] اونچائی تک اصطبل اور مویشی خانہ کے کھاد ڈالکر اوپر ریت بھر دیجائے تو چونکہ اوس میں نمی زیادہ ہوتی ہے ایک مہینے میں کھاد گل جائے گا۔ پھر اون نالیوں میں خربوزہ۔ یا ترکاری کی کاشت کیجائے۔ آیندہ سال پہلی نالیوں کے ساتھہ اور نالیاں بنائی جائیں اور یہی عمل کیا جائے تو اسطرح چار پانچ سال تک تمام زمین عمدہ ہو جائیگی [illegible] اور خرچ بھی کم پڑے [illegible]

اگر زمین چکنی مٹی کی زیادتی کی وجہ سے اوسر ہے تو اوس میں [illegible]

یا بنا سڑا ہوا گوبر دینا مناسب ہوگا۔
اگر اوسر چونہ کی زیادتی کی وجہ سے ہے تو نباتاتی کھاد۔ خاص کر سن کا سبز کھاد دینے سے بہت فائدہ ہوگا۔ اگر نباتاتی حصے کی زیادتی کی وجہ سے زمین اوسر ہے تو چونہ کا کھاد دینے سے یہ نقص رفع ہو سکتا ہے۔ غرضکہ زمین جس چیز کی زیادتی کی وجہ سے اوسر ہو اوسکے نکالنے کا انتظام کرنا چاہیے۔

## سوم

## زمین کی اوپری تہہ کے قریب ہی نیچے پتھر کی چٹیان کا۔ یا سخت تر زمین کا ہونا

اگر زمین کی اوپری تہہ کے نیچے قریب ہی میں پتھر کی چٹیاں ہونے کی وجہ سے زمین اوسر ہو تو اوسکے درست کرنے کی آسان ترکیب نہیں ہے ہاں صرف یہ ہو سکتا ہے کہ کسی دوسری جگہہ سے مٹی لاکر ملائی جاوے اور اوپری تہہ کو خوب موٹا بنایا جاوے اور اوس میں خوب کھاد ملایا جاوے۔ یا اگر ممکن ہو تو اس نیچے والی چٹیان کی تہہ کو توڑکر باہر نکال لیا جاوے۔ یہہ دونوں ایسے طریقے ہیں کہ اِن کو اختیار کرنے سے بہت خرچ پڑتا ہے۔ اگر بارود سے ایسی چٹیانوں کو اوڑا دیا جاوے تو کم خرچ پڑے۔

اوسر زمینوں کو بھی اس ترکیب سے فائدہ نہیں پہونچتا بلکہ کڑی زمینیں بھی اس ترکیب سے درست ہو سکتی ہیں۔ اور ہل چلاکر درست کرنیکی

بہ نسبت اس میں خرچ بھی کم پڑتا ہے اور بعض مقاموں میں تو زمین کا زیرین حصہ اسقدر سخت ہوتا ہے کہ مضبوط سے مضبوط ہل کا اس پر کوئی اثر نہیں ہو سکتا۔ عام خیال یہ ہے کہ فرو دہ سطح کے زیرین طبقہ میں پودوں کی غذا کا ذخیرہ بمقدار کثیر موجود رہتا ہے اور اگر کسی عمل سے اس طبقہ کی مٹی نرم ہو جائے تو پودوں کو اپنی غذا کے حاصل کرنے میں بہت سہولیت ہو گی اور وہ نہایت سرسبز و شاداب ہوں گے۔

نئی دنیا (امریکہ) میں ایسی سخت زمین کی قلبہ رانی کے لئے بجائے ہل کے ڈائنامیٹ[1] (سرنگ یا بارود) سے کام لیا جاتا ہے اور یہ طریقہ اس قدر سود مند ثابت ہوا ہے کہ امریکہ کے بہت سے کسان اپنی زمین کی قلبہ رانی ڈائنامیٹ سے کرتے ہیں۔ سامرسٹ وسٹ (جنوبی افریقہ) میں ایک صاحب مسٹر کینتھ کوئین نے ڈائنامیٹ سے قلبہ رانی کی جو نہایت نتیجہ خیز ثابت ہوئی۔ جنوبی افریقہ کے اور بہت سے کسان بھی ڈائنامیٹ استعمال کرتے ہیں۔ ہل کے ساتھ گہری قلبہ رانی پر بالعموم بہت زیادہ لاگت آتی ہے لیکن ڈائنامیٹ کا عمل بہت سستا اور آسان ہے۔

جب طبقہ زیرین میں (۳) فیٹ (۴) فیٹ۔ (۵) انچ تک ڈائنامیٹ اڑائی جاتی ہے تو اسکی طاقت سے بہت دور تک زمین کے اجزا باریک ہو جاتے ہیں جس سے پودے نئی غذا حاصل کرتے ہیں اور اون کی جڑیں بہت دور تک چلی جاتی ہیں۔

سامرسٹ وسٹ میں ڈائنامیٹ کے تجربات کے متعلق اخبار اسٹنڈرڈ

---

[1] یہ ایک مصالحہ کا کارتوس ہوتا ہے جو سرنگ لگانیکے کام آتا ہے اور سخت سے سخت پتھر کو آسانی کے ساتھ پاش پاش کر دیتا ہے۔ اگر پتھر اس سے بھی نہ ٹوٹے جو لیٹانائٹ کارتوس سے کام لیتے ہیں

نے اپنی ایک اشاعت میں لکھا ہے کہ وہاں ایک باغیچہ میں نارنگی کے درخت اپنی پھل کی وجہ سے خاص طور پر بہت مشہور تھے لیکن چند سال سے ان درختوں کی پیداوار میں تشویش انگیز کمی پیدا ہوگئی تھی۔ پہلے یہہ ارادہ کیا گیا کہ اِن درختوں کو کاٹ ڈالا جائے لیکن بعدازاں یہہ فیصلہ کیا گیا کہ درختوں کے اردگرد کی زمین کو ڈائنامیٹ سے اُڑاکر نرم کیا جائے۔ چنانچہ تحقیقات کرنے پر معلوم ہوا کہ زمین کی بالائی سطح (۱۸) انچ کی گہرائی تک مٹی اور کنکر پر مشتمل ہے۔ اِسکے نیچے کوئی ڈہائی فٹ تک نہایت سخت زمین کا طبقہ ہے۔ اِس کے نیچے پھر مٹی اور کنکر ہے۔ دو آدمیوں کو زمین میں سوراخ کرنے پر مامور کیا گیا جنہوں نے بھاری بھاری ہتھوڑوں سے سوراخ کئے۔ ہر سوراخ چار درختوں کے وسط میں لگا لا گیا۔ جسکا فاصلہ ہر درخت سے (۱۲) فیٹ تھا۔ سوراخ میں ڈائنامیٹ کے کھلے کارتوس رکھدئے گئے اور اوسکا منہ مٹی سے بند کردیا گیا جب ڈائنامیٹ اوڑائی تو معلوم ہوا کہ وہی زمین جو ہل کے لئے بمنزلہ پتھر کے تھی ریزہ ریزہ ہوگئی ہے۔ تھوڑے ہی روز میں ڈائنامیٹ کے عمل سے مفید نتائج پیدا ہوئے۔ بیان کیا جاتا ہے کہ ڈائنامیٹ کا استعمال کھڑی فصلوں کو کوئی نقصان نہیں پہونچاتا۔ اور اب تمام جنوبی افریقہ میں زمین کی حیثیت درست کرنے کے لئے ڈائنامیٹ کا استعمال کیا جارہا ہے زمین اور درختوں کی حیثیت کے مطابق ڈائنامیٹ سے ایک ایکڑ کی قلبہ رانی کا خرچ ۱۰ سے ۵۰ تک ہے۔ غرضکہ بارود سے زمین پولی ہوجاتی ہے اور اوس سے حسب ذیل فائدے ہوتے ہیں۔

(۱) بارود بڑے بڑے درخت اون کی جڑوں اور پتھروں اور ٹیلوں کو بہت جلد اوڑادیتی ہے اسوجہ سے نیچے کی عمدہ عمدہ مٹی جسکی طاقت

فصل بونے سے کم نہیں پڑی اوپر آجائے گی اور اسلئے خوب فصل ہوگی۔
(۲) اگر چوہوں اور زمین میں رہنے والے دیگر کیڑے مکوڑوں کی وجہ سے فصلیں کھائیجاتی ہوں تو بارود کے ذریعہ اون کیڑوں مکوڑوں کو اوڑایا جاسکتا ہے۔
(۳) ہندوستان کے جنوبی حصے کی بہت سی زمین نہایت سخت ہے اوسے اس طریقے سے پولا کر کے نہایت عمدہ بنایا جاسکتا ہے جس سے جڑیں جلدی نیچے جاسکیں اور پودوں کو خوراک بھی آسانی سے حاصل ہوتی رہے۔ اسطرح یورپ کے سارے کسانوں نے بہت فائدہ اوٹھایا ہے۔ جن زمینوں پر پہلے کاشت نہیں ہوسکتی تھی اب اون پر بھی کھیتی کیجاتی ہے اور اچھی اچھی فصلیں حاصل کیجاتی ہیں۔

## چہارم
## زمین پر عرصہ تک پانی ٹھہرنا

اگر زمین زیادہ دیر تک پانی ٹھہرنے کی وجہ سے اوسر ہے تو اوسکا سدھار بھی نالیوں کے ذریعہ سے ہی ممکن ہے کیونکہ ایسی زمینوں میں بھی نیچے سے اگر اوپر کی تہہ پر نمک جمع ہوجایا کرتا ہے۔

## پنجم
## زمین میں کھٹائی کا زیادہ مقدار میں جمع ہونا

اگر زمین زیادہ کھٹائی کی وجہ سے اُوسر ہے تو چونہ زمین میں ملا دینا مُفید ہوگا کیونکہ چونہ کھٹائی کو مارتا ہے اور بڑا کارگر علاج ہے۔

## زمین میں کھٹائی کی پہچان

اِس طرح ہوسکتی ہے کہ کسی انگریزی دوا فروش سے ذرا سا کاغذ کا ٹکڑا (Blue Litmus Paper) کا خرید لیجئے۔ اگر اوسے آپ (۲۰) منٹ کسیقدر خفیف زمین کی آل کی مٹی میں ملا دیوینگے تو وہ کاغذ بجائے اپنے ذاتی آسمانی یا نیلے رنگ کے سُرخ ہو جائے گا بشرطیکہ زمین میں کھٹائی ہے

## ششم

## زمین میں پودے کی خوراک کی کسی خاص چیز کا کم ہونا

اگر زمین پودے کی خوراک کی کسی خاص حصّے کی کمی سے اُوسر ہے تو اوس میں گوبر یا کھلی یا پاخانہ کا کھاد دینا مُفید ہوگا۔ ایسی زمینوں میں بھیڑ کی مینگنی کا کھاد دینا بھی بہت فائدہ مند سمجھا جاتا ہے۔ مگر یاد رہے کہ مینگنی کے کھاد کو باریک کر لیا جائے ورنہ مینگنیاں برسوں تک نہیں گھلا کرتی ہیں اور جب تک وہ نہ گھلیں کچھ فائدہ نہیں پہونچاتی ہیں۔ غرضکہ خوب کھاد دینے سے بنجر سی بنجر زمین زرخیز ہوسکتی ہے۔ کانپور میں پاس کے بعض کھیت جو بیکار بنجر پڑے ہوئے تھے خوب کھودے گئے اور شہر کے پاخانہ کا میلا اِن گڈھوں میں ڈالا گیا۔ اِس سے پہلے وہاں

اِس زمین کو آٹھ آنہ فی ایکڑ کوئی نہیں لیتا تھا پر اب اوسی زمین کا پٹہ ساٹھ روپیہ
فی ایکڑ پر ہوتا ہے۔ غرضکہ ناقص زمینوں میں علی الخصوص بنجر اور اوسر زمینوں
میں اگر تازہ میلہ گاڑ دیا جائے تو ایک سال میں وہ مزروعہ ہوجاویگی کھیت
میں ڈہائی سے تین فیٹ تک گہری اور دو سے ڈہائی فیٹ تک چوڑی نالیاں
دو دو فیٹ کی دوری پر بنوائی جائیں اور ہر نالی میں تین حصہ میلہ بھر کر اوسپر مٹی ڈالکر
بند کردیں تو آٹھ یا دس مہینوں میں وہ سڑ کر کھاد ہوجاوے گا۔ جب میلہ سڑتا ہے
تو اوسکے ساتھ مٹی بھی سڑتی اور گلتی ہے۔

میلہ کے سڑ جانے پر کھیت کو خوب گہرا گوڑ کر یا جوت کر اوس میں کھاد اور مٹی ایک ساتھ
ملا دیجائے تو کھاد اور مٹی اسطرح ترکیب پاکر عمدہ کھتار مٹی ہوجاتی ہے۔

**دوسری ترکیب** یہ بھی ہے کہ بنجر زمین کی ایک ٹکڑی میں نالیاں کھود دیجائیں
اور اوسپر ٹٹیاں کھڑی کر دیجائیں اور اونکی جگہہ ہر روز بدلدیجائے جیوں ہی میلہ
زمین پر گرے ڈہاپ دیا جائے۔ اوسے مٹی سے ڈہکنے کے لئے ٹٹیوں کی جگہہ
ضرورت کے موافق بدلنے کے لئے دو تین بھنگی کافی ہونگے۔

مٹی پلٹنے والے ہل سے نالیاں آسانی سے کھد سکتی ہیں۔ ایک اچھے بیلوں
کی جوڑی سے ایک پختہ بیگہ زمین اسطرح دن بھر میں آٹھ گھنٹہ کام کرنے سے
جت سکتی ہے۔

اِس طریقہ کی کانپور کے سرکاری کھیت میں آزمایش ہوئی تھی اور اوسکے خاطر خواہ
نتیجے برآمد ہوئے اور یہ ثابت ہوا کہ جو ایک پختہ بیگہ زمین اس طور پر تیار
کیجائے تو اوس میں بیس آدمیوں کے ہر روزہ بارہ مہینہ تک پاخانہ جانے سے
خوب کھاد ہوجائے گا۔ حاصل یہ ہے کہ اگر کھیت کسی خاص چیز کے جز کی کمی سے
اوسر ہو تو بلا کسی خیال کے میلہ کا کھاد فائدہ کریگا میلہ کے کھاد کے متعلق کچھ مفصل

بیان کھاد میں کیا گیا ہے۔

## ہفتم

## زمین کے اندر پانی کا گذر نہ ہونا

اگر زمین میں پانی کا گذر مشکل ہو تو جپسم (ایک قسم کی کھریا مٹی ہوتی ہے اسکو کہیں کہیں دودھی مٹی کے نام سے بھی پکارتے ہیں) اکو کھیت میں دینے سے یہ نقص دور ہو سکتا ہے اس سے زمین کے اندر پانی جذب ہونے لگتا ہے یہ مٹی کلکتہ اور بمبئی کے بازاروں میں کثرت سے دستیاب ہو سکتی ہے۔ ہمارے ملک میں بھی یہ مٹی افراط سے ہوتی ہے لیکن کھاد کے کام میں لانا یہ ہمارے یہاں کے کسان نہیں جانتے۔ پنجاب اودہ اور ممالک متوسط وغیرہ مقامات میں بھی یہ مٹی کثرت سے ملتی ہے۔ ویسے بھی ہر ایک قسم کی اوسر اور بنجر زمین کے لیے بھی اس مٹی کا کھاد دینے سے فائدہ ہوتا ہے۔

## ہشتم و نہم

## تالابوں کی مٹی جو تازہ کھیتوں میں ڈالدی جاتی ہے اور سمندر کی برآمدہ نئی زمین بھی چند روز کیلئے اوسر ہو جاتی ہے

ان دونوں حالتوں میں نالی بنا دینے۔ آبپاشی کرنے۔ یا بارش کے پانی

پرتیتے دینے پر نمک بہہ جاتا ہے اور چونہ دینے اور خوب جوتائی کرنے اور زمین میں خوب ہوا اور دہوپ لگنے سے بھی ایسی زمین درست ہوکر زمین کے زہر دور ہو جاتے ہیں۔

غرضکہ اصولاً قدرت نے کوئی زمین بنجر اور اوسر پیدا نہیں کی ہے۔ نالی بناکر فضول اور بیکار نمکوں کو نکالنا۔ آبپاشی کرنا۔ اور خوب کھاد ڈالنے یا اچھی مٹی باہر سے لاکر ڈالنے سے سب خراب زمینیں درست ہو جاتی ہیں۔ ہندوستان میں عموماً اور ممالک متحدہ آگرہ و اودہ میں خصوصاً ایسے طریقوں سے اکثر شوریلی زمینیں درست کی گئی ہیں اور اون سے قیمتی فصلیں حاصل کیجارہی ہیں۔

بنجر اور اوسر زمینیں زرخیز ہو سکتی ہیں یا نہیں اوسکی عموماً جانچ اوس زمین کو دیکھکر اسطرح کیجاتی ہے اور یہہ سب سے آسان طریقہ جانچ کا مسٹر ملرجی ایم۔ اے کی رائے میں جو علم زراعت کے عالم جیّد مانے گئے ہیں یہہ ہے

(۱) ایسی اوسر اور بنجر زمینوں پر کیڑے مکوڑے زمین کے نیچے اوپر اچھی زمینوں کے موافق ہیں یا نہیں۔

(۲) کیا ایسی زمینوں پر مختلف قدرتی درخت کثرت سے اور اچھی طرح پھولتے پھلتے ہیں یا نہیں۔

(۳) عادتاً جو جانور ایسی زمینوں پر رہتے ہیں کیا اون کی ہڈیاں بڑی بڑی ہیں۔

(۴) کیا گھونگے (snails) وغیرہ کے کیڑوں کی کھوپڑی زمین میں کثرت سے معلوم ہوتی ہے

(۵) جس زمین میں جنگلی درخت ہو سکتے ہیں یا جس زمین میں جنگلی جانور دیکھ

کھود ڈالنے سے اک ملجاتی ہے وہ زمین عموماً اچھی ہوتی ہے اور زرخیز ہوسکتی ہے۔

## ہندوستانی جانچ کا عام طریقہ

جس زمین میں گھنیل گھاس ہوتا ہے اور چال اور بیری وغیرہ کے چھوٹے چھوٹے اور بڑے بڑے درخت ہوتے ہیں وہ زمین عموماً اچھی ہوتی ہے۔ ایسی زمین درست ہوکر اوس میں ہر ایک جنس کاشت ہوسکتی ہے۔

## ہمیشہ یاد رکھنے کے لایق بات

ہمیشہ بنجر اور اوسر زمینوں کو درست کرنیکے پہلے جہانتک ممکن ہو کسی زرعی تجربہ کار کی رائے ضرور لینی چاہیے۔ گورنمنٹ نے مہربانی فرماکر جابجا اور ہر ضلع وقسمت میں ایسے ماہرین فن مقرر فرما رکھے ہیں جو بلا کسی قیمت کے مفت مشورہ دیتے ہیں۔

جو زمیندار ہوشیار ہوتے ہیں وے اوپر لکھے ہوئے قاعدوں کے مطابق چلنے سے اپنی اوسر اور بنجر زمین کو درست کر لیتے ہیں۔ اگر وہ کسی سے درست نہ ہوسکے یا درستی میں ناقابل برداشت صرفہ اوٹھانا پڑے تو شیشے (گلاس) بنانے والوں کے ہاتھ اوسر زمین کی مٹی کو بیچ دینا چاہیے۔ یہہ مٹی شیشے کے برتن جھاڑ۔ فانوس۔ لالٹین بوتل وغیرہ کے بنانے کے کام میں آتی ہے۔ اگر شیشے بنانیوالے مٹی نہ لیں تو بہتر ہے کہ اوس میں کیلہ کی کاشت کیجائے اسطرح بھی زمین درست ہوجاوے گی۔ آجکل سب پھلوں میں سے کیلہ کی مانگ بہت ہے۔ اس کے پیدا کرنے میں کوئی بڑی محنت نہیں کرنا پڑتی اور اسکے برابر فائدہ

شاید کوئی دوسری فصل ہو۔ ڈیڑھ بیگہ زمین پر (۱۳) فٹ کے فاصلے
پر ایک درخت لگاتے ہوئے (۳۴۰) درخت کیلے کے لگ سکتے ہیں۔
سارے سال میں کم سے کم ایک روپیہ کے کیلے بھی توڑے جائیں تو (۳۴۰)
روپیہ کی سالانہ آمدنی ہوگی۔ اور اس پر بہت زیادہ صرف (۴۰) روپیہ ہو سکتا ہے
اسطرح دو سو روپیہ فی بیگہ فائدہ ہوتا ہے۔ جس نوجوان کے پاس چھ بیگہ
زمین ہو وہ سو روپیہ ماہوار کما سکتا ہے۔ اور کوئی دوسرا کام نہ کرتے ہوئے
رات دن گھر میں بیٹھا ہوا موج مار سکتا ہے۔

ڈنمارک کی حالت دیکھئے ایک وہ زمانہ تھا کہ مثل ہندوستان ڈنمارک
تمام یورپ میں مفلوک الحال شمار کیا جاتا تھا لیکن آج وہی چھوٹا سا حصہ ہے
کہ تمام یورپ میں مالدار ہے اور دن بدن اوج ترقی پر چڑھ رہا ہے یہ خوشگوار
حالت اسے کیوں نصیب ہوئی۔ محض زراعت کی ترقی سے۔ وہاں کے
زمینداروں نے سب سے اول بنجر اور اوسر زمینوں کو زیر کاشت کیا جو
برسوں سے بیکار پڑی تھیں اور یوں مفلوک الحالی کا علاج کیا ہم
بھی ایسا آسانی سے کر سکتے ہیں کیونکہ قدرت کا ہاتھ بالخصوص ہماری
زمینوں کے ساتھ ہے۔

کہاں ہیں ہند کے تعلیم یافتہ لوگ وہ اسطرف متوجہ کیوں نہیں ہوتے
جب تک وے اس کام میں آگے نہ ہونگے تب تک بنجر اور اوسر زمینیں
آباد نہ ہونگی۔ نہیں تو ایسی زمین جسکے اندر جواہرات کے ڈھیر پوشیدہ
ہیں ویسی ہی بیکار پڑی ہوئی جنگلی جانوروں کے کھیلنے کودنے کا
میدان بنی رہیں گی اور ہند افلاس کے مرض میں ہمیشہ مبتلا رہیگا
تھوڑی توجہ سے ہند کی زمینیں لال اگلنے لگیں گی اور جواہرات پیدا

ہم نے اس مضمون کو شرح و بسط کے ساتھ لکھنے سے اپنے ناظرین کو ضرور طوالت میں ڈالا ہے جسکی ہم معافی چاہتے ہیں مگر ایسا کرنے سے ہماری غرض یہ ہے کہ ہندمیں پڑی ہوئی کروڑوں بیگھہ زمین درست ہوجائے تجارتی نقطۂ خیال سے اگر ایسی زمینیں درست ہوکر ان میں کپاس کی کاشت شروع کیجائے تو ہمارے ملک کی دولت کا مقابلہ تختۂ زمین پر کوئی دوسرا ملک نہیں کرسکتا۔ یقین ہے کہ نوجوانان ہند اس مضمون سے خاص فائدہ اوٹھائیں گے۔

## اراضی کے متعلق دوسری ضروری باتیں

اوپر اراضی کی تقسیم اور شناخت تومٹی اور ریت کی مقدار کے اعتبار پر بتلائی گئی ہے مگر اسکے علاوہ مٹی کے رنگ سے بھی اراضی کی قسمیں کیجاتی ہیں اور اوسی اعتبار پر جنس کی کاشت کیجاتی ہے۔ اس حساب سے ہندوستان میں زمین کی چار قسمیں ہیں۔ یعنی

**کالی زمین**۔ یہ زمین کاشت کپاس کے لئے بہت ہی اچھی سمجھی جاتی ہے کیونکہ کالی زمین میں چکنی مٹی زیادہ ہوتی ہے جسکی وجہ سے زمین میں تری بہت رہتی ہے اور اسمیں کھیتی کے لائق مفید اجزا بھی زیادہ موجود رہتے ہیں۔ کالی زمین کے ساتھ کاشت کپاس کا نام تو ایسا وابستہ ہے کہ بالعموم کالی زمینوں کو کپاس کی کالی زمین (Black cotton Soil) کے نام سے پکارتے ہیں۔ اور یہ ہے بھی سچ۔ کیونکہ کالی زمین بالعموم کپاس کے لئے تو ایک بہترین زمین ہے۔ ہندوستان میں اس زمین کا

رقبہ قریب دو لاکھ مربع میل ہے اور ہندوستان کی بہترین زمینوں کے حساب میں اس زرخیز زمین کا دوسرا نمبر ہے۔

اس زمین کا رنگ کالا ہوتا ہے۔ یہہ سیاہ رنگ کی مٹی ہر ایک قسم کی زمین کے لئے عمدہ خیال کیجاتی ہے اور گیہوں۔ چنا۔ افیون۔ اور کپاس تو ایسی زمینوں میں بہت اچھی ہوتی ہے۔ یہہ زمین اکثر اور بیشتر خشک موسم میں تڑک جاتی ہے اور اسوجہہ سے ایک سوار گھوڑے پر بلا خطرہ ایسی زمینوں پر مشکل سے چل سکتا ہے۔ بارش کے وقت یہ زمین اتنی بھر جاتی ہے کہ اوپر چلنا مشکل ہوجاتا ہے۔ کالی زمین میں فصل کے لئے بہت تھوڑا پانی ہی کافی ہوتا ہے۔ ایسی زمینوں کی بارش کے بعد بڑی خبرداری کرنا چاہئے یعنی اگر گیلی حالت میں یہ زمین جوت دیجائے تو بڑے بڑے ڈھیلے ہوجاتے ہیں اور خشک ہونے پر وہ بڑی مشکل سے ٹوٹ سکتے ہیں۔ یہہ زمین جنوبی ہندوستان (مدراس وغیرہ) ممالک متوسط اور سنٹرل انڈیا (بالخصوص مالوہ) میں بکثرت ہوتی ہے۔ اسکو ماڑ کے نام سے بھی پکارتے ہیں۔

دوسری بھوری زمین جو پنجاب۔ ممالک متحدہ آگرہ و اودھ مغربی و شمالی خطوں میں ہوتی ہے۔ جہاں بارش کم۔ آب و ہوا خشک اور آفتاب کی گرمی بہت ہوتی ہے۔ لیکن اس قسم کی زمین بنگال میں بھی ہے۔ یہہ قسم زمین خراب ہے مگر گہری جوتائی معقول کھاد (بالخصوص سبز کھاد) دینے سے یہ کام کی بن سکتی ہے۔ کیونکہ اس زمین میں تری کم رہتی ہے۔

تیسری قسم لال اور سخت زمین کی ہے جو اکثر جنوبی یا مشرقی حصوں میں احاطہ مدراس میں ہوتی ہے۔ اس زمین میں تری بہت کم رہتی ہے

اور یہہ زمین زرخیز بھی نہیں ہوتی ۔ مگر گہری جوتائی ۔ معقول کھاد بالخصوص سبز کھاد دینے سے یہہ زمین بھی کام کی ہو سکتی ہے ۔ بعض زمینیں تین چار انچ اوپر تو سرخ ہوتی ہیں اور نیچے سیاہ ہوتی ہیں ۔ یہہ زمینیں اچھی ہوتی ہیں ۔

چوتھی قسم کی زمین کا رنگ لال اور پیلا ملا ہوا ہوتا ہے ۔ یہہ زمین بہت بُری ہوتی ہے اور چھوٹا ناگپور اور میسور میں زیادہ ملتی ہے ۔ اس قسم کی زمین میں لوہا اور ریت بہت ہوتا ہے اسلئے اس میں پیداوار بہت کم ہوتی ہے ۔ بہت محنت اور صرفہ سے یہہ زمین بھی درست ہو سکتی ہے ۔

کپاس ہمالیہ میں بکثرت بویا جاتا ہے کیونکہ وہاں کی بلندی اور زمین اسکے لئے بہت موزوں ہے اور وہاں یہہ تیز سے تیز پالا بھی برداشت کر لیتا ہے

## زمین کے متعلق متفرق باتیں

(۱) جس زمین کے اوپر کنکر ہوں وہ خراب ہوتی ہے اور وہ تو زیادہ خراب ہوتی ہے جہاں سرخ زمین پر کنکر ہوں البتہ سیاہ زمین پر پتلے پتلے کنکر ہوں تو خراب نہیں ہوتی اور فصل اچھی ہو جاتی ہے بشرطیکہ کھاد دیا جائے ۔

(۲) جس زمین میں ڈیڑھ دو فیٹ نیچے ریت ہو اور اوپر کی مٹی عمدہ قسم کی ہو تو پانی کی کثرت سکے ساتھ اوس میں فصل اچھی ہو جاتی ہے مگر دن بدن زمین کمزور ہوتی جاتی ہے یہاں تک کہ چار پانچ سال کے بعد اوس میں پھر فصل نہیں ہوتی ۔ البتہ اگر کھاد ۔ گوڑا ۔ بکثرت ڈالا جائے تو اوسوقت فصل ہو سکتی ہے ۔ اور اگر صرف ایک فٹ کے نیچے ریت ہو تو دو تین فصل ہی اچھی ہوتی ہیں ۔ مگر یہہ زمینیں بھی اوپر بتلائے ہوئے طریقوں سے بہت زرخیز بنائی جا سکتی ہیں ۔

# زمین کی زرخیزی کی جانچ کا بہترین اور سہل ترین آسان طریقہ

اگر زمین کی زرخیزی یا اوسکی قوت پیداوار کا اور طرح پر کچھ پتہ نہ چلے یا اوسکا امتحان کرنا ہو تو سب سے محفوظ طریقہ یہ ہے کہ زمین میں دو چار فیٹ کی کیاری تیار کر اوس میں اوس موسم کی فصل کاشت کیجائے یا زمین سے مٹی لے کر کسی گملہ میں ڈالکر اوس موسم کی فصل بوئی جائے اور دیکھا جائے کہ فصل کتنی اور کیسی ہوتی ہے اور اوس مطابق نتیجہ اخذ کیا جائے۔

## زمین کے متعلق دیگر متفرق ضروری باتیں

(۱) جس زمین میں نیشکر۔ گندم۔ جوار۔ وچنا۔ پیدا ہو سکتے ہیں اوس میں کپاس بھی آسانی سے پیدا ہو سکتا ہے۔ پنجاب میں بقول پاگسن صاحب ایسی زمینیں بکثرت ہیں جس میں روئی کی کاشت میں ترقی ونیجا سکتی ہے۔ آپ لکھتے ہیں کہ تجربات سے روئی کی پیداوار میں پنجاب امریکہ کا مقابلہ کر سکتا ہے۔

(۲) کپاس ایسی زمین کو زیادہ پسند کرتا ہے جسمیں چونہ زیادہ اور جو کشادہ مسامدار اور ہلکی ہو۔

(۳) کپاس اوس زمین پر بہت پیدا ہو سکتا ہے جس میں تین حصہ ریت اور ایک حصہ چکنوٹ ہو۔

(۴) جس زمین میں پانی استادہ رہے اوس میں کپاس ہرگز نہ بونی چاہئے کیونکہ زمین میں پانی بھرے رہنے سے ایک قسم کی کھٹاس پیدا ہو جاتی ہے

جو مزروعہ اجناس کے لئے مُضر ہے۔ اسی وجہ سے ترعیثیوں میں عمدہ قسم کے اجناس پیدا نہیں ہوتے۔

(۵) کپاس کے لئے نرم زمین زیادہ مُفید ہے۔ کیونکہ نرم زمین میں اسکی جڑ زیادہ جاتی ہے اور جسقدر جڑ زمین میں زیادہ گہری جاتی ہے اوسی قدر اوسکا پودا زیادہ پھیلتا پھولتا ہے اور اگر سخت زمین ہو تو کپاس کا درخت زیادہ نہیں پھیلتا۔ اِسکی زیادہ تر وجہ یہ ہے کہ سخت زمین ہمارے دیسی ہلوں سے گہری جوتی نہیں جاتی اور نہ گہری جوتی جا سکتی ہے۔ اور جو بائی پر جوڑ سے نکلتے ہیں وہ ہمارے بیلنوں اور سُہاگوں سے ٹوٹ نہیں سکتے۔ نرم زمین وہ ہوتی ہے جسمیں مٹی کم اور باگو زیادہ ہوتا ہے۔ اور سخت وہ ہے جس میں مٹی زیادہ اور ریت کم ہوتا ہے۔ اگر سخت زمین میں زیادہ مقدار ریت کی ملا دیجائے تو وہ نرم ہو جاتی ہے۔

ایسی نرم زمین جسکے اوپری حصّے میں بہت زیادہ ریت ہوتی ہے اوس میں ربیع کی فصل تو بہت اچھی ہوتی ہے مگر خریف کی فصلوں میں خاصکر کپاس نہیں ہوتا۔ یعنی جب کپاس کے درخت ایک آدہ بالشت کے ہو جاتے ہیں تو گرمی ہوا اور آندہی اسقدر سخت چلتی ہے کہ ہوا کے زور سے ریت کے ذرّے اوڑکر پتّوں کو خراب کر دیتے ہیں۔ ایسے علاقوں میں جہاں زمین پر ریت زیادہ ہوتا ہے اگر ذرا زور کی ہوا چلے تو ریت اسقدر اوڑتا ہے کہ سخت اندھیرا ہو جاتا ہے چلنے والوں کو راستہ نہیں ملتا آخر اوسکو کسی جھاڑی کی اوٹ میں بیٹھہ رہنا پڑتا ہے اور اگر کوئی آڑ نہ ہو تو ریت کے اسقدر ذرّے لگتے ہیں کہ آدمی بیتاب ہو جاتا ہے اور جس جگہہ بہت ریت ہوتی ہے تو آندہیوں کے دنوں میں گاؤں کو دبا لیتی ہے۔ غرضکہ ریت

نرم پتیوں کے اجناس کو بہت نقصان پہونچاتی ہے۔ گو ایسی زمین پر کپاس کو تو اچھی ترقی ہوتی ہے مگر آندہی اسکے لئے بڑی رکاوٹ ہے اسلئے ایسی زمینوں پر جن جن علاقوں میں آندہی زور سے چلتی ہو کاشت کپاس سے پرہیز کیا جائے تو شاید مناسب ہوگا۔

(۶) بعض لوگ ریتیلی زمین میں کپاس اسغرض سے کاشت کرتے ہیں کہ اون کی ناقص زمینوں میں اوس کے پتے کھیت میں گرکر سڑتے ہیں تو تین چار سال بعد اوس زمین کی حیثیت اچھی ہو جاتی ہے۔ یہہ طریقہ درستی زمین کا اچھا ہے مگر دیر طلب ہے۔

یہہ یاد رکھنا چاہیے کہ دنیا کے تمام قاعدوں کے مطابق ہر ذی روح کی چار مختلف حالتیں ہوتی ہیں۔ یعنی پیدا ہونا۔ بڑہنا یا جوان ہونا۔ بوڑہا ہونا۔ اور مرنا۔ جہاں یہ سب حالتیں اوس شخص کو مناسبت کے ساتھہ حاصل ہو سکتی ہیں اوس جگہہ کو اوسکے لئے اچھا کہتے ہیں۔ بعینہ یہی حال نباتات کا بھی ہے۔ جن جگہوں میں پودوں کو وے چیزیں مل سکیں جنکے ذریعہ سے اچھی طرح پیدا ہو کر بڑہیں اور مضبوط ہو سکیں اور خوب پھلیں پھولیں اونہیں جگہوں کو اون کے لئے مفید سمجھا جاتا ہے۔ اکثر پودوں کیلئے ایسی جگہیں اچھی سمجھی جاتی ہیں جہاں اون کو وقت پر تری مل سکے۔ وقت پر خشکی مل سکے۔ جہاں اون کو ہوا اور روشنی مناسبت سے مل سکے۔ جہاں اون کے پھیلنے اور پھلنے کے لئے بہت کافی جگہہ ہو۔ اور جہاں مختلف اور خودرو گھانسوں کی وجہہ سے اون کا بڑہنا اور پنپنا بند نہ ہو جائے اسلئے ہمیشہ پودہوں کے لئے وہ زمین اچھی ہوتی ہے جس میں تری زیادہ دیر تک قایم رہتی ہے۔ اس میں ہوا بھی زیادہ رہتی ہے۔ سردی

گرمی بھی زیادہ نہیں ہوتی۔ جڑوں کے پھیلنے کے لئے گنجائش بھی کافی رہتی ہے جس سے پودہ مضبوط ہوکر کھڑا رہ سکتا ہے اسی لئے اچھی زمین وہ سمجھنا چاہیئے جس میں درخت اچھی طرح خوراک حاصل کر سکیں۔ شاخیں پھیلیں اور پھلدار ہوں۔ اور پھلدار ہونے کی حالت تک اچھی طرح زمین پر کھڑے رہ سکیں۔

(۷) یہہ کہا گیا ہے کہ کپاس کی کاشت کے لئے نرم زمین ہونا چاہیئے مگر اس سے یہہ مطلب ہی کہ وہ نہ بہت نرم ہو نہ بہت سخت کیونکہ اگر زمین سخت ہو تو پودہوں کی پتلی پتلی جڑیں نیچے نہیں جا سکیں گی۔ پانی۔ ہوا۔ روشنی وغیرہ چیزیں جو انسانوں اور حیوانوں کے مطابق پودہوں کے لئے ضروری ہیں نیچے نہیں جا سکیں گی۔ اگر کہیں ایسی سخت زمینیں ہوں تو کسان کا کام انھیں نرم کرنا ہوگا۔ اب اگر ریت اور کنکر کی وجہ سے زمین بہت نرم ہو تو اوس میں جڑیں جگہہ نہیں پکڑینگی پانی جلد نیچے بہہ جائے گا یعنی جڑوں کو پانی نہیں ملے گا۔ پھر جو پانی نیچے بہہ جاتا ہے وہ اپنے ساتھ پودوں کی کچھہ خوراک بھی بہا لیجاتا ہے اس وجہہ سے ایسی زمینوں پر بھی پودے نہیں ہو سکتے اون میں چکنی مٹی ڈالکر ذرا سخت بنانا چاہیئے۔ اس سے یہہ بات معلوم ہوئی کہ ضرورت سے زیادہ سخت مٹی اچھی نہیں ہوتی بلکہ وہی مٹی اچھی سمجھی جائے گی جسکے ذرے نہ زیادہ بڑے ہوں اور نہ زیادہ چھوٹے۔ ایسے ذرے دومٹ مٹی کے ہی ہوتے ہیں اسلئے دومٹ زمین کاشت کے لئے سب قسم کی زمینوں سے بہتر سمجھی جاتی ہے۔ اگر کوئی زمین دومٹ نہ ہو اوسکو کاشتکار کو ضرور دومٹ بنانے کی اوپر بتائے ہوئے طریقوں سے کوشش کرنا چاہیئے۔

(۸) بھاری مٹی اکثر ہلکی مٹی سے خراب ہوتی ہے - اس کو اس طرح سمجھیے

| | | |
|---|---|---|
| ایک مکعب فٹ میں ریت | ۹۰ سیر | ہوتا ہے |
| " " " دومٹ زمین میں | ۵۰ " | " |
| " " " چکنی مٹی میں | ۴۰ " | " |
| " " " نباتات سے بنے ہوئے ڈھیلے میں | ۲۵ " | " |

اس سے ظاہر ہوا کہ ریت سب مٹیوں سے بھاری ہے - دوسرے درجہ پر دومٹ ہے - تیسرے درجہ پر چکنی مٹی اور سب سے ہلکی وہ مٹی ہے جو بالکل نباتاتی چیزوں سے بنی ہے - اس سے ثابت ہوتا ہے کہ دومٹ نہ تو زیادہ بھاری زمین ہے اور نہ ہلکی اور اسی لئے وہ بہتر زمین ہے -

(۹) جو مٹی نیچے کی تہہ سے زیادہ تری کھینچتی ہے وہی اچھی زمین سمجھی جاتی ہے - یہ طاقت بھی دومٹ مٹی میں ہی ہے - کیونکہ یہ بات یاد رکھنا چاہیے کہ مٹی کے ذروں کے بیچ میں جو تھوڑی تھوڑی جگہ خالی پڑی رہتی ہے - جب یہ ذرے ایک دوسرے کے اوپر ہوتے ہیں تو ان کے درمیان میں بال جیسی باریک نالیاں بنجاتی ہیں جتنی باریک یہ نالیاں ہونگی اون کے ذریعہ سے اوتنا ہی زیادہ پانی نیچے سے اوپر کو چڑھیگا چنانچہ تجربہ کرنے سے یہ بات معلوم ہوئی ہے -

| | | |
|---|---|---|
| ریتیلی زمین میں ان نالیوں کے ذریعہ سے پانی | ۲۰ | انچ تک |
| دومٹ زمینوں میں | ۳۰ | " |
| چکنی زمینوں میں | ۳۰ سے ۳۶ | " |
| نباتاتی ڈھیلے میں | ۶۰ | انچ سے |

زیادہ اونچائی تک چڑھ سکتا ہے -

(۱۰) جس زمین میں ہوا سے پانی چوسنے کی طاقت زیادہ ہوتی ہے وہی زمین زیادہ زرخیز سمجھی جاتی ہے ۔ یہہ طاقت اوس زمین میں زیادہ ہوتی ہے جس میں نباتاتی چیزیں زیادہ ہوں ۔ گوبر کے یا سبز کھاد دینے سے مٹی میں ایسی طاقت بہت بڑھ جاتی ہے اور اسی وجہ سے ایسی مٹیوں کو سینچنے کی زیادہ ضرورت نہیں ہوتی ایک انگریز مسٹر شبلر نے تجربہ کیا ہے کہ (۲۴) گھنٹہ (رات دن) میں مختلف مٹیاں ہوا سے اس قدر پانی جذب کرتی ہیں ۔

| | | |
|---|---|---|
| ۵۰۰ سیر یعنی ۱۲ من ۲ سیر (بلور پتھر سے بنا ہوا) | ریت یا بالو | کچھ پانی جذب نہیں کرتا |
| ایضاً | ریتیلا چونہ | ۲ سیر پانی |
| " | چکنی مٹی (۴۰ فیصدی) | ۱۴ سیر " |
| " | زیادہ چکنی مٹی (۶۰ " ) | ۲۰ سیر " |
| " | بالکل چکنی مٹی | ۲۵ سیر " |
| " | باغیچہ کی مٹی | ۲۷½ سیر " |
| " | نباتاتی ڈھیلا | ۴۰ سیر " |

اس سے صاف ظاہر ہے کہ خالص ریتیلی مٹی میں ہوا سے پانی جذب کرنے کی طاقت قطعی نہیں ہے اور نباتاتی ڈھیلے میں یہ طاقت دوسری سب قسم کی مٹیوں سے زیادہ ہے اسلئے کسان کو چاہیئے کہ اپنی خراب زمینوں میں چکنی مٹی یا باغیچہ کی مٹی یا نباتاتی چیزیں ملا دیویں تاکہ اون میں بھی ہوا سے پانی جذب کرنے کی طاقت پیدا ہو جاوے ۔ سبز کھاد اس قسم کی مٹیوں کے لئے نہایت مفید ہے ۔

(۱۱) جن زمینوں میں پانی کو بھاپ کی شکل میں اوڑانے کی طاقت زیادہ ہے

وہ بھی خراب سمجھی جاتی ہیں۔ ریتیلی مٹی کی اوپری تہ سے پانی بھاپ کی شکل میں بہت ہی جلد اوڑ جاتا ہے کیونکہ اوس میں دھوپ اور ہوا آزادی کے ساتھ گھس جاتی ہے اور پانی کو بھاپ کی شکل میں بناکر اوڑا کر لیجاتی ہے اور نیچے کی تہ کا پانی اور زیادہ نیچے چلا جاتا ہے۔ جسکی وجہ سے ایسی زمین پر بوئے ہوئے پودے خشک ہو جاتے ہیں اسلئے ریتیلی زمین کو اوپر بتلائے ہوئے طریقوں سے درست کرنا بہت فائدہ مند ہوگا۔

(۱۲) جس زمین میں پانی کے جذب رکھنے کی زیادہ طاقت ہوتی ہے وہ زمین کھیتی کے لئے نہایت مفید ہے۔ اِس سے مطلب یہ ہے کہ جب جب پودہ ہاٹرہتا ہے مٹی اوسکو وقتاً فوقتاً پانی پہونچاتی رہتی ہے۔ یہہ خاصیت بھی دومٹ زمین میں بہتر ہے۔ یہہ بات زیادہ تر مٹی کے ذرّوں کے باریک ہونے پر مبنی ہے۔ جن زمینوں میں سبز کھاد دیا جاتا ہے اون میں پانی جذب کرنے کی طاقت بہت ہوتی ہے۔ کپاس کے واسطے ایسی مٹی بھی مفید نہیں ہے کہ جس میں پانی کم اور بہت دیر میں جذب ہو یا جذب ہو تو زیادہ مگر خشک جلد ہو جائے یا دیر تک ٹھہرا رہے۔ پانی ٹھہرے رہنے سے جیسا کہ اوپر کہا گیا ہے ایک قسم کی کھٹاس پیدا ہو جاتی ہے جو اجناس کے لئے مضر ہے۔ اگر اِس بات کے انداز کی ضرورت ہو کہ کس مٹی میں کس قدر پانی جذب کرنے اور روکنے کی طاقت ہے تو اوسکا انداز اسطرح ہو سکتا ہے کہ کسیقدر مٹی کو سکھا کر تول لو اور کسی برتن میں رکھ کر آگ پر یہاں تک خشک کرو کہ وہ ریزہ ریزہ ہو جائے۔ اب پھر تولو جسقدر وہ وزن میں کم ہوگی اوسیقدر اوس مٹی میں پانی تھا جو بخار بنکر ہوا میں ملگیا۔"

یہہ اصول ہمیشہ یاد رکھنا چاہیئے کہ جہاں ہر قسم کے پودے ہیں اور

گھاس خود بخود اوگتے ہیں ایسی جگہوں میں یکایک کھیت کو صاف کرکے آباد کرنے کی کوشش نہ کرنی چاہیے۔ کھیت میں کاشت کرنے سے پہلے گھاس اور خودرو نباتات کو صاف کرکے اوس میں کئی دفعہ ہل چلانا چاہیے تاکہ جو جڑی بوٹیاں اوس کھیت میں بہت زمانہ سے خود اوگتی رہی ہیں اون کی جڑیں اچھی طرح اوکھڑکر اوپر آجائیں۔ جب سب زمین خوب جوت دیجائے تو اوسے ایک سال تک اپنی حالت میں بلاکاشت چھوڑ دینا چاہیے تاکہ کل برسات کا پانی اوس میں اچھی طرح سے پڑجائے۔

## زمین کو ہموار کرنے کا قاعدہ

زمین کے انتخاب اور خراب زمینوں کو قابل کاشت کرنیکے بعد اس بات کی ضرورت ہے کہ اگر کھیت ہموار نہیں ہے تو اوسکو درست کیا جائے۔ جب تک زمین ہموار نہ ہو اوس میں اچھی پیداوار نہیں ہوسکتی کیونکہ جب ایسی ناہموار زمینوں میں پانی آتا ہے تو پانی گہرائی میں یکساں نہیں پھیلتا۔ کسی جگہ مشکل سے ایک انچ آتا ہے اور کسی جگہ چار پانچ گہرا پانی کھڑا ہوجاتا ہے یعنی کھیت کے کسی حصے میں ضرورت سے کم پانی آتا ہے اور کسی میں ضرورت سے بہت زیادہ اور یہ دونوں صورتیں نقصان دہ ہیں۔ جس حصے میں پانی کم آیا وہ جلد خشک ہوجائے گا اور جس میں زیادہ پانی آگیا وہ دیر میں خشک ہوگا۔ جہاں پانی کم پہونچا ہے اوسکو ایک ہفتہ میں پانی کی ضرورت ہوگی اور جس میں پانی زیادہ آیا ہے اوسکو دو ہفتہ تک بھی پانی کی ضرورت نہیں ہوگی اگر پہلے کی ضرورت سمجھکر ایک ہفتہ بعد پانی دیدیا جائے تو دوسرے حصے کا نقصان ہوگا کیونکہ بلاضرورت پانی دینا بھی بوجھ

کو نقصان پہونچتا ہے۔ چونکہ زمین ہموار نہیں ہوتی اور بڑے بڑے
کھیتوں کے ہموار کرنے میں بہت خرچ پڑجاتا ہے اسواسطے نہایت
ضروری ہے کہ ہم اوسکے ایک ایک ایکڑ کے حصے میں کیاری بناکر اوسکے
گرد مضبوط بنڈ بنادویں اور ایسی ہر ایک ایکڑ زمین کو ہموار کردیں۔ اس
صورت میں صرف اس قدر محنت رہجائے گی کہ ایک طرف سے دو چار انچ
مٹی اوٹھائی اور دوسری طرف ڈالدی۔ جب زمین ہموار ہوجاتی ہے
تو اوس میں یکساں گہرائی میں پانی یا تری بنی رہتی ہے اور ایک ہی وقت
خشکی آتی ہے۔ ایک ہی وقت پانی کی ضرورت ہوتی ہے۔ ایسا کرنے سے
پودے یکساں ہوتے ہیں اور پیداوار بھی یکساں ہوتی ہے۔ جو
تجربہ کار کاشتکار ہوتے ہیں اون کی نظر ہی ایسی ہے کہ وہ کھیت کے
نشیب و فراز کو صرف نظر سے تاڑ سکتے ہیں اور پھر جب اوس میں پانی
بھرا جاتا ہے تو اوس سے اور بھی تصدیق ہوجاتی ہے کہ کونسی جگہ اونچی
یا نیچی ہے۔

غرضکہ کاشتکاری کا اول اصول یہ ہے کہ زمین ہموار ہو اوس میں کچھ
بڑا خرچ نہیں پڑتا ہے کاشتکار صرف اپنی محنت سے درست کرسکتا ہے
نقشہ مندرجہ پشت صفحہ ہذا میں بتلائے طریقہ سے ناہموار کھیت
ہموار بنایا جاسکتا ہے۔

(ملاحظہ ہو نقشہ مندرجہ پشت ہذا)

پودے کے لئے پہلے اس امر کی ضرورت ہوتی ہے کہ اوسکی جڑ مضبوط ہو کیونکہ پودے جب تک اپنی اصلی جگہہ نہ ہوں اچھی طرح سے بڑھ نہیں سکتے اور جڑ کی مضبوطی زمین کی تیاری پر منحصر ہے۔ زمین کی تیاری اچھی جوتائی سے ہوتی ہے کیونکہ جوتائی سے مٹی نرم ہوتی ہے اور مٹی کے نرم ہونے سے پودے کی جڑیں آسانی سے اندر پھیلکر اپنی غذا (کھاد) وغیرہ کھینچتی ہیں۔ اچھی جوتی ہوئی زمین میں پودے کے پیدا ہونے میں کوئی دقت نہیں ہوتی اسلئے جب زمین اس قدر ہموار ہو جائے کہ اوس میں ایک چوتھائی انچ کا نشیب و فراز نہ رہے تب ضرورت ہے کہ زمین کو مناسب طور پر جوتائی کر کے درست کیا جائے۔

فصل ربیع کے کاٹنے کے بعد زمین میں کچھ نمی باقی ہوتی ہے اوسوقت قلبہ رانی (جوتائی) اگر کیجائے تو بہت فائدہ بخش ہے مگر کاشتکار اوسوقت فصل کے گاہنے اور اناج وغیرہ کے نکالنے میں مصروف ہو جاتے ہیں اور جوتائی کا خیال نہیں کیا جاتا اور اس عرصے میں زمین بالکل خشک ہو کر جوتنے کے قابل نہیں رہتی اسلئے جہانتک ممکن ہو فصل کی کٹائی کے بعد ہی زمین کو جوت ڈالنا مناسب ہے۔ وقت پر زمین کی جوتائی کے ذریعہ ڈھیلے کرنے اور مٹی اولٹنے سے حسب ذیل فائدے ہوتے ہیں۔

## جوتائی کے فائدے

(۱) ایک تو مٹی کے نیچے والی تہ کے ساتھ پودے کے پرورش کرنے کے لایق چیزیں اوپر آجاتی ہیں۔ مٹی کے اندر ہوا۔ پانی اور گرمی آسانی سے پہونچتی ہے

(۲) زمین میں جو کیڑے پودھوں کو فائدہ پہونچانے والے موجود ہوتے ہیں اون کی زیادتی بڑی آسانی سے ہوسکتی ہے۔
(۳) کوئی کوئی مٹی اتنی سخت ہوتی ہے کہ اوس میں پودے جڑ نہیں پکڑ سکتے نیچے یا کو (ریت) کی تہ رہنے کی وجہ سے پانی برسنے سے کیچڑ ہوجاتی ہے اور خشک ہونے پر پتھر کے موافق سخت ہوجاتی ہے۔ ایسی زمین خوب گہری کھودنے اور کسی قسم کی مٹی ملانے سے درست ہوجاتی ہے۔
(۴) جوتائی ہونے سے مٹی اُلٹ پلٹ کر اِس قابل ہوجاتی ہے کہ اوس میں ہوا پانی۔ بھاپ اور آفتاب کی کرنوں کا اثر اچھی طرح ہو سکے۔ جوتائی سے ٹوٹ پھوٹ کر مٹی نرم ہوتی ہے۔ اور ہوا۔ گرمی وغیرہ کی امداد سے وہ اپنے کام کرنے کے لایق ہوجاتی ہے۔
(۵) اچھی طرح جوتی اور چورہ کی گئی زمین ہوا اور پانی کا سار اوس اور برساتی پانی کو پیکر گرمی کی مدد سے مٹی کی تہ کے رس کو چوس لیتی ہے۔
(۶) جوتی ہوئی زمین اپنے میں موجود گرمی کو محفوظ رکھتی ہے اسلئے اوس میں ہوا۔ پانی اور گرمی جو کہ سال بھر کی فصل کے لئے کام آسکے جمع رہتی ہے۔
بنا جوتی ہوئی زمین میں ضرورت کے مطابق گرمی قایم رکھنا کچھ آسان کام نہیں ہے گو گرمی کے موسم میں اوس میں خوب گرمی رہتی ہے لیکن جاڑے کے ایام میں اسکی کمی ہوجاتی ہے۔ جوتی ہوئی زمین دن میں آفتاب کی گرمی پاکر کچھ گرم ہوجاتی ہے لیکن رات کو پھر ٹھنڈی ہوجاتی ہے۔ پودھوں کے زندہ رہنے کے لئے جسقدر گرمی چاہئیے بغیر جوتی زمین میں اوتنی گرمی نہ رہنے کی وجہہ سے زمین کے طاقت ور ہونے پر بھی پیداوار اچھی نہیں ہوتی۔
(۷) آدمی اور دوسرے جانور اپنے منہ سے خوراک کھاتے ہیں

اور کھائی ہوئی چیز پیٹ کی نلی کے راستے غذا کی تھیلی میں پہونچکر ہضم ہونیکے
بعد تندرستی کو قایم رکھتے ہوئے جسم کو موٹا تازہ کرتی ہے۔ اگر ذی روحوں
کے پیٹ میں منہ کے ذریعہ خوراک نہ پہونچے تو وے زندہ نہیں رہ سکتے
لیکن پودہوں کی خوراک کے لئے کوئی عضو مقرر نہیں ہے۔ اون کے
کئی منہ ہیں۔ پودہے کی ہر ایک ٹہنی اور پھول پتے یہ کام کرتے ہیں۔ پودہے
مٹی سے جس رس کو کھینچتے ہیں اوسی میں اون کی غذا شامل رہتی ہے۔ یہ رس
جڑ سے لے کر درخت کی چوٹی تک پہلے چھال اور پھر ڈالیاں اور ٹہنیوں میں
ہوتا ہوا ہضم ہوتا ہے۔ نلی اتنی مہین ہوتی ہے کہ بغیر خوردبین کے آنکھ سے
دکھائی ہی نہیں پڑتی۔ ہر ایک نلی بہت پتلی جھلی (سیلز cells) سے تیار ہوتی ہے
جڑوں سے کھنچا ہوا رس اون ہی جھلیوں کے خانوں کو طے کرتا ہوا چوٹی
تک پہونچتا ہے۔ ہر ایک نلی کے جوڑ پر ایک ربڑ کے ڈھکن کے موافق
ڈھکن رہتا ہے۔ کھنچا ہوا رس ان ڈھکنوں میں ہو کر بڑی آسانی سے نلیوں
میں پہونچا کرتا ہے۔ اس رس میں جتنا حصہ پودہوں کے لئے فائدہ مند
ہوتا ہے اوتنا جگہہ بہ جگہہ رہتا جاتا ہے۔ اسطرح جڑیں جس رس کو کھینچتی ہیں
وہ درخت کے ہر حصے یعنی درخت پھل۔ پھول اور پتے وغیرہ کے کام
آتا ہے۔ اگر رس کھینچنے میں کوئی مشکل آجاتی ہے تو درخت کی باڑہ اور
زندگی میں رکاوٹ ہوتی ہے۔ جو زمین اچھی طرح جوت دیجاتی ہے اور
جسکے ڈھیلے چورہ چورہ کر دیے جاتے ہیں اوس میں یہ مشکل ہوتی ہی نہیں
کیونکہ نرم اور ملایم زمین میں جڑیں آسانی سے گھسکر رس کھینچتی ہیں اور
اوسے سارے درخت میں پہونچا کر اوسے ہرا بھرا رکھتی ہیں۔ درخت کے ایک
بازو میں اگر زمین سخت ہو یا کنکر پتھر ہوں یا کوئی کیڑا لگ جائے تو جن

تلیوں میں ہو کر رسن جاتا ہوگا اوسکا کام رک جائے گا نتیجہ یہ ہوگا کہ جس حصے
میں رس نہ پہونچے گا اوسکی باڑہ ماری جائے گی دوسری طرف کی نالیاں
بیشک رس کھینچ سکتی ہیں اسلئے اوسطرف کی ڈالیاں اور ٹہنیاں ہری بھری
ہو کر پھیلتی پھولتی رہتی ہیں یہی ایک ایسی بات ہے جس سے گول درخت
بہت ہی کم دکھائی پڑتے ہیں کھیت میں بوئی جانے والی فصل کی ساری
حالت درختوں سے ہوبہو ملتی ہے اچھی جوتی ہوئی بناوٹ والی ڈھیلوں کی زمین
میں پودہے خوب بڑہتے اور پھلتے پھولتے ہیں۔

(۸) اچھی طرح جوتی ہوئی زمین میں پودہوں کی خوراک (کھاد) اچھی طرح گھل سکتی ہے۔

(۹) جوتی ہوئی زمین میں قدرتی طور پر بھی پودہوں کی خوراک تیار ہو جاتی ہے

(۱۰) اسکے سوا جڑیں بغیر کسی دقت کے اپنی خوراک کو اچھی طرح کھینچ سکتی ہیں۔ اسی سے جوتی ہوئی زمین میں پودہے خوب اوگتے اور بڑہتے ہیں لیکن بغیر جوتی یا اودھ جوتی زمین میں بوئی گئی جنس سخت زمین سے کافی رس نہ کھینچ سکنے کی وجہ سے قحط زدہ لوگوں کے موافق بالکل کمزور ہوتی ہے

(۱۱) اٹھارہویں صدی کی ابتدا میں ٹال صاحب نے اچھی طرح جوتی اور اودھ جوتی زمین میں برابری کا کھاد دیکر قسم قسم کے بیج بوئے اچھی جوتی زمین میں خوب فصل ہونے پر صاحب موصوف نے یہہ نتیجہ نکالا کہ اچھی جوتی زمین کو کھاد کی زیادہ ضرورت نہیں ہوتی۔ اور اگر کھاد دیا جائے تو پھر تو پوری فصل ہوگی اور سونے میں سگندہ کا کام دے گی۔

(۱۲) ایک ہی زمین میں متواتر کاشت کرنے سے اوسکی پیداوار گھٹ جاتی ہے۔ وجہ یہہ ہے کہ اوس میں کھاد کی کمی ہو جاتی ہے۔ کھاد دینے سے

یہ کمی مگر پیداوار بڑھجاتی ہے اسکے سوا اوسے کبھی کبھی پڑتی رکھنے اور
اول بدل کر کھیتی کرنے سے بھی پیداوار بڑھجاتی ہے لیکن بغیر جوتائی
کے پڑتی رکھنے سے بھی پورا فائدہ نہیں ہوتا - پڑت زمین کو بھی وقتاً
فوقتاً جوت کر نرم بنائے رکھنا چاہیئے - اس سے زمین میں گھاس پھوس
اور پودے وغیرہ سڑگل کر اچھا کھاد تیار ہوتا رہتا ہے - خاصکر
جوتی ہوئی پڑتی زمین پر گرمی ہوا اور پانی کا خوبی اثر پڑا کرتا ہے
اس سے اوسکی حالت درست ہوجاتی ہے -

(۱۳) زمین جوتنے سے بڑا فائدہ یہ ہے کہ اوسکا پھیلاؤ بڑھجاتا
ہے - جب تک اوپر کی زمین سخت رہتی ہے تب تک اوسکے اوپری
حصے کا ہی شمار سمجھا جاتا ہے اسکو اسطرح سمجھئے -

ایک بیگہ زمین لنبائی میں (۸۰) ہاتھ اور اتنی ہی چوڑائی میں ہو تو یہ
(۶۴۰۰) مربع ہاتھ ہوئی - بغیر جوتی زمین کا بھی یہی شمار ہوگا -
برعکس اسکے اوپر کہی ہوئی ایک بیگہ زمین کو ایک انگل جوتنے سے
۴۴ $\frac{4}{9}$ ۱۷۵۴۰ مکعب ہاتھ ہوجاتی ہے - اور اگر وہی زمین (۳) انچ
گہری جوتی جائے تو (۴۸۰۰) مکعب فیٹ ہوجاتی ہے - اسی طرح
اگر اوسی زمین میں (۶) انچ گہری جوتائی ہو تو (۹۶۰۰) مکعب فٹ
زمین ہوگی اگر (۴۸۰۰) مکعب فیٹ زمین سے (۱۰) من فصل ملی تو
اوسکی دونی زمین سے دونی فصل ملے گی - یہہ آسانی سے سمجھا جا سکتا ہے

(۱۴) جوتائی سے زمین پولی اور مٹی نرم ہوتی ہے اور نرم مٹی
اسپنج کے موافق ہوتی ہے - اوس میں پانی جذب کرنے کی بے حد
طاقت آجاتی ہے - بالو کی تہہ پر پانی گرتے ہی خشک ہوجاتا ہے

جُتی ہوئی نرم مٹی بھی بالو کی سی طرح ہوتی ہے اوس میں بارش ہونے پر سب پانی جذب ہو جاتا ہے۔ بہہ کر نہیں جاتا۔ ندی نہر کنوؤں اور نالابوں کے موافق بارش کا پانی بالکل صاف نہیں ہوتا اوپر سے گرنے پر زمین سے کئی چیزیں اوس میں مل جاتی ہیں ان میں سے کاربالک ایسڈ گیاس ایک اچھی چیز ہے جو بارش کے پانی میں زیادہ رہتی ہے۔ مٹی میں موجود کچھ معدنی چیزیں زمین کی محض آل سے گل نہیں سکتیں۔ اسوجہ سے جڑیں اون چیزوں سے فائدہ نہیں اوٹھا سکتیں۔ اِن کو گلانے کے لئے کاربولک ایسڈ گیاس پانی کی ضرورت ہوتی ہے اِس سے وہ معدنی چیزیں بڑی آسانی سے گل جاتی ہیں اور جڑ ان اجزا کو پانی کے ساتھ اپنے میں جذب کر لیتی ہے لیکن بغیر جُتی زمین کو یہ فائدہ ہوتا ہی نہیں۔ کیونکہ پہلے تو زمین سخت ہونے سے بہت سا پانی اوپر ہی اوپر بہہ جاتا ہے۔ دوسرے اگر اندر زمین کے گیا تو بھی کافی گرمی نہ ہونے کی وجہ سے جمع نہیں ہو سکتا جھر جاتا ہے۔ اس سے یہ معلوم ہوا کہ کھیت میں کافی کھاد رہنے پر بھی وہ پانی کے ساتھ یلکر اتنا نہیں گل سکتا کہ پودھوں کی خوراک میں جو کمی ہو گئی ہے اوسے پورا کر سکے۔ یہی سبب ہے کہ بغیر جُتی زمین میں طاقت پیدا نہیں ہوتی کھیت کے کئی حصوں میں سلیکٹ آف ایلومنیا Silicate of Alumina لوہا۔ چونہ۔ میگنیشیا۔ پوٹاس۔ اور سوڈا وغیرہ سے ملے ہوئے پتھر کے موافق سخت مٹی دیکھہ پڑتی ہے۔ اِن سخت چیزوں کے میل سے بنی ہوئی مٹی کو کاربالک ایسڈ گیاس سے ملا ہوا برساتی پانی قدرتی کیمیاوی ترکیب سے گلا کر اِس لائق کر دیتا ہے کہ پودھے

اوس سے اپنی خوراک لے سکیں۔ سنکر تعجب ہوگا کہ اسی عمل سے پتھر تک گل جاتے ہیں۔ غرض مطلب یہ ہے کہ اچھی طرح جوتی ہوئی اور چورہ کی ہوئی زمین میں بارش کا پانی بے حد فائدہ پہونچاتا ہے۔

(۱۵) بنا جوتی ہوئی زمین میں بیج اچھی طرح سے نہیں جمتا ہے۔ اوبڑ جوتی زمین میں کہیں جمتا ہے کہیں نہیں جمتا۔ بیج بہت سا یوں ہی خراب جاتا ہے بے جوتی زمین کے بڑے بڑے ڈھیلوں کو پار کر بیج میں سے انکر نکل کر اوپر تک نہیں آسکتے اور بغیر جوتی یا اوچھی جوتی زمین میں بویا گیا بیج زمین کے اندر تک نہیں پہونچ سکتا۔ اس سے کئی قسم کے کیڑے اور چڑیاں اوسے چگ جاتی ہیں

(۱۶) زمین کی جوتائی سے گھاس وغیرہ بیکار اوگے ہوئے پودھوں کی جڑیں اوپر آجاتی ہیں اور وے سب زمین میں دب کر سڑتے اور کھاد کا کام دیتی ہیں۔

(۱۷) زمین کے اندر آفتاب کی کرنیں داخل ہوکر پودھوں کی ضروری چیزوں پر اپنا پورا اثر ڈالکر اون کو اس قابل کر دیتی ہیں کہ آنے والی فصل کو یہہ چیزیں فوراً ہی مل جائیں۔

(۱۸) یہ کہا جا چکا ہے کہ آفتاب اپنی گرمی سے زمین کی تری کو ابخرہ کی صورت میں کھینچتا رہتا ہے اس سبب سے ابخرے (بھاپ) نکلنے کیلئے باریک چھیدوں کے راستے زمین میں بنجاتے ہیں۔ کھیت میں جلدی جلدی ہل چلانے سے اوپر کی پپڑی نہیں رہنے پاتی ہے اور تری ابخرہ بنکر نکلنے نہیں پاتی۔

(۱۹) جوتائی سے جسقدر زمین باریک کیجاوے گی اوسیقدر پیداوار زیادہ ہوگی۔ موٹی زمین میں نمی قایم نہیں رہ سکتی ہے کیونکہ گرمی نمی کو

اوڑ الیجاتی ہے۔ اور اگر باریک ہو تو سیرابی برابر قایم رہتی ہے بلکہ جوتائی سے بعض وقت نیچے کی سیرابی باہر آجاتی ہے اور فصل کے جمنے اور پکنے کے واسطے بڑی مدد دیتی ہے۔ نمی بڑہنے کی وجہ یہہ ہوتی ہے کہ جب زمین زیادہ باریک ہوجاتی ہے تو گرمی سے اوس میں پسینہ آکر نمی بڑہجاتی ہے۔ مگر یہہ نمی وہاں نہیں بڑہتی جہاں زمین کے نیچے کی تہہ میں نمی زیادہ ہوتی ہے۔ اگر کم ہو تو پھر نہیں بڑہ سکتی۔

(۲۰) جب زمین کے ڈہیلوں کا جوتائی سے چورہ ہوجاتا ہے تو مٹی کو ہوا۔ پانی۔ اولا۔ برسات۔ روشنی۔ دہوپ وغیرہ کا پورا پورا فایدہ پہونچتا ہے اور زمین کی پیداوار بہت بڑہجاتی ہے۔

(۲۱) جب تک پودہا زمین پر رہتا ہے اوسکی جڑیں نیچے کو بڑہتی اور پھیلتی جاتی ہیں۔ ہر پودے کی جڑمیں یہہ طاقت ہے کہ وہ چھید کر نیچے کو جاتی اور ادہر اودہر پھیلتی رہتی ہے۔ اس سے صاف ظاہر ہے کہ جتنی نرم اور ہلکی زمین ہوگی اوتنی ہی پودے کو خوراک ملے گی اور وہ پنپتا جاوے گا۔

(۲۲) زمین کو تندرست رکھنے اور اوسکی طاقت ہاضمہ کو ترقی دینے کے لئے اگر کوئی علاج ہے تو زمین کی جوتائی ہے۔ اچھی طرح جوتی ہوئی زمین میں سب قسم کی فصلیں بہت اچھی ہوتی ہیں۔

(۲۳) اچھی جوتائی ہونے سے جسقدر بیج بوے جاتے ہیں سب کے سب جم آتے ہیں اور فصل اپنی اصل میں بھی اچھی ہوتی ہے اور ایسی پیداوار کے دام بھی بازار میں اچھے وصول ہوتے ہیں۔

(۲۴) ایک بڑی غرض جوتائی کی یہ بھی ہے کہ جس زمین کی جس تلے

ابھی تک ایک ہی فصل وہی ہے وہ جب تک نیچے چلی جائے اور نیچے کی تہ کی مٹی اوپر آکر آفتاب۔ ہوا۔ اور پانی کے مفید اثروں سے متاثر ہو کر تازہ مادہ غذا کا نباتات کے لئے اوپر کی سطح پر مہیا کر دے۔ پنجاب میں ایک کہاوت ہے۔

واہی رہیا سوڑا تو بیج تباویں کھوٹا

یعنی جب جوتائی اچھی طرح نہ کیجائے تو اوس میں بیج بہت کم جمتا ہے یعنی دراصل قصور تو جوتائی کا ہے اور تو بیج کے ذمہ لگاتا ہے کہ بیج خراب ہو جمانہیں۔

## گہری جوتائی

(Deep cultivation)

اوپر تو صرف جوتائی کے فوائد بیان کئے گئے مگر جوتائی جوتائی میں فرق ہے آجکل جہاں زیادہ سے زیادہ (۶) یا (۷) انچ گہری زمین پھٹ گئی تو لبس کر دیتے ہیں۔ مگر نہیں جتنی گہری جوتائی ہوگی اوتنا ہی فائدہ ہے بات یہہ ہے کہ ہر ایک بیج میں دو حصے ہوتے ہیں ایک انکر جو نیچے کی طرف زمین کے اندر کو جاتا ہے اور دوسرا انکر کا لغلی حصہ جو اوپر کو مثل پتی کے نکل آتا ہے اور پتی اور انکر کا درمیانی حصہ درخت ہوتا ہے جس میں جابجا ڈالیں نکلتی ہیں۔ انکر کا وہ حصہ جو نیچے جاتا ہے جڑ کہلاتا ہے۔ اوس کی دو قسمیں ہیں ایک کو موسلا جڑ اور دوسری کو جھکڑا جڑ کہتے ہیں۔ موسلا جڑ زمین کے اندر زیادہ نیچے تک جاتی ہے اور اپنے درخت کو زیادہ پرورش کر سکتی ہے۔ اور جھکڑا جڑ اندر کی طرف کم جاتی ہے

السی - ارہر - تلی - نخود - ارد - مٹر - مسور - رائی - و کپاس - موسلا جڑ والے
پودے کہلاتے ہیں - گیہوں - جو - جوار - باجرہ - مکا وغیرہ - جھکڑا
جڑ والے پودے کہلاتے ہیں - اسلئے کپاس کو (۹) سے (۱۲) انچ
تک گہری جوتائی چاہیئے - کیونکہ یہ پودا موسلا جڑ والا ہونے سے
اسکی جڑ زمین میں زیادہ گہری جاتی ہے اور لمبی جڑ والا پودا ہونیسے
جسقدر زمین گہری اور نرم ہوگی اوسیقدر اسکی جڑ بڑھے گی اور جسقدر
جڑ بڑھے گی اور موٹی ہوگی اوسیقدر کپاس کا پودا پھیلے گا - بعض وقت
تو وہ اسقدر پھیلتا ہے کہ چھ چھ مربع فیٹ زمین روک لیتا ہے اور
ایک کپاس کے پودے میں سات آٹھ سو پھل لگ جاتے ہیں - غرضکہ
گہری جوتائی کپاس کے لئے تو نہایت ہی مفید ہے - گہری جوتائی کے
بے شمار فائدے ہیں مگر مختصراً حسب ذیل ہیں -

**اول** گہری جوتائی سے جڑیں زمین کے اندر زیادہ گہرائی تک
جاتی ہیں اور زمین کے اندر سے اپنی خوراک حاصل کرتی ہیں اور جو بیج ڈالا جاتا
ہے وہ اوگنے کے بعد آسانی سے اپنی جڑیں دور تک پھیلاتا ہے -

**دوم** گہری جوتائی سے پودوں کی جڑیں زمین میں گہری جانیکے
باعث بہت زیادہ زور پکڑتی اور جم جاتی ہیں - پھر اوس میں کیسی ہی بارش
اور آندھی کیوں نہ چلے اوسپر کچھ اثر نہیں ہوتا - اس کے مقابلہ میں
معمولی جوتی ہوئی زمین میں بہت پودے مارے جاتے ہیں اور
اون کی بالیدگی (بڑھنے) میں فرق آجاتا ہے

**سوم** - خشک سالی کے دنوں میں کھیت خشک سالی کا بھی مقابلہ
کر سکتے ہیں کیونکہ زمین کی گہرائی میں تری زیادہ ملتی ہے اور تری

بنے سے پودے ہرے بھرے رہتے ہیں۔
چہارم گہری جوتائی سے پودوں کا فاصلہ ایک دوسرے سے ملا ہوا ہوجاتا ہے جسکی وجہ سے اون کی جڑیں ادہر اودہر نہ جاکر اپنی خوراک کی تلاش میں زیادہ نیچے کی طرف چلی جاتی ہیں۔
پنجم۔ اکثر زمین میں اوپر کے اجزا متواتر کاشت ہونے سے کم ہوجاتے ہیں جسکے باعث خورش پوری نہ ملنے سے پودوں میں طاقت پیداوار کم ہوجاتی ہے لیکن نچلا حصہ نہیت اچھا ہوتا ہے اس لئے گہرا کھودنے سے نیچے کی طاقت ور مٹی پودے کی خورش کو کافی رسد پہونچاتی ہے اور اوس کی پیداوار کو بہت کچھ بڑہاتی ہے۔
ششم زمین زیادہ کھودنے سے سرمہ کی مانند باریک ہوجاتی ہے اور اوس میں پودے کی خوراک بھی اوسیقدر باریک ہوجاتی ہے جس سے وہ پانی میں آسانی سے حل ہوکر جڑوں کے راستے سب پودوں میں پہونچ جاتی ہے اور پودا مضبوط ہوکر پیداوار اچھی دیتا ہے اگر کم گہری کھدی ہوگی تو خورش کے اجزا کم تعداد میں میسر آوینگے۔
ہفتم گہری جوتائی سے جو بارش کا پانی پڑتا ہے یا جو پانی بذریعہ آبپاشی پہونچایا جاتا ہے وہ زمین میں حفاظت سے رہتا ہے نہیں تو زمین کے سخت ہونے کی حالت میں وہ اودہر اودہر بہہ جاتا ہے یا بخارات کی شکل میں اوڑ جاتا ہے۔
ہشتم گہری جوتائی سے جو زمین کے نیچے نمک وغیرہ ہوتے ہیں وہ اوپر آجاتے ہیں اور نئے پودوں کی زندگی کے لئے بہت مفید ہوتے ہیں۔

ذرا غور تو فرمائیے کہ اگر ہندوستان میں ایک ہزار سال سے چار پانچ
گہری زمین کھودی جاتی رہی ہو تو ہمارے کھیتوں کی اوپر والی تہ کے جملہ
اجزا سیکڑوں مرتبہ کھیتی کرتے رہنے سے زائل ہو گئے ہوں گے اور یہہ
بہت تعجبات سے ہے کہ ہنوز ہماری زمینیں کچھ نہ کچھ دیئے ہی جاتی ہیں
نہیں تو اوپر والی تہ کا دیوالہ کبھی کا نکل چکا ہوتا جسکی وجہ صرف یہ ہے کہ ہم اپنی زمینیں
قریب قریب چھ چھ مہینے تک پڑت چھوڑ دیتے ہیں جس سے ہوا کے ذریعہ جو
جزو زمین میں آسکتا ہے وہ آتا رہتا ہے۔ صرف ایک فصل سال بھر میں بوئی جاتی
ہے دوسری فصل اوس زمین میں اکثر نہیں بوئی جاتی بلکہ دوسری زمین پر
بوئی جاتی ہے تاکہ پڑت زمین کو آرام ملجائے اور جو جزو فصل بونے سے
زمین سے چلے گئے ہیں وے آرام کرنے سے پھر اوس میں واپس آجاویں
مگر اسطرح پڑت زمین چھوڑنا غفلت اور جہالت کی ایک دلیل ہے
اسلئے بجائے پڑت چھوڑنے کے کل زمین جوت کر کافی کھاد دے کر
کھیتی کیجائے تو اس سے پیداوار بھی افراط سے ہوگی اور اگر اسپر بھی
گہری جوتائی کیجائے تو پھر کیا کہنا ہے۔ ہماری دولتوں کا حساب نہ ہوگا
کیونکہ ہزاروں برسوں سے اوپر کی تہ سے فصلیں اپنی خوراک لیتی رہی ہیں
زمین کے نیچے حصوں میں تو پودے کی خوراک کا خزانہ بھرا پڑا ہوا ہے۔

بعض بعض جگہ گہری جوتائی سے کنکر کے ڈھیلے اوپر آجاتے ہیں
جس سے سب زمین بگڑ جاتی ہے اسلئے جہاں ایسی زمین ہو وہاں گہری
جوتائی نہ کرنا چاہیئے۔

جہاں کالی زمین ہوتی ہے وہاں بھی گہری کھدوائی ہر وقت
اچھی نہیں ہوتی۔ اگر جوتائی کے پیچھے بارش نہ ہو تو گہری جوتائی کرنے سے

بہت کھاد ڈالنے کی ضرورت ہوتی ہے اسلئے کسانوں کو چاہیے کہ ہر
تین چار سال بعد گہری جوتائی ضرور کریں۔ کبھی کبھی گہری جوتائی میں ایک یہ
نقصان یہ بھی ہو جاتا ہے کہ گھاس بہت نیچے چلی جاتی ہے اور وہاں
اوسکی جڑوں کا بڑھنا شروع ہوتا ہے۔

بارش کے تھوڑے پہلے یا پیچھے بھی گہری جوتائی مناسب نہیں
کیونکہ اس سے زمین کی مٹی ہلکی ہو جاتی ہے۔ پھر اگر اوس میں پانی پڑا تو
مٹی جم جاتی ہے اور مٹی باریک نہ ہونے سے پیداوار کے کام کی نہیں رہتی
تخم ریزی کے ایک دو دن پہلے بھی زمین کو گہری جوتنا مناسب
نہیں ہے۔ اور

ریتیلی زمین میں بھی زیادہ گہری جوتائی نہیں چاہیے مگر جس زمین میں
ریت کم ہو وہ زیادہ کھدائی چاہتی ہے۔ اگر اسکو زیادہ نہ کھودا جائے اور
ڈھیلے نہ توڑے جائیں تو وہ ایسی سخت ہو جائے گی کہ اوس میں بیج
نہیں بویا جا سکے گا۔ اگر اوس میں کوئی بیج ڈالا بھی گیا تو مارا جائے گا
اور فصل حاصل نہ ہوگی اسکا سبب یہی ہے کہ پودوں کی جڑیں بہت نازک
ہوتی ہیں وہ سخت زمین کے اندر نہیں جا سکتیں اور نہ پانی کی تری نہ ہوا
کی سردی۔ اور نہ دھوپ کی گرمی سے فائدہ اوٹھا سکتی ہیں اور نہ جڑ اور
نہ کلے پھوٹنے پاتے ہیں چھوٹے پودے ہی کیا بڑے درخت بھی اگر
زمین پر بوئے جائیں تو اون کی جڑیں زمین میں اچھی طرح نہیں گھس سکتیں
جسکے باعث درخت یا تو جڑ سے ہی خشک ہو جاتے ہیں یا قد میں چھوٹے اور
کمزور رہجاتے ہیں۔

غرضکہ اوپر لکھی ہوئی باتوں سے احتیاط رکھنے چاہیے کہ گہری جوتائی

جوتائی کرنا چاہئے۔ گہری جوتائی لا کھ بیماریوں کی ایک ہی تیاری ہے اس سے زمین کے مسام کھلجاتے ہیں اور اون کے ذریعہ آفتاب کی گرمی ہوا کی سردی جو پودھوں کے جمنے اور بڑہنے کے لیئے بڑی ضروری ہے زمین کی تہہ تک بآسانی پہونچ جاتی ہے۔ اور پودھوں کی جڑیں اسوجہ سے چاروں طرف پھیلتی اور خوب مضبوط ہوتی ہیں۔

گہری جوتائی کے لیئے بیل مضبوط چاہیئں۔ ہمارے یہاں کے کمزور اور بیمار بیل (۴) یا (۵) انچ گہری زمین کھود سکتے ہیں۔ جاپان میں بیل وغیرہ چوپایوں کی کمی ہے اوبعض اسٹریلیا اور یورپ سے جانور منگانا پڑتے ہیں۔ چونکہ بیل مہنگے رہتے ہیں اسلئے معمولی غریب کسان بجائے ہل کے کدائی سے ہی جوتائی کرتے ہیں۔ باوجود اسقدر دقت کے وے لوگ (۱۴) (۱۵) انچ گہری زمین کھودتے ہیں اور مٹی کو اولٹ پلٹ کرکے ایسی ملایم کردیتے ہیں کہ جیسے دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ کسینے چھلنی سے مٹی کو چھانا ہے۔ غرضکہ جاپانی ترقی زراعت کا خاص راز گہری جوتائی ہے۔ جاپان میں گہری جوتائی کا سبب ہی جاپ کے کسانوں کو اچھی پیداوار کے لیئے رونا نہیں پڑتا ہے وہاں کا کاشتکار مشکل سے (۴) بیگہ سے زیادہ کھیتی نہیں کرسکتا برخلاف اسکے قدرت نے کیا کیا سامان دے رکھے ہیں اور اون سے کیا فایدہ ہم اوٹھا سکتے ہیں اس امر کا بجاے خود اندازہ ہوسکتا ہے ملک شام میں ریاست کی طرف سے گہری جوتائی کے تجربات کیئے گئے تو معلوم ہوا کہ چار یا پانچ انچ گہری جوتائی کے عوض میں جب (۱۰) انچ گہری جوتائی کی گئی تو خیاتوں کی فصل ۱/۴ بڑہکر ہوگی ویسی طرح

جرمنی نے (۲۰) و (۲۲) برسوں کے تجربات سے گہری جوتائی کی وجہ سے اپنی سلطنت کی پیداوار بڑہائی ہے۔

ہمارے ملک میں گہری جوتائی کے تجربات مفید ثابت ہوئے ہیں۔ گہری جوتائی کے فوائد ہمارے بزرگ بہت پہلے جانتے تھے گو اب ہم نے عمل کرنا چھوڑ دیا ہے۔ بزرگوں کے مشہور مقولہ یہ ہیں۔

لاوے کھاوے جوت اوائے
تب کھیتی کا مزا دکھائے

مطلب یہ ہے کہ کھاوے اور گہری جوتائی کر تب پیداوار اچھی ہوگی۔

بیج پڑے پھل اچھا دیت
جتنا گہرا جوتے کھیت

اگر تو گہری جوتائی کرے گا تو بیج پڑنے کا نتیجہ بہت اچھا ہوگا یعنی پیداوار میں بیشی ہوگی۔

ہل لگا پیتال
ٹوٹ گیا کال

اگر زمین میں گہرا ہل چلا دیا تو قحط کا کچھ اثر تم پر نہیں پڑے گا یعنی فصل اچھی ہوگی۔

## موسم گرما کی جوتائی

(Dry Harrowing)

مغرب ملکوں نے بغیر آبپاشی کے ہی خشک زمینوں کو جہاں بہت تھوڑی بارش ہوتی ہے

شکل نہیں دیکھ سکتی تھی ایسا صاف ابھر آگیا ہے کہ تر زمینوں سے اون کی تمیز کرنا مشکل ہو گیا ہے جن زمینوں پر (۱۲) انچ سالانہ بارش ہوتی ہو وہ زمینیں بھی لہلہاتے ہوئے کھیتوں کی شکل میں دیکھے جا سکتے ہیں اسکی وجہ صرف یہ ہے کہ وہ لوگ گرمی کے موسم میں (جیٹھ بیساکھ) برسات سے پہلے کھیت کو اچھی طرح سے جوت کر چھوڑ دیتے ہیں۔ اس سے حسب ذیل فائدے ہوتے ہیں۔

(۱) آفتاب کی تیز گرمی اور گرم ہوا زمین میں ہمیشہ کھاد کا اثر کرتی ہے زمین جب جُت جاتی ہے تو آفتاب کی شعاعیں زمین میں اچھی طرح جذب ہو کر اون چیزوں پر جو کہ پودھوں کی خوراک ہیں اپنا پورا اثر کر کے اونکو اس لائق کر دیتی ہیں کہ وہ چیزیں آئندہ ہونیوالی فصل کو کم مدت میں دستیاب ہو سکیں یعنی اس شکل میں وہ چیزیں تیار ہو جاتی ہیں کہ پودھے فوراً جڑوں سے خوراک حاصل کر لیتے ہیں۔

(۲) اسوقت زمین جُت جانے پر جو کچھ انڈے کیڑے مکوڑے ہوتے ہیں اور جو نقصان پہونچاتے ہیں وہ دھوپ پاکر مر جاتے ہیں۔

(۳) گھاس وغیرہ کی جڑیں ٹوٹ جاتی ہیں اور تیز دھوپ لگ کر مر جاتی ہیں جس سے کھیت صاف رہتا ہے۔

(۴) اس موسم میں جوتائی کرنے سے زمین کی شکل و صورت پر بہت کچھ اثر پڑتا ہے یعنی مٹی میں بھربھراہٹ پیدا ہو جاتی ہے جسکی وجہ سے آئندہ پیدا ہونے والی فصل کو بہت فائدہ پہونچتا ہے

(۵) سب سے زیادہ فائدہ یہ ہوتا ہے کہ اس موسم پر جوتائی ہونے سے زمین بہت پولی ہو جاتی ہے اور پولی ہو جانے سے جو کچھ

بارش ہوتی ہے اوس کا پانی قریب قریب سب کا سب ایسی زمین میں جذب ہو جاتا ہے۔

اسطرح اگر جیت بیساکھ میں کھیت جوت کر چھوڑ دیجائیں اور پہلی بارش کے بعد جیوں ہی کھیت جُتائی کے قابل ہو جائیں تیوں ہی اوس میں ہل وغیرہ چلوا دیے جائیں اور پھر کھیت کی اچھی طرح خبرگیری رکھی جاوے تو بہت کم بارش ہونے پر بھی فصل اچھی ہو۔

امریکہ میں جیت بیساکھی جُتائی کی بدولت ہی پانی کی کمی کے وجوہات پر فصل نہیں مرسکتی۔ لیکن تعلیم یافتہ مستقل مزاج دُور اندیش اور صاحب عقل و فراست محنتی اور جفاکار کاشتکار ہی ایسا کر سکتے ہیں۔ جب تک ہندوستانی کاشتکار جہالت اور غفلت کی دلدل میں پھنسے رہینگے تب تک کچھ نہیں ہو سکتا۔

## ہل کا بیان

زمین میں جُتائی کا دار و مدار ہل پر ہے جب تک ہل سے زمین نرم نہ کی جاسکے اوس میں کوئی قسم کاشت نہیں ہو سکتی۔ جسقدر ہل اچھا چلیگا اسیقدر زمین نرم ہوگی ہمارے ہندوستانی ہل اگرچہ کئی قسم کے ہیں مگر سب کے سب ایک ہی اصول پر بنے ہیں۔ ان میں ایک بھی ایسا نہیں کہ جس سے وہ زمین کو نرم کرنے کی تمام ضروریات کو پورا کر سکے۔ ہمارے دیسی ہل کی بناوٹ ہی ایسی ہے کہ اوس سے موٹے موٹے ڈلے بچیں۔ خصوصاً سخت زمینوں میں سے تو اسی طرح موٹے موٹے ڈلے نکلتے ہیں کہ ہمارے بکھرے بھی توڑ نہیں سکتے

زمین میں موٹے ڈلوں کے رہ جانے سے بہت سے نقصان ہیں سب سے
پہلے تو بیلوں کے پاؤں ہی زخمی ہو جاتے ہیں۔ دوسرے اگر بیج ڈلے
کے نیچے یا اوپر آ جائے تو جمتا نہیں۔ تیسرے جب تک کھیت میں ڈلے
رہتے ہیں پودے کو نقصان پہونچتا رہتا ہے۔ چوتھے گوڈائی ونلائی
نہیں ہو سکتی۔

ہمارے دیسی ہلوں میں کوئی ایسا پرزہ نہیں کہ نیچے کی زمین کو اوپر کر دے
اور اوپر کی زمین کو نیچے تاکہ نیچے کی زمین دھوپ اور روشنی اور ہوا لگ کر طاقتور
ہو جائے اور مضر کیڑے اور خراب مادے نکل جائیں۔ دیسی ہلوں کی بناوٹ
ہی ایسی ہے کہ جس سے جوتنے کی اصل غرض پوری نہیں ہوتی۔ قریباً
اسی سال پہلے یورپ میں بھی اسی قسم کے ہل تھے۔ اب ان میں بہت کچھ
ترقی ہو گئی ہے۔ جس زمین کو اہل یورپ اپنے پرانے ہلوں سے دس دفعہ
جوتتے تھے اب ایک دفعہ سے زیادہ نہیں چلاتے۔ یورپ میں جو
پیداوار بہ نسبت سابق زیادہ ہو گئی چوگنی بڑھی ہے اوسکا اصلی راز نو ایجاد
ہل ہی ہیں۔ یہ ضرور ہے کہ یورپ کے ہل یہاں کے لئے پورے طور
پر موزوں نہیں ہیں لیکن ہمارے موجودہ ہلوں میں بہت کچھ ترمیم ہو کر
ترقی ہو سکتی ہے۔ نہیں تو ہمارے ہلوں کی بجنسہٖ یہ حالت ہے کہ
ایک مرغی کو کھیت میں چھوڑ دیا جائے کہ وہ زمین کرید کر کھیت کو فصل
کے لئے تیار کرے اور ہم اچھی پیداوار کا خواب دیکھنے لگیں۔ بڑی
مشکل تو یہ ہے کہ ہم لکیر کے فقیر ہیں نہ تو ہمیں نئی ایجادوں سے نہ ہم دوسروں
کی محنت کی داد دیتے اور نہ اوس سے کسی قسم کا فائدہ اوٹھا سکتے ہیں۔ ہل کی
تعریف یہ ہونا چاہیے۔

(۱) صرف ایک دفعہ چلانے سے وہ پانچ چھ انچ گہری زمین پھاڑ دے اور ہل چلانے والے کو تکلیف نہ ہو۔

(۲) زمین میں جس قدر گھانس پھونس ہو نکال دے۔ نہ نکالے

(۳) مٹی کو باریک باریک کر دیا جائے موٹے موٹے ڈھیلے

(۴) نیچے کی مٹی کو اوپر کر دے اور اوپر کی مٹی کو نیچے تاکہ نیچے کی سطح کی مٹی کو دھوپ اور ہوا اپنا اثر ڈال سکے اور نیچے کی سطح کا خراب مادہ بھی درست ہو جائے۔

(۵) صرف ایک دفعہ کے ہل چلانے سے ضرورت کے موافق جوتائی ہو جائے اور بار بار ہل نہ چلانا پڑے۔

(۶) زمین میں جسقدر نمی ہو اوسکو قایم رکھے۔ نکلنے نہ دے جسقدر جوتائی ہوتی جائے اوسی قدر ہی سہاگہ (ڈیلا یا ہنگہ) کی ضرورت کو پورا کرتا جائے (یعنی زمین کو ہموار کرتا جائے)

(۷) ایسا مضبوط ہو کہ خواہ کیسی ہی جڑی بوٹی آجائے تو نہ ٹوٹے نہ خراب ہو کہ جس سے بار بار کھاتی ہی پڑتی ہے۔ اور لوہار کی دوکان پر لیجانا پڑے۔ اور بیل کے کندھوں کو بھی نقصان نہ پہونچائے۔

(۸) جسقدر گہرا ہل لگانا ہو اوسکے مطابق نیچا اونچا ہو سکے۔

(۹) بغیر ہاتھ کے دبائے سیدھا چلتا رہے۔

(۱۰) اگر کچھ نقص ہو جائے یا ہلکا بھاری کرنا ہو تو فوراً ہالی (ہرواہ) ہی اپنے ہاتھ سے درست کر لے۔ بڑھئی یا لوہار کے پاس جانا نہ پڑے

(۱۱) نرم اور سخت اور خشک زمین میں آسانی سے چل سکے۔

(۱۲) بیلوں کی طاقت کے موافق ہلکا بھاری ہو سکے۔

(۱۳) جو بڑک وہڑک کر بیلوں کے کندہوں کو نقصان نہ پہونچا سکے۔

(۱۴) بیلوں کے پاؤوں میں بجالی نہ لگ سکے۔

(۱۵) زمین کا گھاس پھوس ہل کے آگے نہ ٹھیر سکے۔

(۱۶) زمین کی نیچے کی تہ کو ہموار کرتا جائے یعنی جیسی ہموار زمین ہے اوسی طرح جوتائی کے نیچے کی سطح بھی ہموار ہوتی جائے۔ تالیاں سی نہ پڑتی جائیں

(۱۷) ہل ہلکا ہو بہت بھاری نہ ہو۔

(۱۸) ایک دفعہ ہل کے چلانے سے بلا جوتائی زمین نہ رہے۔

دیسی ہل پانچ چھہ دفعہ آڑا سیدہا بھی چلایا جاتا ہے تو بھی اوس سے بلا جوتی زمین رہجاتی ہے اسواسطے جو فصل کاشت ہوتی ہے وہ یکساں نہیں ہوتی جس پودہ کی جڑ کو زیادہ نرم زمین مل گئی وہ تو اچھا رہا اور جسکو نرم زمین نہیں ملی اوس جگہہ کا پودہا خراب ہو گیا۔

ہندوستان میں جاری شدہ اور ترقی یافتہ ہلوں کے متعلق اگر سلیک سے قطعاً کوئی سفارش کیجائے تو اغلباً بڑی غلطی ہوگی کیونکہ ہلوں کا استعمال خاصکر زمین کی حالت سے منسوب ہوتا ہے تاہم کچھہ ہلوں کا مجملاً ذکر کرینگے جنکا استعمال ہندوستان میں بہت مفید ثابت ہو چکا ہے تاکہ کسان جنپیہ او سکے استعمال کے نشیب وفراز کو اپنی زمین کی مطابقت سے بخوبی سمجھہ لیں اور زیادہ مناسب ہوگا اگر زمیندار یا کسان اپنے اپنے ضلع کے کسی زرعی فارم میں جاکر ترقی یافتہ ہلوں کو خود دیکھہ لیں کیونکہ اجکل قریب قریب ہر قسمت وضلع میں گورنمنٹ نے بڑی مہربانی فرماکر زرعی فارم کھول رکھے ہیں یا اپنے اپنے ضلع اور قسمت کے ڈائرکٹر صاحبان یا اسسٹنٹ ڈائرکٹر صاحبان محکمۂ زراعت سے اس بارہ میں مشورہ لے لیں

صاحبان موصوف بلا کسی خرچ کے مفید مشورہ دیتے ہیں غرضکہ گورنمنٹ اپنا پدرانہ فرض ادا کر رہی ہے یہ صرف ہماری غفلت ہے اگر ہم اوس سے خاطر خواہ واقعی فائدہ نہ اوٹھائیں۔

# مسٹن ہل

## Meston Plough

یہ مسٹن ہل کلکتہ کی برن کمپنی کا بنا ہوا قیمت پانچ روپیہ کا ہے جتنے ترقی دادہ ہل آجتک ہندوستان میں بنے ہیں اون میں سب سے چھوٹا اور ہلکا جسکو چھوٹی سی چھوٹی جوڑی بیلوں کی چلا سکے مسٹن ہل ہے ڈئنا مو میٹر وہ اوزار جس سے کہ طاقت جانچی جاتی ہے اوسکی جانچ سے معلوم ہوا کہ معمولی دومٹ زمین میں مسٹن ہل کے چلانے سے ساڑھے تین من طاقت لگتی ہے جبکہ اوسی زمانہ میں کانپور کے دیسی ہل کے چلانے کیلئے ساڑھے چار من طاقت لگتی ہے۔ پس اس سے صاف ظاہر ہے کہ مسٹن ہل سے نیچے کی زمین اولٹتی اور چوڑے کونڈ بننے کے علاوہ اوسکے چلانے میں طاقت بھی کم لگتی ہے۔

ایسا ہی ہل ولایت کا بنا ہوا بارہ روپیہ کی قیمت کا ہوتا ہے اور بہت مضبوط ہوتا ہے۔ اون لوگوں کے لئے جو کہ تھوڑی سی زیادہ قیمت کی پروا نہیں کرتے ولایتی بنے ہوئے ہل کو کام میں لانے کی سفارش کیجاتی ہے کیونکہ ولایتی بنا ہوا ہل کلکتہ کے بنے ہوئے ہل سے اچھا مضبوط اور چلنے میں ہلکا ہوتا ہے اور اوسکی نوک پکے اسپات کی ہوتی ہے

میسٹن ہل کے اوصاف مسلمہ یہہ بیان کئے جاتے ہیں۔

(۱) یہہ ہل بہ نسبت دیسی ہل کے زیادہ گہرا جاتا ہے اور اسطرح پودے کو غذا حاصل کرنے کے لیئے زیادہ مٹی کی مقدار مہیا کر دیتا ہے

(۲) یہہ مٹی کو بالکل اولٹ دیتا ہے اور آفتاب و ہوا کے سامنے کر دیتا ہے جس سے کہ پودوں کی غذا زمین میں بہت جلد تیار ہو جاتی ہے اور فضول گھاس پھوس کے پودے ضائع ہو جاتے ہیں اور اسطرح بعد کو گوڈائی (نرائی) میں کفایت ہوتی ہے۔

(۳) یہہ مضر کیڑوں اور اون کے انڈوں کو برباد کر دیتا ہے۔

(۴) یہہ دو کونڈوں کے درمیان بنا جوتی زمین نہیں چھوڑتا جیسی کہ دیسی ہل کی زمین چھوڑا کرتی ہے۔

(۵) اِس کے استعمال سے زمین میں نمی کو جذب کرنے کی طاقت اور نیز اوسکو قایم رکھنے کی طاقت زیادہ پیدا ہو جاتی ہے جس سے آیندہ فصل کے لئے آبپاشی کی کم ضرورت رہجاتی ہے۔

(۶) اِس سے جوتی ہوئی مٹی میں پودے کی جڑیں بہت گہری جاتی ہیں اور وہ مضبوطی سے کھڑا رہتا ہے اور آندھی اور طوفان میں اِس کے گرنے کا خوف کم رہجاتا ہے وغیرہ وغیرہ۔

مگر یہہ ہل سخت زمینوں کے لئے کام کا نہیں ہے۔

## واٹس ہل

## Watts Plough

آٹھ انچ

یہہ ہل میسٹن ہل سے بڑا ہوتا ہے اور دس گیارہ انچ گہرا اور سات

چھڑا کونڈ بناتا ہے۔ یہ ہل عرصہ سے کئی سرکاری کھیتوں میں کام آرہا ہے اور اگر ہوشیاری سے کام میں لایا جاوے تو بہت فائدہ مند ثابت ہوتا ہے۔ یہ ہل مضبوط اور بہت اچھا ہے اور سخت زمینوں میں بھی کام میں لایا جا سکتا ہے۔ برن کمپنی کلکتہ اسکو آٹھ اور نو روپیہ میں فروخت کرتی ہے اور اسی ہل کو ریسم ولایت کی کمپنی ۱۲/ اور ۱۳/ روپیہ میں فروخت کرتی ہے۔ اگر کسیوقت جلد کھیت تیار کرنے کی ضرورت پیش آجاوے تو یقیناً کوئی دیسی ہل اس مطلب برآری کی غرض سے ان ہلوں کا مقابلہ نہیں کرسکتا۔ سوائے اسکے گھاس پھونس کی جڑیں اوکھاڑنے میں بھی یہ ہل ایسے قوی الفعل ہیں کہ دیسی ہلوں سے ان کو کچھ نسبت نہیں ہوسکتی اگر کبھی نیل کی ٹھونٹ یا گنے کی پیڑی یا جس کھیت میں سے ارہر جوار مکئی اور کپاس کٹ گئی ہو اوسکی جڑیں اوکھاڑنا اور فوراً تیار کرنا منظور ہو تو ان ہلوں کی کامیابی دیکھنے سے ہی تعلق رکھتی ہے۔ اوس زمانہ میں جن جن مقامات پر کہ پانی اور کھاد موجود ہے اور جہاں اس امر کی کوشش منظور ہے کہ جسقدر زیادہ فصلیں ممکن ہوں ایک سال میں کھیت سے لیجاویں وہانکی سے لیے کھیت تیار کرنے کی غرض سے ان ہلوں کو ایک نعمت عظمیٰ گردانا چاہیے۔

مسٹن اور واٹسن ہل کاشت کپاس کی زمینوں کے لئے مفید ہوتا ہے اسلئے بہتر ہوگا کہ زمین کی جوتائی ان ہلوں سے کیجاوے اور بوائی کے وقت دیسی ہل کا استعمال کیا جاوے۔

## مانسون ہل

## Monsoon Plough

یہہ یاد رہے کہ واٹسن اور گسٹن ہل صرف زیادہ ہلکی قسم زمین جیسے پڑوا اور دوومٹ کے لایق ہوتے ہیں۔ مٹیار اور مار زمینوں کے لیئے ۃ ذکور ہل سب سے زیادہ مفید ثابت ہوا ہے۔ یہہ کارخانہ جسیم کا بنا ہوا قیمت ... روپیہ ہے۔ اِس ہل کی بناوٹ خاص طور پر اچھی ہونے کے سبب سے اِس کو سب قسم کی زمینوں پر کام میں لانے کی سفارش کیجاتی ہے۔

## پنجاب ہل

## Punjab Plough

یہہ جسیم کے کارخانہ کا بنا ہوا ہل مانسون ہل سے ذرا بڑا ہوتا ہے اس میں کونڈ چوڑا اور گہرا کرنے کا انتظام بھی ہوتا ہے۔ اِس ہل کی کونڈ (۱۵) انچ چوڑی اور (۱۰) یا (۱۱) انچ گہری بنتی ہے اور بڑے بڑے کسانوں کے لئے جنکے پاس اچھے مضبوط بیل ہیں یہ ہل اون کے بہت کام کا ہے۔ اِس ہل کا کھولنا۔ جوڑنا اور کم یا زیادہ گہرا چلانے کا کام جاننا بہت آسان ہے اور بہت جلدی سیکھا جا سکتا ہے اِسکے کھنچاو کی طاقت (۴۰ من) ہے اور اِس کی قیمت ... روپیہ ہے۔

# ٹرنرسٹ ہل

## Turn wrest plough

اس ہل کی بناوٹ ایسی ہوتی ہے کہ کونڈ کے اخیر میں مٹی پلٹنے والا
پرزہ فوراً دوسری طرف کو بدلا جا سکتا ہے تاکہ دوسرے کونڈ کی مٹی
پہلے کونڈ پر ہی گرے۔ یہ ہل ہر کام میں آ سکتا ہے۔ گہری جتائی کے لئے
یہ ہل بہت ہی مفید ثابت ہوا ہے اور اس ہل سے اوس مستقل خزانہ سے
فائدہ اٹھایا جا سکتا ہے جو ہندوستان کی زمین میں چھ انچ کے نیچے مٹی نے
قدرتی طور پر جمع کر رکھا ہے۔ ان ہلوں کی کئی قسمیں ہیں اور قیمت ۵۰ سے
۱۵۰ تک ہے۔

ہندوستان کی گورنمنٹ کے تمام محکمہ جات زراعت نے اس ہل کو پسند کیا ہے
خاصکر جہاں کپاس کی پیداوار زیادہ ہے وہاں اسکو بہت پسند کیا جاتا ہے
چنانچہ محکمہ زراعت ناگپور کے توسط سے یہ ہل (۳۰) سے (۴۰) تک ہر سال
فروخت ہو جاتے ہیں اور کانس جیسی زبردست خودرو گھاس کے نکالنے میں
تو یہ ہل نہایت زبردست کام کرتا ہے۔ کانس کے ہونے سے بعض وقت کسان
لاچار ہو کر چار چار پانچ برس تک کھیت خالی چھوڑ دیتا ہے اور جس وقت کانس
سوکھ جاتا ہے تب وہ کھیت کو آباد کرتا ہے۔ جن کسانوں کو اس ہل کے
استعمال کا طریقہ معلوم نہیں ہے وہ اسکے چلانے میں وہ بڑی بھاری
غلطیاں کرتے

(۱) بیسل ہل کے بہت ہی نزدیک ہوتے ہیں جس سے کہ ہل زمین سے اوکھڑ کر باہر آتا ہے۔

(۲) ہل چلانے والا بھی بالکل پیچھے پیچھے چلنے کے بدلے بغیر جوتی ہوئی زمین پر کچھ آگے ہی چلتا ہے اس وجہ سے اوسے ہل کچھ ٹیڑھا ہی پکڑنا پڑتا ہے اور اسکا نتیجہ یہہ ہوتا ہے کہ ہل چلانا اوسے خود اور بیلوں کو بھی مشکل ہوجاتا ہے

(یہہ ہل چار بیلوں سے یا دو مضبوط بیلوں سے چلتا ہے)

یہہ ہل بہت مضبوط ہے۔ اور اوسے درست کرنے کی بہت کم ضرورت پڑتی ہے۔ جب پھال بہت شکست ہوجاتا ہے تب اوسے درست کرنے کیلئے صرف ایک روپیہ خرچ لگتا ہے۔

## پیتھاڑ ہل
## Pettharlor plough

یہہ ایک نئی قسم کا ہل ہے اسکی قیمت ۵ ہے اور یہہ خاصکر مٹیار زمینوں کے لئے بنایا گیا ہے اور سخت سے سخت زمینوں میں بھی کام دیسکتا ہے کپاس کٹ جانے کے بعد جیسا کہ بیساکھ میں سوکھی ہوئی زمین کے جوتنے میں جو کہ بہت سخت تھی اس زبردست ہل کے کھینچاؤ کی طاقت ۲۴ من تھی۔ یہہ ہل ولایت سے مل سکتا ہے اور کلکتہ میں اسکے ایجنٹ الگی وی الیس اسٹیل اینڈ کمپنی ہیں جہاں سے بھی مل سکتا ہے۔

یہہ تمام ہل کلکتہ الگی وی ایس کمپنی سے باستثناے وائس ہل کے مل سکتے ہیں۔ وائس ہل کلکتہ کی برن کمپنی سے مل سکتا ہے۔ تصویر نمبر (۱)

بیان کردہ مختلف ہلوں کی ہے۔

## ہلوں کا ٹھیک رکھنا

یہ سب ہل جنکا اب تک بیان کیا گیا ہے مٹی اُلٹنے والے ہیں ان ہلوں میں دیسی ہلوں کے مقابلے میں صرف مٹی اُلٹنے والے پرزوں کی زیادتی ہوتی ہے۔ اگر ان ہلوں سے اچھا کام لینا منظور ہے تو ان کو ٹھیک رکھنا اور اون باتوں کو جاننا جنسے یہ ٹھیک رہیں بجُز مشقت وغیرہ کی سی ہے۔ ان سب ہلوں کو کام میں لانے سے پہلے یہ دیکھنا چاہیے کہ ہر اپنی جگہہ ٹھیک کسا ہوا ہے اور کوئی بلٹ وغیرہ ڈھیلے تو نہیں ہیں۔ مسٹن ہل کی بناوٹ ایسی سیدھی سادی ہے کہ معمولی کسان جو کہ دیسی ہل کو اچھی طرح سے سمجھتا ہے وہ مسٹن ہل کو بھی ٹھیک کر سکتا ہے۔

## ان ہلوں کے متعلق خاص خاص یاد رکھنے کی لائق باتیں

دیسی ہل سے جوتائی کرنے کے لئے ہلواہا کھیت کے کنارے سے ہل چلانا شروع کرتا ہے اور کھیت کی چاروں طرف چلتا ہوا بیچ میں لاکر ختم کرتا ہے۔ ایسی جوتائی اور اوسپر پٹیلا یا ہینگا یا مرادن دیا جانا کھیت کی طشتری کی سی شکل بنا دیتا ہے یعنی بیچ میں گہرا اور کنارے پر اونچا ہو جاتا ہے۔ یہ بہت ہی برا ہوتا ہے کیونکہ پانی چاروں طرف سے بہکر بیچ میں آ جاتا ہے اور سینچائی میں بھی پانی نیچی جگہ پر بھر جاتا ہے جس سے فصل خراب ہو جاتی ہے۔ مسٹن ہل مٹی کو ایک طرف پھینکتے ہیں اور اگر

ان ہلوں سے دیسی ہل کی طرح کام لیا جاتا ہے تو یہ عیب بہت ہی بڑھ جاتا ہے۔ ٹھیک قاعدہ اس قسم کے ہلوں سے جتوائی کا یہ ہے کہ کھیت کے بیچ میں پہلے کونڈ بنائی جائے اور پھر اوسی کے ارد گرد کونڈ بنتی رہیں تاکہ کھیت کی مٹی اندر کی طرف گرتی رہے۔ اگر کھیت بہت بڑا ہو تو اوس کے کئی ٹکڑے کر لینے چاہئیں اور ہر ٹکڑے کے بیچ سے جتوائی شروع کرنا چاہئے اور پھر دوسری جتوائی اس طرح شروع کرنا چاہئے کہ جہاں پر کہ پہلے ٹکڑے کے کنارے تھے وہاں پہلی یعنی بیچ کی کونڈ ہووے۔ ایسا کرنے سے کھیت کی شکل ہموار رہتی ہے۔ اور نیچا اونچا نہیں ہونے پاتا۔ جتوائی میں سب کونڈ ایکساں ہونی چاہئے۔ ایسا نہ ہو کہ کوئی پتلی اور کوئی موٹی ہووے اگر کونڈ یکساں نہ ہوگی تو کھیت کی ہمواری میں بہت فرق آجائیگا اگر ان ہلوں سے اوپر بتائے ہوئے طریقوں سے جتوائی ہو تو کھیت ہموار بنا رہ سکتا ہے۔ ان ہلوں سے کھیت ہموار بھی بنائے جا سکتے ہیں۔ اگر کھیت کسی جگہ پر نیچا ہے تو پہلی کونڈ سب سے نیچی جگہ پر بنانی چاہئے تاکہ نیچائی کی طرف مٹی گرے اور پھر دوسرے کونڈ کی مٹی پہلی پر ہی گرے۔ ایسا کرنے سے آہستہ آہستہ نیچائی بھر جائیگی اور کھیت ہموار ہو جائے گا۔ جو ترکیب ہلوں کی بتلائی گئی ہے وہ وقتاً فوقتاً کیفیدیکم وغیرہ میں متعلق رہتی ہے۔

انگریزی زبان میں کہاوت ہے

"اپنے کھیت میں ہل چلاؤ ورنہ وہ تم پر ہل چلائے گا"

ہندوستان کی زرعی حالت کی ابتری کی خاص وجہ ہلوں کی خرابی ہے اسلئے ضرورت ہے کہ ہندوستان کی آب و ہوا کے مطابق عمدہ و سادہ ہلوں

کی قدر و قیمت کو پہچانیں اون کا استعمال کریں۔ خود فائدہ اٹھائیں۔ اور اپنے
کسان بھائیوں کی حوصلہ افزائی کریں اور بابا آدم کے زمانے کے ہل کو
خیرباد کہیں۔ پنجابی زبان میں کہاوت ہے۔

ہل بیل ہاری۔ کیوں بھرنا ہیں جو ہاڑی

مطلب یہ کہ ہل بیل کمزور ہیں تو زراعت بھی کمزور ہوگی اور تیری محنت ضائع
جائے گی۔

لوہے کا ہل۔ چاندی کا پھل

یعنی اگر اچھی ہل سے زمین جوتی جائے تو اوس میں چاندی کا پھل پھول آتا ہے

جس دا لوہے دا کڑ۔ اوس دے گھر گڑ

یعنی جو چاہے کہ میرے گھر میں گڑ ہو اوسکو چاہئے کہ لوہے کا ہل رکھے جس
سے زمین عمدہ جوتی جا سکے۔

دیسی ہلوں کے استعمال میں بھی ہل کی اوکڑ سیدھی ہونی چاہئے ورنہ
زمین اچھی طرح سے درست نہ ہو سکے گی اور بیلوں کو مشقت بھی زیادہ
کرنا پڑے گی اور اونکو کھینچائی بھی زیادہ پڑے گی۔ اور فصل بھی اچھی نہ ہوگی
پنجابی زبان میں کہاوت ہے۔

سدھا واہیا نہ جانے ہل۔ اویں بلداں لاہی کھل

یعنی تجھے اپنے آپ تو سیدھا ہل چلانا آتا نہیں پھر بیلوں کو مار مار کے کیوں
کھال اوتارتا ہے اون کا کچھ قصور نہیں ہے۔

زمیندار کی شناخت صرف ہل سے ہو سکتی ہے اگر سیدھا اور باقاعدہ ہل
چلا ہوا ہوتا ہے تو سمجھ لینا چاہئے کہ کاشتکار ہوشیار ہے اور کھیتی کے کام
کو جانتا ہے۔

سب سے اچھا ہل چلانے کا طریقہ یہ ہے کہ پندرہ بیس فیٹ کی ایک ٹکڑی
میں پہلے ہل چلانا شروع کیا جائے جبوقت وہ نصف کے قریب ہل چلنے لگے تو
اوسی قدر دوسرا حلقہ ویسے اور اسی طرح ہل چلاتے رہنا چاہیئے اس سے
بلا ہل جوتی زمین نہیں رہتی دوسری طرح چلانے سے رہجاتی ہے۔ عموماً اس سے
زیادہ قطعہ زمین نہیں ہونا چاہیئے جسکو ایک یا دو ہل دن بھر میں جوتائی کر سکیں
اور اگر کوئی بڑا کھیت ہو تو اوسکے دو چار ٹکڑے کر دینا چاہیئے اور پھر
علیحدہ علیحدہ ہل چلانا چاہیئے ورنہ بیل گھبرا جاتے ہیں اور گھبرانے کی
وجہ یہ ہوتی ہے کہ جب بیل دیکھتا ہے کہ اوسے اتنی لمبی مسافت طے کرنی
ہے۔ یا جبوقت وہ دیکھتا ہے کہ اتنا بڑا کھیت آج ہی مجھکو درست کرنا ہے
تو وہ گھبرا جاتا ہے اور بیدل ہو کر رہ جاتا ہے۔ دوسرے یہ کہ جب بیل کو
زیادہ فاصلہ تک ہل کھینچنا پڑتا ہے تو پنجالی دیر تک اوسکے کاندھے پر
وہیں رہتی ہے اور زیادہ گرم ہو کر کاندھے میں تکلیف ہو جاتی ہے اور
اگر فاصلہ کم ہوتا ہے تو جہاں بیل مڑتا ہے وہاں بیل کے کاندھے کی دھوپ
نکل جاتی ہے۔ تیسرے بڑے کھیت کی ایک دم جوتائی میں بڑا نقص یہ بھی ہوتا
ہے کہ اگر کسی ٹکڑہ زمین میں سہاگہ دینا ہو تو نہیں دیا جا سکتا۔ اگر چھوٹے
چھوٹے ٹکڑے ہوں تو کاشتکار ہل جوتکر سہاگہ دیسکتا ہے جس سے کہ
کھیت کی بات ڈال نہ نکل سکے۔

ہمیشہ کھیت کی چوڑائی کی طرف سے ہل چلانا چاہیئے اور پھر لمبائی کی طرف سے
معمولی طریقہ پر اچھل جو کھیت تیار کیا جاتا ہے اوسپر زیادہ اعتراض یہ ہے کہ
خوقت بہت صرف ہوتا ہے جب موسم ناموافق ہوتا ہے تو ضروری جوتائی کی
تعداد وقت کے اندر پوری نہیں ہوتی تو نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ یا تو دیر کرکے بیج

بویا جاتا ہے جو سخت نقصان دہ ہے یا ایسے کھیت میں بیج بویا جاتا ہے جو مناسب طور پر تیار نہیں کیا گیا ہے۔ اگر پہلی جوتائی لوہے کے ہل سے کیجائے جو مٹی کو توڑ کر اودھر اودھر صاف ہٹا ہی نہیں دیتا بلکہ اوسکو ہٹا کر اولٹ پلٹ بھی دیتا ہے تو زمین کی کافی جوتائی بہت جلد ہو جاتی ہے۔ لوہے کے ہل کی ایک جوتائی کے بعد مٹی کو اچھی طرح پولی کرنے سے نسبتاً تھوڑے وقت میں قابل اطمینان طور پر زمین تیار ہو جاتی ہے خوشحال کاشتکار کو جسکے پاس چار یا پانچ ہل ہوں ایک لوہے کا ہل جوتائی کے لئے ضرور رکھنا چاہیے۔

کپاس کی کاشت کے لئے کم سے کم پانچ چھ دفعہ دیسی ہل سے جوتائی کرنا چاہیے اگر زیادہ چلایا جائے تو اور بھی بہتر ہے۔ اکثر زمیندار کپاس کی کاشت کے لئے زمین میں بہت کم ہل چلاتے ہیں۔ چنانچہ بعض دفعہ تو گیہوں کے کاٹنے کے بعد پانی دیکر صرف ایک دو دفعہ ہی ہل چلاتے ہیں اور بیج ڈالدیتے ہیں یہہ ٹھیک نہیں ہے اور اگر ایسا ہی کرنا ہو تو زمین میں ایک دو دفعہ آہنی ہل سے زمین نہایت خوبی سے تیار ہو جاتی ہے۔

یہہ یاد رکھنا چاہیے کہ گیلی زمین میں ہرگز ہل نہ چلانا چاہیے اور خصوصاً اوس زمین میں جو زیادہ سخت ہو اوس میں نقصان بہت ہوتا ہے جہاں نرم زمین ہو خواہ سخت اگر گیلی زمین میں ہل چلا دیا جاوے تو اکثر متواتر چار فصل تک اوس میں اچھی کھیتی نہیں ہو سکتی۔ اسکی وجہہ یہہ ہوتی ہے کہ ہل چلانے سے جو ڈھیلے ہوتے ہیں وہ اس قدر سخت ہو جاتے ہیں کہ پھوٹ نہیں سکتے۔ کہاوت ہے۔ "گیلی واہی پیلی۔ تے کدی نہ بھری چھیلی" مطلب

یہ ہے کہ گیلی زمین میں ہل نہ چلانا چاہئے۔ ورنہ پیداوار بہت کم ہوگی۔ اور نیز زمین کے مسامات اس قدر بند ہو جاتے ہیں کہ پھر کھلنے میں ہی نہیں آتے اگر کہیں ایسی غلطی ہو جائے تو ایک دو روز سوکھنے کے بعد سے اوس میں دو تین دفعہ گہرا ہل چلا کر اوسے بکھر سے درست کر لیا جائے۔ کھیت کی تیاری میں سب سے بڑی بات یہ ہے کہ بونے کے لئے عمدہ کھیت بنایا جائے یعنی زمین کی بناوٹ و حرارت و تری کے لحاظ سے بیج کے جمنے کے لئے زمین کو حتی الامکان بہت اچھی طرح درست کرنا چاہئے۔ اگر کھیت بہت زیادہ گرم سرد یا بہت گرم یا بہت زیادہ نم یا خشک ہو تو بیج بالکل نہ جمے گا اگر اس قسم کے نقص بہت نہیں ہیں تو پودے تو جمیں گے مگر کمزور ہوں گے اور ممکن ہے کہ کچھ بیج بھی جمیں پس مجموعی حالات کے لحاظ سے فصل خراب ہوگی۔ اگر کھیت اچھی طرح تیار کیا جائے گا تو یہ خرابی نہ ہوگی۔

اگر کھیت بہت تر اور گرم ہے تو کاشتکار کو اوس وقت تک انتظار کرنا چاہئے جب تک کہ وہ خشک اور سرد نہ ہو جائے۔ اگر کھیت بہت خشک اور گرم ہے تو کاشتکار کو کھیت میں اتنا پانی دینا چاہئے کہ جیوں جیوں پانی خشک ہوتا جائے کھیت میں سردی آتی جائے۔ جب کھیت بہت زیادہ خشک ہو تو فوراً گوڑ دینا چاہئے تاکہ پانی کا ضائع ہونا جس قدر ممکن ہو رک جائے۔ اس بات کا بہت خیال رکھنا چاہئے کہ کھیت پر سوکھی پپڑی نہ پڑنے پائے جتنی کم بارش ہو اوتنی ہی دفعہ زیادہ تر کھیت کی اوپر کی سطح الٹ پلٹ کرتے رہنا چاہئے۔

# زمین کی صفائی

جتائی کے بعد کھیت کے گھاس کی جڑیں اور خود رو درختوں کو صاف
کر ڈالنا چاہیے یہ امر بہت ضروری ہے کہ کھیت سے سب گھاس پھوس
نکال دیا جائے۔ کہا بھی ہے۔

دہرتی بیچ گھاس ۔ نہ سوت نہ کپاس

یعنی جس زمین میں گھاس رہ جائے تو زراعت نہیں ہوتی کیونکہ اوس میں کھیتی
پھولتی پھلتی نہیں کیونکہ گھاس بھی ایک قسم کی کھیتی ہے جو زمین کا جوہر
لیکر پرورش پاتی ہے بلکہ خود روئی اجناس کی بہ نسبت گھاس زیادہ جوہر
زمین کا جذب کرتی ہے کیونکہ اوسکی جڑیں زمین میں بہت کثرت سے
پھیلتی ہیں۔ جہاں زیادہ گھاس ہوتی ہے وہ بہار سے دیسی ہلوں کے
قابو کی نہیں۔ ایسی گھاس کو تو ابھی ہل ہی دور کرتے ہیں جو جنگلی درخت ہیں
اون کو بھی جڑ سے کھود کر نکال دینا چاہیے اور خالی گڈھوں کو مٹی سے برابر
کر دینا چاہیے۔ اگر کھیت میں سے پودھوں کی جڑوں کے نکالنے میں مشکل
پڑے تو چونہ کا چورہ یا راکھ کھیت میں چھڑک دیا جائے اس سے گھاس اور
جڑوں کے بقیہ حصے سڑ کر کھاد کا کام دیویں گے۔ کیا پانی کیا لوں سے کھیت
میں آخور مطلق کھائی نہیں دیتا۔

## زمین میں ڈھیلا ڈھنگا یا کھیریا سہاگہ پھیر کر زمین ہموار کرنا

ہر جتائی کے بعد ڈھیلا ڈھیلا کر سخت ڈھیلوں کو توڑنا ضروری ہے۔ کھیت تمام

کو جوتنا چاہیئے اور پٹیلا صبح کے وقت چلا دینا چاہیئے کیونکہ رات کی اوس سے ڈھیلے آسانی سے ٹوٹ جائیں گے۔ پٹیلہ پھیرنے سے تمام ڈھیلے ٹوٹ جاتے ہیں اور مثل ایک مٹی کے ہو جاتے ہیں اور پھر مٹی یکساں اور برابر ہو جاتی ہے۔ مٹی کے برابر ہو جانے سے کھیت کی تری کو آفتاب بہت ہی کم کھینچ سکتا ہے۔ اگر جتائی کے بعد پٹیلہ نہ چلایا جائے تو مٹی کے چھوٹے چھوٹے سوراخوں سے آفتاب کی دھوپ اور ہوا پہنچکر مٹی کو خشک کر دیتی ہے۔ آزمایش کے لئے ایک کھیت کے نصف حصے میں تو چھ دفعہ ہل چلاؤ اور نصف میں چار دفعہ ہل چلاؤ اور دو دفعہ پٹیلہ پھیر کر برابر کر دو تو اس کھیت کی پیداوار آپ دیکھو گے کہ برابر برابر ہوگی۔

جب کھیت میں مٹی کے ڈھیلے رہجاتے ہیں تو ان سے پودے کوئی فائدہ نہیں اٹھا سکتے اور یہی بات ہے کہ ڈھیلوں سے بہت جلد تری زائل ہو جاتی ہے پٹیلہ ذرا بھاری ہونا چاہیئے۔ پنجابی میں کہاوت ہے۔

ہوا سہاگہ تے فصل نہیں لاتھا

جب سہاگہ (پٹیلہ) ہلکا ہو تو جوتائی کے ڈھیلے نہیں ٹوٹینگے اور جب زمین درست نہیں ہوگی تو فصل بھی نہیں ہوگی۔

انگلستان میں یہ کام لوہے کے ڈھلے ہوئے کولھوؤں سے ہوتا ہے جس میں ایک دو گھوڑے جوتے جاتے ہیں۔ لوہے کا کولھو ڈھیلوں کو پیکر چور چور کر دیتا ہے۔

## کیاری باندھنا

زراعت کا ایک بڑا ضروری اصول کیاری باندھنا ہے اس سے یہی نہیں

کہ صرف پانی کی بچت ہوتی ہے بلکہ زراعت کی پیداوار کی کمی بیشی کا انحصار
بھی صرف اسی پر ہے۔ کھیت چونکہ ٹھیک ہموار نہیں ہوتے اگر بڑی کیاری
میں پانی بھرا جائے تو ایک طرف ایک انچ پانی کھڑا ہوگا تو دوسری طرف
چار انچ یا زیادہ۔ کسی طرف سیرابی کم ہوجائے گی۔ کسی طرف زیادہ جس طرف
کم پانی ملا ہے اوس طرف دوبارہ پانی دینے کی جلد ضرورت ہوگی اور
دوسری طرف پانچ چھ روز پیچھے۔ پہلی کیاری کی ضرورت کے واسطے جلد
پانی دینا ہوگا تو دوسرے حصے میں بلا ضرورت جلد پانی دینے سے پیداوار
گھٹ جائے گی پس نہایت ضروری ہے کہ چھوٹے چھوٹے کیارے بنائے جائیں
تاکہ کھیتوں کا نشیب و فراز زیادہ حصوں میں تقسیم ہوکر اوسکی مقدار کم ہوجائے
جن کھیتوں میں آبپاشی کرتا ہو وہاں تو کیاری بنانے کی بڑی ضرورت ہے
اگر ایک ایکڑ کا کھیت ہو اوس میں ایک طرف سے کنوئیں کا پانی دیا جائے
تو ظاہر ہے کہ کئی روز میں بھی پانی نہیں بھرے گا جب پانی ایک طرف سے
چھوڑ دیا جائے گا تو جدھر سے پانی کھیت میں پھیلے گا چونکہ اوس میں پانی
دیر تک بہتا رہا ہے تو اوس میں دور تک گہری سیرابی ہے گی اور آخر کھیت میں
اوس سے بہت کم سیرابی ہوگی اس صورت میں پانی بہت کچھ ضائع ہونے کے
علاوہ فصل کی حالت بھی خراب ہوجائے گی اسواسطے ضرورت ہے کہ
ایسے کیارے بنائے جائیں جنہیں (۲۰) منٹ میں پانی بھر جائے

## کھیت کی چاروں طرف مینڈ باندھنا

کھیت کی چاروں طرف مینڈ باندھنا نہایت ضروری ہے اس میں یہ فائدہ

ہے کہ جسقدر پانی برسات کا ہوگا وہ قریب سب کا سب کھیت میں رہے گا
اگر کھیت میں مینڈھ بندی نہ ہوگی تو برسات کا پانی فوراً بہہ جائے گا۔ اگر
پانی زیادہ کھیت میں ہوا تو پانی کو نالی کے ذریعے سے نکال سکتے ہیں مینڈھ
بندی نہ کرنے سے بڑا نقصان یہ ہوتا ہے کہ معدنی اجزا جو پودے
کی خورش کے زمین میں موجود ہیں ان کا ایک بڑا حصہ پانی میں حل ہو کر
بہہ جاتا اور کھیت سے نکل جاتا ہے اور اس طرح زمین کمزور ہو جاتی ہے
ایک لائق تجربہ کار انجینیر مسٹر سٹلی پریسیڈنٹ سابق ممبر بورڈ آف اریگیشن گوالیار
گورنمنٹ کا فرمانا ہے کہ

"مینڈھ بندھا ہوا کھیت نصف اُدان ہے"

یعنی آدھی آبپاشی کا کام دیتا ہے۔ یہ مقولہ آب زر سے لکھنے کے قابل اور
عمل کرنے کے لائق ہے۔

سرینت مہاراجہ ادھیراج شری ۱۰۸ شریمان میجر جنرل
سر مادھو راؤ صاحب سیندھیہ عالی جاہ بہادر جی۔ سی۔ ایس
آئی۔ جی۔ سی۔ وی۔ او۔ ڈی۔ سی۔ ایل۔ ایل۔ ڈی۔ ای۔
ڈی۔ سی۔ اپنی مشہور زمیندار ہتکاری نامی کتاب میں مینڈھ باندھنے
کی تاکید فرماتے ہوئے اسطرح رقمطراز ہیں۔

"جن کھیتوں میں گردا۔ گھوڑ وغیرہ زمین ہو اُن کھیتوں کی
مینڈیں اونچی بنا کر برسات کا پانی روک لینا چاہیئے۔ اینیا"

"کرنے سے کھیت ہی میں پانی رہجاتا ہے جس سے زمین"
"میں تری رہتی ہے اور تری کے رہنے سے فصل بیج میں"
"پیداوار و چند ہوتی ہے۔ کاشتکار کے لئے یہ طریقہ"
"سہل ہے"

"جن کھیتوں میں مینڈیں نہیں ہوتی ہیں اون میں تری کم"
"ہونے سے پیداوار ہی کم نہیں ہوتا ہے یا اوس کوڑے"
"کچرے کا جو فصل کی پیداوار سے کھیت میں رہجاتا ہے"
"کاشتکار کو فائدہ نہیں ملتا ہے۔ کیونکہ جب پانی برستا ہے"
"تو بہاؤ کے ساتھ وہ کوڑا کچرا اور کھاد کا حصہ بہہ جاتا ہے"
"اسلئے ہر کاشتکار کو چاہئے کہ وہ کم سے کم ڈیڑھ فیٹ اونچی"
"مینڈ بناوے۔"

مینڈوں کے ذریعہ سے گھاس اور جنگلی درختوں کے اوکھاڑنے میں
بھی بڑی آسانی ہوتی ہے اور کھیتی پیروں کے کچلنے سے بچی رہتی ہے
غرضکہ کیاری اور مینڈ بندی سے بیشمار فائدے ہیں

## کھیت میں درخت یا مکان کا ہونا

ہمیشہ نقصان کرتا ہے کیونکہ اس سے کھیت پر سایہ رہتا ہے اسوجہ
سے درخت پتلا لمبا اور کمزور ہوتا ہے۔ برخلاف اسکے اگر سایہ نہ ہو
اور دھوپ اور ہوا برابر لگے تو درخت مضبوط اور موٹا۔ اور شاخدار
ہوجاتا ہے اور رنگت میں اوسکی سبزی اتنی گہری ہوجاتی ہے کہ کالا پن
نظر آتا ہے۔ جب درخت کی یہ صورت ہوتی ہے تب ہی اچھی پیداوار

کی امید ہوسکتی ہے۔ جس زمین پر سارے دن دھوپ رہتی ہے اوسکی
پیداوار پھل اور پھول زیادہ اچھے ہوتے ہیں بہ نسبت پیداوار اوس زمین کے
جہاں دھوپ تھوڑے وقت تک رہتی ہے۔ جہاں کھیتی پر دھوپ نہیں
پڑتی وہاں کے پتے پیلے پڑ جاتے ہیں۔ غرضکہ پودہا جتنا دھوپ اور
ہوا کھانے سے پنپتا ہے اوتنا پانی دینے سے بھی نہیں پنپتا۔

یہہ یاد رکھنا چاہیے کہ بعض درخت ایسے ہوتے ہیں جو بہت ہی
نقصان پہونچاتے ہیں اور بعض کم نقصان پہونچاتے ہیں اور بعض جسقدر
نقصان کرتے ہیں اوسی قدر فائدہ بھی پہونچا دیتے ہیں۔

آم کیکر۔ ببول۔ یکائن۔ چونکہ یہہ درخت زیادہ پھیلے ہوئے ہوتے
ہیں ان سے زراعت کو دھوپ اور روشنی کم پہونچتی ہے اور ان کے
پتوں میں ایک خاص خاصیت خراب ہوتی ہے جو گر کر بہت برا اثر
پہونچاتے ہیں۔ ببول۔ نیم۔ اور بکائن کے سایہ کے نیچے زراعت
نہیں ہوتی۔

بیری۔ اور پیپل و بڑہ کے درخت بھی اچھے نہیں ہوتے مگر ان کے پتوں
کا کھاد اچھا ہوتا ہے۔ مگر ان درختوں کا سایہ زیادہ وسعت میں پھیلا ہوا
ہوتا ہے اس واسطے دھوپ اور روشنی کا پورا حصہ پودے کو نہیں
ملتا۔ اسی لئے پودہا کمزور ہوتا ہے اور زیادہ پھیلتا بھی نہیں۔ اگر درخت کی
شاخ تراش کر کے ہلکا کر دیا جائے تو پھر کم نقصان ہوتا ہی۔ ان وجوہات سے
کھیتوں میں درخت اور مکان کا ہونا زراعت کیلئے ایک بڑی رکاوٹ ہی
خصوصاً اجناس خودروئی کے کھیتوں میں تو درخت لگانا گویا پرندوں کو جو فصل کا نہت کچھ
نقصان کرتے ہیں امن چین کی بستی بجانے کا ایک خاصا اڈا بنا دینا ہے۔

# نمبر (۲)

## کھاد کیسا اور کیا کیا اور کس طریقے سے دینا چاہیے اور وہ کسطرح آسانی سے تیّار کیا جا سکتا ہے

کاشتکاری کو علیحدہ فروغ دینے کے لئے جن چھ ضرورتوں کو بہم پہونچانے کی ضرورت ہے۔ یعنی۔ بیج۔ زمین۔ آل۔ گرمی۔ روشنی۔ اور پودے کی غذا۔ ہندوستان میں یہ سب چیزیں قدرتاً افراط سے موجود ہیں لیکن ان سب میں سب سے زیادہ ضروری چیز پودے کی غذا ہے جسکی ہندوستانی کسان مطلق پرواہ نہیں کرتے۔

ہندوستانی کسان یہ تو بخوبی سمجھتا ہے کہ اگر اوس نے اپنے بیلوں کو خوراک یا گھاس نہ دی تو وہ بہت کمزور ہو جائیں گے اور اس وجہ سے ہل کھینچنے کے قابل نہیں رہیں گے اور نیز یہ کہ اگر اوسکی گائے بھوکا رہے گی تو دودھ دینا موقوف ہو جائے گا۔ باوجود اسکے اوسکے دماغ میں یہ بات کبھی نہیں سماتی کہ ایک سب سے ضروری فرض اونکا بہ نسبت جانوروں کے کافی غذا پودے کو پہونچانا بھی ہے کیونکہ جانور تو اودہر اودہر چل پھر کر اپنی ضرورت پوری بھی کر لیتے ہیں برخلاف اسکے فصل اپنی جگہ ہی کھڑی رہتی ہے

اور اپنی سمجھ کا اظہار صرف اچھی فصل نہ دینے سے ظاہر کرتی ہے -
جسطرح پر ہر ایک چیز میں کوئی خاص خاصیت یا خصوصیت ہوتی ہے
جب تک وہ خصوصیت قایم رہتی ہے یا خصوصیت رکھی جاسکتی ہے
تب تک اوسکا نام اور ہستی قایم رہتی ہے ورنہ وہ بیکار ہوجاتی ہے
اسیطرح زمین کا کمال ہے جب تک اوس میں نباتات کی نمو کی خاصیت
قایم ہے تو اوسکو قابل زراعت کہتے ہیں ورنہ کنکر - پتھر - شور - اوسر
اور بنجر وغیرہ کے نام سے موسوم کرتے ہیں - جب اوسکی خصوصیت
کسیوجہ سے کم ہونے لگتی ہے تو وہ اوسکی بیماری کی حالت ہوتی ہے
جہانتک کوشش ہوسکتی ہے اوسکو آرام دے کر یا کوئی اور ضروری
دوائی دیکر اوسکو اصلی حالت پر لانے کی کوشش کیجاتی ہے اور جب
لاعلاج ہوجاتی ہے تو اوسکی خصوصیت یا زندگی تمام ہوجاتی ہے جیسے
روح کے نکل جانے سے مردہ جسم رہجاتا ہے یہی حال زمین کا ہے -
جب زمین سے بار بار کام لیا جاتا ہے اور پے در پے ہر سال کاشت
کیجاتی ہے تو وہ کمزور ہوجاتی ہے پھر اوس میں پرورش کا مادہ گھٹ جاتا
ہے اوسکا علاج یہ ہے کہ یا تو اوسکو آرام دیا جائے تاکہ دھوپ - ہوا
اور روشنی اپنا اثر ڈال کر اوسکی طاقت کو بڑھا دیں یا جو چیز اوس میں
سے نکل گئی ہے وہ پھر اوس میں ڈالی جائے - پس جو چیز اس کمی
کو پورا کرتی ہے اوسکا نام کھاد ہے - یہ امر درد انگیز ہے کہ ہمارے
ملک کے کسان یہ نہیں سمجھتے کہ فصل پیدا کرنے کے لئے پودے کو
غذا کی ویسی ہی ضرورت ہے جیسی ہر جاندار کو - اگر کسان اپنے جانوروں
یا گھر والوں کو چارہ یا غذا نہ دے تو وے کام نہ کرسکینگے اور جلد

صورت کا شکار ہو رہینگے۔ بجنسہ یہی کیفیت پودہ کی ہے اوسکے زندہ رکھنے کے لئے زمین میں اوسکی غذا ملنا چاہئے۔

مانا کہ زمین میں طاقت پیداوار کا ذخیرہ ہے لیکن ذخیرے اور خزانے بھی لگاتار نکاس سے خالی ہوجاتے ہیں۔ کیا وہ انسان بیوقوف نہیں ہے جو اپنے موجودہ ذخیرہ کو روزمرہ خرچ کررہے ہوں اور پھر بھی اون کا یہی خیال ہو کہ ہم مفلس نہیں ہورہے ہیں جن لوگوں کی آمدنی خرچ سے کم ہوتی ہے جو اپنے پاؤں اپنی چادر کے موافق نہیں پھیلاتے اون کا جلد ہی دیوالہ نکلتا ہے۔ ہندوستان کی زمین کی طاقتوں کا خرچ زیادہ ہے اور آمدنی کم اور کسان اوس میں کوئی طاقت پیدا کرنے والی چیز نہیں ڈالتے ہیں اسلئے مدت دراز سے اوسکا دیوالہ نکل چلا ہے۔ جو لوگ کوئی جانور پالتے ہیں اونکے لئے اس امر کو دریافت کرنا لازمی ہے کہ اوسکی غذا کیا ہے اور کس مقدار میں ہے اور اوسکا انتظام کرنا چاہئے۔ اگر کسی شخص کے یہاں ایک گائے ہے اور وہ یہ نہیں چاہتا کہ اوسکو کھلی بنولہ وغیرہ دینا چاہئے بلکہ وہ خود ہی چرکر اپنا پیٹ بھر لیتی ہے تو ظاہر ہے کہ اس شخص کو گائے کے رکھنے سے پورا فائدہ نہیں ہوسکتا ہے خوش قسمتی سے اگر پاس میں کوئی چراگاہ ہے جہاں گائے کے کھانے کی چیزیں قدرتی طور پر مل سکتی ہیں تو جب تک اوسکو غذا ملتی رہیگی وہ تھوڑا بہت دودھ دیتی جاویگی۔ اور اگر اس پاس کوئی چیز کھانے کے لائق نہیں ہے تو وہ نہ دودھ دے سکتی ہے اور نہ زندہ رہ سکتی ہے۔ جو حالت اس گائے کے مالک کی ہے بالکل یہی حالت اکثر ہند کے کاشتکاروں کی ہے۔ یہ لوگ کاشت تو کرتے

ہیں مگر یہ نہیں جانتے کہ جو فصل بوئی گئی ہے اوسکے لئے کس غذا کی کس مقدار
میں ضرورت ہے اور وہ کس طرح سے فراہم ہو سکتی ہے۔ زمین میں جو کچھ پودوں
کی غذا کا ذخیرہ قدرت نے رکھا ہے اگر اوس میں کمی آگئی تو ضروری ہے کہ
پیداوار بھی کم ہو۔ اوسوقت کاشتکار کو یہ خیال تو ہوتا نہیں کہ شاید ہمارے
طریقہ کاشت میں کچھ خرابی ہے جسکی وجہ سے پیداوار کم ہوئی بلکہ وہ
عام طور پر یہ فرض کر لیتا ہے کہ اوسکی قسمت میں ہی اتنا تھا۔ یا اوس سے
کوئی پاپ یا گناہ ایسا ہوا ہے جسکی سزا میں پرمیشور نے اوسکے کھیت کی
پیداوار کم کردی۔

شاید ناظرین کہیں کہ کسان لوگ زمین میں کچھ کھاد تو ڈالتے ہیں یہ
سچ ہے لیکن انسان کو خوراک کے لئے روٹی دال۔ گھی اور سبزی چاہئے
مگر اوسکو پانی ہی دیا جائے یا اگر کوئی شخص مانگے تو روٹی اور اوسے
ملیں پتھر تو وہ کیسے زندہ رہ سکتے ہیں ؟ یا چاہئے تو ایک سیر خوراک لیکن
اوسے ایک چھٹانک ہی دیجائے تو بھی موت کا منہ دیکھنا پڑے گا
اسطرح گو زمین میں کسان کچھ کھاد ڈالتے تو ہیں مگر یہ نہیں دیکھا جاتا کہ کونسا
کھاد ضروری ہے اور نہ ضروری کھاد کافی مقدار میں ڈالا جاتا ہے پس اس سے
وہ بے زبان زمین جو اپنی کمی کو ظاہر نہیں کرسکتی رفتہ رفتہ کمزور ہوتی جاتی
ہے اور کسان یہ سمجھتا ہے کہ ایشور نے ہماری کاشتکاری کا جو پھل دینا تھا
سو دیدیا۔ لیکن یہ جہالت ہے۔ پرمیشور اوسی کی مدد کرتے ہیں جو اپنی آپ مدد
کرتے ہیں۔ زمین سب قسم کی نایاب چیزیں دینے کو تیار ہے بشرطیکہ اوس چیز
کی خوراک ٹھیک متناسب مقدار میں دیجائے کسانوں کا مقولہ ہے

کھاد پڑے تو کھیت    نہیں تو کوڑا ریت

کھاد دیو تو ہوئے کھیتی ۔ نہیں تو رہ ندیا کی ریتی

کھادوں کے متعلق حسب ذیل اصولوں کا ہمیشہ خیال رکھنا چاہئے
کوئی زمین تب ہی اوپجاؤ کہی جاسکتی ہے جب پودے کی بالیدگی
پرورش کے لئے جو چیزیں جس مقدار میں اور جس شکل میں چاہئے وہ اوس زمین
میں موجود ہوں اسلئے ہر ایک فصل کے کاٹ لینے پر جن چیزوں کا کچھ حصہ
زمین سے نکل گیا ہے اوسی کو پورا کرنے کے لئے کھاد کی ضرورت ہوتی
ہے ۔ قدرتی ہوا کے ذخیرے میں سے گو کچھ اجزا تھوڑا زمانہ گذرنے پر
زمین میں واپس آجاتے ہیں لیکن باقی بہت سے اجزا زمین سے ہمیشہ کے لئے
جدا ہو جاتے ہیں بشرطیکہ کسان اونھیں کھاد کے ذریعہ واپس نہ کرے
نہ واپس کرنے کی حالت میں زمینیں رفتہ رفتہ ناکارہ ہو جاتی ہیں اور
تندرست و طاقتور پودے ہونے کی بجائے کمزور اور دبلے پتلے پودے
اوگتے ہیں جنھیں بیماریوں سے جلد قبول کر لینے کی زیادہ استعداد ہوتی ہے
یہ یاد رکھنا چاہئے کہ زمین کی اوپجاؤ طاقت میں کوئی فرق نہیں آسکتا
بشرطیکہ فصلوں کے بونے سے جو اجزا نکل گئے ہوں اونھیں کسان
کھادوں کے ذریعہ زمین میں واپس پہونچا دیتا ہے ۔

کھات ۔ کھاد ۔ کھاتا ۔ ان لفظوں کے ایک ہی معنی ہیں کھیتی
کے کاموں میں کھاد کسے کہتے ہیں اور کسان کسطرح کام میں لاتے ہیں
یہ عام طور پر سب لوگ جانتے ہیں ۔ یا یوں سمجھئے کہ جس زمین میں پودے
کم اوگتے ہیں یا نہیں اوگتے اون میں پھر سے اوپجاؤ طاقت پیدا کرنے کے
لئے جن چیزوں کی ضرورت ہوتی ہے اوسے کھاد کہتے ہیں ۔ کھاد کھیتی
کے لئے ایسی چیز ہے جیسے جسم کے لئے جان ۔ کھیتی میں کامیابی ہونا

اوسیوقت ممکن ہے کہ جب کم سے کم خرچ میں زیادہ سے زیادہ فصلیں ہوجائیں اور زمین کو کچھ بھی نقصان نہ پہونچنے پائے جب زمین پر لگاتار فصلیں ہوتی رہتی ہیں اور اوس میں کھاد نہیں ڈالا جاتا ہے تو زمین کی طاقت پیداوار کم ہوتی جاتی ہے اور ایک ایسا وقت آتا ہے کہ کھیت میں فصل اچھی طرح نہیں اوگتی جسکا سبب یہی ہے کہ وہ چیزیں جن سے فصل تیار ہوتی ہے جڑوں کے ذریعہ اوپر چڑھ کے پودے میں پہونچ جاتی ہیں اسلئے ایسی چوسی ہوئی زمین میں دوسری فصل تیار کرنے کے لئے اون چیزوں کو ڈالنا پڑتا ہے جنکی زمین میں کمی ہے یا یوں کہنا چاہئے کہ جو چیزیں پچھلی فصل کے پودوں میں جسقدر خرچ ہو چکی ہیں اون کو اسی ہی مقدار میں زمین میں اوپر ڈالنا پڑتا ہے۔ اگر ایسا نہ کیا جائے گا تو زمین کی وہی حالت رہیگی جیسے بھوکے اور تھکے ماندے آدمی کی ہوتی ہے یعنی جیسے بھوکا اور تھکا ماندہ آدمی کام نہیں کر سکتا ہے ویسے ہی بنا کھاد کے زمین جس میں ہمیشہ فصلیں لیجاتی رہی ہوں کام کی نہیں ہوتی ہے۔

واقف کاروں سے یہ امر پوشیدہ نہیں ہے کہ جب اہل یورپ نے امریکہ کے ملکوں میں کاشتکاری شروع کی اور وہاں کی صحرائی زمینوں کو مزروعہ کر ڈالا تو ابتدا میں چند سال تک اس قدر پیداوار کی حیرت افزا کثرت ہوئی کہ کاشتکاروں نے یہ سمجھا کہ اون کے کھیت کی پیداوار کبھی کم نہ ہوگی اور اون کے کھیتوں کو تقویت کی نظر سے اعانت انسانی کی کبھی حاجت نہ ہوگی مگر رفتہ رفتہ کچھ عرصے میں وہی زرخیز کھیت ایسے نکمے ہو گئے کہ کہیں کہیں برائے نام پیداوار حاصل ہونا بھی دشوار ہو گیا تھا یہاں تک کہ بہت لوگوں نے اپنے پُرانے کھیتوں کو چھوڑ کر صحرائی

اور جنگلی زمینوں سے جہاں قدرتاً ہمیشہ کھاد رہتی ہے نئے کھیت تیار کئے
آجکل یہ نئے کھیت بھی پرانے کھیتوں کی طرح تھکے ہوگئے ہیں سبب اس کا یہ ہے کہ
زمین میں کھاد پہونچانے کا خیال جاتا رہا اور جو طریقے تھے سب بھلا
دئے گئے اس واسطے پیداوار بھی کم ہوگئی ہے۔

یہی حال ہندوستان کا ہوا ہے۔ پہلے یہاں بھی پیداوار زیادہ ہوتی تھی
مگر اب روز بروز پیداوار میں کمی ہوتی جاتی ہے۔ اگرچہ ہندوستان میں
زراعت کا فن اتنا قدیم ہے کہ تاریخ بھی اس کی ابتدا بتانے سے قاصر ہے
اور اسلئے ہم پہلے زمانہ کی پیداوار کا مقابلہ حال کے زمانہ سے کرنے پر
مجبور ہیں تاہم شاہان مغلیہ کے عہد کے مثل الاعظم یعنی شہنشاہ اکبر
کی مشہور کتاب آئین اکبری سے اوس زمانہ کی زراعت پر کافی روشنی پڑتی
ہے اور جس سے ثابت ہوتا ہے کہ واقعی پہلے زمانہ میں پیداوار ہر قسم کی زیادہ
ہوتی تھی جیسے کہ مختلف جنسوں کے مقابلہ کرنے سے معلوم ہوگا۔

| نام جنس | اوسط پیداوار فی ایکڑ زمانہ اکبر | اوسط پیداوار فی ایکڑ عہد انگریزی |
|---|---|---|
| چاول | ۱۶ ¾ من پختہ | ۱۰ من پختہ |
| گندم | ۱۴ ¾ من پختہ | ۸ ½ من پختہ |
| کپاس | ۶ ¾ من پختہ | صرف ۲۶ سیر |

اس سے معلوم ہوگا کہ ہمارے زمانہ میں زمین کی پیداوار کس قدر گھٹ گئی ہے
جس کا باعث یہی ہے کہ زمین میں فصلوں کو پرورش کرنے کی پہلی جیسی طاقت
نہیں رہی۔

اس وقت ہمارے ہندوستان میں پانچ فیصدی ہی زمینوں کو کھاد نہیں ملتا
یہی وجہ ہے کہ ہماری زمینیں متواتر کاشت سے کمزور ہوتی جاتی ہیں

ور کم پیداوار کا شور برپا ہے۔ کسان بھوکے مرتے ہیں۔ ملک کنگال
ہو رہا ہے جدھر دیکھو ادھر ہی کنگالی کی نحوست منہ دکھائے کھڑی ہے
کھیت کو دوسری فصل تیار کرنے کے لئے یا تو دوسرا ضرور کھاد ڈالنا پڑتا
ہے یا کچھ مدت کے لئے زمین کو چھوڑ دینا پڑتا ہے۔ اس پچھلی صورت سے
بھی کسیقدر زمین کو کیمیاوی اثرات سے فائدہ ہو جاتا ہے مگر کافی نہیں ہندوستان
میں یہ پچھلا طریقہ بہت عرصے سے جاری ہے اور یہی وجہ ہے کہ سر زمین ہند
کچھ نہ کچھ ریتی جاتی ہے نہیں تو یہ ملک کبھی کا رساتل کو پہونچ گیا ہوتا اگر یہ طریقہ
شائستہ قوموں میں جہالت اور کاہل الوجودی پر مبنی کیا جاتا ہے ورنہ ہم معقول
کھاد دیکر زرخیز فصلیں مع زمین کی پرت رکھنے کے حاصل کر سکتے ہیں اور مالا مال
ہو سکتے ہیں۔ اور ہمارے ملک کا افلاس بڑا ذرا سی توجہ سے پار ہو سکتا ہے
کیونکہ زمین جب اچھی طرح کھاد کے ذریعہ طاقتور ہو جائے گی تو وہ پودے کو
بھی مضبوط پیدا کرنے میں کسر نہیں رکھے گی۔

اراضی کو پرت ڈالکر طاقتور بنا لینا زمانہ سابق میں ممکن تھا۔ برٹش گورنمنٹ کے
راج میں صلح و امن قایم ہو جانے سے مردم شماری بہت بڑھ گئی۔ ریلیں جاری
ہو جانے سے غلہ دوسرے ملکوں کو جانے لگا اسلئے کاشت بہت بڑھ گئی
تو پرت ڈالنا دشوار ہو گیا۔ اب لاچار بجز کھاد کی مدد کے زمین کی طاقت
پوری کرنے کا اور کوئی ذریعہ نہیں رہا۔

کسان کو یہ سوچنا چاہیے کہ کھیت سے پھل پھول یا فصل کی جو کچھ
اوسے آمدنی مل جاتی ہے سو گویا اوسے ایک قسم کا قرض زمین سے ملا
اور یہ بلاشبہ سمجھنا چاہیے کہ جب زمین اپنے پاس کی پونجی لگا کر کسان کو فصل
دیتی ہے ایسی حالت میں اوسکی پونجی واپس نہ کرنا اپنا ہی نقصان کرنا ہے

کھاد سے یہی فائدہ نہیں ہے کہ وہ پرورش اور بالیدگی کے لئے پودے کو غذا دیتا ہے بلکہ کھاد دینے سے زمین کی طبعی حالت بھی درست ہوجاتی ہے یعنی کھاد سخت اور چکنی زمین کو نرم اور بھربھری کردیتا ہے اور نرم اور ریتیلی زمین کو پیوستہ اور کسیقدر زراعت کے لائق سخت کردیتا ہے اور زمین کی اصلی تہوں میں زرخیزی پیدا کردیتا ہے۔

اگر کپاس کی فصل کو غذا نہ ملی تو اوس سے روئی کم نکلے گی۔ ان حالتوں میں صرف پیداوار کی مقدار میں ہی کمی نہ ہوگی بلکہ پیداوار بھی ادنٰے قسم کی ہوگی روئی صرف وزن میں ہی کم پیدا نہ ہوگی بلکہ روئیں کی لمبائی بھی کم ہوگی اور وہ کمزور ہوں گے اسلئے اگر یہ چاہا جائے کہ کپاس میں پھل زیادہ لگیں۔ رُواں ملایم۔ چکنا ہیں اور لمبا ہو تو صرف کافی کھاد دینے سے ہی یہ باتیں پوری ہوسکتی ہیں۔

سب جانتے ہیں کہ جانور اور انسان اپنی غذا منہ کے ذریعہ کھاتے ہیں کیونکہ جسوقت وہ کھاتے ہیں ہم آپ سب دیکھ سکتے ہیں۔ مگر پودے ہوں کی حالت اس سے مختلف ہوتی ہے۔ پودے دو طرح سے اپنی غذا حاصل کرتے ہیں اور وہ دونوں طریقے ایسے ہیں جو ظاہر میں ہم کو دکھلائی نہیں دیتے لیکن کوئی شخص کوشش کرکے دیکھنا چاہے تو وہ البتہ دیکھ سکتا ہے۔ کچھ غذا تو پودے اپنی جڑوں کے ذریعہ سے زمین کے اندر سے حاصل کرتے ہیں اور کچھ پتوں اور سبز ٹہنیوں کے ذریعہ ہوا سے لیتے ہیں۔ سننے میں یہ بات عجیب معلوم ہوتی ہے لیکن دراصل جو کام جانوروں کے منہ سے ہوتا ہے وہی کام پودے اپنی جڑوں اور پتوں کے ذریعہ سے لیتے ہیں۔

سمجھ چکا ہے کہ چیزوں کی تین حالتیں ہوتی ہیں یعنی منجمد
رقیق اور بخارات یا گیس۔ اسکی مثال یوں آسانی سے سمجھ میں آسکتی ہے کہ
اگر ہم پانی کی مختلف شکلوں پر غور کریں تو معلوم ہوگا کہ پانی کی صورت میں یہ
رقیق ہے۔ برف کی شکل میں منجمد اور بھاپ کی صورت میں بخار ہے۔
جانوروں کے کھانے کی اکثر چیزیں منجمد حالت میں ہوتی ہیں۔ برخلاف
اسکے پودوں کی غذا جب تک رقیق حالت میں نہ ہو اسوقت تک وہ انکے
کام میں نہیں آسکتی یعنی ایسی کل چیزیں جو جسم منجمد رکھتی ہیں گو وہ کیسی ہی
چھوٹی اور باریک کیوں نہ ہوں پودوں کی خوراک کے لیے بیکار ہیں
کیونکہ وہ ان سوراخوں کے اندر نہیں جا سکتی ہے جو جڑوں کے ریشوں
ہوتے ہیں۔ جڑوں کے باریک ریشوں کے سروں پر ہزارہا سوراخ ہوتے
ہیں۔ ان سوراخوں کے ذریعے سے پودے اپنی غذا مٹی سے جذب کرتے ہیں
پودے اکثر بیشتر اپنی غذا جڑوں کے ذریعہ اسطرح کھاتے ہیں جیسے
جانور منہ سے کھاتے ہیں۔ اسوجہ سے برخلاف جانوروں کے پودوں
کی غذا ایسی پتلی ہوتی ہے کہ وہ جڑوں کے نامعلوم سوراخوں میں پہنچ جاتی
ہے۔ پودے کی غذا اوس پانی میں جو مٹی میں رہتا ہے جسکو ہم
زمین کی تری یا رطوبت کہتے ہیں مثل نمک یا شکر کے گھلی رہتی ہے۔
پودوں کی جڑیں مٹی کے باریک ریزوں سے لپٹی رہتی ہیں
اور اون کی رطوبت کو جذب کرتے ہیں جس میں اون کی غذا گھلی ہوئی رہتی
ہے۔ اگر مٹی کی رطوبت خشک ہو جاتی ہے تو غذا لینے کا ذریعہ جاتا
رہتا ہے اور پودہ مرجاتا ہے۔ پودوں کو مٹی سے غذا لینے کا اصل ذریعہ پانی ہے
اسوجہ سے کہا جاتا ہے کہ پانی پودوں کی جان ہے۔

مزروعہ اجناس میں کھاد دینے سے اوسوقت قوت پہونچتی ہے جبکہ ایسا کھاد باریک اور ملایم ہو۔ اور کھاد میں زیادہ قابلیت اوسوقت آتی ہے جب کہ وہ اچھی طرح سڑا اور گلا ہو۔
کھاد قدرتی طور پر سب زمینوں میں کسی قدر ضرور ہوتا ہے ثبوت اسکا خود رو نباتات کا وجود ہے۔ اگر ہم یہ چاہیں کہ ہمارے بوئے ہوئے اجناس کے پودے خود رو نباتات سے اچھے اور زبردست ہوں اور اون کی پیداوار اچھی اور زیادہ ہو تو ہم کو اوسی مناسبت سے تیار اور زور دار کھاد دینا چاہیئے۔
یہہ تو ہم روزمرہ دیکھتے اور سنتے ہیں کہ کاچھی لوگ جو ترکاریاں اور قیمتی چیزیں پیدا کرتے ہیں وہ اپنے کھیت کی مٹیوں کو خوب کماتے اور بناتے ہیں اور اس قدر کھاد ڈالتے ہیں کہ کھیت کی مٹی کا رنگ سیاہ معلوم ہوتا ہے۔ اگر یہ اپنے کھیتوں کی مٹی کو اچھی طرح نہ کمائیں اور اون میں اچھے اور زیادہ کھاد نہ دیویں تو وے شہروں کی زبردست مانگ کو پورا نہیں کر سکتے۔
ہم اگر ایسے دو برابر کے کھیتوں کو دیکھیں جنمیں ایک ہی قسم کی جنس بوئی ہو مگر ایک کو سست اور لاپرواہ کاشتکار نے کاشت کیا ہو اور دوسرے کو اچھے و تجربہ کار کاشتکار نے اچھی طرح جوت کر اور کھاد دیکر بویا ہو تو صرف آنکھوں کے دیکھنے سے ان دونوں کھیتوں کے پودھوں میں بڑا فرق معلوم ہوگا۔ پہلے کھیت والے پودے چھوٹے۔ کمزور اور مرجل ہوں گے اور دوسرے کے سرسبز و توانا اور تندرست ہوں گے۔ ان دونوں کھیتوں کی پیداوار میں بھی بڑا فرق ہوگا۔ بے پرواہ اور کاہل کسان کے کھیت کی پیداوار بری اور ہلکی ہوگی اور دوسرے محنتی کسان

کی پیداوار عمدہ اور وزنی ہوگی - آجکل ہندوستان کی زراعت کی حالت بالکل ایک سست اور بے پرواہ کاشتکار کی سی ہے وہ بغیر معقول کھاد وے کاشتکاری کرتے ہیں جسکی وجہ سے پیداوار تو ضرور ہوتی ہے مگر خراب اور کمزور اور اسکا رواج بہت زوروں پر ہے اسیوجہہ سے لاکھوں بیگہ زمین بنجر اور اوسر پڑی ہیں اور ہوتی جاتی ہیں -

اب ہم اوس غذا کا ذکر کرتے ہیں جو پودھوں کو ہوا سے حاصل ہوتی ہے - ہوا کے متعلق پورانے بزرگوں کا یہہ خیال تھا کہ وہ ایک مفرد چیز ہے لیکن دراصل ایسا نہیں ہے - ہوا کی کئی قسمیں ہیں اور اون کے علاوہ اور بہت سی چیزیں اس میں شامل رہتی ہیں مثلاً جب کوئی جانور مرجاتا ہے اور اوس کا بدن سڑ جاتا ہے تو اوس میں ایک خاص قسم کی ہوا پیدا ہوتی ہے - یہ وہی ہوا ہے جو جانوروں کے سانس لینے - لکڑی کے جلنے اور نباتاتی چیزوں کے سڑنے سے پیدا ہوتی ہے اسکو انگریزی میں کاربونک ایسڈ گیاس کہتے ہیں - یہہ سبز پودے کی اصل خوراک ہے مگر یہہ اوسی پودے کو ملتی ہے جسکو اچھی طرح سے دھوپ اور ہوا لگتی رہی ہو - اور صرف آفتاب کی مدد سے یہ ہوا پتوں کے ذریعہ پودے کے اون حصوں میں کام آتی ہے جو ہرے ہوتے ہیں اسی لئے کہا جاتا ہے کہ فصل پر کسی قسم کے درخت کا سایہ نہ ہونا چاہئے تاکہ سورج کی روشنی کافی مقدار میں پہونچتی رہے - پتا دراصل پودے کا منہ اور معدہ ہے جسکے درمیان ایک رگ ہوتی ہے جو پتے کو دو حصوں میں تقسیم کرتی ہے - کیلے کے پتے کو دیکھنے سے یہ بات بخوبی ظاہر ہوتی ہے - بعض اوقات یہ رگ نمایاں طور پر ظاہر نہیں ہوتی

رگ کا کام سوائے اسکے اور کچھ نہیں ہی کہ ہوا سے کاربونک ایسڈ گیاس کو اخذ اور سورج کی روشنی کے عمل سے اوسکو ہضم کرے۔ پتوں میں قدرتاً بڑی کرامات موجود ہے یعنی جب عام ہوا کو پودہا اپنے پتوں کے ذریعہ سے کھینچتا ہے تو ہوا میں شامل دوسرے اجزا کو پتہ جذب نہیں کرتا بلکہ وہ جزو الگ ہو کر عام ہوا میں شامل ہو جاتے ہیں اور صرف کاربونک ایسڈ گیاس پودے کے کام میں آجاتا ہے۔ یہہ ہوا خفیف مقدار میں عام ہوا کے ساتھ اوڑتی پھرتی ہے اور پودے حتے الامکان اوسکو اپنے تصرف میں لانے کے لئے جد و جہد کرتے رہتے ہیں۔ پتوں کا رس ہوا کو کھانا بجنسہ ایسا ہے جیسے کہ انسان سانس لیتا ہے۔

اس امر کو بخوبی جان لینا چاہئے کہ پودے زیادہ تر ہوا اور پانی سے بڑہتے ہیں اور جب تک اس بات کا اچھی طرح خیال نہ کیا جائے گا تب تک پودے کی زندگی کے اسرار کو نہیں سمجھ سکتے۔ کاربونک ایسڈ گیاس اگرچہ ایک ہوا ہے مگر پودے کی جسمانی ترکیب میں اسکو بہت بڑا دخل ہے اس لئے گو کسان موسمی حالت اور کیفیت کو تو تبدیل نہیں کر سکتا لیکن یہہ ممکن ہی کہ وہ پودے اسطرح لگائے کہ جس سے روشنی پودے کے ہر سبز حصے میں اچھی طرح پہونچ سکے تاکہ ہوا کے ذریعہ کاربونک ایسڈ گیاس جو پودے کی خاص اور ضروری غذا ہے بخوبی مل سکے۔

اس قدر لکھنے کے بعد ہم چاہتے ہیں کہ مختصر طور پر اون چیزوں کا بیان کریں جو مٹی میں ہوتی ہیں اور جو پانی میں گھل کر جڑوں کے ذریعہ سے پودھوں کی خوراک کے مصرف میں آتی ہیں۔ عام مٹی میں سب سے

کی چیزیں کم و بیش مناسبت میں ملی رہتی ہیں ان میں سے بعض تو مفید ہوتی ہیں
اور بعض بیکار اور مضر۔ جو چیزیں کہ پودھوں کے لئے مفید ہیں اور جنکے بغیر
کوئی پودہا زندہ نہیں رہ سکتا ہے اون میں یہہ بھی ضروری ہے کہ وہ
ایک خاص مناسبت میں ہوں۔ اگر ایک چیز مقدار میں بہت زیادہ ہوتی ہے
اور دوسری چیزیں مقدار میں کم ہوتی ہیں تو پودھوں کو بجائے فائدے کے
نقصان پہونچ جاتا ہے۔ اسکی مثال یوں بہت اچھی طرح سے سمجھہ میں
آسکتی ہے کہ کھچڑی میں اگر ایک سیر چاولوں آدہ سیر دال اور آدہ چھٹانک
نمک ہو تو وہ کھائی جا سکتی ہے لیکن اگر کوئی شخص ایسی کھچڑی پکائے
کہ جس میں سیر بھر نمک اور آدھ سیر چاولوں اور آدہ چھٹانک دال ہو تو وہ کسیطرح
کھانے کے کام کی نہیں رہتی۔ اسی طرح پودھوں کی غذا میں بھی اگر کوئی چیز
ضرورت سے بہت کم اور کوئی بہت زیادہ ہو تو اون کے لئے بیکار ہے
ریحہ کا تھوڑی مقدار میں ہونا پودے کے لئے مضر نہیں ہے بلکہ ایسا ہے
جیسے معمولی کھچڑی میں نمک لیکن اوسر زمین میں ریحہ کی وجہہ سے کوئی
فصل اوگ ہی نہیں سکتی۔ اسکا سبب یہی ہے کہ ریحہ (ایک قسم کا نمک
زمین میں اس قدر زیادہ ہو گئی ہے جتنا کہ اوس کھچڑی میں نمک کہ جسمیں
بجائے آدہ چھٹانک کے سیر بھر نمک پڑ گیا ہو۔

مٹی میں جو اجزا ہوتے ہیں اون میں سے (۱) اکسیجن (۲) کاربن
(۳) ہائیڈروجن (۴) کیلسیم (چونہ) (۵) میگنیشم (۶) لوہا (۷) گندہک
(۸) نائٹروجن (۹) پوٹاسیم (۱۰) فاسفورس۔ یہہ دس ضروری اجزا پودھوں
کی سرسبزی اور بالیدگی کے لئے نہایت ضروری ہیں۔ اس امر کی واقفیت کے
بعد کسان کو دیکھنا چاہئے کہ اوسکی زمین میں ان میں سے کون سے چیز کی

کمی ہے تاکہ کھاد کے ذریعہ اوس کمی کو پورا کیا جائے۔ پودہوں میں (۹۰) فیصدی اوکسیجن۔ کاربن۔ اور ہائیڈروجن ہوتے ہیں۔ اور چونکہ پانی اور ہوا میں ان کی افراط ہے اسلیئے پودہوں کو یہہ چیزیں خود مِل جاتی ہیں۔ اسیطرح کیلیشم۔ میگنیشم۔ لوہا۔ اور گندہک پودہوں کو تھوڑی مقدار میں چاہیئے۔ لیکن یہہ چیزیں بھی تھوڑی بہت سب زمینوں میں مِل جاتی ہیں اور کسان کو اسکی فکر کرنا نہیں ہوتی۔ لیکن آخر کی تین چیزیں نائٹروجن (شوری کی کھار) پوٹاسیم (سجی مٹی یا چوا کھار) اور فاسفرس (ہڈی کا تیزاب) پودہوں کو خاص مقدار میں چاہیئے اور یہہ چیزیں زمینوں میں اکثر موجود نہیں رہتی ہیں۔ جن نئی زمینوں میں یہہ تینوں چیزیں ہوتی ہیں اون پر کئی فصلوں کے بونے سے یہہ چیزیں ضائع ہوجاتی ہیں اسلیئے اگر یہہ چیزیں زمین میں واپس نہ ڈالیجائینگی تو فصلیں کم مقدار میں پیدا ہوں گی۔ اسی وجہہ سے زمین میں نائٹروجن (شوری کی کھار) پوٹاسیم (سجی مٹی یا چوا کھار) اور فاسفرس (ہڈی کا تیزاب) ڈالنے کی کسان کو فکر کرنا چاہیئے۔

## نائٹروجن (شوری کی کھار)

ان تینوں چیزوں میں نائٹروجن (شوری کی کھار) سب سے مقدم اور ہر ایک پودے کے لئے نہایت ضروری اور اہم چیز ہے اور تمام دنیا میں اسی چیز کو کھیتوں میں ڈالنے کی زیادہ تر کوشش کیجاتی ہے اور خاطر خواہ کامیابی اوٹھائی جاتی ہے کیونکہ عام طور سے نائٹروجن ہوا میں

بڑی مقدار میں شامل ہے لیکن محض نائٹروجن پودہوں کے کام کا نہیں یہہ ضروری ہے کہ وہ مرکب شکل میں ہو جسکو کمپاؤنڈ نائٹروجن کہتے ہیں اور یہہ اکثر چیزوں جیسے انسان کے میلہ اور پیشاب میں۔ مویشی خانہ کے گوبر اور پیشاب میں۔ خشک پتوں۔ ڈنٹھلوں۔ اُون۔ بال۔ مکان اور شہر کے کوڑا کرکٹ میں۔ مچھلی۔ چمڑا۔ سینگ۔ کھُر۔ ہڈی۔ بِنَولے۔ اصطبل کا کھاد۔ سرسوں وغیرہ کی کھلی۔ اور لکڑی کے کوئلہ وغیرہ میں پایا جاتا ہے اسکے علاوہ جب پانی برستا ہے تو یہہ مرکب ہوا میں بنتا ہے اور مینہہ کے ساتھ چلا آتا ہے۔

نیز اور یہہ کمپاؤنڈ نائٹروجن کے حاصل کرنے کا وہ چھوٹے چھوٹے کیڑے ہیں جو زمین کے اندر ہوتے ہیں جنکو بکٹیریا Bacteria کہتے ہیں اور یہہ بنائی ہوئی چیزوں میں کم و بیشی کے ساتھ پوٹاس اور فاسفرس بھی کافی موجود ہوتا ہے۔

## پوٹاسیم (جواکھار یا سجی مٹی)

## اور

## فاسفرس (ہڈی کا تیزاب)

---

یہ دو ایسی چیزیں ہیں جو اکثر زمینوں میں پائی جاتی ہیں اور خصوصاً اون زمینوں میں جو پتھر کی بالو سے بنی ہیں لیکن قبل اسکے کہ یہہ دونوں چیزیں پودہوں کے کام میں آویں یہ ضروری ہے کہ وے پانی میں گھلی ہوئی ہوں۔

یہ امر قابل لحاظ ہے کہ ہر فصل کے لئے یکساں غذا درکار نہیں ہوتی۔ بعض چیزیں نائٹروجن زیادہ خرچ کرتی ہیں اور بعض کے کام پوٹاس زیادہ آجاتا ہے اور بعض کے لئے ہڈی کے تیزاب کی ضرورت زیادہ ہوتی ہے

کپاس کی کاشت کے لئے زیادہ تر ان ہی دو چیزوں کی زیادہ ضرورت ہوتی ہے اور کسیقدر نائٹروجن کی اسلئے کپاس کی کاشت میں ان دونوں چیزوں کا کھاد دینے سے فائدہ ہوگا۔ پوٹاس کی کمی شورہ وغیرہ کے کھاد سے دور ہوسکتی ہے۔ پوٹاس کی کمی رفع کرنے کے لئے تو سب سے اچھی اور عام ہر قسم کی راکھ کا کھاد ہے۔ علی ہذا فاسفرس ڈ ٹڈی کا تیزاب اسکی کمی ہڈی کا کھاد دینے سے رفع ہوسکتی ہے۔

یہہ جانچ کہ کس زمین میں کس چیز کی کمی ہے کسیقدر مشکل ہے اور بغیر علم کیمیائی جانے یہہ باتیں معلوم نہیں ہوسکتی ہیں اور ہم کو بعض اپنے معمولی تعلیمیافتہ کسانوں کو سمجھانا ہے اسلئے ہم یہاں ان کھادوں کا ذکر کرینگے جنکو بالعموم کاشتکار اپنی زمینوں میں دیسکتا ہے اور اون سے فائدہ اوٹھاسکتا ہے۔ اس لحاظ سے کھاد کی چار قسمیں ہیں۔

(۱) حیوانی کھاد جیسے گوبر میلہ ہڈی Animal manure

(۲) معدنی کھاد جو زمین سے ملتے ہیں جیسے چونہ شورہ Mineral manure

(۳) سبز کھاد جیسے پٹ سن وغیرہ کا کھاد Vegatable manure

(۴) وہ جو اور چیزوں سے بنتے ہیں Commercial fertilizer or miscellaneous manures اور جنہیں شاملاتی کھاد کہہ سکتے ہیں۔

یہ یاد رکھنا چاہئے کہ حیوانی اور نباتاتی کھادوں کا اثر دیر میں ہوتا ہے اور

دیر تک رہتا ہے اور ان میں عموماً وہ سب چیزیں ہوتی ہیں جو پودے کی پرورش
کے لئے ضروری ہیں اور اسی وجہ سے یہ ہر قسم کے پودوں کے واسطے
مفید اور ہر قسم کی زمینوں کے مناسب ہوتی ہیں۔ اسی وجہ سے ان کو
عام کھاد بھی کہتے ہیں۔ معدنی کھادوں کا اثر عموماً جلد لیکن صرف چند روزہ
ہوتا ہے اور خاص خاص قسم کے اجناس کے لئے خاص معدنی کھاد
ہوتے ہیں مثلاً چونہ۔ پھلی دار اجناس یا تر زمینوں کے واسطے بہت مفید ہے

## حیوانی کھاد
## Animal manure

## گوبر کا کھاد

حیوانی کھادوں میں سب سے زیادہ ضروری اور افراط سے میسر ہونے والا
گوبر کا کھاد ہے۔ اس میں تمام چیزیں پودوں کی خوراک کے پائے جاتے ہیں
اسلئے اسکو عام کھاد کے علاوہ کامل کھاد کے نام سے بھی موسوم کرسکتے
ہیں۔ چونکہ گوبر کے کھاد میں جیسا کہ بیان ہوچکا ہے پودوں کی خوراک کی
ہر ایک چیز موجود ہے اسلئے یہ ہر ایک جنس کو فائدہ پہنچاتا ہے اور
ہر ایک قسم کی زمین میں بھی دیا جاسکتا ہے۔ یہ بات اچھی طرح سمجھ لینا
چاہئے کہ اس کھاد سے زیادہ بہتر اور زیادہ سستا کھاد ہمارے ملک
میں اور کوئی نہیں ہے۔ مگر نہایت افسوس کی بات ہے کہ ایسی بیش قیمت
چیز کو ہمارے ملک کے کاشتکار گنڈے (چھینے یا اوپلے) بنا کر جلا دیتے

ہیں۔ یہہ بڑی احسان فراموشی ہے کہ پودے جو اونکو غذا دیتے ہیں اون کی غذا میں یوں آگ لگا کر خراب کیا جائے۔ کیا یہہ بے انصافی نہیں ہے اسی لئے تو یہاں کے کاشتکار اپنے کئے کا پھل اوٹھاتے رہتے ہیں۔ اگر زمین کے اندر پودہوں کی خوراک موجود نہیں ہے تو پودے اسی طرح مرجایں گے جیسا کہ قحط میں انسان اسلئے ہندوستانی کاشتکاروں کو چاہیے کہ دے آسمانی تارے اور تقدیر کے خیالوں کو چھوڑ کر کھاد دینے کے خیال کو تقویت دیں جس سے اون کی مفلسی کی پکار خداوند بھی سن سکے

یہہ امر مسلمہ ہے کہ بجاے کنڈوں کے جلانے کے گوبر کو کھاد کے کام میں لایا جائے تو فائدہ عظیم ہوگا۔ اسکو اسطرح سمجھ لیجئے کہ ایک جوڑی بیل سے ایک سال میں (۱۲۰) من گوبر ملے گا۔ جو اگر اچھی طرح سڑایا جائے تو اوسکا (۸۰) من سڑا ہوا کھاد ہوگا جسکی قیمت اگر ایک روپیہ فی دس من لگائیجائے تو آٹھ روپیہ ہوتی ہے۔ برخلاف اسکے اگر اسی گوبر سے کنڈے تیار کرائے جائیں تو قریب (۶۰) من کے ہونگے جو تعداد میں (۱۹۲۰) کنڈے ہوں گے (ایک کنڈے کا وزن دو چھٹانک رکھا گیا ہے) جو اکثر شہروں اور قصبوں میں فروخت ہوتے ہیں) جسکی قیمت اگر (۴۰) کنڈے فی پیسہ رکھی جائے تو ساڑھے سات روپیہ ہوتے ہیں۔ گو یہہ فرق ظاہرا بہت کم ہے مگر جو فائدہ اس سے پیداوار میں حاصل ہوگا وہ اس سے کہیں بڑھکر ہے۔

پونہ کے ایگریکلچرل کالج کے پروفیسر جی۔ پی۔ نائٹ صاحب نے ایک زبردست مضمون اسی کے متعلق پونہ کے جو سنتھے انڈسٹریل کانفرنس میں پڑھا تھا وہ اسکر زمیندار وں کسانی پیشہ والوں کے لیے غور کرنے کے لائق ہے

اوسکا مختصر حال نیچے دیا جاتا ہے۔

صاحب موصوف کہتے ہیں اور وہ بہت ہی ٹھیک کہتے ہیں کہ بڑے افسوس کی بات ہے کہ جو چیز زمین کو تقویت پہونچاتی ہے اوسی کو ہندوستانی لوگ ایندھن کی جگہہ جلا دیتے ہیں اور زمین کو کمزور کرکے اپنا نقصان کرتے ہیں اسی سے اب غلہ کم پیدا ہوتی ہے۔ ابتک لوگوں کا یہ خیال تھا کہ کوئلہ یا لکڑی اتنی کافی نہیں مل سکتی ہے کہ وہ ضروریات کو پورا کرے اسلئے کنڈوں ہی سے ایندھن کا کام لیا جائے لیکن جب حساب لگا کر دیکھا جاتا ہے تو معلوم ہوتا ہے کہ گوبر کو ایندھن کے کام میں لانے سے خاصکر نقصان ہی ہے۔

اب اسطرح حساب کرکے بتلاتے ہیں۔

مان لو کہ کسی کاشتکار کے پاس ایک جوڑی بیلوں کی ہے۔ اب دیکھئے کہ ایک جوڑی بیل اندازاً (۳۵) سیر گوبر روز دیتی ہے۔ گوبر میں پانی بہت زیادہ رہتا ہے اسے خشک کر لینے پر خشک گوبر ساڑھے پانچ سیر بچ جاتا ہے۔ اس سوکھے ہوے پانچ سیر گوبر میں پانچ تولہ نائٹروجن (شورہ کی کھار) رہتی ہے اس حساب سے سال بھر میں (۲۲) سیر نائٹروجن (شورہ کی کھار) گوبر کی کھاد کے ذریعہ زمین میں پہونچایا جاسکتا ہے۔ اتنی ہی نائٹروجن کی خوراک پہونچانے کیلئے اگر کھلی کا کھاد دیا جائے تو ۱۲ روپے لاگت پڑے گی۔ علاوہ اون بے شمار صفات کے جو گوبر کے کھاد میں ہے۔ اگر گوبر کے ان صفات کی قیمت کم سے کم لگا کر دیکھیں گے تو ۵ روپے سے کم کسی حالت میں نہیں ہوسکتی۔ مطلب یہ ہے کہ گوبر کے کھاد کی صفات کے موافق کوئی دوسرا کھاد دیا جائے تو ۵ روپے کی لاگت پڑے گی۔

اب گوبر کے ایندھن کا حساب لگا کر آپ بتلاتے ہیں۔) تو ایک جوڑی
بیل کا خشک گوبر (۵ سیر) روز کے حساب سے سال بھر میں ۲۰۰۷½ سیر
کے حساب سے ملتا ہے۔ اسطرح ایک سال کے کنڈے کے دام
کچھ کم ۱۵؍ ملتے ہیں جس سے للعہ کا نقصان بیٹھتا ہے۔

یہ تو کھاد اور ایندھن کا حساب ہوا۔ اب یہ دکھایا جاتا ہے کہ کنڈے
کے ایندھن اور کوئلہ یا کراسن (Kerosene) تیل کے ایندھن
سے کتنی کتنی لاگت پڑتی ہے اور کون ایندھن حقیقتاً ارزاں پڑتا ہے
صاحب موصوف نے ان تینوں چیزوں کی آنچ پر بھی جانچ اسطرح
کی ہے کہ (۲۵) سیر پانی گرم کرنے میں گوبر یا کوئلہ یا تیل کتنا کتنا لگتا ہے
اتنا اور بھی بتا دینا ہے کہ کنڈے کی آنچ میں دیر لگتی ہے اور باقی دوسری
چیزوں میں دیر نہیں لگتی۔ اگر اسکا خیال نہ بھی کیا جائے تو (۲۵) سیر پانی
گرم کرنے میں ۱½ سیر کوئلہ آدھ سیر تیل (۲۳۳) سیر کنڈے لگ جاتے
ہیں اور اگر پانی کا ایک ہی وقت میں تیل اور کوئلہ کے موافق گرم کئے جانے
کا انتظام کیا جائے تو یقیناً اور بھی زیادہ کنڈے خرچ ہوں گے۔ خیر
اسے ہم چھوڑ دیتے ہیں۔ مطلب یہ ہوا کہ ۲۰۰۷½ سیر کنڈے برابر
ہیں (۲۳۳) سیر تیل یعنی ڈیڑھ کنستر تیل کے اور اگر ہے فی پیپہ تیل کا [illegible]
لگایا جائے تو ۷؍ لاگت لگتی ہے۔ اس حساب سے بھی پانچ روپیہ
نقصان رہا۔

ایک اور صاحب معمولی حساب سے اس طرح نفع و نقصان بیان
فرماتے ہیں (پشت پر ملاحظہ ہو)

ایک من گوبر کی قیمت کھاد کے طور پر ۱۰/۱۱ ر

ایضاً جلانے کے لئے ۴۰/ ر

ایضاً راکھ ۳۰/ ر

نقصان ۳۰/ ر

گوبر کے کھاد میں علاوہ اس عام صفت کے کہ وہ زمین کے اندر پودہوں کی غذا کو بہم پہونچاتے ہیں چند صفتیں اور بھی ہیں جو ذیل میں درج کیجاتی ہیں۔

(۱) یہہ اگر تازہ دیا جائے تو چکنی مٹی کو بھربھری کر دیتا ہے اور اگر سڑا کر دیا جائے تو ریتلی مٹی کو حسب ضرورت سخت کر دیتا ہے۔

(۲) یہہ زمین میں نباتاتی حصے کو بڑھاتا ہے جسکی مدد سے اس میں ہوا سے نمی چوسنے کی طاقت بڑھجاتی ہے۔

(۳) یہہ زمین میں ایسے کیڑے مکوڑے پیدا کرتا ہے جو بیکار چیزوں کو کارآمد بنایا کرتے ہیں۔

(۴) اسکا اثر زمین میں بہت عرصے تک رہتا ہے یعنی کسی زمین میں اگر یہہ کھاد ایک مرتبہ دیدیا جائے تو چار پانچ سال تک فصل کے کام میں آتا رہتا ہے۔

(۵) اس میں چند تیزاب ایسے ہیں اور صرف اتنی مقدار میں ہیں کہ جو پودہوں کے لئے مضر نہیں پڑتے بلکہ پودہوں کی چند بیکار چیزوں کو کارآمد بناتے ہیں۔

اس کھاد کی اچھائی اور برائی امور ذیل پر منحصر ہے۔

(۱) قسم مویشی (۲) عمر و حالت مویشی (۳) قسم خوراک (۴) طریق تیاری کھاد

## اول۔ قسم مویشی

پہلے بتلایا جا چکا ہے کہ اس کھاد میں پودھوں کی خوراک کے خاص اجزا یعنی نائٹروجن (شورہ کی کھار) پٹاس (جوا کھار یا سجی مٹی) اور فاسفرس (ہڈی کا تیزاب) پائے جاتے ہیں۔ ان میں نائٹروجن خاص چیز ہے اسلئے جس مویشی کے کھاد میں اس جوہر کا جزو کا ٹرینٹ فیصدی زیادہ ہوتا ہے اوسکا کھاد زیادہ اچھا کہلایا جاسکتا ہے اس لحاظ سے یہ ثابت ہوا ہے کہ بھیڑ کا کھاد گھوڑوں سے اور گھوڑوں کا کھاد بیلوں سے اور بیلوں کا بھینس سے زیادہ اچھا ہوتا ہے جیسا کہ ذیل کے نقشے سے ظاہر ہوتا ہے۔

| | گوبر میں | پیشاب میں |
|---|---|---|
| بھیڑ | ۷ء | ۱ء۴ |
| گھوڑا | ۵ء | ۱ء۲ |
| گائے یا بیل | ۳ء | ۹ء |
| بھینسا یا بھینس | ۲ء | ۶ء |

اسی وجہ سے بھیڑوں کو کھیتوں میں بٹھانا زیادہ مفید کہا جاتا ہے۔

## دوم۔ عمر و حالت مویشی

جب مویشی قد و قامت میں بڑھتا ہے تب اپنی خوراک کا ایک بہت بڑا

حصہ اپنی ہڈی و گوشت بنانے کے لئے لے لیتا ہے اسلئے ایسے مویشی کا پیشاب اور گوبر کھاد بنانے کے لئے زیادہ مفید نہیں ہے اسی طرح کمزور و لاغر مویشیوں کا حال ہے۔ اصل میں جوان مویشیوں کا گوبر اور پیشاب پودوں کے لئے زیادہ مفید ہے کیونکہ جو چارہ ان کو روزانہ دیا جاتا ہے اسکا بہت تھوڑا حصہ ان کے گوشت اور ہڈی بننے میں خرچ ہوتا ہے اور ایک بڑا حصہ گوبر اور پیشاب میں نکل جاتا ہے۔ دودھ دینے والی گائے اور بکری کا گوبر اور پیشاب بغیر دودھ دینے والی گائے بھینس۔ بکری سے کم مفید ہے کیونکہ ان کی خوراک کا بھی ایک بہت بڑا حصہ دودھ بننے میں خرچ ہو جاتا ہے اور بغیر دودھ دینے والے مویشیوں کو صرف اپنے بدن کی پرورش کے لئے خوراک کے کچھ حصے کی ضرورت پڑتی ہے باقی پیشاب اور گوبر میں نکل جاتا ہے محنت کرنے والے مویشیوں کا گوبر اور پیشاب نہ محنت کرنے والے مویشیوں کے پیشاب اور گوبر سے کم مفید ہے کیونکہ محنت کرنیوالے جانور اپنی خوراک کا ایک بڑا حصہ اپنی محنت سے خرچ کئے ہوئے گوشت کے پورا کرنے میں صرف کرتے ہیں۔

## سوم۔ قسم خوراک مویشی

کھاد کی اچھائی اور برائی مویشی کی خوراک پر بہت کچھ منحصر ہے کیونکہ جسقدر اچھی خوراک مویشی کو دیجائے گی اتنا ہی اچھا کھاد ملیگا۔ یہ بات تجربہ سے ثابت ہوئی ہے کہ جو مویشی صرف بھوسہ اور گھاس کھاتے ہیں

ادن کا کھاد ادن مویشیوں سے جو دانہ اور کھلی کھاتے ہیں بہت کم مفید ہوتا ہے اسلیئے اگر کوئی کاشتکار اپنے مویشیوں کے کھلانے میں خرچ کرتا ہے تو اوسکو بہت کچھ وصول ہوجاتا ہے یعنی اوسکے مویشی طاقتور اور مضبوط ہوتے ہیں جنسے کہ وہ بہت زیادہ کام لے سکتا ہے اور گوبر جو ان سے ملتا ہے اس سے جو کھاد تیار ہوتا ہے وہ پیداوار زیادہ بڑھاتا ہے۔

## ۴
## چہارم - طریقہ تیاری کھاد

گوبر سے عمدہ کھاد تیار کرنے کا دارومدار صرف اسکے جمع کرنے کے طریقہ پر ہے اسلیئے کاشتکار کو اچھی طرح سے اسکی طرف توجہ کی ضرورت ہے ہے افسوس کی بات ہے کہ ہمارے یہاں کے کاشتکار اسکی حفاظت کی کچھ پرواہ نہیں کرتے جسکا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ وہ کھاد کے اصلی اجزاء کو ضائع کردیتے ہیں جس سے ان کو بہت نقصان پہونچتا ہے۔ بارانی دیہات میں تو لاکھوں من یوں ہی ضائع جاتا ہے۔ ہمارے یہاں کھیت کے پاس یا مواضعات کے باہر گوبر کے ڈھیر لگادیئے جاتے ہیں گوبر کو کئی ہفتوں تک دھوپ اور ہوا لگتی رہتی ہے جس سے آفتاب گوبر کے مفید اجزاء کو بہت جلد کھینچ لیتا ہے اور گوبر خشک ہوجاتا ہے جس زمین میں گوبر رکھا جاتا ہے اوسکی تہ پختہ ہونے کا خیال نہیں کیا جاتا اسوجہ سے بھی گوبر کے مفید اجزاء زمین میں بھی جذب ہوجاتے ہیں۔ تجربہ سے ثابت ہوا ہے کہ جب گوبر وغیرہ دھوپ ہوا۔ اور بارش میں کھلا پڑا رہتا ہے تو اوسکی طاقت نصف سے بھی

زیادہ اوڑ جاتی ہے۔ اوڑنے والی چیز جسے ہم بدبو سمجھتے ہیں یہ بدبو امونیا گیس (بھباک) کی ہوتی ہے اور اس بھباک میں نائٹروجن بکثرت ہوتا ہے۔ کھاد کو اسطرح پڑا رکھنا گویا اپنے موجودہ نائٹروجن جیسی بیش قیمت چیز کو ضائع کر دینا ہے یوں تو اس کرۂ ہوا میں بے انتہا نائٹروجن موجود ہے انسان کو اپنی عقل کی طاقت سے اوسکے پکڑنے اور اوسکو استعمال میں لانے کی ترکیب نکالنا چاہیئے۔ لیکن ہماری جہالت کو تو ملاحظہ فرمائیے کہ اپنے قابو میں جو نائٹروجن ہے اوسے بھی بخوشی ہم کرۂ ہوا میں دے رہے ہیں ساتھ ہی ٹرانسے اپنی تندرستی لگاڑتے ہیں۔ زمین کو بھوکا رکھتے ہیں اور روز بروز کنگال ہوتے جاتے ہیں۔

اندازہ کیا گیا ہے کہ ممالک متحدہ امریکہ میں پندرہ کروڑ روپیہ کا حیوانی کھاد پیدا ہوتا ہے۔ اوسے ٹھیک طور پر محفوظ نہ رکھنے سے کچھ نائٹروجن نکل جاتی ہے جسے اگر بازار سے لیکر کھیتوں میں ڈالا جائے تو تین کروڑ پینتالیس لاکھ روپیہ سے پانچ کروڑ دس لاکھ روپیہ تک خرچ کرنا پڑیں گے

اسطرح اگر وہاں کے تعلیم یافتہ کسان بھی سالانہ پانچ کروڑ روپیہ کا نقصان اوٹھاتے ہیں تو ہمارے جاہل کسانوں کے نقصان کا کیا اندازہ ہوگا یہ آپ خود ہی قیاس کر لیجئے۔ ساتھ ہی اسکے جب یہ ملک کھیتی کے کاموں میں ممتاز ہو اور ممالک متحدہ سے سات چند سے بھی زیادہ آبادی ہو۔ مثلاً اوسکے ممالک متحدہ میں ایک چوتھائی لوگ کھیتی کرتے ہیں ہمارے تین چوتھائی عورت مرد کھیتی کر رہے ہیں اس حساب سے کم سے کم بائیس چند یا قریب سوا ارب روپیہ کے سالانہ نقصان میں اوسوقت ہم رہ سکتے ہیں جبکہ ہم انگلینڈ کے موافق کھاد کو محفوظ رکھنے کا بندوبست رکھیں۔

ممالک متحدہ امریکہ میں کھاد کو محفوظ رکھنے کی اور او سے مناسب طریقے میں کھیتوں میں ڈالنے کی افضل سے افضل ترکیبیں مروّج ہیں پھر بھی ۷۰ کروڑ روپیہ سالانہ نقصان کا حساب سرکار کی طرف سے حیوانی کھادوں کے مناسب طور پر نہ رکھنے کا شائع کیا گیا ہے۔ اِن حالات سے ہندوستان کس قدر نقصان میں ہوگا یہہ خود سمجھ لیا جائے۔

اِن نقصانات سے بچنے کے لئے ضرورت ہے کہ ہم گوبر جمع کرنے کے مختلف طریقوں کو سمجھیں اور اوس میں سے جو آسان طریقہ ہو اوسکو اختیار کریں۔ ہم آیندہ صفحات میں وہ مختلف مفید طریقے بتلا دینگے کہ جس سے ہمارا کسان معمولی طریقے میں گوبر کا اچھا کھاد تیار کرلے۔

## گوبر کا کھاد بنانیکے طریقے

ایک جوڑی بیل کے لئے ایک گڈھا دس فیٹ لنبا اور سات فیٹ چوڑا۔ پانچ فیٹ گہرا کھودا جائے۔ اوسکی تہہ کو پیٹ کر خوب پختہ کر دیا جائے اور دیواروں کو چکنی مٹی سے پلاسٹر کر دیا جائے اور اوسکے اوپر ایک چھپر ڈالدیا جائے اور ہفتہ وار ایک مٹی کی تہہ تین انچ موٹی اوسپر ڈالکر خوب دبا دیجائے جب تک گڈھا اوپر تک نہ بھر جائے یہی طریقہ برابر کرتے رہنا چاہئے۔ ایک سال میں یہہ گوبر سڑکر عمدہ کھاد ہو جائے گا۔

### دوسرے

جس قدر ہم فصل میں یا سال بھر میں گوبر کا کھاد جمع کر سکتے ہیں اوسکے اندازے کے مطابق مربع یا مستطیل یا مدوّر وغیرہ جسطرحپر زمین ملے چار فیٹ گہرا

گڈہا کھود کر اوس میں گوبر کوڑے وغیرہ کا کھاد جمع کرتے جائیں جب وہ
گڈہا دو فیٹ اونچا بھر جائے تو اوسکو ہموار کر کے اوپر مٹّی یا پیڑ اوہ کی
راکھ ڈالکر ڈہانک دیں پہلے اس بات کا خیال کر لیں کہ گوبر کوڑا زیادہ خشک تو
نہیں ہو گیا ہے۔ اگر زیادہ خشک ہو گیا ہو اور معلوم ہو کہ وہ جلد نہیں سڑے گا
تو گڈہوں یا نالیوں یا نالیوں کا سڑا ہو پانی ڈالکر تر کر لیں۔ یا کوئی دوسرا غلیظ پانی
ورنہ معمولی پانی ڈالا جائے اور پھر اوپر چھہ چھہ انچ مٹّی وغیرہ ڈالیں اور آیندہ
اسیطرح کرتے رہیں یہانتک کہ وہ سطح زمین سے بھی تین چار فیٹ اونچا
ہو جائے۔ پھر اوسکو ڈہلوان کر کے اوپر مٹّی ڈالدیں اور اوسکے گرد اگرد
مضبوط مینڈ (ڈہلوان) بنا دیویں کہ جس سے نہ تو بارش کا پانی اوسکے اندر
آئے اور نہ بارش کا پانی جو اوس ڈہیر کے اوپر برسے اندر جذب ہو سکے بلکہ
باہر نکل جائے۔ اگر اوسکے اوپر چھپر وغیرہ کا سایہ کر دیں تو اور بھی اچھّا ہے

## تیسرے ۳

ایک گھر اگڈہا کھودا جائے جسکو اوپر سے چھا دیویں اور گڈہے کی چاروں
طرف کچھ اونچی مینڈہ باندہ دیویں۔ پھر اوس میں روز کا گوبر اکٹھا کرتے جائیں
اور بیچ بیچ میں کچھ پانی و مٹّی دیتے جائیں۔ تھوڑی تھوڑی ارہر اور اوکھ
کی پتی ملا دیویں تو اور بھی اچھا ہے۔ جب گڈہا پورا بھر جائے تو اوسے
آٹھ اونگل مٹّی سے ڈہانک دیویں۔ بیچ بیچ میں پانی دیتے رہتے سے
سات یا آٹھ مہینہ میں گوبر سڑ کر اچھا کھاد بنجائے گا۔

## چوتھے ۴

روزمرّہ جو کچھ گوبر پیشاب کا لتھڑا ہوا یا گھاس و مٹّی وغیرہ ہو گانوں کے

متصل جیسا کہ عموماً زمینداروں کا دستور ہی ایک گڈہا کھود کر ڈھیر لگا دیجائے اور گھر کا کوڑا کرکٹ یا چولھوں کی راکھ جو کچھ ہو اوس سب کو اوس میں تہہ بتہہ رکھدیجائے۔ جب ستو دو ستو من ہو جائے تو برسات سے پہلے ہی اوپر تراوہ کی راکھہ ڈالکر ڈہانک دینا چاہیے تاکہ دہوپ اور بارش کا خراب اثر اوسپر نہ پڑے گڈہا اونچی جگہہ پر ہونا چاہیے اور اوسپر چھپر ضرور ڈالدیا جائے۔

## پانچویں

گانوں کے باہر کھیت کے پاس ایک بڑا گڈہا کھودکر اوسپر چھپر ڈالدیا جائے اور پانی کے بچاؤ کے واسطے دو فیٹ کی اونچی دیوار گڈہے کے منہ پر چاروں طرف بنادیجائے پھر بیلوں کا کھایا ہوا میلا بھوسا یا کڑبی بچھا کر گوبر ڈالدیا جائے اور اوپر سے گائے بیل گھوڑے وغیرہ جانوروں کا پیشاب چھڑک دیا جائے ویسا ہی روز بروز بھوسہ وغیرہ نیچے بچھاکر گوبر ڈالاجائے اور اوپر سے جانوروں کا پیشاب چھڑکا جائے اور اسیطرح گوبر سال بھر تک برابر ڈالاجائے تو ایک سال کے بعد اچھا کھاد تیار ہوجائے گا۔

## چھٹے

چھ ہاتھہ لمبا اور دس ہاتھہ چوڑا اور دس ہاتھہ گہرا ایک گڈہا کھودکر پھر اوسمیں ایک تہہ گوبر کی ایک فٹ کی اونچائی سے ڈالیجائے پھر اوسکے اوپر ایک فٹ مٹی بھر کر اوسکے بعد ہر ایک تہہ کو نمک کے کھاری پانی سے بھگوکر کیچڑ کے موافق کرلیا جائے اسی طرح گوبر اور مٹی کی تہیں بنائی جائیں یہانتک کہ یہہ سب تہیں گڈہے سے دو فیٹ تک اونچی آجائیں۔ ایک برس کے بعد

سے کھود کر نکالا جائے اور اوس میں سڑی ہوئی پتی ملا دیجائے یہہ کھاد بڑی طاقت کا تیار ہو جائے گا۔

## ساتویں

ہر کسان یا زمیندار کو چاہیے کہ وہ گانوں میں ایک گڈھا ضرورت کے لایق گول اور دو فیٹ گہرا کھودے اور اوس میں چاروں طرف بانس یا تلی کھڑی کر کے چھپر چھاوے اور اوس گڈھے کی تلی میں ایک پتلی تہہ راکھ یا مٹی کی لگا دے پھر اوس گڈھے میں مویشیوں کا گوبر اور پیشاب بھر دے اور جتنا گوبر وغیرہ ہو اوسکا پچاسواں حصہ چونہ لیکر اوسپر ترک دے کیونکہ چونہ تازہ گوبر میں ملا دینے سے اوسکے مفید اجزا کو اوڑنے سے روکتا ہے جب گوبر اوس گڈھے میں ڈالا جائے تو اوسکو پانوں سے خوب روندنا چاہیے تاکہ سب چیزیں اچھی طرح سے یک جان ہو جائیں اور پھر اوسکے اوپر راکھ یا مٹی ڈالکر ایک تہہ جما دیجائے کہ اوس میں کے مفید اجزا اوڑ نہ سکیں۔ اس طریقے سے گوبر کی تہہ پہ تہہ جمائی جائے جب گڈھا بھر کر گوبر اوپر تک آجائے تو اوسکو اس طریقے سے بنایا جائے کہ وہ ڈھیر ایک گنبد سا ہو جائے جب وہ تیار ہو جائے تو اوسپر نمک چھڑک دیا جائے اور پھر اوسکے اوپر مٹی کی تہہ جما دیجائے کہ ہوا اوس میں نہ گھس سکے اس طریقے سے کھاد بنانے سے بدبو پیدا نہ ہوگی اور کھیت کو بڑا فائدہ ہوگا

## آٹھویں

جوان گہلے ہوئے بھینس بیل جنکو اچھا اور پورا کھانے کو ملتا ہو اون کا گوبر پیشاب

اور اونکے نیچے کا بچھا ہوا گھاس یا کوڑا سب اکٹھا کر کے ایک گڈھے میں گاڑ دیا جائے اور اوپر مٹی سے ڈھانک دیا جائے۔ گڈھے کے اوپر سایہ کر دیا جائے تو بہت مناسب ہے۔ یہ دس بارہ مہینے میں اچھا کھاد ہو جائے گا۔

## نو

گاؤں کے پاس ایک چہ بچہ (چو بچہ) بنایا جائے جسکا عرض و طول کم و بیش ۲۰ × ۳۰ فیٹ ہو۔ اور گہرائی دو یا ڈہائی فیٹ ہی ہونا کافی ہے۔ اوس میں گوبر۔ کوڑا خشک اور تر۔ درختوں کے پتے۔ اور خربوزہ اور سبز ترکاریوں کی سبز بیلیں۔ اور تور۔ یا سرسون۔ جوار۔ یا جرہ۔ اور مکی وغیرہ کا فضلہ جس میں سے دانہ نکال لیا جاتا ہے۔ چولھوں اور دھونیوں کی راکھ۔ تمام مرے ہوئے جانوروں کا گوشت پوست غرضکہ جو کچھ ملجائے گڈھے میں ڈالدیا جائے۔ جب قریباً نو انچ تہ ہو جائے تو اوسپر دو دو انچ مٹی ڈالدیجائے۔ پھر برچھی سے اوسپر ایک ایک دو دو فٹ کے فاصلے پر سوراخ کردئے جائیں اور اوپر سے گندہ اور سڑا ہوا پانی ڈالکر سوراخ بند کردئے جائیں۔ ازاں بعد اور ایک فٹ کوڑا کرکٹ گوبر وغیرہ ڈالکر اوسکے اوپر پتلی پتلی تہ سفیدی چونہ کی دیدیجائے۔ اسکے لئے قریباً دو تین من چونہ کافی ہوگا۔ اگر چونہ نہ ہو تو ایک ایک انچ چولھے یا دھونی کی راکھ ڈالدیجائے اور اوسکو پھر مٹی سے بند کردیا جائے۔ جب دیکھا جائے کہ اوسمیں خشکی ہے تو گندہ یا معمولی پانی ڈالدیا جائے۔ عمدہ کھاد ہوجائیگا

## ۱۰
## وسویں

محکمۂ زراعت بمبئی نے اپنی لیف لیٹ نمبر (۴۸) ۱۹۱۳ء میں گوبر کا کھاد بنانے کے متعلق اچھی مفید اور جامع ترکیب بتائی ہے اسلیئے ہم اپنے ناظرین کے ملاحظہ کے لیئے اوسکا ترجمہ یہاں درج کرتے ہیں۔

"کھاد مویشیوں کے گوبر۔ چارہ۔ گوڑا کرکٹ اور راکھ کی شمالات سے بنتا ہے۔ بہت سے کاشتکار ایسے بیش قیمت کھاد کے محفوظ رکھنے میں بہت بے خبری کرتے ہیں اور تازہ گوبر ایسی شکل میں نہیں ہوتا کہ اوس سے فصل پر اچھا اثر فوراً پڑ سکے۔ علاوہ اسکے تازہ کھاد ڈالنے میں اکثر کافی سہولتیں بھی نہیں ہیں اسلیئے یہہ ضروری ہے کہ کھاد کو اس طریقہ سے رکھا جائے کہ اوسکے ضروری اور قیمتی اجزا کا بہت کم نقصان ہو اور اوسیکے ساتھ اوس میں اس قسم کی تبدیلی بھی ہو جائے کہ وہ فصل کے لئے ایک نہایت قیمتی کھاد کا کام دے۔ کھاد کے قیمتی اجزا کا نقصان بارش کے پانی سے ہوتا ہے جسکے ساتھ کھاد کا قابل حل حصہ بہہ جاتا ہے۔ یا اگر وہ کھاد ایک ڈھیلے ڈھیر کے موافق جمع ہے جسپر آفتاب اور ہوا کا اثر پڑتا رہتا ہے تو کچھ جزو بھاپ بنکر ہوا میں اڑ جاتے ہیں ڈھیر سے کھاد کے ضروری جزو کا بھاپ بنکر اوڑنا آسانی سے معلوم کیا جا سکتا ہے یعنی ڈھیر سے ایک تیز بو (ذھبک) کا نکلنا کھاد کا مکمل جانا ہے۔ اسکے علاوہ ایک بڑا زبردست کھاد کا عام نقصان عموماً کاشتکار لوگ کیا کرتے ہیں یعنی رقیق کھاد کا ضائع کیا جانا۔ اسکی وجہہ صرف یہہ ہے کہ وے ہوشیاری کے ساتھ پیشاب جانور کرتے ہیں

اوسکو جمع کرنے کی فکر نہیں کرتے - پیشاب کا کھاد بھی ایسا ہی قیمتی
اور ضروری ہے جیسے کہ گوبر کا کھاد (پیشاب کا کھاد بنانے کی مختلف
ترکیبیں آگے صفحات میں دیکھیے) اگر کھاد کو کامل طور پر خشک کرلیا جائے
تو اغلباً کم نقصان ہوگا - مگر اس حالت میں کھاد میں کوئی ایسی تبدیلی
نہیں ہوتی جس سے وہ فصلوں کے لئے مفید ہو - اگر کھاد پانی سے
تر رکھا جائے کہ جس سے پانی گڈہے کے کسی حصے میں ٹھہرا رہے تو
بھی اوس میں کوئی تبدیلی پودے کے لئے اچھی خوراک بنانے کے لائق
نہیں ہوگی اور اسلئے ہم کو کھاد اوس حالت میں رکھنا چاہئے کہ جس سے
اوس میں کوئی احتمال پانی سے بہہ جانے یا ہوا میں بھاپ بنکر اڑ جانیکا
نہ رہے - پیشاب کے کھاد کی حفاظت ہو اور اوس کے ساتھ اوس میں
مفید اور ضروری تبدیلیاں بھی ہو جائیں اسکے لئے گڈہے Manure
کا ہونا ضروری ہو جاتا ہے گو وہ معمولی گڈہا قریب چھہ pit
فیٹ کے گہرا ہو اور اتنا چوڑا ہو کہ اوس میں کاشتکار کا چھہ مہینے کا کھاد
آجاوے - اگر یہہ گڈہا - اینٹ - چونہ - یا سیمنٹ سے بنایا جائے
تو اور بھی بہتر ہے - جہانتک ممکن ہو گڈہے کی تہہ اور بازو کی دیواریں
مٹی کے گارے سے ہی ایسی پختہ بنانا چاہئے کہ جس سے ہوا یا پانی
اوس میں نہ جاسکے - مٹی کے گارے سے بنانے کی حالت میں ہر سال
مرمت کی ضرورت ہوگی - گوبر کے ساتھ مٹی بھی ملا دینا چاہئے اس سے
گڈہے کے بازوؤں پر ترک نہ ہوگی جہاں تک ممکن ہو گڈہا ایسی جگہہ
کھودنا چاہئے جہاں نرم چٹان ہو یا مرم - خواہ ایسی جگہہ بنایا جائے
جسکی سطح زمین سے کسقدر اونچی ہوئی ہو جس سے گڈہے میں پانی نہ جا سکے

جن مقامات میں بارش (۴۰) انچ سے زیادہ ہوتی ہے وہاں بہتر ہوگا کہ گڈھے کو کسی سستی چھت یا چھپر سے ڈہانک دینا چاہیے (مؤلف کے خیال میں ہر حالت میں گڈھے پر سایہ ضرور چاہیئے ورنہ بارش اور آفتاب کی تمازت سے کھاد کا بہت ضروری جزو غائب ہو جائے گا اور کھاد کی قیمت بہت کم ہو جائے گی) اگر گڈھا ایسی جگہہ ہے جہاں سے مویشی خانہ پاس ہی تو مویشی خانہ سے ایک نالی گڈھے تک پیشاب بہہ کر جانے کے لئے بنا دینا چاہیے جس سے مویشیوں کا پیشاب اس گڈھے میں آجائے لیکن اگر فاصلے پر ہے تو پیشاب ناند (chatty) میں جمع کر کے روزانہ گڈھے میں معہ دیگر ملبہ (کوڑہ کچرا) کے ڈالکر برابر برابر پھیلا دینا چاہیئے اور روزانہ اوسے خوب روندنا (کچلنا) چاہیئے۔ پھر ایک تہہ نرم مٹی کی کھاد پر دینا چاہیے جس سے کھاد میں فضیلت پیدا ہوگی۔ یا زیادہ بہتر ہوگا اگر مٹی مویشی خانہ میں پیشاب سے تر کر لیجائے اور وہ پیشاب آلو وہ مٹی کھاد کے گڈھے میں ڈالکر یکساں کر دیجائے اس طریقے سے اچھا کھاد تیار ہوگا۔

جب موسم خشک ہو تو یہہ دیکھتے رہنا چاہیئے کہ کھاد میں سے کوئی بو (گیاس یا بھپک) تو نکلتی نہیں ہے۔ جب کبھی بھپک کا نکلنا معلوم ہو تو فوراً ہی چند بالٹیاں (Buckets) پانی کی گڈھے میں ڈالنا چاہیئے (مگر زیادہ پانی نہیں ڈالنا چاہیے کہ جس سے کھاد بہت گیلا ہو جائے۔ از مولف) کھاد کو اچھی طرح اودلٹا پلٹی کر کے اوس میں اوپر لکھے موافق مٹی ملا دینا چاہیے۔ کاشتکار کو یہہ جان لینا چاہیئے کہ جب کھاد سے بھپک نکلنے لگتی ہے تو یقیناً یہہ سمجھ لینا چاہیئے کہ اوسکے ریشوں کی تھیلی میں چھید ہو گیا ہے اور وہ انیال (وہ دوائیں) کے جاندی کا سرکا دی سکہ گر رہی ہیں۔ جب کھاد ڈالنے کی

ضرورت ہو تو کھاد کو کھود کر گڈھے کے اوپر ایک بازو میں ڈھیر کرنا چاہئے۔ اگر کھاد اچھی طرح سڑ گیا ہو تو اوسکے ڈھیر کو خوب پھیلکر دینا چاہئے ورنہ نقصان ہوگا۔ لیکن اگر ایسا نہیں ہے تو خوب سڑنے تک اوسکی ویسی ہی ڈھیری لگانا چاہئے۔ جب کھاد میں سڑاند شروع ہو جائے تو ڈھیر کو ہلا دباکر اگر خشک ہے تو پانی چھڑک دینا چاہئے۔

راکھ ہرگز گڈھے میں نہ ملانا چاہئے لیکن جداگانہ گڈھے یا بڑے برتن میں رکھنا چاہئے اور جہاں تک ممکن ہو خشک رکھنا چاہئے''

نوٹ (ترجمہ میں تین چار غیر ضروری جملوں کا ترجمہ چھوڑ دیا گیا ہے جس سے مضمون کو طوالت ہوتی تھی)

تیاری کھاد میں ہم نے چند ترکیبیں قریب ایک ہی صورت میں مختلف طریقے میں بتلائی ہیں۔ کاشتکاری کی آسانی کے لئے ایسا کرنا ضروری تھا۔ امید ہے کہ ناظرین معاف فرمائیں گے۔

## کاشت کپاس کیلئے گوبر کے کھاد کو بیحد مفید بنانیکے متعلق چند ضروری ہدایات

(۱) اگر بنولہ کی کھلی مویشیوں کو کھلائی جائے اور اون کے گوبر کو کھاد کے کام میں لایا جائے تو اس سے کپاس کی پیداوار میں بہت اضافہ ہوتا ہے۔ اوپر کھلی کھلانے سے جانور موٹے تازے بھی ہوتے ہیں اور اون کی جسمانی قوت بھی بڑھتی ہے۔

(۲) ایک امریکن زمیندار نے مویشی خانہ کے کھاد کو کپاس کے لئے بیحد

سفید بنانے کی ایک بے نظیر ترکیب لکھی ہے - وہ یہہ ہے
مویشی خانہ کی غلاظت (فضلہ پیشاب وغیرہ) روزانہ ایک جگہ
جمع کرنا چاہیے اور اوس میں ⅓ حصہ لکڑی کی راکھ ⅓ حصہ چونہ
اور تھوڑی سی ہڈی کی راکھ ملانی چاہیے - ایک سال کے بعد
یہہ کھاد لایق استعمال ہو جاوے گا -

**نوٹ** یہہ ترکیب کھاد کی یقیناً اور اغلباً ہندوستان میں بھی بہت مفید ہوگی کیونکہ کپاس کے لیے چونہ اور ہڈی کا تیزاب خاص خوراک ہے اور یہہ چیزیں کھاد کے اس مجموعہ میں مناسبت سے شامل ہیں - (از مولف)

(نوٹ) ہندوستان میں عموماً گوبر کا کھاد کپاس کی کھیتی میں دیا جاتا ہے - مگر کپاس کے لیے محض گوبر کا کھاد فائدہ رساں نہیں ہے کیونکہ کپاس کی کاشت میں گوبر کے کھاد سے درخت تو بے شک بہت بڑھتا ہے مگر پھل کم دیتا ہے - اس کھاد سے پتے اور شاخیں بھی بہت نکلتی ہیں مگر پھر بھی صرف گوبر کے کھاد سے کپاس کی کھیتی کو جیسا چاہیے اوس وقت تک فائدہ نہیں ہوتا جب تک کہ اوس میں ہڈی کا کھاد شامل نہ کر دیا جاوے یا راکھ ملا کر نہ دیا جاوے - گوبر کے کھاد میں بنولہ کی کھلی بھی ملا کر دینے سے فائدہ ہوتا ہے جیسا کہ امریکہ میں گوبر کے کھاد میں بنولہ کی کھلی شامل کرنے سے فائدہ اوٹھایا جاتا ہے -

## پیشاب کا کھاد

یہہ کہا گیا ہے کہ زمیندار کا اصل سرمایہ کھاد ہے اگر یہہ ضائع ہو جاوے تو سمجھو کہ اوسکی آمدنی کا بہت سا حصہ ضائع ہو گیا - اگرچہ گوبر کا زیادہ حصہ

بھی ضائع ہوجاتا ہے تاہم اوسکا کچھ حصہ کھاد کے کام میں ضرور آتا ہے
لیکن پیشاب تو قریب بالکل ہی بیکار جاتا ہے کیونکہ جب تک مویشی
کھیت میں پیشاب نہ کریں یا وہ گوبر میں جو کھاد کے لئے کام میں لایا جائے
جذب نہ ہو اوسوقت تک وہ کھیت میں نہیں پہونچ سکتا۔ یہ مناسب نہیں ہے
کہ پیشاب رقیق حالت میں جمع کر کے فوراً ہی کھیت میں ڈالا جائے اور اگر ایسا
چاہیں تو بھی نہیں کر سکتے۔ اکثر ملکوں میں مویشیوں کے نیچے گرمی پہونچانے کی
غرض سے بچالی بچھائی جاتی ہے بہت سا پیشاب بچالی میں جذب ہوجاتا ہے
اور جب بچالی خراب ہوجاتی ہے تو اوسکے ساتھ پیشاب بھی کھیت میں پہونچ
جاتا ہے اس ملک کے زیادہ حصوں میں مویشی کے نیچے بچالی بچھائی نہیں جاتی
کیونکہ چارہ کے لئے بھوسے کی بہت ضرورت ہوتی ہے اور جو کچھ خشک پتیاں
ہوتی ہیں وہ ایندھن کے کام میں لائی جاتی ہیں اسلئے جب مویشی کام نہیں کرتے
تو خالی زمین پر کھڑے رہتے ہیں اور اسطرح زمین میں پیشاب جذب ہوکر
ضائع ہوجاتا ہے اسلئے جسقدر اسکی حفاظت کیجائے اوسی قدر
منفعت کی زیادہ اُمید ہوسکتی ہے منجملہ کھاد کی بہ نسبت زیادہ قیمتی جز جسکا
رقیق مادہ مویشیوں کا پیشاب ہے جو کہ استعمال کرنے سے پہلے ہی زمین
میں جذب ہوجاتا ہے اور پھر بقیہ جو مویشی خانہ سے باہر چلا جاتا ہے اوسکے
اجزا بخارات کی صورت میں ہوا میں شامل ہوتے رہتے ہیں اور دھوپ اور
بارش میں پڑا رہنے کے سبب اوس کے ضروری اجزا زائل ہوجاتے
ہیں لہذا اوسکی ابتدائی حفاظت مویشی خانہ میں ہونا ضروری ہے۔
ایک امریکن زمیندار اس بارہ میں تمام دُنیا کے زمینداروں سے اپیل
کرتا ہے کہ مویشی خانہ کے فرش کو پختہ سیمنٹ سے فرش بندی کر کے اوسمیں

ہر طرح گھاس پھوس بچھادو تاکہ جو پیشاب مویشیوں کا ہو وہ زمین میں جذب
ہو جانے سے رہ جائے اور اوسکے قیمتی اجزا گھاس میں پیوست ہوتے
رہیں اسطرح کرنے سے پیشاب تمام فرش کے دوگنی مقدار کھاد کی حاصل
ہوتی ہے۔ امریکہ وغیرہ ممالک میں پختہ اور ڈھالو فرش بنا کر نالیاں بنائی جاتی
ہیں اور اسطرح پیشاب کے کھاد سے فائدہ اوٹھایا جاتا ہے۔ ایک دفعہ
خرچ کرنے سے ہم بھی برسوں ایسا فائدہ اوٹھا سکتے ہیں۔ یہ یاد رکھنا چاہئے
کہ خالص پیشاب سے زیادہ فائدہ نہیں ہو سکتا۔ یہ عام مثل مشہور ہے
کہ پیشاب درخت اور کھیتی کو جلا دیتا ہے۔ اس میں مٹی یا کوئی ایسی ہی
دوسری چیز ضرور ملایا جانا چاہئے۔ اگر مناسب طریقے سے کھاد کا انتظام کیا
جاویگا تو ایک من پیشاب کے کھاد کا اثر دس من گوبر کے کھاد کے برابر
ہوگا۔ مگر بڑے افسوس کی بات ہے کہ ہمارے لاپرواہ کسان اس جانب بالکل
توجہ نہیں کرتے۔

پیشاب کے جمع کرنیکے مختلف طریقے حسب ذیل ہیں۔

(۱) مویشی خانہ میں جتنی مٹی اسطرح کوٹی جائے کہ وہ بالکل کڑی ہو جائے
اور مویشیوں کے منہ کی طرف کا حصہ پاؤں کے حصے سے
کچھ اونچا کر دیا جائے یعنی سطح ڈھالو بنا دی جاوے۔ ڈھال کی طرف کے
نیچے حصے میں ایک نالی کی اینٹوں یا ٹائلوں کی بنائی جائے جہاں پر
نالی ختم ہو وہاں ایک گڑھا کھود کر اوس میں ایک گھڑا یا ناند رکھی جاوے
جس سے کہ پیشاب مٹی میں جذب ہونے سے بچ کر اوس گھڑے یا ناند میں
آجائے۔ ہر صبح مویشی خانہ سے گوبر اوٹھا لیا جائے اور فرش کی گیلی
مٹی کو جس میں پیشاب مل گیا ہو کھرچ لیا جائے اور اوس کی جگہ پر

سوکھی مٹی پانچ سیر فی جوڑ مویشی کے حساب سے بچھا دیجائے اور اس مٹی
کو بطور کھاد شام میں لایا جائے۔ بھرے گڑھے یا ناند کے پیشاب کو یا تو
کھاد میں ملا دیویں یا اوس میں سوکھی مٹی راکھ یا مٹی اور زیادہ پانی ڈالکر
سڑا لیا جائے اور بوئے ہوئے کھیت میں چھڑک دیا جائے تو بہت
مفید ہوگا۔ نہیں تو یہ پیشاب گوبر کے کھاد کے گڑھے میں ڈالدیا جائے۔

نوٹ گڑھا پختہ بنایا جائے تو اور بھی اچھا ہوگا۔ اگر ایسا نہ ہو سکے
تو ایسی جگہ گڑھا بنایا جائے جہاں کی زمین کڑی ہو۔

نوٹ (۲) مویشیوں کے باندھنے کی جگہ عام سطح زمین سے قریباً
۱۸ انچ گہری ہونی چاہیے کہ جس میں گوبر ہوتا رہے اور
پیشاب اور کھریا مٹی اور چونہ اس میں ملاتے رہیں تو کھاد
مفید اجزا اوڑنے سے محفوظ رہیگا اور کھاد کی طاقت
میں بہت اضافہ ہوگا۔

نوٹ (۳) گاہے گاہے مویشیوں کے تھانوں میں بچھا ہوا چونہ چھڑکنا بھی
مفید ہوگا۔

یہ تینوں نوٹ گوبر کا کھاد بنانے سے ہی متعلق ہیں۔

## دوسرے

ترکیب پیشاب کے کھاد جمع کرنے کی یہ بھی ہے کہ مویشی خانہ میں بیکار
گھاس یا بھوسے کی موٹی تہ بچھا دیجائے۔ جب وہ بھیگ جاوے تو
اور تازی یا خشک گھاس کی تہ بچھا دیجائے۔ ایک مہینہ میں یا جب تر
ہو گھاس کی تہ اوٹھا کر یا تو کھیتوں میں ڈالکر سڑا لیجائے یا کھیتوں میں یا

ڈالکر جوت دیجائے بہت اچھا کھاد کا کام دے گی۔

**نوٹ** امریکہ میں جو گھاس پیشاب کے کھاد بنانے کے لئے مویشیوں کے نیچے بچھائی جاتی ہے اوسکے بہت چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کاٹ کر بچھاتے ہیں جسکی وجہ سے گھاس کے ٹکڑوں کے دونوں منہ پاس پاس کھلے رہنے سے وہ پیشاب بہت جلد جذب کر لیتے ہیں۔ پیشاب کے کھاد کو افراط سے جمع کرنے کا یہہ مفید اور آسان ترین طریقہ ہے۔

## ۳

## تیسرے

جہاں کہ مویشی چھت یا چھپر کے نیچے رکھے جاتے ہیں وہاں پیشاب تھوڑے ہی خرچ میں اچھی طرح جمع ہو سکتا ہے۔ صرف ضرورت یہہ ہے کہ زمین کو ہموار کریں اور اوسکو ڈھالو بنادیویں اور نیچے کی طرف ایک گڈھا کھود کر اوسمیں ایک مٹی کا برتن رکھدیں۔ زمین پر تھوڑی سی مٹی بھی چھڑک دیں جس قدر پیشاب بہہ کر برتن میں جا رہے گا اور جس قدر مٹی میں جذب ہو جائیگا اس مٹی کو روزانہ بدلنا چاہئے اور جو مٹی کہ نکالیں اوس کو ایک علیحدہ گڈھے میں ڈالدیں اور اوسکے اوپر جو پیشاب مٹی کے برتن میں جمع کیا گیا ہے وہ ڈالدیں۔ اسطرح رفتہ رفتہ گڈھا اوس مٹی سے بھر جائیگا جس کو تمام پیشاب جذب ہوا ہے۔ یہہ کھاد جلد تیار ہو جاتا ہے اور یہہ کام ایک لڑکا بھی کر سکتا ہے اور بقول مسٹر ولیمز صاحب سابق ڈائرکٹر محکمہ زراعت اسطرح ایک معمولی کاشتکار بھی اپنے کھاد کو دگنا

چوکنا کر سکتا ہے۔ پیشاب کی مٹی معمولی کھاد کی طرح کھیت میں ڈالی جا سکتی ہے یا فصل کی باڑھ کی حالت میں اوپر سے چھڑکی جا سکتی ہے۔ اگر فصل کی باڑھ کی حالت میں پیشاب کی مٹی چھڑکی جائے تو اور بھی زیادہ مفید رہے۔

## ۴ چوتھے

زیادہ آسان اور معمولی طریقہ پیشاب کے کھاد جمع کرنے کا یہ بھی ہے کہ مویشیوں کے نیچے یا پچھلے حصے میں گھاس یا پتے یا پچالی وغیرہ جو جذب کر سکے نیچے پھیلا دیا جائے اور جس وقت تر ہو جائے اٹھا کر گڈھے میں ڈال دیا جائے اور پھر نئی پچالی بچھائی جائے اور اگر پتے وغیرہ دستیاب نہ ہوں تو سوکھی مٹی یا بڑادہ کی راکھ ڈال دیا جائے اور جس وقت تر ہو جائے اور اس کو اٹھا لیا جائے۔

## ۵ پانچویں

گاؤں میں جو لوگ دولتمند ہیں وہ اوپر بتائے ہوئے مختلف طریقوں سے گوبر کا کھاد بنا سکتے ہیں لیکن چونکہ مفلس یا غریب ہیں اون کے مویشی بند ہنے کے لیے زمیندار لوگ پنچایتی صرفہ سے گاؤں کے پاس ایک باڑا بنوا دیں جس میں کہ تمام گاؤں کے مفلس لوگوں کے مویشی بندھا کریں۔ ان باڑوں کو اس طریقہ سے بنانا چاہئے کہ اون کا جو پیشاب گرے وہ سب ایک پکی نالی میں بہ کر حوض میں بھرا کرے جو اس غرض کے لیے باڑے میں بنائے جاویں۔ یہ حوض چونہ پتھر یا لوہے کے ہونا چاہئیں۔ چونہ و پتھر کے حوضوں کے اندر

چکنی مٹی کا پلاسٹر کرنا چاہیے کیونکہ ایسا کرنے سے پیشاب کا کوئی حصہ بھی خراب اور نکما نہ ہو سکے گا۔ اِن حوضوں کو بند رکھنا چاہیے کیونکہ کھلے رہنے میں ان میں کا امونیا نکل جائے گا اور پھر کھاد زیادہ فائدہ مند نہ ہوگا یہہ حوض اِتنے اِتنے بڑے بنانا چاہئیں کہ ایک ایک میں تین تین چار چار مہینوں کا مویشیوں کا پیشاب جمع ہو سکے اسوجہہ سے کئی حوض بنانا چاہئیں تا کہ جب ایک حوض بھر جائے تب دوسرے حوض میں بھرنا شروع کردیا جائے اور جب دوسرا بھرنے پر آجائے اور پہلے حوض کا کھاد تیار ہو گیا ہو تو کھیت میں بھیجدیویں۔ یہہ کھاد تیز ہوتا ہے اس لیے جتنا پیشاب ہو اوتنا ہی پانی ملانا چاہیے اور پانی آہستہ آہستہ ملاتے رہنا چاہیے یا یوں کرنا چاہیے کہ جب پیشاب ایک فٹ حوض میں بھر جائے تو ایک فٹ پانی ملا دینا چاہیے اس سے امونیا اوڑنے نہ پاوے گا جو کھاد کا ضروری جزو ہے اور نہ وہ تیزی رہے گی۔

## ۶ — چھٹے

جتنا پیشاب ہو اوس سے آدھا چونہ ملایا جائے اور پھر اسے بیٹھنے دے۔ ایسا کرنے سے اصل چیز نیچے بیٹھ جائے گی۔ اور بانی پانی اوپر رہجاوے گا تب اسکو نتھار لے اور نیچے کی گاد کو خشک کرلیوے۔ یہہ کھاد یورٹ (Urate) کے نام سے بولا جاتا ہے۔ اِس کو زیادہ طاقتور بنانے کے لئے اسمیں گندھک کا تیزاب (Sulphuric Acid) ملاتے ہیں۔ اس میں اگر راکھ یا نمک یا ہڈیاں اور ملا دیجائیں تو یہہ کھاد زبردست فائدہ مند ہو جائے گا۔

## ساتویں

اگر مویشیوں کے پیشاب علیحدہ جمع کرنے کی کوئی سبیل نہ ہوسکے تو اوس باڑہ میں جہاں مویشی باندھے جاتے ہوں کھریا مٹی چھڑکتے رہنا چاہیے کچھ دنوں کے بعد یہہ مٹی اچھے کھاد کا کام دیگی

## آٹھویں

محکمۂ زراعت بمبئی نے اپنی ایک لیف لیٹ نمبر (۲) سنہ ۱۹۱۱ء میں پیشاب کے کھاد جمع کرنے کی ایک مفید ترکیب بتائی ہے جس کا ترجمہ ہم ہدیۂ ناظرین کرتے ہیں۔

مویشیوں کا کھاد تازہ استعمال کیا جاسکتا ہے یعنی جیسے ہی مویشی نے پیشاب کیا یا گوبر کیا ویسے ہی مگر یہہ اوسوقت ممکن نہیں ہے جبکہ زمین میں فصل بوئی ہوئی ہو اور کاشتکار کا مکان کھیت سے دور ہو۔ اس لئے مناسب یہہ ہوگا کہ کچھ مدت کھاد کو جمع کرکے پھر اوس کا استعمال کیا جائے اس سے کھاد ہی یکساں اچھا نہیں ہوتا بلکہ کچھ دن رکھنے سے اوس میں قدرتی طور پر ایسی تبدیلیاں ہوجاتی ہیں جس سے پودے کی خوراک کو بہت کچھ فائدہ پہونچتا ہے ۔ گو ان تبدیلیوں میں عمدہ کھاد کے ضروری اجزا کا کم وبیش نقصان ضرور ہوتا ہے اور اسوجہہ سے کھاد کے جمع کرنے کے وہ طریقے اختیار کرنا چاہیئے جس سے ان نقصانوں میں کمی ممکن ہوجائے وہ خاص نقصانات جو وقت فراہمی کھاد واقع ہوتے ہیں یہہ ہیں

(۱) کھاد کے رقیق حصہ (پیشاب) کا اپنے ساتھ کھاد کے بیش قیمت اجزا کا بہا کر لے جانا۔

(۲) کھاد کے مفید اور ضروری اجزا کا بذریعہ بھاپ یا ابخرات جمع رہنے کے زمانے میں اڑ جانا۔

اسلئے وہ تمام طریقے جنسے ان نقصانوں میں روک ہو اختیار کئے جانا چاہئیں سب سے بہتر یہ ہوگا کہ اگر کسی قسم کا چارا مویشی خانہ میں ڈالدیا جائے تاکہ کل پیشاب اوس میں جذب ہوجائے اور بہہ نہ سکے۔ سب سے اچھی چیز جو اس حصہ ملک میں افراط سے قابل الحصول ہے وہ سوکھی مٹی ہے۔ یا (جن اضلاع میں مونگ پھلی کی کاشت ہوتی ہے) اون کے چھلکے (Ground nut husks) ہیں۔

ان چیزوں کے استعمال کا طریقہ یہ ہے۔

(۱) ایک جوڑی بیل کی دو گاڑیاں خشک مٹی کی بھر کر مویشی خانہ میں ڈالدیجائیں۔ گوبر روزانہ علیحدہ کر لیا جائے اور مٹی کو خشک رکھنا چاہیئے اسطرح کہ جو مٹی گیلی ہوگئی اوسکو اولٹ کر نیچے کر دینا چاہیئے جس سے نیچے کی سوکھی مٹی اوپر آجائے اسیطرح کرتے رہنا چاہیئے۔ گوبر کو ایک گڈھے میں جو ایک گز سے کم گہرا نہ ہو ڈالتے رہنا چاہیئے۔ اسطرح مٹی ملایم رہتی ہے اور مویشیوں کے لئے پانچ مہینے تک ایک اچھے بساط کا کام دیتی ہے۔ پانچ مہینے کے بعد مٹی کو علیحدہ کر لینا چاہیئے یہ بہت نایاب کھاد تیار ہوگیا اور معمولی کھاد کے موافق اس کھاد کو دینا چاہیئے جس سے پیداوار اچھی ہوگی۔

(۲) مونگ پھلی کے چھلکے (پوست) جو اون جگہوں میں بڑی مقدار میں

رل سکتے ہیں جہاں اسکی کاشت ہوتی ہے۔ مویشی خانہ میں چھ انچ گہرے پھیلانا چاہیئے اور گوبر کو روزانہ علیحدہ کرنا چاہئے اور چھلکوں کو ہلا دینا چاہ (کسی پھاوڑے وغیرہ سے۔ از مولف) یہہ چھلکے مویشیوں کے پاؤں سے کچلکر جلد باریک ہوجاتے ہیں اور قریب ایک مہینے تک نالایم رہتے ہیں تب ان کو علیحدہ کر کے گوبر کے گڑھے میں ڈالنا چاہیے اور مویشی خانہ میں اسیطرح اور چھلکے ماہانہ ڈالتے رہنا چاہیئے۔ یہہ چھلکے مویشیوں کا پیشاب جذب کر کے بہت اچھے کھاد کا کام دیویںگے اور معمولی مویشیوں کے کھاد کے موافق اسکا استعمال کیا جا سکیگا"

زرعی تجربات سے یہہ ثابت ہوچکا ہے کہ کپاس کو گوبر اور پیشاب کے کھاد کی مٹی شامل اتمیں دینے سے بے حد فائدہ ہوتا ہے۔

## لید کا کھاد

گھوڑے کی لید گرم کھاد ہے۔ گرم اور سرد کھاد کی جانچ کا طریقہ بتا دینا یہاں غیر ضروری نہ ہوگا۔ اسلیئے ہم یہاں اتنا بتلا دیتے ہیں کہ جو مویشی جگالی کرتے ہیں چونکہ جگالی کرنے کے وقت اون کے گرم اجزا بھاپ کی صورت میں نکل جاتے ہیں اسلیئے اس کھاد کو سرد کہتے ہیں۔ اور جو جانور جگالی نہیں کرتے اون کا کھاد گرم ہوتا ہے اسی لئے تازہ لید کھیت میں ڈالنے سے پودے جل جاتے ہیں۔ اسلیئے اگر لید کے کھاد کو اکیلا ہی چھوڑنا ہو تو خوب سڑا گلا کر کھیت میں چھوڑنا چاہیئے۔ معمولی طریقے سے یہہ کھاد دو تین برس میں سڑ کر کھاد کے کام کا ہوتا ہے۔ باورچی خانہ۔ اور پاخانہ کی

غلاظت کے ساتھ گاڑ دینے اور بار بار پانی دیتے رہنے سے یہہ کھاد چھہ مہینے بھی سڑکر تیار ہوسکتا ہے۔ اگر پانی دیتے وقت پھاوڑے سے لید کی اولٹا پلٹی ہوجائے تو اور بھی جلد تیار ہوجائے گا۔ لید کا ڈھیر جب تک دھوندلا یعنی دہوئیں کے رنگ کا یا بھورا نہیں ہوتا تب تک وہ کھیت میں دینے کے لایق نہیں ہوتا۔ لید کا ڈھیر بناکر رکھنے سے اوسکے سڑنے میں دیر لگتی ہے۔ سڑنے کے وقت وہ اتنی گرم ہوجاتی ہے کہ اوس میں دہواں نکلنے لگتا ہے۔ دیکھا گیا ہے کہ لید کے گڈھے کے اوپر بیج ڈالنے سے اون میں گرمی کے مارے انکر نکل آئے اس لیے لید میں تھوڑا تھوڑا پانی دیکر نرم اور گیلی بنائے رکھنا چاہیئے تاکہ اوسکی سڑنے میں دیر نہ ہو۔ چونکہ لید کا کھاد ایک گرم کھاد ہے اسکو تنہا دینا اچھا نہیں ہوگا۔ اس کھاد میں اگر سرد کھاد (گوبر وغیرہ کا کھاد) ملا دیا جائیگا تو معتدل ہوجائے گا اور بہت فائدہ مند ہوجاوے گا۔ اونٹ ہاتھی وغیرہ کی لید بھی گھوڑے کی لید کے موافق سڑاکر بنائی جاتی ہے۔

## بھیڑ بکری کی مینگنی کا کھاد

اس کا کھاد گائے بھینس۔ اور گھوڑے کے کھاد سے بھی زیادہ مفید ہوتا ہے۔ یعنی یہہ کھاد سب سے مفید کھاد ہے۔ اسکو اسطرح سے سمجھ لیجئے۔ یعنی اگر سنو من فضلہ اور پیشاب مویشیان ذیل کا ہو تو اوس میں اصلی جوہر قریبا حسب ذیل ہوگا۔

(صفحہ دیگر دیکھئے)

| تمام مویشی | فضلہ | پیشاب |
| --- | --- | --- |
| بھیڑ۔ بکری | ۳۔سیر | ایک من ۱۶ سیر |
| گھوڑا | ۲۔سیر | ایک من ۸ سیر |
| گائے | سوا سیر | ایک من سوا تین سیر |

**نوٹ** بھینس میں گائے سے بھی اصلی جوہر کم ہوتا ہے۔

جہاں بھیڑ بکری کے باڑے ہوتے ہیں وہاں یہہ کھاد بکثرت جمع رہتا ہے۔ اگر مناسب غور و پرداخت کیجائے تو ہزاروں من کھاد اس ذریعہ سے جمع ہوسکتا ہے مگر اکثر مقاموں پر یا تو برتن اور اینٹ پکانیوالے اوٹھا لیجاتے ہیں یا ڈھیروں کے ڈھیر دہونیوں وغیرہ میں جلا دیجاتے ہیں اور راکھ ضائع کیجاتی ہے۔ اگر روزانہ صبح کے وقت جھاڑو سے صاف کر کے جمع کیا جائے تو بہت ہی فائدہ ہو۔

یہہ کھاد اگر بھیڑوں کو جوتے ہوئے کھیت میں بٹھا کر دیتے ہیں بھیڑوں کی مینگنی کا کھاد حاصل کرنے کے لئے زیادہ مناسب یہہ ہوگا کہ اوس میں گاجر یا شلجم کی قسم کی کوئی جنس بوئیں جب وہ تیار ہو تو کھیت کے ایک حصّے میں ٹٹی لگا کر بھیڑوں سے چروادیں۔ اسطرح سے پورا کھیت چروادیا جائے ایسا کرنے سے تمام کھیت میں مینگنی اور پیشاب برابر پہنچے گا اور کھیت میں کافی کھاد ہوجائے گا۔

دوسرا طریقہ یہہ بھی ہے کہ جوتے ہوئے کھیت میں رات بھر بھیڑیں بٹھائیجائیں ایک ایکڑ یعنی (۳۲) بسوہ میں اگر (۵۰۰) بھیڑیں رات بھر بیٹھیں تو کھیت میں کافی کھاد پہونچ جاوے گا۔ اگر بھیڑیں کم ہوں تو اون کی تعداد کے اعتبار سے

کھیت کے حصوں میں ٹٹیاں لگا کر ہر ایک حصے میں تمام بھیڑیں بٹھائی جائیں اس کھاد کو بھوسے کے موافق بار بار ایک نہر کے پانی کے ساتھ گڈھے میں سڑانا چاہیئے۔

دکن میں بھیڑ بکری کا منافع قریباً پچاس فیصدی ہے جو زمیندار بھیڑ بکریوں کو کھاد کے لئے کھیت میں بٹھاتے ہیں وہ فی بھیڑ چار آنہ ماہوار دیتے یعنی سو بھیڑ بکری کے ۲۵ روپے ماہوار دیتے ہیں

یہہ یاد رکھنا چاہیئے کہ جب ہم کھاد تیار کریں تو بہتر ہوگا کہ جو بہت سے خودرو پودے ہمارے کھیتوں اور گاؤں کے ارد گرد ہوں کہ جو نہ تو چارہ کے کام آتے ہوں نہ اور کسی کام میں مگر چونکہ وہ بھی زمین کا عمدہ جوہر لے کر بڑھتے ہیں اون میں بھی کھاد کا مادہ ہوتا ہے۔ کھاد کے گڈھے میں یہہ سبز پودے بھی ملا دیئے جاویں تو ایک تو کھاد کی تعداد بہت بڑھ جاتی ہے۔ دوسرے کھاد میں حرارت پیدا ہو کر بہت جلدی سڑ جاتا ہے کیونکہ سبز نباتات میں جو تازہ رس۔ تنہ۔ شاخوں اور پتوں میں ہوتا ہے بہت جلدی جوش مارتا ہے۔ اس طریق سے مناسب طور پر کھاد بنانے کی وجہ سے کھاد کی قوت موجودہ قوت سے بہت زبردست ہو جاتی ہے۔

یورپ امریکہ میں جہاں پہلے سو من گوبر۔ کوڑا کرکٹ وغیرہ کا کھاد پڑتا تھا اب وہاں اچھی طرح کھاد بنانے کے عمل کی وجہ سے پچاس من سے بھی کم پڑتا ہے۔ یورپ امریکہ میں کھاد کو عمدہ طریق سے تیار کر کے فروخت کرنے کی تجارت بہت ہی بڑھی ہوئی ہے۔ غلہ کی تجارت سے کم نہیں۔ وہاں بڑے بڑے تالاب اور حوض مختلف قسم کے کھادوں کے

سے بنے ہوئے ہیں اور اون میں کھاد خاص طور پر بنایا جا کر اپنی ضروریات کو پوری کرتے ہوئے دنیا کی ضروریات بھی پوری کیجاتی ہیں۔

## گوبر وغیرہ کے کھادوں کی مقدار

ہندوستان میں کپاس کی کھیتی میں بالعموم گوبر کا کھاد دیا جاتا ہے۔ اگر وہ اوپر لکھے ہوئے طریقوں سے قوت ور بنایا جائے تو (۱۰۰) من سے (۱۵۰) من تک فی ایکڑ کافی ہے ورنہ (۲۰۰) من سے (۳۰۰) من تک قریب قریب یہی مقدار لید و بھیڑ کی مینگنی کے کھادوں کی سمجھنا چاہیے۔

یہہ یاد رکھنا چاہیے کہ کبھی کبھی کھاد ستر اکر کھیت میں دینا مفید ہوتا ہے کبھی کبھی کم۔ یہہ بات زمین کی حالت دیکھ کر طے کیجاتی ہے یعنی جو کھاد ریتیلی زمین میں دیا جاتا ہے تو اوسکو کافی طور پر سڑانا مفید ہوگا کیونکہ ریتیلی زمین کھاد کے گل جانیوالے اجزا کو پکڑ نہیں سکتی اور جب کھاد دیدیا تو فوراً فصل ہونی چاہیے نہیں تو اوس کھاد کے مفید اجزا پانی کے ساتھ دھل جاتے ہیں۔ اگر زمین چکنی مٹی کی ہو تو ادھ سڑا کھاد دینا چاہیے جس سے مٹی کے ذرے کھاد کے میل سے کچھ ڈھیلے ہوجائیں اور کھاد کے مفید اجزا زمین میں قایم رہ سکیں۔

گوبر۔ مینگنی۔ لید وغیرہ کا کھاد دینے وقت اوسکو نہیں نہیں کیا جاتا۔ ہندوستان میں جہاں گوبر کے کھاد وغیرہ کو حفاظت سے رکھنے کا طریقہ معلوم نہیں ہے وہاں ساتھ ہی اوسکے سوکھے ہوے کھاد کو بھی کھیت میں ڈالنے کا طریقہ نہیں معلوم ہے۔ اوسے بہت جہین

کرنا چاہیئے اور سارے کھیت میں سب مقاموں پر ایک سان کھاد پڑنا چاہیئے۔ لیکن ہاتھ سے کھاد ڈالنے سے کبھی یہ باتیں حاصل نہیں ہو سکتیں۔ ولایت میں تو بڑی بڑی کلیں اس کام کے لئے استعمال کیجاتی ہیں لیکن ہمارے کسان چھوٹی چھوٹی کلوں سے بھی گذارا کر سکتے ہیں نہیں تو اونھیں یاد رکھنا چاہیئے کہ اگر ڈھیلوں کی شکل میں کھاد کھیت میں پڑے تو اوس میں کم سے کم آدھا فائدہ چلا جاتا ہے یعنی ایک من کھاد میں صرف اب (۲۰) سیر کھاد کام کا رہا۔ چار پانچ کسان ملکر ایک ایک کل خرید لیں اور اپنے اپنے کھیت میں اوس سے کھاد ڈالا کریں تو دولت بہت کچھ بڑھ سکتی ہے۔ خیر خواہان وطن کو چاہیئے کہ کسانوں کو یہہ کلیں منگا کر دیں اون کے استعمال کے طریقے سکھلائیں اور اون کے فائدے اون کے ذہن نشین کرا دیں۔ برسات کے مینڈکوں کے موافق شور کرنے اور آپس میں لڑتے رہنے اور لفظی چالوں میں لوگوں کو پھنسانے رہنے سے ملک کی ترقی ہرگز نہ ہوگی۔

## کھاد کے جمع کرنے کا بالکل ایک نیا اور عمدہ طریقہ

یورپ امریکہ میں یہہ طریق جسکا ذکر کیا جاتا ہے بہت عرصہ سے جاری ہے جس سے اُن ملکوں کو بڑا فائدہ پہونچا ہے بلکہ بعض

ملکوں کی زمینیں جو بیکار تھیں اور جنکی قیمت ایک کوڑی بھی نہیں تھی۔ اور جن میں برائے نام بھی بیج تک نہیں جمتا تھا اب اون کی قیمت صد ہا روپیہ فی ایکڑ ہو گئی ہے اور بڑی اعلےٰ اعلےٰ اور قیمتی جنسیں پیدا کیجا رہی ہیں۔ وہ طریق یہ ہے کہ

جو لوگ صرف مال مویشی کے مالک ہیں۔ زمیندار کاشتکار لوگ ان کے مال مویشی کو اپنے کھیتوں میں کرایہ سے بٹھلاتے ہیں۔ اون کے مال مویشی وغیرہ کی خود حفاظت کرتے ہیں۔ سردی گرمی سے بچنے کے لئے گھاس پھونس کے چھپر بنا دیتے ہیں۔ پانی اور گھاس کا انتظام کرتے ہیں ہر طرحکی خاطر و تواضع کرتے ہیں۔ مال مویشی دن بھر کھیتوں میں چرتا ہے۔ رات کو باڑوں میں رہتا ہے جب وہ دیکھتے ہیں کہ باڑے میں کافی کھاد پڑ گیا ہے تو دوسرا احاطہ (باڑہ) تیار کر کے اوس میں مال مویشی بٹھلاتے ہیں جس سے ہزاروں ایکڑ زمینیں جن میں پہلے ایک پیسہ کی بھی آمدنی نہیں تھی اب لاکھوں روپیہ کی پیداوار ہوتی ہے۔ ہمارے ہندوستان میں اسقدر مال مویشی ہے اگر ہم بھی اسیطرح باقاعدہ کھاد کا انتظام کریں تو کھاد کی کمی کی مشکلات بالکل دور ہو جاویں۔ یورپ والوں کا اندازہ ہے کہ ایک گائے کا گوبر پیشاب سال بھر میں ایک ایکڑ زمین درست کرتا ہے اور گھوڑا پون ایکڑ کے قریب اور بھیڑ و بکری ۱/۲۴ یعنی (۲۴) بھیڑ و بکری ہوں تو سال بھر میں ایک ایکڑ زمین میں کھاد مہیا کر دیتی ہیں بھینس کا کھاد گائے سے زیادہ ہوتا ہے۔ سنہ ۱۹۰۹ء میں ہندوستان کے مویشیوں کی تعداد اسطرح تھی۔

| | | |
|---|---|---|
| بیل اور گائے | ۱۱۷۱۳۰۰۰ | کروڑ |
| بھیڑ و بکری | ۳۰۰۴۹۰۰۰ | کروڑ |
| گھوڑے | ۱۵۴۰۰۰ | لاکھ |

بھینسیں اور گھوڑیوں کی تعداد معلوم نہیں ہوسکی لیکن اسکی تعداد ہم کم سے کم ایک کروڑ بھی فرض کر لیویں اور ان مویشیوں کا اوپر بتلائے ہوئے طریقوں سے کام لیویں تو ہمارے ملک کے (۷۶٪) فیصدی پڑت (قابل کاشت) زمینیں آباد ہو جائیں۔ ہم مالا مال ہو جائیں۔ ہماری موجودہ پیداوار دوگنی تگنی بلکہ چوگنی ہو جائے۔ اگر ہم ایسا کر لیویں تو یہ بالکل سچ سمجھئے کہ ہمارے مقابلہ میں دنیا کا کوئی ملک مالا مال نظر نہیں آوے۔ صرف کمر ہمت باندھنے کی ضرورت ہے۔ ہم اپنے نوجوانان صاحب ہمت اہل ہند سے دست بستہ استدعا کرتے ہیں کہ وہ اس کام کے لئے والنٹیر بنیں لوگوں کو سمجھائیں اور اپنی زندگی اس کام کے لئے وقف کر دیں تو بہت جلد ہم کامیاب ہو سکتے ہیں آجکل اگر کمی ہے تو صرف ہمدردی کے ساتھ سمجھانے والوں کی ہے ورنہ کاشتکار بہت جلد اسکے فائدے خود سمجھ لیوینگے۔

یہہ اندازہ کیا گیا ہے کہ فی مویشی کا اوسط کھاد سالانہ (۰۷) من ہوتا ہے اس حساب سے کل ہندوستان کے مویشیوں کی تعداد (۰۰۸۲۰۱۴۱۵) ہوتی ہے جس سے (۰۰۴۰۹۹۸۷۴۰۱) من کھاد تیار ہو سکتا ہے برعکس اسکے ہمارے مال مویشی کا تو یہہ حال ہے کہ دن بھر تو وہ جنگل میں یا کھیتوں میں چرتا ہے اور رات کو گاؤں میں آجاتا ہے گاؤں میں جو لوگ کھاد کے جمع کرنے کی بہت بڑی کوشش اور احتیاط کرتے ہیں وہ بھی بہت کچھ کھاد ضائع کرتے ہیں۔ پیشاب جس میں کھاد کا زیادہ تر جوہر ہوتا ہے وہ تو کلہم ضائع جاتا ہے اور گوبر گھر میں ہی ادھر ادھر پھیل کر اور خشک ہو کر خراب ہو جاتا ہے اور جو جمع کیا جاتا ہے وہ باہر پھیلا یا جاتا ہے کچھ تو اسکا جوہر دھوپ اور ہوا میں اڑ جاتا ہے اور جو کچھ باقی رہتا ہے اوسکو بارش خراب کر دیتی ہے

اگر دیہات میں امتحان کیا گیا ہے تو معلوم ہوا ہے کہ جس گانوں میں ایک ہزار گائے بھینس اور بیل ہیں اون کا کھاد پچاس ایکڑ زمین کے لئے بھی کافی نہیں ہوتا حالانکہ ایک ہزار گائے بیل سے ایک ہزار ایکڑ زمین کی سیرابی اور شادابی بخوبی ہو سکتی ہے جس سے ہزاروں روپیہ کی پیداوار بڑھ سکتی ہے۔ اگر ہم صرف رات کو اپنے مویشی کھیت میں رکھیں تو بھی کثیر کھاد مہیا ہو سکتا ہے۔ اگرچہ اس میں بہت سی مشکلات ہیں پھر بھی سال بھر میں چار پانچ مہینے مل سکتے ہیں اس میں کھیت بڑا خرچ ڈھلائی کا نکل جاتا ہے کیونکہ کھاد کے ڈھیر کو اوکھاڑ کر جو تیزی نکل جاتی ہے اوس کا بھی نقصان نہ ہوگا۔ تجربہ کاروں کا خیال ہے کہ کھاد کے ڈھیر کو اوکھاڑنے میں آدھے سے زیادہ کھاد کا اچھا جوہر نکل جاتا ہے اسی لئے اب امریکہ میں ایسے کھاد کا رواج روز بروز ترقی پر ہے اور اون کو کھاد کے سب طریقوں سے اس طریقے سے کھاد دینے میں بڑی ترقی اور آرام ہے۔ ہمارے یہاں بھی اسکی فضیلت مسلّمہ ہے۔ کہاوت ہے

جیسی کیاری میں ہوتی ڈھور
سب کھیتن میں وہ سرمور

مطلب یہ ہو کہ جن کھیتوں میں مویشی بیٹھا کرتے ہیں وہ کھیت دوسرے کھیتوں سے افضل ہوتا ہے۔

اسکے متعلق خاص ہدایتیں یہ ہیں۔

جس کھیت میں مویشی بٹھائے ہوں اون میں ایک دو دفعہ ہل چلوا دیا جائے جس وقت وہ زمین خشک ہو جائے اوس وقت اوس میں مویشی رکھے جائیں اگر جوتائی نہ ہوگی تو پیشاب اور گوبر اچھی طرح زمین میں جذب نہ ہوگا۔ جب اوس کو

یا ایک ایکڑ میں کھاد پڑ چکے تو اوسپر فوراً ہل چلاکر گوبر وغیرہ کو زمین میں
ملاکر سہاگہ دیدیا جائے۔ اگر بڑا کھیت ہو اور اوس کھیت کے ایک حصہ
میں اسطرح کھاد پڑ جائے تو اوسکے گرد ایسی مضبوط ڈولی بنا دیجائے کہ
کسی دوسرے کھیت کا پانی ٹوٹ پھوٹ کر اوس میں آجائے اور نہ بارش
کے پانی سے کھاد کا اثر نکل جائے۔ کیونکہ جس کھیت میں کھاد پھیلا ہوا ہو
اور اوس میں پانی بھر کر خشک ہو جائے تو کھاد کا بہت سا حصہ ضائع
ہو جاتا ہے۔ اگر اتفاقاً ایسا ہو جائے تو فوراً ہل چلاکر اگر کاشت کا وقت
ہو تو کاشت کر دیا جائے ورنہ ہل چلاکر سہاگہ دیدیا جائے۔ بارش کے بعد
بھی ایسا ہی کیا جائے۔ اگر کھیت میں گھاس پیدا ہو جائے تو بھی ہل سے
اس گھاس کو اوکھاڑ دیا جائے ورنہ گھاس کھاد کی طاقت کو کھا جائےگا
اسطرح کھاد دینے سے حسب ذیل فائدے ہوتے ہیں۔

(۱) کھاد کی ڈھلائی کی محنت کی بچت رہتی ہے۔

(۲) باہر کھیتوں میں مویشی بہت خوش رہتا ہے۔ جسقدر گھاس وغیرہ
گھر میں باندھ کر مویشی کو دیجاتی ہے اوس سے کھیتوں میں آدھی بھی نہیں
دینی پڑتی۔

(۳) مال مویشی موٹا تازہ رہتا ہے۔

(۴) کسی قسم کی بیماری مویشی کو نہیں ہوتی۔ یہہ تجربہ کی بات ہے
کہ گھر میں مویشی باندھنے سے متعدی بیماری مویشی کو ہوکر دے بہت
مرتے ہیں مگر اسطرح کھیتوں میں بٹھانے سے اکثر نہیں مرتے۔
دیہات میں بیماری پھیلنے کے یہہ اسباب ہوتے ہیں۔
اول تو مویشی تنگ و تاریک احاطوں میں اور مکانوں میں

بند رہتے ہیں جو اون کے گوبر اور پیشاب کو سڑنے سے بدبودار ہو جاتے ہیں۔

دویم اوس مکان یا احاطہ کی زمین اس قدر سخت ہوتی ہے کہ مویشی آرام سے نہیں بیٹھ سکتے ہیں اور نہ سو سکتے ہیں۔

سویم گاؤں کے اندر اون کو اس قدر زیادہ ہوا نہیں ملتی جس قدر کہ باہر کھیتوں میں اون کو ملتی ہے۔

چہارم صبح و شام گاؤں کے گردیں گڑھوں میں سڑا ہوا پانی پیتے ہیں۔ مگر باہر نہر یا کنویں کا تازہ پانی ملتا ہے۔

(۵) گاؤں میں رہکر جو شیر دار مویشی پانچ سیر دودہ دیتی ہے وہ باہر کھیتوں میں رہکر سات سیر سے بھی زیادہ دینے لگتی ہے۔

زمیندار یا کسان شاید یہہ خیال کریں کہ مویشی باہر جنگل میں رہیں گے تو زیادہ چوری ہو گی۔ مگر یہہ غلط ہے۔ چوروں کو باہر ضرور یہہ تقیق ہوتا ہے کہ جو آدمی جنگل میں مویشی لئے بیٹھے ہیں وہ پہرا دیتے ہیں اور ضرور جاگتے ہوں گے۔ گاؤں میں چوری ہونے کی وجہ بھید ہوتا ہے یعنی گاؤں کا راز دار کہہ دیتا ہے کہ فلاں جگہہ مویشی بلا حفاظت بند ہے یا نو خصکہ باہر رکھے ہوئے مویشیوں کے لئے پہرہ بندی کر کے تھوڑی سی احتیاط کیجائے تو چوروں کا خوف نہیں رہتا۔

## ہڈی کا کھاد

تجربہ اور زراعتی علم صاف طور پر زور سے فیصلہ کرتے ہیں کہ ہڈیوں کا کھاد سب سے

عمدہ قسم کا کھاد ہے اور کپاس کی کاشت کے لئے تو از بس مفید ہے کیونکہ کپاس کی فاسفرس ڈیڈی کا تیزاب، خاص خوراک ہے جو اس میں افراط سے موجود ہے۔ عالموں نے اسکے کھاد کے اوصاف حسب ذیل تحریر فرمائے ہیں۔

(۱) اس کے کھاد سے پھل پھول میٹھے ہوتے ہیں۔

(۲) پھل زیادہ لگتے ہیں۔

(۳) کھیت جلدی پکتا ہے۔

(۴) ابتدا میں فصل کیڑوں سے بھی محفوظ رہتی ہے

کسانی کہاوت ہے

وہی کسانی میں ہے پورا
جو چھوڑے ہڈی کا چورا

اسکا کھاد بالعموم فائدہ مند ہے اور جس وقت یہ معلوم ہو کہ پودوں میں پتیاں بڑھ رہی ہیں اور بالی و پھل کی کمی ہے تو فوراً ہڈی کا چورہ یا چونہ یا راکھ کا کھاد دینا چاہئے۔ پہلے مواضعات کے ارد گرد جانوروں کی ہڈیاں کثرت سے پھیلی پڑی رہتی تھیں لیکن آجکل وہ زمانہ ہے کہ ایک ہڈی بھی نظر نہیں آتی کیونکہ یورپ کے ملکوں کے زمیندار کاشتکار جو ہڈیوں کے کھاد کے فائدے سے اچھی طرح واقف ہیں ہندوستان سے خصوصاً ہڈیاں منگوا کر اور ان کا نہایت ہی مفید کھاد بنا کر اپنی اراضیات کی کاشت کی ترقی کا باعث ہو رہے ہیں۔ ولایت کے زمینداروں کے علاوہ اس ملک کے اون لوگوں کو بھی معقول فائدہ ہوتا ہے جو ہڈیوں کو ولایت بھیجنے کے ایجنٹ ہیں۔ مگر ہند کے زمیندار

اور کاشتکاروں کی بیوقوفی اور جہالت کا اس سے بڑھکر اور کیا ثبوت ہوگا
کہ ہڈیوں جیسے مفید کھاد کو جو کاشتکاروں کی جان ہے کوڑیوں کے
مول ولایت کے ایجنٹوں کے ہاتھ فروخت کر دیتے ہیں۔ ہزاروں
لاکھوں من ہڈیاں جہازوں میں لدکر جا رہی ہیں اور انگلینڈ۔ جرمنی۔ فرانس
اور آسٹریلیا یورپی ممالک کی زمینوں کو سرسبز اور شاداب کر رہے ہیں۔ یورپین
ممالک میں پیشتر سے ہی گوشت خوری کا بڑا رواج ہے اسلیے وہاں
پہلے ہی افراط سے ہڈیاں ملتی ہوں گی تو بھی وہ اپنی زمینوں کو کھاد دینے
کے لیے ہڈیاں ہندوستان سے منگوا رہے ہیں۔ ہندوستان دنیا
میں کاشتکاری کے کاموں میں ایک ممتاز ملک ہوتے ہوئے جسے
ایک ایک ہڈی کی ضرورت ہے اوس کے یہاں سے سال درسال زیادہ
سے زیادہ ہڈیاں جا رہی ہیں۔ یہہ واقعہ حسرتناک اور افسوسناک ہے
صرف ایک سال (۱۹۱۰ - ۱۹۱۱) میں (۱۰۲۹۱۹۰۰) کروڑ روپیہ کی
ہڈیاں ہندوستان سے گئیں۔ انداز ہے کہ (۷۰۰۰۰) ستر ہزار ٹن
ہڈیاں ہندوستان سے سالانہ جاتی ہیں۔ اگر ہمارے کسان ہڈیوں کا
استعمال کریں تو ہندوستان کی زمینیں کیوں کمزور ہوتی جاویں۔ توجہہ
سے ہڈیوں کے پہاڑ کے پہاڑ یہاں بہت کم خرچ سے جمع ہو سکتے ہیں
یورپ کے ملکوں میں ہڈیوں کے کھاد کی قیمت سنہ ۵ روپیہ فی من ہے
اسقدر گراں ہونے پر بھی یورپ کے ملکوں کے زمیندار ہڈیوں کے
مفید کھاد کو ترقی زراعت کے لیے استعمال کرتے ہیں۔ اگر ہڈیوں کا
کھاد ہندوستان میں تیار کیا جاسکے تو زیادہ سے زیادہ پانچ روپیہ فی من
کے حساب سے مل سکتا ہے۔ ہم اس ملک کے خیرخواہان وطن اور

جاگیرداران اور والیان ریاست کی توجہ بڑے ادب سے اس جانب مبذول کرتے ہیں کہ وہ اس فائدہ مند کھاد کو استعمال میں لانے کیلئے عملی کارروائی کرتے ہیں دیر نہ فرمائیں۔

ہڈیوں میں فاسفرس (تیزاب) نامی ایک چیز افراط سے ہوتی ہے جو فصل کی طاقت پیداوار کو بہت بڑھاتی ہے کیونکہ اسکا اثر پانی اور مٹی میں ملکر پودوں کے لئے اعلےٰ درجہ کی غذا کا کام دیتا ہے۔ یہ وہ چیز ہے جو دیاسلائی جسکا ہم روز استعمال کرتے ہیں اسکے سرے پر لگائی جاتی ہے اور بہت ہی جلد جل اوٹھتی ہے۔

افسوس ہے کہ دیہات کے لوگ زمانۂ دراز سے اس کارآمد چیز کو ویسے ہی بیکار پڑا رہنے دیتے ہیں۔ جب اسکی مانگ دوسرے ملکوں سے ہوئی تب کچھ ہوش آیا ہے۔

اس کے استعمال میں چھوت چھات کا خیال نہیں ہونا چاہیے مواضعات کے آس پاس ہڈیاں بکھری ہوئی پڑی ہوتی ہیں اور قصبات اور شہروں میں تو قطعی فراہم ہی نہیں کیجاتیں۔ اس سبب سے ہم کروڑوں روپیہ کا نقصان اوٹھا رہے ہیں۔ کسان اور اون کے بچوں کو چاہیے کہ جہاں کہیں ہڈی ملے اوسے چھوڑا نہ کریں بکھیر دیں یا اون مختلف ترکیبوں کے موافق اوس کا کھاد بناویں جس کا ہم مفصل ذکر آگے لکھیں گے۔

پہلے اگرچہ ہڈیوں کا کھاد نہیں ملتا تھا تاہم تھوڑا بہت فائدہ ہو ہی جاتا تھا کیونکہ پہلے اکثر و بیشتر کھیت اور میدان میں مرے ہوئے جانور اور آدمیوں کی ہڈیاں رہا کرتی تھیں اور موسم برسات میں پانی کے زور سے ڈھلکتی بھی

ایک مقام سے دوسرے مقامات پر پہونچا کر فی تخمین جس سے زمین کو
فائدہ ہوتا ہی تھا لیکن اب کچھ دنوں سے یہ فائدہ بھی ملنا بند ہو گیا۔

ہڈی کا کھاد تین قسموں سے تیار کیا جاتا ہے۔

(۱) اول۔ ہڈیوں کا سفوف یا بوسیدہ ہڈیوں کا سفوف Bone meal

(۲) دوم۔ جلائی ہوئی ہڈیوں کا سفوف۔ (Bone black)

(۳) سوئم۔ استخواں محلول جسے سپر فاسفیٹ آف لائم Superphosphate of Lime کہتے ہیں۔

(۱) پہلی قسم کا کھاد بنانا سہل نہیں ہے یعنی ہڈی آسانی سے پیسی نہیں جا سکتی سوائے کلوں میں پیس کر اس کا کھاد تیار کیا جاتا ہے۔ گو ہڈیوں کا سفوف انگریزی کارخانوں میں تین چار روپیہ فی من کے حساب سے بھی ملتا ہے لیکن پیسنے کی لاگت ڈھائی یا تین روپیہ فی من ہوتی ہے۔ ہڈی اگر کلوں میں پیسی جا سکے تو سڑا لیا جائے۔ اس سے تھوڑا خرچ لگتا ہے۔ ہڈی کو سڑا کر پیسنے کی ترکیب یہ ہے۔

کسی گڑھے کو آدھے ہاتھ تک ہڈی اور دو تین انگل برابر گوبر یا گائے کا پیشاب یا گھوئیاں (اردی) کے پودے یا اور کوئی دیگر نرم نرم سبزی دیکر بھر دیتے ہیں۔ کڑی مٹی سے گڑھے کا منہ بند کر کے چھ مہینے تک اوس میں ہڈیوں کو سڑنے دیتے ہیں بعد ازاں اونھیں نکال کر پیس لیتے ہیں اس صورت سے ہڈی کی کھنگنی تیار ہو جاتی ہے۔

ہڈی نرم کھاد کے نیچے رہنے سے تھوڑی سڑ کر اس لائق ہو جاتی ہے کہ آسانی سے کوٹی جا سکے۔ یہ کھنگنی فی بیگہ ایک من ڈالنے سے بہت پیداوار بڑھ جاتی ہے۔ اگر بیچ میں کھٹے پھل اور پتیاں وغیرہ

گڈھے میں دبا دیں تو ہڈیاں اور بھی سڑکر ملایم ہو جاتی ہیں کچھ پھل ایسے ہوتے ہیں کہ جنکو گائوں کے لوگ بیج (درخت) سے نہیں لگاتے جیسے امرک۔ انولہ۔ کروندا۔ اور کھٹے میٹھے آم یہاں وہاں پڑے سڑا کرتے ہیں۔ اگر یہی پھل ہڈیوں کے گڈھے میں ڈالدئے جایا کریں تو بہت فائدہ ہو۔

پوسیدہ ہڈیوں کے سفوف کی تیاری کی یہ ترکیب ہے کہ اول ایک گڈھا مناسب انداز کا کھودنا چاہیئے بعد ازاں اوس میں بالو یا خوب چورہ کی ہوئی مٹی ڈالتے ہیں اسیطرح تہ بہ تہ ہڈی۔ بالو یا چور ہوئی مٹی سے اوس گڈھے کو بھر ڈالتے ہیں اور جب گڈھا بھر چکتا ہے تب اوپر سے سر پانی ڈالکر اوس گڈھے کو تر کرتے ہیں بعد ازاں کسی چیز سے اون سب کو مرکب کرنے کی نظر سے تہ و بالا کرتے ہیں اور آخر میں گڈھے کے اوپر چٹائی یا چھپر ڈالکر چھوڑ دیتے ہیں۔ تھوڑے عرصے میں ہڈیوں میں جوش پیدا ہوتا ہے اور رفتہ رفتہ خود بخود اون ہڈیوں میں خشکی ہونے لگتی ہے۔ یہانتک کہ تمام ہڈیاں پوسیدہ صفت ہوکر سفوف ہو جانیکے قابل ہو جاتی ہیں۔

(۳) دوسری قسم کا کھاد جلائی ہوئی ہڈیوں کے سفوف کا ہے جسکی ترکیب یہ ہے۔

ایک فٹ اتنی زمین کھودو کہ اوسکا قطر دو فیٹ سے کم نہ ہو اوس میں پہلے کنڈے (اوپلے) رکھنا چاہیے بعد ازاں ہڈیوں کو کنڈوں کے اوپر بچھا دینا چاہیئے۔ اسیطرح تہ بہ تہ کنڈے اور ہڈیاں رکھنا چاہیئے آخر میں سب کو کنڈوں سے چھپا کر تین طرف سے آگ لگا دینا چاہیئے تھوڑے عرصے میں سب ہڈیاں جلکر کھاد کے قابل ہو جاتی ہیں۔ ان

جلی ہوئی ہڈیوں کو کھاد کے واسطے سفوف کرنا لازم ہے اور جو گندوں کی راکھ ہے وہ بھی نہایت کارآمد ہوتی ہے۔ جلانے سے ہڈیوں کی قوت بہت گھٹ جاتی ہے اسلئے زراعت کے عالم ایسے کھاد کو کمزور سمجھتے ہیں۔

(۳) تیسری قسم استخوان محلول کی ہے جو اسطرح تیار کیا جاتا ہے۔

(۱) جسقدر وزن میں ہڈیاں ہوں اوسیقدر سلفرک ایسڈ (گندھک کا تیزاب) میں پانی ملاکر اون ہڈیوں میں ڈالیں اور دو تین روز تک ہڈیوں کو کسی چیز سے چلایا کریں اتنے عرصے میں سب ہڈیاں محلول ہوکر کھاد کے صرف کے قابل ہوجائیں گی۔

(۲) دوسری ترکیب یہ ہے کہ یہ کھاد دس سیر تیار کرنے میں ۷ سیر ہڈی کی بکنی اور ۳ سیر سلفرک ایسڈ (گندھک کا تیزاب) لیا جائے۔ دونوں کو پانی میں ملاکر ڈالدیں اور دو تین روز تک بکنی کو کسی چیز سے چلایا کریں اس

اب ہم وہ مفصل آسان اور مختلف طریقے ہڈی کے کھاد بنانے کے بتلاتے ہیں جس سے کسان اپنی سمجھ کے موافق ہڈی کے کھاد تیار کرسکیں

(۱) کاربونک ایسڈ (ایک تیزاب ہوتا ہے جو ہر ایک انگریزی دوا کی دوکان پر مل سکتا ہے) کے ساتھ ہڈیاں گل جاتی ہیں۔ یہ چیز درختوں اور پودھوں کے پتوں میں افراط سے پائی جاتی ہے اس لئے پتے اور ہڈیاں دونوں ملاکر ڈالنا اچھا ہوتا ہے۔ جلدی کرنا ہو تو ہڈیوں کو باریک پیس کر ڈالنا چاہیے۔ کاربونک ایسڈ کے سوائے نمک بھی ہڈیوں کو گلاتا ہے اس لئے اس کھاد میں نمک ملانا بھی اچھا ہے

(۲) ایک گول گڈھا کھود کر اوس میں ہڈیوں کو ڈالے پھر اوس پر

یہاں تک کہ وہ ریت سا ہو جائے اوسوقت چھوڑنا چاہئے۔ اِس طریقے سے
اوس میں کیمیاوی خاصیت نمودار ہوتی ہے اور کھاد بڑا زبردست تیار
ہوتا ہے۔ چونہ میں پانی پہونچنے سے وہ گرم ہو جاتا ہے اور راکھ میں کا
پوٹاس (نمک) ہڈیوں میں فاسفرک ایسڈ (ہڈی کا تیزاب) کے
ساتھ ایک تفاعل اور بہتر کھاد بنتا ہے۔ اِس گڈھے کا نقشہ اس
موافق ہوتا ہے۔

نقشہ




یہ ترکیب پونا کالج کے پروفیسر گنگ صاحب نے نکالی ہے اور
سرکار سے اسے پیٹنٹ (رجسٹری) کرا لیا ہے۔ اِس سے اِس کو کوئی
بلا اجازت صاحب موصوف نہیں بنا سکتا۔ اِس کھاد میں بڑا بھاری فائدہ
یہ ہے کہ یہ کھاد بیجوں کے ساتھ کھیت میں بویا جا سکتا ہے اِس سے
خرچ بھی کم ہوتا ہے۔

(۵) ہڈیوں کا باریک سفوف لیکر ایک کچی مٹی کے کوٹھے یا بڑے
برتن میں بھر کر پھر ہاتھی کا پیشاب اوس میں بھر دینا چاہئے۔ بعدہ
اوس مٹی کے برتن کا منہ بند کر کے اوسکو زمین میں ایک گڈھا

کھود کر اوپر گھوڑے کی لید بچھا دینا چاہئے۔ چھ سات مہینہ میں یہہ
کھاد بہت اچھا تیار ہو جائے گا۔

(۶) گڈھے میں ایک تہ بھینس کے تازہ گوبر کی دیجائے اور
پھر اوسی کے برابر کی تہ ہڈی کی دیجائے اوپر پھر تازہ گوبر کی تہ دیجائے
اور مویشی خانہ کا پیشاب چھڑک دیا جائے۔ اس موافق حسب ضرورت تہیں
دیجاویں سب سے اوپر مٹی داب دینا چاہئے۔ چھ مہینے کے بعد نکالکر
یہہ کھاد کھیت میں دینا چاہئے۔ یہہ بھی ایک اچھے کھاد کا کام دیگا۔

(۷) بکسوں یا پیپوں میں یا اگر یہہ میسر نہ ہوں تو زمین میں گڈھا کھود کر
اوپر (۳) انچ لکڑی کی راکھہ معہ باریک ذرات کوئلہ کے بچھاؤ اور اوپر
میلا یا گوبر قریب (۲) انچ کے ڈالدو۔ اسپر ہڈیوں کی تہ (۳) انچ سے (۶)
انچ تک بچھاؤ اور پھر راکھہ کی تہ بناؤ اور پھر ہڈیاں ڈالو۔ اسیطرح جسقدر
ہڈیوں کا کھاد بنانا ہو تہ بہ تہ جمانے جاؤ۔ جب خاصہ ڈھیر بنجائے تو اوپر راکھہ
کی موٹی تہ ڈالکر میلا اور گوبر بھی ڈالدو اور پھر گارے سے چھاپ دو۔ اس
ڈھیر کے اوپر ایک سوراخ رکھو جس میں سے وقتاً فوقتاً میلا پانی ڈالتے رہو
تاکہ راکھہ و ہڈیاں تر رہیں۔ جب ہڈیاں ہاتھ سے ٹوٹ سکیں تو اون کو نکالکر
کوٹ لو اور استعمال کرو۔ نہایت اعلیٰ قسم کا یہہ کھاد ہے۔

(۸) ایک گڈھے میں پہلے (۶) انچ کی تہ بچھاؤ اور پھر (۶) انچ قلعی
یعنی چونہ بغیر بجھا (آب نارسیدہ) اوپر ڈالدو اور پھر اوپر مٹی کے گارے
کا لیپ کردو۔ پھر ہڈی۔ چونہ اور اوپر مٹی کا لیپ کردو۔ اسی طرح جس قدر
ہڈی کا کھاد بنانا چاہو تہ پر تہ لگاتے جاؤ۔ مٹی کے پلاسٹر کے درمیان دو تین
سوراخ رکھتے جاؤ۔ جب اخیر کی تہ لگالو اور (۶) انچ مٹی کا موٹا پلاسٹر یا لیپ

کر دو - پھر اون سوراخوں میں اسقدر پانی ڈالو کہ تمام چونہ نیچے سے اوپر تک
تر ہوجائے - اس قسم کا ڈھیر چند ہفتوں تک گرم رہے گا - جب بالکل سرد
ہوجائے تو ہڈی کا کھاد تیار ہوجائے گا - ان ہڈیوں کو کوٹ لیں اور جب
ضرورت ہو استعمال کریں -

(۹) کھیت یا آبادی سے دور ہٹ کر ایک گڈھا کھود واکر ایک ٹوکری
ہڈی اور ہڈی کے برابر ہی ایک ٹوکری اوس میں مہین مٹی ڈالیں - اسی طرح
کرتے رہنے سے جب گڈھا بھر جائے تو اوسے چٹائی گھاس وغیرہ سے
ڈھانک دینا چاہیے - کچھ زمانہ گذرنے پر ہڈی اور مٹی سب ملکر ایک طرح کا
کھاد مٹی کے رنگ کا تیار ہوجائے گا - اس کھاد کو زمین میں دینے سے زمین کی
قوت بہت بڑھتی ہے -

(۱۰) ہڈی کو کوٹ کر باریک کرے اور سب کھیت میں پھیلا کر جوت ڈالے
اس سے بھی فائدہ ہوتا ہے لیکن جلدی نہیں - یہہ فائدہ دوسرے سال
محسوس ہوتا ہے -

(۱۱) گڈھا کرکے اوس میں ہڈی کا چورا اور گوبر برابر برابر حصے میں
ڈالا جائے اور مٹی سے ڈھانک دیا جائے - پانچ چھہ مہینے میں سڑکر بہت اچھا
کھاد تیار ہوجائے گا -

(۱۲) جانوروں کی ہڈی - چمڑا - گوشت - خون - سینگ - و مردہ جانوروں
کی لاشیں کسی گڈھے میں پھینکدو - اور اوسکے اوپر چونہ چھڑک دو - پھر اوسے
مٹی سے ڈھانک دو - دو تین مہینہ اسی طرح کرتے رہنے سے اچھا کھاد
تیار ہوجائے گا - جب یہہ کھاد تیار ہوجائے تو اسے گڈھے میں سے نکال کر
اوس میں تھوڑا چونہ ملاکر جوتے ہوئے کھیتوں میں ڈالدینا چاہیے -

(۱۳) کسی چھوٹے گڈھے یا بکس میں ہڈی کی تہ لگا دیں پھر اوس پر
ایک تہ لکڑی کی راکھ کی دیویں پھر ہڈی کی تہ لگا دیں اوس پر پھر راکھ کی تہ دیویں
اسطرح جب گڈھا یا بکس بھر جاوے تو اوس میں پیشاب تری دے دے کر
کئی مہینے رکھا رہنے دیں تو نایاب کھاد بن جاوے گا۔

(۱۴) ہڈی - پانی - اور بھاپ سے بھی اُوبالی جاتی ہے اور
کھیت میں چھوڑی جاتی ہے۔ لیکن اسطرح کی اُوبالی ہوئی ہڈی کی کٹی
کھیتوں میں دس یا گیارہ مہینے کے بعد گلنا شروع ہوتی ہے اور بالی ہوئی
یا جوش دی ہوئی ہڈی ہلکے کھیت میں زیادہ فائدہ پہنچاتی ہے۔

(۱۵) ہڈی کے ساتھ گوبر - ہری گھاس - سڑے گلے پھل وغیرہ
گیلی چیز ملا کر گاڑ رکھنے سے بھی پانچ چھ مہینے میں ہڈی کا کھاد تیار ہو جاتا
ہے۔

(۱۶) مسٹر مکرجی ایم - اے - پروفیسر اگریکلچرل کالج شبپور
(بنگال) اپنی نامی تصنیف ہینڈ بک آف انڈین اگریکلچر میں ایک ترکیب
اسطرح تحریر فرماتے ہیں۔

کُل ہڈیوں میں نصف حصہ یا تہائی حصہ مٹی کا لیا جا کر شامل کیا جائے
اور اس مجموعہ کو پیشاب سے تر کیا جائے اور گڈھے کو دو یا تین انچ
مٹی کی تہ سے ڈھانک دیا جائے۔ دو یا تین ہفتہ میں ہڈیاں گل جاوینگی
اور پیشاب کی شمولات سے ایک اعلیٰ قسم کا کھاد تیار ہو جاوے گا۔

(۱۷) ہڈیوں کو چند روز تک پانی کے گڈھے میں ڈالدیا جاوے
اور جب خوب صاف ہو جائیں تو نکالکر ایک گڈھے میں جہاں گھوڑوں
کی لید ہو اسطرح ڈالو کہ اول تہ (۳) انچ گھوڑے کی لید بچھا دو۔ پھر اس پر

(۳) انچ ہڈیوں کی تہ لگادو۔ پھر لید ڈالکر دوسری تہ بناؤ۔ غرضکہ اسیطرح ہڈیوں اور لید کو تہ بہ تہ بھر دو اور ہر ایک تہ پر وہی پانی جس میں چند روز تک ہڈیاں بھیگی رہی ہیں ڈالتے جاؤ۔ اگر اس سے لید تر نہ ہو تو اور پانی بھی شامل کرتے جاؤ۔ ہر ایک تہ خواہ ہڈیوں کی ہو خواہ لید کی۔ تین تین انچ سے زیادہ موٹی نہ ہونا چاہیے۔ جب کافی ڈھیر ہو جائے تو اوسے مٹی کے گارے سے لیپ کردو۔ دس گیارہ مہینے کے عرصے میں ہڈیاں بالکل گل کر قابل استعمال ہو جائیں گی۔

## نئے اور اعلےٰ درجے کے کھاد

آخر میں ہم دنیا میں ایک بڑے زبردست اور زمین کو بہت زرخیز کرنے والے کھاد کا ذکر کرتے ہیں جو ہر ایک شخص آسانی سے تیار کر سکتا ہے اور اپنے کام میں لینے کے علاوہ اگر بطور تجارت تیار کر کے فروخت کیا جائے تو بھی بہت فائدہ ہے۔

ایک صاف پیپہ یا مٹکے میں ڈھائی من پانی بھر دو اور بہت آہستگی سے باحتیاط ایک پتلی دھیمی دھار سے سوا من گندہک کا تیزاب Sulphuric acid ملادو۔ اس بات کا خیال رہے کہ تیزاب جسم یا کپڑے میں نہ لگنے پائے کیونکہ اس میں جلا دینے کی خاصیت ہے پانی میں ملنے سے اس میں بہت بڑی گرمی پیدا ہوتی ہے۔ اگر ایک دم تیزاب ملا دیا جائے گا تو شعلہ بھڑک اوٹھنے کا اندیشہ ہے اسلئے بہت پتلی دھار سے آہستہ آہستہ تیزاب پانی میں ملانا چاہیے۔ تیزاب ملانے کے بعد اوڈھائی من ہڈی اس میں ڈالدو۔ گندھک کا تیزاب ان کو فوراً گلانا شروع

کر دو سے گا۔ آپ اوس پیپہ یا مٹکے کو گاسنے گا ہے ہلاویں۔ مگر پیپہ کو بند ہی رکھیں اوس زمانہ تک جس زمانہ تک یہہ مرکب تیار ہو رہا ہو۔ اگر ہڈیاں پیس کر ملائی جاوینگی تو چار روز میں سب گل جاوینگی۔ ورنہ تین ہفتے سے چھہ ہفتے تک انتظار کرنا ہوگا۔ جب ہڈیاں گل کر پانی میں حل ہو جائیں تو اس مرکب کو لکڑی کے تختوں کے چبوتروں پر لوٹ لو اور (۲۵) من مٹی ملادو اور خوب ایک ذات کر کے استعمال میں لاؤ۔ اس قسم کا ایک من کھاد (۳۲) من گوبر کے کھاد کے برابر ہے۔ اور ہدایات بالا کے موافق اگر تیار کیا جائے تو سب سے سستا کھاد ہے۔ اس کھاد کو (Phosphate of Lime) فاسفیٹ آف لائم نام سے پکارتے ہیں۔

ہم نے ہڈیوں کے کھاد کے متعلق چند ترکیبیں قریب قریب ایک ہی صورت میں مختلف طریقے میں بتلائی ہیں۔ کاشتکار کی آسانی کے لئے ایسا کرنا ضروری تھا امید ہے کہ ناظرین اس تواتر کو معاف فرماوینگے۔

ایک نامی امریکن زمیندار نے ہڈی کا کھاد کپاس کی کاشت کے لئے مفید بنانے کے لئے یہہ ترکیب بتائی ہے۔

"ہڈیوں کو توڑ کر تین تین انچ کے ٹکڑے لکڑی کی آگ میں جلا کر ان کی راکھ کو اصطبل یا گھروں کے کوڑے کرکٹ کے کھاد میں ملا کر استعمال کرنا چاہیئے۔

## مقدار کھاد

عموماً ہڈی کا کھاد ایک من سے دو من تک فی ایکڑ کافی ہوتا ہے۔

## یاد رکھنے کے لائق بات

ہڈی کا کھاد تین چار سال بعد لگایا جاتا ہے۔ اسکی ضرورت ہر سال نہیں ہوتی کیونکہ اسکی تاثیر زمین میں تین چار سال تک رہتی ہے۔

## انسانی میلہ (پاخانہ۔ یا فضلہ) کا کھاد

اسکو سول کھات (Golden Manure) سنہری کھاد بھی کہتے ہیں۔ یہہ بہت ہی مفید کھاد ہے۔ اور اس میں بہت سے فائدے ہیں۔ انسان جو کچھہ کھانا کھاتا ہے اوسکا بہت حصّہ اوسکے جسم کی پرورش میں لگ جاتا ہی۔ باقی حصّہ میلا بنکر باہر نکلتا ہے۔ اس کھاد کے اوصاف انسان کی حیثیت خوراک پر منحصر ہے۔ جس ملک یا جس شہر یا جس قصبہ یا گاؤں کے لوگ نفیس غذا کھاتے ہیں وہاں کا یہہ کھاد بہت طاقتور اور بہت نفع بخش ہوتا ہے۔ میلہ کا کھاد ایک عام کھاد ہے جو ہر جگہہ بیسر آسکتا ہے مگر اسکے استعمال کو لوگ ناپاک سمجھکر پرہیز کرتے ہیں۔ زمانہ جب اسکے بے انتہا فائدوں کو سمجھےگا تو یہہ خیال اپنے وقت پر خود قدرتی نیست و نابود ہو جائیگا چین و جاپان کے لوگ جہاں کاشتکاری میں نمایاں ترقی ہوئی ہے اور جہاں کے علم زراعت کا چرچا دنیا میں مشہور ہے وے انسانی فضلہ و پیشاب کا کھاد بنا کر اچھی کھیتی کرتے ہیں۔ وے میلے کو اپنے ہاتھ سے اوٹھاتے اور حفاظت کرتے ہیں۔ اور کہا جاتا ہے کہ وہاں کے کسان گھر گھر میلا خریدتے پھرتے ہیں۔ جب اون سے ہندوستان

کے میلہ کی نسبت نفرت کا حال سنایا جاتا ہے تو وہ بہت تعجب کرتے ہیں۔ ان کا یقینی خیال یہ ہے کہ زمین کو زرخیز بنانے کے لئے اس کھاد کا استعمال زبردست ذریعہ ہے۔ چین میں شہنشاہ چین کے حکم سے ہر ایک مکان یا مناسب محلوں میں ایک بہت بڑا پیپا رکھا ہوا ہے جس میں میلہ ڈالا جاتا ہے۔ اور اسکا منہ اسطرح بنا ہوا ہے کہ اوس میں سے بدبو باہر نکلنے نہیں پاتی۔ جب وہ بھر جاتا ہے تو چھکڑوں میں ڈالکر باہر کھیتوں میں لیجاتے ہیں اور کھیت کی نالیوں میں ڈالکر بند کر دیتے ہیں۔ پیشاب یا پاخانہ کا ایک ذرہ بھی ضائع جانے نہیں پاتا اور ایک دفعہ کے ڈالنے سے کئی سال عمدہ پیداوار ہوتی ہے۔ ہم ہمیشہ واویلا کرتے ہیں کہ کھاد نہیں ملتا حالانکہ خداوند کریم نے ہر ایک ضرورت کو انسان کے قریب ہی پیدا کیا ہے۔ یہ صرف ہماری کوتہ نظری ہے کہ ہم کو ان خزانوں کا حال نہیں معلوم یہ کھاد درحقیقت بہت تیز اور سریع الاثر ہوتا ہے۔ ایک عجیب تاثیر اس کھاد کی یہ ہے کہ ناقص زمین کو جلد اچھا بنا دیتا ہے اور جس خطرناک [illegible] درختوں [illegible] سے کھو دیتا ہے۔ آپ اسکے نہایت مفید نتیجے کا تجربہ آنکھوں سے خود مشاہدہ کر سکتے ہیں۔ گاؤں کے آس پاس کی فصل کو دیہات کے لوگ زیادہ تر ترجیح حاصل کیا کرتے ہیں دیکھتے ہیں کہ وہ گنا یا اور کوئی فصلوں سے کسقدر ہری بھری اور سرسبز دکھائی پڑتی ہے۔ اسکی وجہ یہی ہے کہ گاؤں کے قریب کی زمین کو لوگوں کا میلہ زیادہ ملتا ہے۔ لیکن یہ یاد رکھنا چاہئے کہ یہ اوسی وقت مفید ہوسکتا ہے جب کہ وہ اچھی طرح سڑ جاوے اور مٹی کے موافق دکھائی دینے لگے اور یہ بھی زیادہ یاد رکھنے کے لائق ہے کہ کھیت میں یہ کھاد دینے کے بعد

فوراً ہی بیج نہ بویا جائے نہیں تو اسکا ایسا پودا اچھا اوگے گا۔ مگر تھوڑے عرصے میں پیلا پڑ کر نیست و نابود ہو جائے گا۔ اگر اس کھاد کو بنانے کا رواج اس ملک میں اچھی طرح ہو جائے تو ہندوستان کو بہت بڑا نفع ہو سکتا ہے اور قصبات کی گندگی دور ہو سکتی ہے۔ نہیں تو آجکل بھی شہروں کی گندگی اور گندے پانی کے نکاس وغیرہ کا ٹھیک انتظام نہیں۔ گندے پانی کی موریاں شہروں سے دور کھیتوں تک نہیں پہونچائی جاتیں اس لئے وہ کھاد بیکار رہ جاتا ہے۔ کئی قصبوں و شہروں کی گندگی تو ندیوں میں ڈالدی جاتی ہے۔ ایسا کرنے سے سیکڑوں ہزاروں لاکھوں روپیہ روزانہ ندی کی بھینٹ (نذر) کئے جاتے ہیں۔ ایک روپیہ کسی کنگال آدمی کا ندی میں گر پڑے تو وہ سارا دن روتا رہتا ہے لیکن مفلس ہندوستان کے باشندگان کی متعجب حالت کو دیکھئے کہ وے اپنا لاکھوں روپیہ جان بوجھ کر گنواتے ہیں۔ لندن میں اگرچہ میلہ کے کھاد بنانے کا انتظام بہت ٹھیک ہے تو بھی وہاں کے ایک عالم زراعت اندازہ لگایا ہے کہ لندن کی گندگی سے اتنا کھاد نکل سکتا ہے کہ جو ...... ۱۳۱۵ کروڑ روپیہ میں بک سکے اسلئے کاشتکاراں کو اس سے کھاد کا جمع کرنا۔ اوسکو حفاظت سے رکھنا اور کھاد کے کام میں لانے کا انتظام کرنا چاہئے۔ میلہ کے کھاد کی قیمت فی کس پانچ روپیہ سالانہ رکھی گئی ہے۔ حالانکہ بلجیم میں دس روپیہ فی سال اسکی قیمت رکھی گئی ہے۔ ہندوستان کی آبادی (۳۲) کروڑ ہے اس حساب سے ہم ہر سال کم سے کم پانچ روپیہ فی سال فی کس کے حساب سے ایک ارب (۶۰) کروڑ روپیہ سال کا نقصان کرتے ہیں۔ مشکل سے ہندوستان کی میونسپالٹیاں ایک کروڑ روپیہ

سالانہ پیدا کرتی ہوں گی۔ دوسرے لفظوں میں یوں کہہ سکتے ہیں کہ اگر ایک آدمی کا پاخانہ پیشاب بالاوسط روزانہ ایک سیر رکھا جائے تو ایک سال میں (۳۶۵) سیر ہوا۔ جس گاؤں کی آبادی ایک ہزار ہو وہاں کی سالانہ غلاظت (۹۱۲۵) من ہوئی۔ اگر ایک ایکڑ میں ساٹھ من ڈالا جائے تو قریب (۱۵۲) ایکڑ زمین کے لئے کافی ہوتا ہے علیٰ ہذا کل ہندوستان کی آبادی کا حساب لگا کر شمار کیا جائے اور ہندوستان کی میونسپلٹیاں کی آبادی دو کروڑ سمجھکر (۳۰) کروڑ آدمیوں کے میلے کا حساب لگایا جائے تو (۲۷۳۷۵۰۰۰۰) ارب من فضلہ ہوتا ہے جو (۶۰) من فی ایکڑ کے حساب سے ہندوستان کی (۴۵۶۲۵۰۰۰) ایکڑ زمین کو سیراب کر سکتا ہے۔ مگر جو مقدار یعنے ایک سیر فی کس قائم کی ہے وہ کم ہے۔ یورپ میں ایک آدمی کے پاخانہ پیشاب کا اوسط دو پونڈ ہے یعنی قریباً (۱۴) چھٹانک کے۔

دیہات کے رہنے والے عموماً گاؤں سے باہر کھیتوں و جنگلوں میں پاخانہ جاتے ہیں اس سے زیادہ فائدہ نہیں ہے۔ کتے۔ گیدڑ۔ کوے چیلیں وغیرہ کھا جاتے ہیں یا خشک ہو کر ضائع جاتا ہے۔ ہم آگے بتلاوینگے کہ گاؤں کے لوگ کسطرح جنگل میں پاخانہ جاتے ہوئے بھی کھاد کو مفید طریقے میں تیار کر سکتے ہیں۔

## میلے کے کھاد بنانیکے مختلف طریقے

(۱) گاؤں میں چند احاطے جائے ضرور کے لئے بموقع مناسب ترکیب سے

بناسے جاویں کہ دو ہاتھ گہری زمین کھود کر چاروں طرف ایک کچی دیوار سی گھدی ہوئی مٹی سے قایم کرلیجائے اور ایک طرف دروازہ آنے جانے کے لئے رکھاجائے اور اوس احاطہ میں ایک ہاتھ اونچی راکھ بچھائی جائے اور اوس راکھ میں گڈھے یا نالیاں کھودیجاویں۔ اس میں لوگ جائے ضرور کو جایا کریں اور راکھ سے اسکو چھپاتے رہیں۔ جب گڈھے اور نالیاں پُر ہوجاویں پھر دوسری اسیطرح بنائی جاویں۔ اس انتظام سے سب آدمیوں کا پاخانہ و پیشاب جمع رہیگا اور راکھ جو اچھا کھاد ہے وہ بھی اِس میں ملجاوے گی اور تعفّن بھی پیدا نہ ہوگا۔ اور کپاس کے لئے تو بہت مفید کھاد کا کام دے گا۔

(۲) گاؤں کے پاس کسی اونچی زمین میں گڈھے کھودنا چاہیئے۔ ہر ایک گڈھا اتنا بڑا ہو کہ اوس میں سال بھر کا جتنا میلہ۔ کوڑا کرکٹ اکھٹا ہو وہ سما جائے اور اوسپر بھی گہرا گڈھا معلوم پڑے۔ اوس گڈھے میں علاوہ میلہ اور کوڑا کرکٹ کے ہڈیاں وغیرہ بھی ڈالتے رہنا چاہیئے راکھ بھی ڈالتے رہنا چاہیئے اور روزانہ میلہ وغیرہ پڑنے کے بعد کچھ سوکھی مٹی کی تہ بھی بچھانا چاہیئے۔ بارش کے دنوں میں اوسپر چھپر باندھنا چاہیئے۔ جب ایک گڈھا بھر جائے تو اوسپر مٹی کی تہ بچھانا چاہیئے اور اوسکو ایک سال تک رہنے دینا چاہیئے۔ ایسا کرنے سے اوس گندگی و کوڑا کرکٹ کا رنگ بدل جائے گا اور کالی مٹی بنا بدبو کی شکل میں ہوجائے گی تب اسکو کھاد کے کام میں لانا ٹھیک ہوگا

(۳) کھیت میں پون فٹ گہری کیاریاں کھودنی چاہیے اور اون کے بیچ میں ایک مینڈھ اینٹوں کی اسلیئے بنائی جائے کہ اوسپر آدمی چل سکے

تب اِس کیاری کی تلی پر ایک انچ راکھ کی تہ بچھائی جاوے اور پر پانچ انچ کی تہ فضلہ کی بچھا کر پھر اوسکے اوپر تین انچ راکھ بچھا کر اِسکو تین چار دن تک ٹھی کے موافق پڑا رہنے دے۔ پھر بعد ازاں اِس کو خوب ملوا دے جب مل جاوے تب کام میں لاوے۔

(۴) ہر ایک گانوں میں عورت مرد کے باہر جائے ضرور جانے کے لئے جدا جدا راستہ بنایا جاکر درمیان میں ٹٹیاں لگوا دیجائیں۔ اوس میں پانچ پانچ چھہ چھہ فیٹ کے فاصلے پر گہری نالیاں کھود دینی چاہیے جو فضلہ اون نالیوں میں گرے اوس پر مٹی اور فضلہ وغیرہ کا ایک ڈہیر کرتے جانا چاہیے۔ دوسری مرتبہ کے لئے یہی ڈہیر مٹی کے طور پر کام میں آوےگا اسیطرح آٹھ مہینہ تک کرتے رہنا چاہیے اور پھر کھاد کے طور پر کام میں لانا چاہیے۔ آدمی پیچھے ڈیڑھ سیر مٹی ڈالنی چاہیے۔

(۵) کوئی کوئی وقت کھاد کھیت کے لئے زیادہ سخت ہو جاتا ہے اور کھیت کو کوئی فائدہ نہیں پہونچ سکتا اسلئے اِس کھاد کو ہلکا کرنے کیلیئے بہت بہتر طریقہ ہے کہ آبپاشی کے کنوؤں پر جو پانی کے لئے حوض ہوتا ہے جس میں ہوکر پانی برہوں (کیاریوں) میں جاتا ہے اوس حوض کے سامنے ایک گڈھا کھودنا۔ اوس میں مٹی میں ملا ہوا میلہ کا کھاد بھرنا اور اوس پر ہوکر پانی کو بہنے دینا۔ ایسا کرنے سے پانی کے ساتھ برہوں (کیاریوں) میں ہوکر کھاد کے اجزا کھیتوں میں پہونچیں گے اور کھیت کو بغیر نقصان پہونچے فائدہ ہوگا۔

(۶) جن زمینداروں کی زمین گانوں کے قریب ہے اوس کا کھیت جسوقت خالی ہو اوس میں (۹) انچ چوڑی اور ایک فٹ گہری نالیاں

آٹھہ آٹھہ فیٹ کے فاصلہ پر تیار کرا کر ایسی ہلکی ٹٹیاں تیار کرا لیجاویں کہ جس سے وے ایک جگہہ سے اوٹھاکر دوسری جگہہ پر آسانی سے رکھی جا سکیں یا ایک زمین دو سرے تیسرے دن اون ٹٹیوں کو اوٹھا کر یا اوٹھوا کر دوسری خالی نالی پر لگادے اور اون نالیوں میں مٹی ڈالدے یا ڈلوادے۔ تھوڑے دنوں میں کھیت بھر جائیگا۔ ویسے آٹھہ فیٹ فاصلہ رکھنے کی بھی کوئی خاص ضرورت نہیں ہے۔ جیسا موقع محل ہو اوسکے مطابق نالیاں بنائے اور ضرورت کے موافق چوڑائی اور گہرائی رکھے۔

(۷) ایک گڈھا لمبا۔ چوڑا۔ گہرا حسب ضرورت۔ کھودا جائے۔ اِس گڈھے میں مٹی اور میلہ کی تہ برابر انداز میں ڈالنا چاہئے۔ یہہ طریقہ حفظ صحت کے لئے بہت موزوں ہے۔ یہہ کھاد بھی قریب چھہ ماہ کے عرصے میں تیار ہوجائے گا۔ اِسی مطابق جتنے گڈھوں کی ضرورت ہو کھود کر گڈھے کھاد بنانے کے لئے بنائے جاویں۔

(۸) ایک گڈھا دس ہاتھہ لمبا۔ چھہ ہاتھہ چوڑا۔ اور تین ہاتھہ گہرا کھودے (ضرورت کے موافق گڈھا چھوٹا بڑا بھی ہوسکتا ہے) اوس گڈھے میں پہلے ایک فٹ میلہ ڈالکر چھہ انچ مٹی ڈالے۔ پھر ایک فٹ میلہ ڈالکر چھہ انچ مٹی ڈالے۔ اِسطرح گڈھے کو بھر کر جس زمین میں گڈھا ہو اوس سے ایک فٹ اور اونچی مٹی سے ڈھانک دیوے۔ چھہ یا سات مہینے میں میلہ کی بدبو بالکل نکل جاتی ہے اور سوکھی مٹی کے موافق میلہ ہوجاتا ہے۔ بڑے قصبے اور شہروں کے آس پاس یہہ کھاد بڑی آسانی سے اور کم خرچ میں بن سکتا ہے۔

(۹) پہلے راستوں وغیرہ کا کوڑا جلا کر راکھہ کردیا جائے۔ جہاں پیشاب

اور میلہ کا کھاد بنانا ہو وہاں اس راکھ کو جمع کر دیا جائے۔ (۸) ۱۸ فیٹ مربع اور ایک فٹ گہرا گڈھا کھود کر جانبیں اینٹ سے چُنائی کر دیجائے۔ ان بعد اوس گڈھے کی تلی میں پہلے اوسی راکھ کی ایک انچ تہ دیجائے اوسپر ۵ انچ میلا بچھا دیا جاوے۔ میلا بچھا دینے کے بعد پھر ایک انچ کی تہ اوسی راکھ کی دیجاوے۔ اور پھر اوتنا ہی میلہ بچھا کر اسیطرح گڈھے کو بھر دیا جائے اور ایک دن گڈھے کو کھلا رکھا جائے۔ برسات میں کم سے کم تین دن تک کسی قسم کے ڈھکن سے اوسکا منہ بند رکھنا چاہیے۔ پھر راکھ سے ملے ہوئے اوس میلہ کو الٹ پلٹ کر ڈھانک دینا چاہیے۔ اسیطرح گرمی میں تین دن اور برسات میں آٹھ دن تک رکھتے ہیں۔ پھر اوسے خوب ملا جلا کر باہر نکالکر دھوپ میں سُکھا لیا جائے۔ اچھی طرح سوکھ جانے کے بعد کھاد بکری کے لایق سمجھا جاتا ہے۔

یوروپ میں اسی میلہ سے تازہ کھاد تیار ہوتا ہے۔ اس ترکیب کے ایجاد کرنیوالے ایک فرانسیسی عالم فنیل میں صاحب ہیں

(۱۰) معمولاً شہروں میں میلہ دفن کر دیا جاتا ہے اور اوپر سے مٹی سے ڈھانک دیتے ہیں۔ ایک کافی مدت تک یہ میلہ سڑا کرتا ہے جسکے بعد گڈھے کے اندر ایک سیاہ چیز پائی جاتی ہے جسکو بغیر کراہیت کے چھو سکتے ہیں۔ اصطلاح میں اسے میلہ کا کھاد کہتے ہیں اور کھیت میں ڈالکر کھاد کا کام لیا جاتا ہے۔

(۱۱) بعض چھاؤنیوں میں میلہ کے دفن کرنے کا ایک دوسرا طریقہ ہے کہ اوتھلی نالیوں میں میلہ کی پتلی پتلی تہیں بچھا دیجاتی ہیں اور جب میلہ اچھی طرح سڑ جاتا ہے تو زمین کو جوت کر بو دیتے ہیں۔ حفظ صحت کی

لحاظ سے یہہ طریقہ بنسبت ترکیب (۱۰) کے بہتر ہے اور اس سے زراعت کو بھی بہت فائدہ پہونچتا ہے اور اس طریقہ سے نائٹروجن کی مقدار امونیا (نوسادر) کی شکل میں غیطی نہیں اوڑتی ورنہ جن مقامات پر میلہ دفن کیا جاتا ہے وہاں ہمیشہ ایک قسم کی تیز بو پائی جاتی ہے۔ اور یہ امونیا کی بو ہے۔

(۱۲) اوپر بتلائے ہوئے طریقوں سے ایک اور بھی مفید طریقہ میلہ کے کھاد بنانے کا یہہ ہے کہ بجائے مٹی میں میلہ سڑانے کے اوس کو پانی میں سڑایا جائے تاکہ کما حقہ نائٹروجن پانی میں حل ہوجائے اور یہہ پانی آبپاشی اور کھاد کا کام دے سکے۔

(۱۳) شہر کا فضلہ (میلہ) ایک مقررہ ڈپو میں گاڑی میں لیجانا چاہیے کوڑا کرکٹ مٹی راکھ وغیرہ سے تختوں یا گڈہے میں ملا دینا چاہیے۔ یہہ چند مہینوں میں اچھا کھاد ہوجائے گا۔

(۱۴) کھیتوں میں جابجا چھوٹے چھوٹے گڈہے کھودنا چاہیے اور اوسپر باریک تہ تازہ میلہ کی ڈالنا چاہیے اور اوسکے بعد انہیں مٹی سے ڈہانک دینا چاہیے۔ یہہ طریقہ چھوٹی چھوٹی میونسپالٹیوں میں بہت مفید ثابت ہوسکتا ہے۔

(۱۵) سڑے ہوئے میلہ میں نہایت ناگوار بو ہوتی ہے۔ اس لیے کوڑا کرکٹ۔ اور ناقص گھاس۔ اور درختوں کی پتیاں جلا کر اور اون کا کوئلہ اور راکھ بنا کر رکھ لیا جائے۔ جبتہ تازہ میلہ کھیتوں میں بھرا جائے تو تہ بہ تہ میلہ کے ساتھ یہہ راکھ۔ کوئلہ اور مٹی ڈالکر گڈہہ بند کردیا جائے تو یا دس مہینوں میں نہایت عمدہ کھاد ہوجائے گا جس میں ناگوار بو بھی نہ ہوگی اور کھاد نہایت زود اثر اور طاقتور بھی ہوگا۔

(۱۶) پونہ منیوسپلٹی کا ٹھیکہ دار اسطرح میلہ کا کھاد تیار کرتا ہے اور یہہ طریقہ تیاری کھاد پسند کیا گیا ہے۔
ایک گڈھا (۲۰) فیٹ لمبا اور پانچ فیٹ چوڑا اور ۲½ فیٹ گہرا کھودا جائے بعدش گڈھے کے نیچے ایک تہ کوڑا کرکٹ کی ڈالدیجائے اوسکے اوپر ایک تہ (۲) انچ پتلے میلے کی ڈالیجائے اسیطرح کوڑا کرکٹ اور میلہ کی تہ کیجاویں۔ گڈھے کی اوپری تہ کوڑا کرکٹ کی ہو۔ چند مہینے میں یہ کھاد تیار ہوجائے گا۔

## جاپانی طریقہ

(۱۷) پاخانوں میں سوکھی مٹی ڈالکر اوس سب کو روزانہ کھیتوں میں ڈالنا
(۱۸) میلہ کو پانی میں ملاکر پانی کے موافق پتلا کرلینا اور گڈھوں یا حوضوں میں رکھ چھوڑنا۔ بیج بونے کے وقت یہہ پانی تھوڑا تھوڑا دینا چاہیے۔ چند دنوں کے بعد فصل جم جانے پر یہہ پانی چھڑک کر بھی دیا جاسکتا ہے۔
سورت کے دو یکساں کھیتوں میں میلہ کے کھاد کا اور گوبر کے کھاد کا تجربہ کیا گیا اور فصل جوار کی اور روئی کی ادل بدلکر بوئی گئی تو نتیجہ مندرجہ نقشہ صفحہ (۱۸۹) پر آمد ہوا۔
وجوہات بالا سے ہر شخص کا ہر حالت میں فرض ہے اور وہ اخلاقی فرض ہے کہ جس حالت میں جب میلہ زمین پر گرے وہ فوراً اوس کے اوپر تھوڑی سی مٹی ڈالدے۔
چین و جاپان میں یہہ اکثر دستور ہے ایسا کرنے سے اس بات کے علاوہ کہ کھاد کی مقدار ہوا میں جانے سے رکتی ہے وہ ڈر بھی جاتا رہتا ہے جو اوسکی بدبو سے تندرستی کو ہوتا ہے۔

## پیداوار فی ایکڑ

| کھاد جو دیا گیا | جوار ۰۷-۱۹۰۶ء | | | روئی ۰۸-۱۹۰۷ء | |
|---|---|---|---|---|---|
| | اناج | بھوسہ | کڑبی | بنولہ | ڈھیل یا ڈالیا |
| | پاونڈ | پاونڈ | پاونڈ | پاونڈ | پاونڈ |
| (۱) میلہ کا کھاد ۱۹۰۳ء میں تخمینوں سے دیا گیا لیکن پیچھے کوئی کھاد نہیں دیا گیا | ۱۲۲۲ | ۳۰۸ | ۳۶۵۶ | ۸۹۹ | ۱۴۸۵ |
| (۲) میلہ کا کھاد ہل سے گڑھے بنا کر سنہ ۱۹۰۳ء میں دیا گیا اوس کے بعد کوئی کھاد نہیں دیا گیا۔ | ۱۳۳۵ | ۳۲۶ | ۳۳۹۶ | ۸۴۸ | ۱۳۰۰ |
| (۳) بیس گاڑیاں گوبر کے بنے ہوئے کھاد کی سنہ ۱۹۰۳ء میں دیگئیں اور اوس کے بعد پھر کوئی کھاد نہیں دیا گیا۔ | ۷۱۹ | ۱۹۳ | ۱۱۷۶ | ۵۱۳ | ۸۴۵ |
| (۴) بیس گاڑیاں گوبر کے بنے ہوئے کھاد کی سنہ ۱۹۰۴ء میں دیگئیں اور اوس کے بعد پھر کوئی کھاد نہیں دیا گیا۔ | ۹۳۷ | ۲۵۰ | ۱۹۳۱ | ۵۱۲ | ۷۳۶ |

نوٹ - ایک پاونڈ آدھ سیر کا ہوتا ہے۔

## میلہ کے کھاد کے متعلق چند ضروری ہدایات

(۱) میلہ کا کھاد بہت گرم ہوتا ہے اس سبب سے جس میں یہ کھاد چھوڑا جاتا ہے اوس میں کئی بار پانی دینے کی ضرورت ہوتی ہے۔ ایک سال کھاد دینے سے پھر کھاد کی ضرورت تین چار سال تک نہیں رہتی۔

(۲) جس کھیت میں یہ کھاد دیا جائے وہ کھیت گاؤں سے کیقدر دور ہو تاکہ وہاں سے بدبو شہر میں نہ پہونچ سکے کیونکہ ہندوستان میں میلہ سے بہت نفرت ہے۔ اور نفرت کی وجہ بدبو ہے۔ یورپ میں تو بدبو دور کرنے کی بہت عمدہ عمدہ ترکیبیں اور تدبیریں رائج ہیں خصوصاً سلفیٹ آف امونیا عفونت دور کرنے کے لئے بہت ہی مفید ثابت ہوا ہی۔ یا فضلہ کو جپسم (ایک قسم کی کھریا مٹی) میں ملاکر خشک کر کے فروخت کیا جاتا ہے اس سے بدبو دور ہو جاتی ہے۔
فضلہ میں کوئلہ کی راکھ یا لکڑی کا بُرادہ جو آرہ کشی سے نکلتا ہے داخل کردیں مگر قبل اسکے داخل کرنیکے انکو کسیں (Sulphate of Iron) کے پانی میں تر کرلیں تو بھی میلہ کی بدبو نکل جاتی ہے مگر سب سے عمدہ دوا اسکی مٹی اور راکھ ہے جو بدبو کو فوراً دور کرتی ہیں خصوصاً مٹی کی بالائی سطح تو عفونت اور بدبو کو فوراً جذب کرلیتی ہے اور راکھ کا تو خاصہ یہی ہی کہ وہ عفونت دار مادہ کی بدبو فوراً دور کردیتی ہے۔ راکھ خود بھی ایک اعلیٰ کھاد ہے اور خصوصاً کپاس کی کھیتی کے لئے تو ایک نعمت غیر مترقبہ ہی پس جب فضلہ اور راکھ ملاکر کھاد بنایا گیا تو سونے میں سہاگہ کا کام دیگا

یعنی تین قیمت کھاد بن جاوے گا۔

(۳) مینگ کے کھاد کی مقدار (۲۰) سے (۷۵) من فی ایکڑ کافی ہے

(۴) قبل کھاد دینے کے کھیت کو خوب جوت کر مٹی نرم اور بھربھری کر لینا چاہئے اوسوقت یہہ کھاد دیا جائے۔ ایک انچ موٹے کھاد کی پرت کافی ہو سکتی ہے۔ دو ہفتہ میں یہہ کھاد مٹی میں اچھی طرح مل جاتا ہے ایکھ۔ جوار۔ کپاس کے لئے تو یہہ کھاد بہت ہی مفید ہے۔

## انسان کے پیشاب کا کھاد

انسان کے میلے کے سوائے پیشاب بھی انسان کا ایک بڑا مفید کھاد ہے اور مٹی میں بہت جلد مل جاتا ہے۔ مسٹر اسمتھ کی رائے ہے کہ انسان کے پیشاب کا کھاد ایک ایکڑ زمین میں دو آدمی کا سال بھر کا پیشاب کافی ہے۔ مویشیوں کے پیشاب سے انسان کا پیشاب صفات میں ہزار درجہ اعلیٰ ہے۔ ایسے مفید کھاد سے بڑا فائدہ ہوتا ہے اس لئے اس کھاد کو اچھی طرح جمع رکھنا چاہئے۔ اس حساب سے جس گانوں میں سو آدمی رہتے ہیں وہاں پچاس ایکڑ زمین کے لائق کھاد ہو سکتا ہے یہ کھاد اسقدر فائدہ مند ہے کہ بہت سے ملک اس سے بے حد فائدہ اوٹھاتے ہیں۔ مگر ہمارا بدقسمت ملک اسطرف بالکل متوجہ نہیں ہے۔ انسان کا پیشاب اوس طریقے سے اچھی طرح فراہم ہو سکتا ہے جیسے آجکل میونسپلٹیوں نے جگہہ جگہہ پیشاب کرنے کے حوض بنا دیئے ہیں۔ گھر میں بھی جہاں پیشاب کرتے ہوں وہاں مٹی و راکھ وغیرہ ڈالکر کھاد تیار ہو سکتا ہے۔ پیشاب جمع کر کے اوس میں برابر کا چونہ ملا دیا جائے

پھر اِس سُوکھی ہوئی چیز کے پانچ حصّوں کے ساتھ چار حصہ سُوکھا میلہ ملا کر کھاد تیار کیا جائے تو مُفید کھاد تیار ہو جائے گا۔
پیشاب میں بھی بدبُو بُری ہوتی ہے اِسلیے اگر (۲۰) گیلن پیشاب میں مجرّد دس اونس (۲۵ تولہ) کیس (Sulphate of Iron) بھی مِلا دیں تو پیشاب کی بدبُو بالکل دُور ہو جاتی ہے۔

## مقدار کھاد

(۱۵) من سے (۴۰) من فی ایکڑ تک انسان کے پیشاب کا کھاد کافی ہوگا۔

## سبز کھاد

### Vegetable manure

درخت۔ پتّے۔ پودے وغیرہ سبزیات کے ذریعہ جو کھاد بنایا جاتا ہے اوسکو سبز کھاد کے نام سے موسُوم کیا جاتا ہے۔ اِسکا مطلب یہ ہے کہ کوئی سستی پھلی دار جنس یا بعض بعض عام جنسیں بھی تین بلکہ چار مہینہ پیشتر کھیت میں بو دیجاتی ہے اور جب اوس جنس میں پھلی آنے کو ہوتی ہے تب اوسکو کاٹ کر لیجانے کے بجائے کھیت میں ہی جوت کر اچھی طرح داب کر ملا دیا جاتا ہے کچھ عرصے میں وہ سڑ گل کر کھاد ہو جاتا ہے تجربہ سے اِس کھاد کا نتیجہ بہت اچھا سمجھا گیا ہے جس کھیت میں اسطرح کھاد دیا جاتا ہے اوس میں پانی دینے کی بہت کم ضرورت پڑتی ہے۔
دوسرا طریقہ سبز کھاد دینے کا یہ بھی ہے کہ پودے یا ہرے درختوں کی پتیاں جمع کر کے کھیت میں ڈالکر جوت دیجاتی ہیں وہ اپنے آپ گل سڑ کر

عمدہ کھاد بنجاتی ہیں۔
تیسرا طریقہ مختلف کھلیوں کے بھی کھاد کے کام میں لانے کا ہے مختلف حالتوں کے لحاظ سے سبز کھاد چار قسم کے ہوتے ہیں۔
ایک وہ جب لکڑی۔ پتے وغیرہ جلکر کوئلہ یا راکھ ہو جاتے ہیں۔
دوسرے گھاس پھوس وغیرہ جب سڑ یا گل رہے ہوں۔
تیسرے جب وہ سڑے ہوئے ہوں اور انھیں ہل جوتنے کے وقت کھیتوں میں گاڑا جائے۔
چوتھے سوکھی حالت میں جیسے خشک گھاس وغیرہ۔
یاد رکھنا چاہیئے کہ جب سبز پودے کھیت میں جوت کر اچھی طرح مٹی میں دبائے جاتے ہیں تو دو ڈہائی بلکہ تین مہینے میں ان کے سخت سے سخت تنے اور جڑیں گل اور سڑ جاتی ہیں اور تب کھاد کا کام دیتی ہیں اسلئے ربیع کے کھیتوں کو بارش میں خالی چھوڑ دینا بڑی غلطی ہے بجائے خالی رکھنے کے کوئی جنس سبز کھاد کی غرض سے بو دیجائے تو ضرور ہے کہ کھیت قوت دار بھی ہو جائیں اور مویشیوں کے کھانے کے لیئے چارہ بھی ملے
سبز کھاد دینے کا طریقہ بہت آسان۔ کم خرچ اور تھوڑی ہی محنت سے کھیتوں کے پاس سے دکھاد دینے کا ہے۔ اور خصوصاً ایسے مقام پر جہاں کھاد کسی قسم کا نہ ملتا ہو۔ اس طریقے سے ہر شخص اپنے کھیت کے لئے کھاد کا انتظام کرسکتا ہے۔
قبل اسکے کہ سبز پودھوں کے کھاد دینے کا انتظام کیا جائے یہ دیکھہ لیا جائے کہ ایسے سبز پودھوں میں حسب ذیل باتیں بھی ہیں یا نہیں۔

(۱) ایسے پودے زمین کی قوت پیدا وار بڑہانے والے ہیں یا نہیں (توٹ) عام طور پر پھلی دار جنسیں زمین کی قوت کو بڑہاتی ہیں جیسے مونڑ، ڈو۔ متر۔ سرسوں۔

سبز کھاد دینے کی وجہہ سے یہہ جنسیں کھیت میں گھنی بوئی جاتی ہیں۔

(۲) پودے نرم اور گداز ہوں اور خشک وسخت نہ ہوں۔

(۳) وہ جلد بڑہنے والے ہوں اور نازک نہ ہوں۔

(۴) اونکے پودے بڑہکر زمین کو ڈہانپ لیتے ہوں یعنی زمین کو اپنے پھیلاؤ سے چھپا لیتے ہوں۔

(۵) اونکے پودے جانوروں کے واسطے چارے کے کام میں بھی آسکتے ہوں۔

جو فصل سبز کھاد دینے کی غرض سے بوئی جائے اور جس میں پھول بھی آتے ہوں تو اوسوقت یہہ کھاد دینا چاہئیے۔ جب اوس میں پھول آنے لگے اور دوسری حالتوں میں اوسوقت دینا چاہئیے جبکہ پتے نکل آویں لیکن دانہ نہ پڑے۔ اور کاٹ کر زمین میں ویسے ہی سہاگہ دیکر ملا دینا چاہئیے۔ پندرہ دن میں یہہ کھاد مٹی میں ملکر گل جائیگا۔ نیز فصل کو ایسے وقت زمین میں ملانا چاہئیے کہ ہوا میں گرمی زیادہ ہو تاکہ پودے جلدی سڑ جائیں۔ یہہ بھی یاد رہے کہ جہاں چکنی مٹی یعنی سخت زمین ہو اوس میں خشک و خام کھاد لگانا چاہئیے۔ مثلاً درختوں کے خشک پتے یا گیہوں کا پورا یا ناکارہ بھوسا یہہ چیزیں زمین کی سختی کو دور کر دیتی ہیں۔

نرم یا ریتلی زمین میں ہمیشہ کھاد سڑا لگانا چاہئیے۔

نباتاتی کھاد سے زمین کو علی العموم بہت فائدہ پہونچتا ہے اور خاصکر اوس

زمین کو بہت زیادہ پہونچتا ہے جو ہلکی اور ریتیلی ہو۔ جس میں گھاس پات دیگر پودے قطعی نہیں اُوگتے ہوں۔ نیز اون زمینوں میں بھی یہہ کھاد بہت فائدہ پہونچاتا ہے جو بہت بھاری یا بہت ہلکی ہوں یا مدّت سے کاشت کرنے کی وجہہ سے کمزور ہو گئی ہوں۔ بھاری مٹیار زمین میں یہہ کھاد دینے سے زمین کا طبعی مزاج درجہ اعتدال پر آجاتا ہے۔

سبز کھاد دینے کے عام فائدے یہ ہیں۔

(۱) سخت زمین کو ہمیشہ ہلکی یعنی نرم اور بھربھری کر دیتا ہے اور زمین کے مساموں کو کھولدیتا ہے جس سے ہوا اور دھوپ کا نفوذ بخوبی ہو سکتا ہے

(۲) اِس کھاد میں نائٹروجن بہت پیدا ہوتا ہے۔ اور کاشتہ پودوں کو آسانی سے حاصل ہو جاتا ہے۔

(۳) نباتات کی سڑنے سے معدنی اجزا ایسی حالت میں ہو جاتے ہیں کہ پودہوں اور درختوں کی جڑیں فوراً اوسکو جذب کر لیتی ہیں۔

(۴) پودہوں اور جڑوں کو دوسرے نمک وغیرہ مل جاتے ہیں جو کھاد میں موجود ہوتے ہیں اور جس سے پودے پنپتے اور بڑہتے ہیں۔

(۵) بعض کی یہہ رائے ہے کہ حیوانی کھاد کی بہ نسبت سبز کھاد کا فائدہ سہ چند کے قریب ہوتا ہے اور بعض حیوانی کھاد کو ترجیح دیتے ہیں۔

(۶) جس کھیت میں سبز کھاد دیا جاتا ہے اوس میں بالعموم پانی کی کم ضرورت ہوتی ہے۔ کیونکہ سڑے ہوئے نباتات ہونے کی وجہہ سے زمین میں بستگی اور مضبوطی آجاتی ہے جسکی وجہہ سے اوس میں پانی رک سکتا ہے

(۷) بڑی بات تو یہ ہے کہ یہہ قدرتی کھاد ہے اور اس میں خرچ

بہت کم ہوتا ہے

(۸) بار برداری کے خرچوں سے بڑی نجات مل جاتی ہے۔

(۹) اس سے زمین کی طبعی حالت میں بہت کچھ اصلاح ہو جاتی ہے

اس کھاد کو چوتھے پانچویں سال ضرور دینا چاہیے۔

عملاً اور اصولاً سبز کھاد باستثنار راکھ کے ہر قسمی کھاد۔ بنولہ کی کھلی۔ اوکھ کی کھوئی کا کھاد (Bagass manure) کے کاشت کپاس کے لئے مفید نہیں ہیں کیونکہ ابتک اسکے تجربات نہیں ہوئے ہیں۔ مگر چونکہ یہہ کھاد فوتور زمینوں خصوصاً بنجر اور اوسر زمینوں کے لئے ابتداء میں بہت فائدہ مند ہیں اور ہم نے پبلک کی توجہ بڑی شرح و بسط کے ساتھ بنجر اور اوسر زمینوں کو آباد کرکے کاشت کپاس کی طرف مائل کی ہے اسلئے ہم نے اس مضمون کو وضاحت سے لکھنا مناسب سمجھا ہے۔ امید ہے کہ ناظرین بدولت کو معلومات زیادہ ہونگے۔

## وہ کھاد جو کاشت کپاس کیلئے مفید ہیں

---

### (۱) راکھ کا ہر قسمی کھاد

---

اسمیں شک نہیں کہ راکھ کا کھاد بہ نسبت دیگر دیسی کھادوں کے زیادہ مفید ثابت ہوا ہے اور ہر جگہہ نہایت آسانی سے دستیاب ہو سکتا ہے اس پر زیادہ محنت نہیں کرنا پڑتی۔ نہ اور کھادوں کی طرح بنانا۔ سڑانا۔ اور گلانا۔ اور کسی خاص وقت تک تیاری کا انتظار کرنا پڑتا ہے۔ بلکہ بجنسہ برابر

کھیت میں پھیلا دیجاتی ہے۔ اس کھاد سے ایک بہت بڑا فائدہ تو یہہ پہونچتا ہے کہ یہہ درختوں اور پودھوں کی اکثر بیماریوں کو دفع کر دیتی ہے۔ وہ کیڑے جو نباتات کو نقصان پہونچاتے ہیں اسکے استعمال سے مرجاتے ہیں۔ بلکہ اون کھیتوں میں جہاں یہہ فصل بونے کے کسیقدر پہلے زیادہ مقدار سے ڈالیجاے تو ایسے جرم پیدا ہی نہیں ہونے پاتے۔ اس کھاد سے کھاد کا کھاد اور علاج کا علاج گویا ہم خرما و ہم ثواب ہی۔ جن لوگوں کی زراعت کو کیڑے نقصان پہونچاتے ہوں وہ اس سے متمتع ہو سکتے ہیں۔ راکھ کا کھاد زمینوں کی قوت پیداوار کو ایک نمایاں اور غیر معمولی مدد دیتا ہے۔ اور گیہوں۔ چنا۔ مکئی۔ جوار۔ باجرہ۔ نیشکر۔ مرچ اور کپاس (خصوصاً کپاس کو تو یہہ کھاد بے حد فائدہ رساں ہی) کو عموماً۔ و باغ و باغیچہ کو خصوصاً مفید اور اون کی بیماریوں کی محافظ ہے۔

اکثر دیکھا گیا ہے کہ پلے پلاے پودھی دیمک وغیرہ لگ جانے سے بالکل خشک ہو گئے بعض لوگ اسکے دفعیہ کے لئے تارکول کا استعمال کرتے ہیں لیکن اگر وہ ہر سال راکھہ کام میں لایا کریں تو مناسب ہوگا جو درختوں کی نشو و نما میں کافی مدد پہونچاے گی تعجب ہی کہ زراعت پیشہ اصحاب کیوں اس قدر متنفر ہیں۔ عدم واقفیت کی وجہ سے اس کی بہت بڑی مقدار ضائع ہوا کرتی ہی ہورہی ہے اور ہوتی رہے گی۔ کیونکہ علاوہ اون راکھوں کے جو نباتات اور لکڑی جلانے سے ہوتی ہے۔ ہزار ہا پژاوے[1] سر بفلک موجود ہیں جو بھی ناقدر دانی کا بین ثبوت ہی۔ یہہ پژاوہ زیادہ جگہہ گھیر لینے کے باعث

---

(۱) پژاوہ اوس راکھہ کے ڈھیر کو کہتے ہیں جہاں سے اینٹیں پکا کر نکال لیگئی ہوں۔

متروک الاستعمال ہوجاتے ہیں جسکی وجہہ سے بیچارے خشت پزوں کو ہمیشہ تھوڑی مدت بعد نئی جگہہ تلاش کرنی پڑتی ہے اور علی ہذالقیاس وہ بھی چھوڑکر جگہہ بدلنا پڑتی ہے۔ باعث یہ ہے کہ اینٹوں کے نکالنے کے بعد جو راکھہ پڑی رہجاتی ہے وہ وہیں جم جاتی ہے اور کئی دفعہ زیادہ لگانے سے بتدریج یہہ تودے نہایت بلندی پر پہونچ جاتے ہیں اوسوقت خشت پزوں کو اینٹوں کا وہاں پہونچانا اور سوختہ جمع کرنا مشکل ہوجاتا ہے اور محنت بھی بہت بڑہجاتی ہے اسوجہہ سے وہ مجبور ہوکر کوئی دوسرا مقام تلاش کرلیتے ہیں اور یہہ کارآمد راکھہ وہاں بیکار پڑی رہتی ہے۔ بارش ہونے پر خودرو گھاس اور جنگلی پودے ایک غیر معمولی نشوونما پاکر بڑے بڑے درختوں کی شکل میں نظر آتے ہیں۔ اگرچہ وہاں بلندی اور ڈہلاؤ کی وجہہ سے ایک قطرہ پانی کا بھی نہیں ٹھہرتا لیکن یہہ کھاد کی قوت نمو کی خوبی ہے اسلئے اس ضروری اور بے حد مفید کھاد کی طرف سے اسقدر غافل ہونا بہت بڑی بدنصیبی ہے بعض اصحاب شاید اس پر یہہ اعتراض کریں کہ زیادہ کی راکھہ میں اینٹوں کے ٹکڑے وغیرہ ملے ہوئے ہوتے ہیں لیکن طبیعت پر زور دیا جائے تو خود اونھیں اپنی غلطی کا اعتراف کرنا پڑیگا کیونکہ یہ اہم اور دقت طلب امر نہیں ہے اوّل تو تمام راکھہ میں روڑے ہوتے ہی نہیں اور اگر ہوں بھی تو سہل ترکیب یہہ ہے کہ اس راکھہ کو لوہے کے بڑے اور باریک چھرنے سے چھان لیا جائے اگر یہہ کہا جائے کہ لوہے کے چھرنوں کی تیاری میں صرفہ ہوگا اس کے واسطے اور بھی کم خرچ طریقہ یہ ہے کہ ایک لکڑی کے بڑے چوکھٹے کو بانوں سے چھیدا بنوالیا جائے اور کسی گدے کے منہہ پر آڑا رکھکر اوپر راکھہ کے ٹوکرے ذرا آہستگی کے ساتھہ ڈالیجائیں تاکہ جلدی نہ ٹوٹ جائے۔

اسطرح راکھہ چھینکر گڈھے ہیں گرتی رہے گی اور روڑے وغیرہ الگ ہوجاینگے اگر کوشش کیجائے تو وزراسی محنت سے کام چل سکتا ہے ؎

ہر کارے کہ ہمت بستہ گردد
اگر خارے بود گلدستہ گردد

ایسا کرنے سے علاوہ ایک عمدہ اور ارزاں کھاد حاصل ہونے کے ایک فائدہ یہ بھی ہوگا کہ بیچارے خستہ پڑ جیسے محنتی اور کم مایہ و بے بضاعت گروہ کے لوگ آئے دن کی جا تلاشی سے مطمئن ہوکر زمینداروں کے مرہون منت اور ممنون شفقت ہوں گے اور بہت سی زمین بچ رہے گی جو چراگاہ کا کام دے سکتی ہے۔ اگرچہ اوس سے پیاس نہیں بجھتی مگر اینہم غنیمت ہست

## کمہار کی بھٹی کی راکھ

کمہار کی بھٹی کی راکھ بھی اچھا کھاد ہے۔ یہہ کھاد اگر زیادہ جمنے والی زمین میں دیا جاتے تو اوسکے ذرات کو جدا جدا کردیتا ہے اور پھر اوس میں ہوا کا دخل بخوبی ہوسکتا ہے۔ یہہ کھاد کپاس۔ تمباکو گیہوں وار ہر کے بڑے کام کا ہے۔

## پتیوں کی راکھ

دیہاتوں و قصباتوں میں بھڑبھونجے لوگ بھاڑ میں جلانے کے لئے جمع کرلیتے ہیں اسلئے یہہ راکھ بیکار نہ پھینکنے دینا چاہیے۔ اس سے پیداوار بڑھتی ہے اور خاصکر جب کھیت میں کیڑے مکوڑے لگ جاتے ہیں تب اس کھاد کو دینے سے بڑا فائدہ ہوتا ہے۔

## پودہے۔ درخت اور لکڑی کی راکھ

اسکا بھی کھاد دیا جاتا ہے مگر ہوشیاری کے ساتھ کیونکہ اس راکھ میں کچھ دہاتوئیں ملی چیزیں ہوتی ہیں اس لیئے جب یہ راکھ زیادہ ڈالی جاتی ہے تو بجائے فائدے کے اکثر نقصان ہوجاتا ہے۔ کسی کسی راکھ میں کھار (پوٹاس) اور کسی کسی میں چونہ زیادہ ہوتا ہے۔ کپاس چونہ اور کھار دونوں اجزا کو چاہتا ہے اس لئے کپاس کے لئے یہ کھاد مفید ہوگا۔

لکڑی کی بنا بھیگی راکھ بین بھیگی راکھ سے زیادہ طاقت ہے اس لئے سوکھی راکھ کا علی العموم استعمال کرنا چاہیئے کیونکہ سوکھی راکھ کھیت میں دینے سے چھوٹے موٹے کیڑے جو پودہوں میں لگ جاتے ہیں نیست و نابود ہو جاتے ہیں۔

## گوبر کے کنڈول اور لید کی راکھ

یہ راکھ لکڑی کی راکھ سے زیادہ مفید ہوتی ہے اور دیہات میں افراط سے میسر ہوسکتی ہے۔ کپاس کے لئے تو یہ بہت مفید ہے۔ کنڈے اور لید کی راکھ سے پھل پھول میٹھے ہوجاتے ہیں۔ پھل زیادہ لگتے ہیں کھیت جلد ہی پکتا ہے اور ابتدا میں کیڑوں سے بڑی حفاظت ہوتی ہے پودہے اور اون کی جڑیں جلدی بڑہتی ہیں جس سے اون میں دانہ اور رس اکٹھا ہوجاتا ہے۔

## دہان کا بھوسا اور گیہوں کا چھلکا یا چوکر

*Rice husk, wheat bran.*

دہان کا کھاد بھی نہایت کار آمد ہوتا ہے۔ دہان کا بھوسا جلانے سے اسکی راکھ میں سوڈا۔ پوٹاس وغیرہ چیزیں ملتی ہیں جو کاشت کپاس کے لئے بہت مفید ہیں۔ دہان کا بھوسا جلا کر گوبر میں ملا دینے سے اچھا کھاد ہو جاتا ہے۔ اکثر کسان لوگ اور کھادوں کی طرح اسکو بھی سڑا کر کھاد بناتے ہیں۔ آٹھ حصہ گوبر اور ایک حصہ دہان کے بھوسے کا کھاد۔ گیہوں جو۔ جوار۔ مکئی۔ اور کپاس وغیرہ فصلوں کو فائدہ پہونچاتا ہے۔

## راکھ کے کھاد کے متعلق متفرق ہدایات و واقفیت

دہان اور تمباکو کے لئے بھی یہ عمدہ کھاد ہے۔ پھل اور پھولوں کے درختوں کو بھی اس سے فائدہ ہوتا ہے۔

تخم ریزی کے پیشتر راکھ مٹی میں ملا دینا چاہئے اور تخم ریزی کے بعد بھی اوپر سے تھوڑی تھوڑی چھڑک دینا چاہئے۔

(۲) ایک امریکن زمیندار کا کہنا ہے کہ ہر جنس کی کاشت کے واسطے سب سے عمدہ کھاد اوسکے تنہ اور پتوں کی راکھ ہے۔ جہاں تک ممکن ہو جو چیز کاشت کرنا ہو اوسکی راکھ گلے ہوئے اصطبل کے کھاد۔ یا دیگر کھاد میں ملا کر زمین میں لگانا چاہئے۔

## مقدارِ کھاد

ایک ایکڑ زمین میں دس من تک راکھ کا کھاد مفید ہوگا۔

## (۲) بنولہ کی کھلی کا کھاد

کپاس کے بنولہ کی کھلی کا کھاد بھی بنتا ہے۔ اس سے کپاس کی کاشت کو تو بے حد فائدہ ہوتا ہے کیونکہ اس میں فاسفیٹ اور پوٹاس زیادہ ہے اور یہ دونوں چیزیں کپاس کے پودے کی خاص خوراک ہیں۔ اس کا کھاد معمولی گوبر کے کھاد سے قوت میں تین سے چار گنا زیادہ ہوتا ہے۔ سوائے اوکھ اور انناس اور کپاس کے دوسری فصلوں کو اس سے زیادہ فائدہ نہیں ہوتا۔ اس کا کھاد جب دیا جائے اوس وقت اوسے پیسکر خوب باریک کرلیا جائے۔ اس سے پودے کو جلدی خوراک ملجاوے گی۔ تجربہ سے خوب باریک کیا ہوا بنولہ کا کھاد دینے سے روئی کی پیداوار بہت ہوئی ہے۔ امریکہ میں کپاس کی کاشت میں یہ کھاد بہت دیا جاتا ہے اور اوس سے بڑا فائدہ اوٹھایا جاتا ہے۔ اس کا بڑا سبب یہ ہے کہ جن اجزا کو زمین سے کپاس کا پودا کھینچ لیتا ہے اون کا بڑا جزو بنولہ میں موجود ہوتا ہے۔ پس ایسی چیزوں کو کھیت میں بطور کھاد دینا زمین سے چوسی ہوئی قیمتی چیزوں کو کھیت میں واپس کردینا ہے

## مقدارِ کھاد

اسکا کھاد ۲۵ سیر سے ایک من تک فی ایکڑ کافی ہے۔

## (۳) اوکھ کی کھوئی کا کھاد

Bagass Manure

اوکھ یا پونڈا پیرنے کے بعد (یعنی رس نکالنے کے بعد) کسان لوگ کھوئی (فضلہ) کو ویسے ہی ڈال دیتے ہیں یا جلا دیتے ہیں۔ لیکن اس کا اگر کھاد بنا کر کام میں لاویں تو بہت فائدہ اوٹھا سکتے ہیں۔ اس کا کھاد بنانے کا طریقہ یہ ہے۔ کہ

کھوئی و کڑوی (آخور جسکو مویشی کھاتے وقت چھوڑ دیتے ہیں) کو دو دو انگل کے ٹکڑے کرے اور دس سیر پانی میں آدہ پاؤ شورہ کے حساب سے بقدرِ ضرورت شورہ مِلا ہوا پانی بناوے اور ایک گڈھا تیار کر کے (۹) انگل موٹی کھوئی یا کڑوی اوس گڈھے میں بچھا کر شورہ ملا ہوا پانی سے سینچکر اوسکے اوپر چونہ والے کنکر کی تہ دیکر پھر کھوئی بچھا کر اوپر موافق تہ دیجاوے اور انداز رکھے کہ جس میں سب سے اوپر گڈھے کی برابر کنکر کی تہ پڑے۔ جب گڈھا بھر جاوے تب شورہ ملا پانی چھڑک کر چھوڑ دیوے (۲۰) دن تک ہر تیسرے روز خوب پانی سے اوسکو تر کر دیا کرے۔ اکیسویں دن پھاوڑے سے اولٹ پلٹ کر خوب ملا کر پانی سے اچھی طرح تر کر کے دس بارہ روز اوس گڈھے میں سڑنے دے۔ بعد کو نکال کر کسی سوکھے گڈھے میں اوپر کچھ سایہ بنا کر رکھدے۔ اگر دیمک کا اندیشہ رہے تو نیلا تھوتھا پانی میں گھول کر چھڑک دینا چاہیئے۔ دو ڈھائی مہینے میں کھاد بھی تیار ہو جاتا۔ اسطرح تیار کیا ہوا کھاد اوکھ اور کپاس کی فصلوں کو بہت فائدہ پہونچاتا

ہے۔ اِسکے علاوہ جب نیشکر کاٹ لیا جاتا ہے تو اوسکے بہت سے پتے کھیت میں پڑے رہجاتے ہیں اونکو جلا دیا جاتا ہے جلنے کے بعد اگر فوراً ہل چلایا جائے تو وہ راکھ اوڑ جاتی ہے اور کچھ فائدہ نہیں ہوتا اسلئے جلانے کے بعد ہی اگر یہ راکھ ہل سے کھیت میں ملا دی جائے تو البتہ فائدہ کی اُمید کرنی چاہیئے۔

مسٹر ہاگسن صاحب جو ہندوستان میں زراعت کے متعلق بہت تجربہ حاصل کر چکے ہیں فرماتے ہیں کہ ایک ایکڑ گنے کی زمین سے اعلیٰ درجہ کے کھاد کی اتنی مقدار پیدا ہو سکے گی جس سے (۱۰۶) ایکڑ زمین میں روئی کی اعلیٰ درجہ کی فصل پیدا ہو سکے۔ آپ اسکا کھاد بنانے کی ضروری ہدایات حسب ذیل فرماتے ہیں۔

## گنے کا کھاد (کھوئی) بنانیکا دوسرا طریقہ

### بقول ہاگسن صاحب بہادر ماہر زراعت ہند

---

کسی سروتے سے نچڑے ہوئے گنے کی دو دو انچ کی گنڈیریاں کر کے اونکو خوب سکھا لو۔ پھر کسی سایہ دار جگہ میں ایک گڑھا کھودو جسکا طول (۱۲) فٹ عرض (۱۰) فٹ اور عمق (۲) فٹ ہو۔ اوس میں نچڑے ہوئے گنے کی (۶) انچ کی تہ جماؤ۔ مگر پہلے اسے شورے کے سلوشن سے خوب بھگو لو۔ پھر پسے ہوئے کنکر اوس پر چھڑک کر ایک (۶) انچ کی تہ نچڑے ہوئے گنے کی چڑھاؤ اِسکو بھی مثل سابق تر کر کے پسے ہوئے کنکر کو چھڑکو۔ اِسطرح کئے جاؤ حتےٰ کہ گڑھا پُر ہوجائے اور سب سے اوپر

# وہ سبز فصلیں جو بنجڑ اور اُوسر زمینوں میں سے فائدہ کرینگی

## (۱) ہری گھاس کا کھاد

کھرپے سے چھلی ہوئی بڑی گھاس کسی گڈھے میں بھر کر پانی دیکر سڑانا چاہئے اور جب یہ گھاس بالکل سڑ کر بدبودار نہ رہے تب کھیت میں چھوڑنے سے بڑے فائدہ مند ہوگی۔

## (۲) سمندر جنگل کا کھاد

Sea Weeds

سمندر جنگل یعنی سمندر کے پانی کے اندر کی گھاس کئی قسم کی ہوتی ہے سمندر جنگل بہت جلد سڑ کر کھاد کے کام کا ہو جاتا ہے سمندر کے کنارے پہ یہ کھاد افراط سے ملتا ہے اِس میں نائٹروجن اور پوٹاس کا حصہ رہتا ہے سمندر جنگل سے جو کھاد ملتا ہے اسکو پوٹاس ملا ہوا نائٹروجن کھاد

Potasso Nitrogenous Manure

کہتے ہیں۔

---

## (۳) سِنوار و سِوار کا کھاد

Moss Manure

سِنوار یا سِوار یعنی پانی کی تہ کی گھاس سے بھی بہت اچھا کھاد بنتا ہے سِنوار کی کئی قسمیں ہوتی ہیں اور ہر ایک قسم کے جُدا جُدا اوصاف ہیں یہ جلدی سڑتی نہیں ہے پانی لگنے سے یہ اور بھی تازہ ہو جاتی ہے اسلئے اسے پانی سے نکالکر اکٹھا کرنا چاہئے اور پھر دھوپ میں خوب سُکھانا چاہئے پھر اوسے گھاس کے کھاد کی طرح کسی گڑھے میں ڈالکر مٹی سے ڈھکیں اور اوپر سے پانی دے دے کر سڑاویں۔ سڑ جانے پر گڑھے سے نکالکر کھیت میں پھیلا دیں۔ خشک سِنوار کے باریک کرنے سے اوس میں ملی ہوئی مٹی کا ریشہ ہلکا ہو جاتا ہے۔ سِنوار ملی ہوئی مٹی میں بیج بونے سے وہ بہت جلد اور آسانی سے اوگ آتا ہے۔ ایک قسم کی سِنوار ایسی ہوتی ہے جس سے گھر سجایا جاتا ہے اور مجلس کے کمروں وغیرہ کے خوشنما اور خوبصورت بنانے میں وہ کام میں لائی جاتی ہے اسے (Decorative Moss) (یعنی خوشنما بنانے والا سنوار) کہتے ہیں۔ یہ پہاڑی جگہوں میں ہوتی ہے اور سب جنسوں کے لئے کھاد کے کام میں آتی ہے۔

## (۴) جادُو کا ریشہ

Jadu Fibre & Jadu Moss

یہ بھی سِنوار کی ایک قسم ہے۔ یہ کھاد ایسا اچھا ہے کہ بغیر مٹی کے بھی

اس میں پودے اور تلف لگائے جاتے ہیں۔ اور بیج بھی بویا جاتا ہے۔ اس سے اسکو جاوڑ کہتے ہیں۔ معمولی سنوار کی طرح یہ کھاد بھی بنایا جاتا ہے لیکن ہاتھی کی لید میں ملا کر کھاد بنانے سے بہت فائدہ ہوتا ہے۔ یہ کھاد ہر طرح کی فصل کو مفید سمجھا جاتا ہے۔ اس کا کھاد دینے سے پھر اور کھاد کی ضرورت نہیں رہتی۔

## (۵) پالائی کا کھاد

Jhaa Khaa...e

اس کھاد کا نشان بھی اچھے کھادوں میں ہے۔ پالائی کی جڑ پتے وغیرہ خشک کرکے کوٹ لیے جاتے ہیں اور پھر ملا کر کھاد بنائے جاتے ہیں۔ یہ کھاد بھی ہر طرح کی فصل کو مفید سمجھا جاتا ہے۔ اس کھاد کے دینے سے مٹی بھربھری ہو جاتی ہے۔

## (۶) جل شولا

Ril....ee

یہ ایک قسم کا پودا پانی میں ہوتا ہے۔ اسکی پتیاں جنیا (کشمیرہ) سے ملتی ہیں۔ اس پیڑ کا ٹھوس بہت ملائم ہوتا ہے۔ اسکے پھول بڑے بڑے ہوتے ہیں۔ شادی وغیرہ میں اسکے پھول سے مَوڑ (ہندوؤں میں دولہا اپنے سر پر موڑ باندھتا ہے) بنتا ہے۔ اسکے کچھ کھلونے بھی بنتے ہیں اسی جل شولا کی جڑ پتے اور چھال سڑا کے اعلیٰ قسم کا کھاد بھی

تیار ہوتا ہے جو کسانوں کو بڑا فائدہ پہونچاتا ہے۔ اسکی چھال اور پتے جلدی سڑ جاتے ہیں لیکن ڈنٹھل کے سڑنے میں کچھ دیر لگتی ہے چھوٹے چھوٹے تالابوں یا نہروں میں اور نیچی زمینوں میں یہ اُوگتا ہی برسات کے دنوں میں اکٹھا کرنے سے بغیر داموں کے اچھا کھاد ہاتھ لگ سکتا ہے۔ جس زمین میں برساتی پانی ٹھہرتا ہے وہیں اس کی کھیتی کیجاتی ہے۔ چیت اور بیساکھ میں بیج بونے سے پودہا نکلتا ہے۔ برسات کے آخر میں کھیت میں جوت کرا سے مٹی میں شامل کردینے سے سن یا دھینیا کی طرح سڑکر کھاد بنجاتا ہے۔

## (۷) برساتی کائی

*Pistia Stratiotes*

کائی سڑجانے سے بہت اچھا کھاد ہوتا ہے۔ کائی کو زمین پر پھیلا کر جوت دینا چاہیے۔ کائی مٹی میں ملکر زمین کو خوب اُوپجاؤ کردیتی ہے اس کھاد میں بھی کسان کا کچھ خرچ نہیں ہے۔

## (۸) اکڑا (آک یا مدار) کا کھاد

*Coral Plant*

سندار یا مدار کا کھاد جسکو کسی کسی ملک میں آگ بھی کہتے ہیں۔ یہ ایک بہت مشہور پودا ہے۔ دیہاتوں میں مدار بہت افراط سے ہوتا ہے لیکن سوائے ادویات کے اور کسی کام میں نہیں آتا۔ اس سے معلوم ہوتا ہے

کہ کسان اسکے فائدوں کو اچھی طرح نہیں سمجھتے ہیں تو اس سے اس قدر لاپرواہی نہیں کیجاتی۔ مدار کا کھاد بہت مفید ہوتا ہے اور اس ملک کے کسانوں کو بغیر قیمت مل سکتا ہے۔ لنکا وغیرہ ٹاپوؤں میں صرف کھاد کی غرض سے ہی مدار کی کھیتی کیجاتی ہے۔ مدار کی پتی۔ لکڑی و چھال کو سڑا کر کھاد بناتے ہیں۔ مدار کے درخت کی ہوا سے بھی آس پاس کے پودھوں کو بڑا فائدہ ہوتا ہے۔ مدار کے سایہ سے بہت سے پودے خوب بڑھتے اور پھولتے ہیں۔ اس ملک میں مدار کے کھاد کا استعمال نہیں ہوتا لیکن جانچ کرنے سے معلوم ہوا ہے کہ اگر مدار کا کھاد کام میں لایا جائے تو کسانوں کو آسانی سے یہ مفید کھاد دستیاب ہو سکتا ہے۔ اس کے سایہ میں جائیفل۔ کالی مرچ۔ قہوہ۔ کوکو۔ اور الائچی وغیرہ کے پودے اچھے ہوتے ہیں اور خوب پھل دیتے ہیں۔ اسکی چھال اور پتوں میں بہت بڑا کھاد موجود ہے۔

## (۹) پلاش یا ٹیسو کا پھول

اس ملک کے اکثر مقامات میں پلاش کا پھول بہت دکھائی دیتا ہے اسے ڈھاک بھی کہتے ہیں۔ چیت اور بیساکھ کے مہینے میں یہ خوب پھولتا ہے اور خوبصورت معلوم ہوتا ہے۔ اسکے پھول کا کھاد بہت اچھا ہوتا ہے۔ اسکو سڑا کر زمین میں چھوڑنے سے اوسر زمین بھی کھیتی کے لائق ہو جاتی ہے۔ جو زمین بہت نکمی ہو اوس میں پہلے ڈھاک کے درخت لگائے جائیں اور جب درخت بڑے ہوں اونکی

پھول و پتیاں وہاں گرا کر خوب سڑنے دیجائیں تو چھ یا سات برس میں وہ زمین سدھر جائے گی۔ اور درختوں کو کاٹ کر وہاں اچھی کھیتی ہو سکتی ہے۔ مہوے کے پھول سے شہد بھی نکالا جاتا ہے۔ اور درختوں پر لاکھ کے کیڑے کی پرورش پاکر معقول آمدنی ہو سکتی ہے۔

## (۱۰) پاٹ کے ڈنٹھل کا کھاد
## Jute Stalks

پاٹ کا ڈنٹھل بھی سڑ جانے پر اچھا کھاد ہوتا ہے لیکن اسکے سڑنے میں قریب دو برس کے لگ جاتے ہیں اسلئے اسکے ڈنٹھل کے ٹکڑے ٹکڑے کر کے لوگ کھیتوں میں چھوڑ دیتے ہیں اور وہ جانوروں و آدمیوں سے کچل کچلکر سڑ جاتے ہیں۔ جہاں پاٹ سڑا کر ریشہ نکالا جاتا ہے وہاں کی مٹی بھی کھاد بنجاتی ہے۔ کڑی زمین کے ریتلی ڈھیلوں کو پھوڑنے کے لئے پاٹ کے ڈنٹھل ڈالے جاتے ہیں اس سے کھیت کی قوت پیداوار میں اضافہ ہوتا ہے۔ اکثر لوگ پاٹ کے ڈنٹھل کو کھیت میں جمع کر کے جلا بھی دیتے ہیں کیونکہ اسکی راکھ بھی اچھا کھاد ہے۔

## (۱۱) سن کا کھاد

جسطرح پاٹ کا کھاد ہے اوسی طرح سن کا کھاد بھی کام میں لاتے ہیں سن بھی پاٹ کی ایک قسم ہے۔ اکثر لوگ کھیتوں میں سن کو خوب گھنا

بارش کی شروع میں بو دیتے ہیں اور جب پودے دو تین فیٹ کے ہوجاتے ہیں تب اوس کھیت کو پھر سے جوت دیتے ہیں۔ نتیجہ یہ ہوتا ہے سن کے پودے خوب پھیل جاتے ہیں اور پیچھے سے ہر سال پانی پڑنے پر کھیت کو بہت مضبوط بنا دیتے ہیں۔ کہاوت ہے۔

سن کے ڈنٹھل کھیت چھٹاوے

تن تے لاہہ چوگنو پاوے

اگرچہ اس کھاد سے پہلے سال زیادہ فائدہ نہیں ہوتا مگر آیندہ سال پورا پورا فائدہ ہوتا ہے۔

## (۱۲) تھوہر کا کھاد

تھوہر کی پتیاں اور ڈالیاں کسی کام نہیں آتیں اسلئے اگر انکو خوب کوٹ کر جس سے وے جلد سڑ جائیں یا پھر اوگ نہ سکیں کسی گڈھے میں ڈالیں اور چار انگل مٹی کی پٹ برابر دیکر اوپر سے بند کردیں اور دو تین بار پانی دیدیویں تو آٹھ یا نو مہینے میں اسکا کھاد تیار ہو جائے گا اور جس فصل کو دیا جائے گا سب کو فائدہ پہونچاوے گا۔

## (۱۳) گلتھی یا کھلت کا کھاد

سبز کھادوں میں یہ بھی ایک اچھا کھاد ہے۔ اسکی جڑیں کچھ ایسی جڑ دار ہیں جو کھیت کی طاقت پیداوار کو بڑھا دیتی ہیں۔ یہ مویشیوں کو بھی کھلایا جاتا ہے۔ اسکے اوگنے کے لئے زیادہ بارش کی ضرورت نہیں ہوتی اس سبب سے

ربیع کی فصل کے کٹنے کے بعد ہی یہ بویا جاتا ہے اور اوس سے کئی فائدے ہوتے ہیں۔ ایک تو یہ کہ ہرا کھاد ہو جاتا ہے اور مویشیوں کا چارہ بھی ہو جاتا ہے۔ دوسرے جہاں یہ بویا جاتا ہے اوس کھیت کی طاقت بڑھ جاتی ہے۔ اور تیسرے یہ کہ جیٹھ بیساکھ کی تپش سے کھیت بہت خشک ہونے نہیں پاتا۔

## (۱۴) پتیوں کا کھاد
## Leaf manure

قریب قریب جتنے درخت ہوتے ہیں اون سب میں سال بھر میں ایک دفعہ پت جھڑ ہو کر نئی پتیاں نکلتی ہیں۔ گری ہوئی پتیاں کھاد کے لئے بڑی مفید ہوتی ہیں۔ اگر یہ پتیاں ہٹائی نہ جائیں اور خود ہی ہوا کی وجہ سے ادھر ادھر پھیلتی رہیں تو برسات میں سڑ کر زمین میں مل جائیں گی اور کھاد کا کام کرینگی۔ لیکن اس قسم سے پڑے رہنے دینے میں نقصان ہے کیونکہ بہت سی پتیاں ایسی جگہہ جا کر اکھٹا ہو جاتی ہیں جہاں کھاد کی ضرورت ہی نہیں ہے۔ اور بہت سی پتیاں پانی کے ساتھ بہکر ندیوں میں جا ملتی ہیں۔ اس سب سے کسانوں کو چاہیے کہ پت جھڑ کے وقت ان پتیوں سے کھاد بنا لیں۔

پتیوں کے کھاد بنانے کے مختلف طریقے یہ ہیں۔

ایک بڑے گڈھے میں ان پتیوں کو جمع کر لے اور اوپر سے چار انگل مٹی سے ڈھانک کر ایسا انتظام کرے کہ برسات کا پانی اوس گڈھے میں جا گرے۔ پانی جانے سے پتیاں سڑنے لگیں گی اور دو تین

## چہارم

سبز ترکاریوں کے پتے مثل شلجم۔ مولی۔ گاجر وغیرہ جو بیکار پڑے رہتے ہیں اگر ان کو گلا دیا جائے تو آیندہ فصل کے کھاد کے کام میں خوب آ سکتے ہیں۔ اسطرح بہت جھڑ کے علاوہ غیر موسموں میں بھی یہ کھاد تیار ہو سکتی ہیں۔

## پنجم

علاوہ سبز پتیوں کے کھاد کے بھی خشک پتیوں کا کھاد بھی اسطرح تیار ہو سکتا ہے۔ یعنی

خشک پتیاں زمین میں ایک گڑھا کھود کر دفن کر دیا جائیں اور جب بوسیدہ ہو جائیں تب کھیتوں میں کھاد ڈالنے کے زمانہ میں ڈالکر ہل کے ذریعہ سے خوب مٹی میں ملائی جائیں۔ سوکھی پتیوں کے کھاد سے زمین بھر بھری اور پھولی رہتی ہے اور جن کیڑوں سے زمین کو فائدہ پہونچتا ہے اونکو یہ پتیاں معقول غذا دیتے ہیں۔

## ششم

درختوں سے جھڑے ہوئے پتوں کو کسی گہرے گڑھے میں اس طرح سے بھرے کہ پہلے ایک ہاتھ اونچے پتے بچھاوے پھر شورہ ملا ہوا پانی سے پتوں کو تر کرکے ہر آونگل اونچی کھاری نمک کی تہ دے اور پھر ایک ہاتھ اونچے پتے بچھاوے۔ اس طریقے سے پتے

اور کھاری نمک کی نہیں دے دے کر سب گڈھے کو بھر دینا چاہئے تھوڑے دنوں میں پتے سڑ کر کھاد تیار ہو جاوے گا۔
یاد رکھنا چاہئے کہ جس گڈھے میں کھاد بنایا جاوے اوس کا منہ کسی چیز سے ضرور ڈھنکا رہے۔

## ہفتم

سب قسم کے پتے اکھٹا کر کے ایک گڈھے میں بھر دیئے جائیں اور اوپر ایک تہ چار پانچ پانچ انچ موٹی مٹی کی بچھا دیجاوے۔ اگر پتے خشک ہو گئے ہوں تو گڈھے میں ڈالنے سے پہلے تر کر لئے جائیں (۹) سے (۱۱) مہینے میں یہ پتے گل سڑ کر بالکل نرم ہو جاوینگے۔

## سبز کھاد کے متعلق مزید واقفیت

(۱) اسیطرح پیاز لہسن کے ڈنٹھل و پتے۔ امباڑی کیریلا گنوار۔ گوبھی۔ شلجم۔ مولی۔ چقندر۔ اروی۔ ارہر۔ وغیرہ کے پتے اور اون کے دیگر سبز حصوں کا کھاد بھی اچھا تیار ہوسکتا ہے

(۲) بعض پھلی دار اجناس و دیگر ایسی ہی قسم کی زراعت مثلاً نخود۔ مسور۔ مٹر۔ میتھی۔ اڑد۔ مونگ۔ موٹھ وغیرہ ایسے اجناس ہیں کہ خود بخود بہت سا کھاد اون کے پتوں وغیرہ کا گر پڑتا ہے۔ یہ کھاد بھی عمدہ قسم کا ہوتا ہے۔ جسوقت یہ فصلیں کاٹ لیجاویں فوراً کھیت میں سہاگہ دیکر ہل چلا دینا چاہئے ورنہ اون کے پتے وغیرہ ہوا سے اوڑ جاتے ہیں۔

# معدنی کھاد

## Mineral Manure

پودھوں کے لئے معدنی کھاد بھی اچھے سمجھے جاتے ہیں اسکا سبب یہ ہے
کہ وے جڑوں کے ذریعے سے پودھوں اور درختوں کے سب حصوں میں
جلدی پہونچتے ہیں۔ برخلاف اسکے حیوانی کھاد بلا سڑے گلے اوس
حالت کو نہیں پہونچ سکتے جس میں وے درختوں کے سب حصوں میں پہونچ
جائیں۔ یہہ بھی یاد رکھنا چاہئے کہ معدنی کھادوں میں وے ہی کھاد
اچھے سمجھے جاتے ہیں جو جلدی گل سڑ جائیں۔ معدنی کھادوں کو تھوڑی
تھوڑی مقدار میں دینا چاہئے اس سے وے بہت خرچ نہیں ہوتے اور
نیچے بھی جانے نہیں پاتے۔ اس کھاد کی قیمت بہت ہوتی ہے اسی
لئے اس قسم کے کھاد قیمتی فصلوں کے لئے کام میں لائے جاتے ہیں
جیسے کپاس نیشکر وغیرہ۔ معدنی کھاد زیادہ تر اون کھادوں کو کہتے
ہیں جو کان سے نکلی ہوئی چیزوں سے بنتے ہیں۔ کپاس کی کاشت
کے لئے۔ چونہ اور نمک کے کھاد مفید ثابت ہوئے ہیں اس لئے
ہم نے ان ہی دو کھادوں کا ذکر آگے کیا ہے۔ بٹری ہوئی مٹی کا کھاد
بھی کپاس کو بہت فائدہ دیتا ہے۔

### چونہ کا کھاد

### Lime manure

کپاس کی کھیتی کے لئے چونہ بہت ضروری چیز ہے۔ بغیر چونہ کے پودھوں

تنا ؤ جسم مضبوط نہیں ہوتا۔ چونہ قریب قریب ہر فصل کے لئے مفید ہے۔ یورپ اور امریکہ میں اسکا استعمال زیادہ تر کثرت سے کیا جاتا ہے۔ ہندوستان کی زمینوں میں چونہ کی بہت کمی نظر آتی ہے۔ کیونکہ ہم لوگ چونہ کا کھاد کبھی دیتے ہی نہیں۔ بغیر چونہ کے کوئی پودا زندہ نہیں رہتا مگر ہندوستان میں باوجود اسکے پودے زندہ رہتے ہیں اسکا سبب صرف یہ ہے کہ خداوند کریم نے راکھ۔ ہڈی۔ اور درختوں میں چونہ کا بہت سا جزو عطا کر رکھا ہے اسی وجہ سے زمین کو چونہ کچھ نہ کچھ ملتا ہی رہتا ہے۔

چونہ کا کھاد دینے سے بالعموم حسب ذیل فائدے ہوتے ہیں۔

(۱) چونہ اور اور چیزوں سے بہت جلد ہی گلا دی ہوئی مٹی کو سڑی ہوئی مٹی میں تبدیل کر دیتا ہے۔

(۲) یہ سڑی ہوئی مٹی کی مدد سے یا اور کسی حکمت سے پودھوں کو پرورش کرنے کے لائق چیزوں کو زمین میں اکٹھا کر دیتا ہے۔

(۳) اسکے اثر سے مٹی میں کافی نائٹروجن رہ سکتا ہے۔

(۴) سخت چکنی مٹی والی زمین کو نرم کرتا ہے اور ریتلی کنکریلی زمین کو چکنی کرتا ہے۔

(۵) جس زمین میں کھٹاپن (acidity) سمیں آ گیا ہو تو چونہ ڈالنے سے کھٹاپن اور کڑواپن جاتا رہتا ہے۔

(۶) مٹی کے سوراخوں کو صاف کرتا ہے اور پودھوں کو بہت قوت پہونچاتا ہے۔

(۷) لوہے وغیرہ کے جزوں کے زمین میں شامل ہونے سے

جو نقصان پانی میں گھلکر پودہوں کو پہونچتا ہے چونہ وہ نقصان نہیں ہونے دیتا۔

(۸) چونہ اور چیزوں کو جلدی گلا دیتا ہے جو پودہوں کو بہت مفید ہوتی ہیں اور نیز جو چیزیں زمین میں ایسی حالت میں ہوں جو پانی میں نہ گھلتی ہوں اور اسوجہ سے پودہ کے خرچ میں آسکتی ہوں۔ چونہ اون سخت سی سخت چیزوں کو گھلجانے اور پودہوں کے خرچ میں آنے کے قابل بنا دیتا ہے کہ جس سے پودہ اون چیزوں کو اچھی طرح جذب کر سکیں۔

(۹) یہہ کھاد کھیت میں مضر چیزوں کو روکتا ہے۔

(۱۰) اس کھاد سے زمین گرم ہوجاتی ہے اور بگڑی ہوئی زمین بھی پھل دینے لگتی ہے۔

(۱۱) اگر جنس کھانے کے لایق ہو تو چونہ کے کھاد سے پھل ذائقہ دار اور میٹھے ہوجاتے ہیں۔

چونہ کا کھاد دو شکلوں میں کام میں لایا جاتا ہے۔ ایک تو بنا بجھی شکل میں دوسری بجھی ہوئی حالت میں۔

بنا بجھی ہوئی حالت میں چونہ کے کھاد سے حسب ذیل فائدے ہیں

(۱) وہ تمام چیزیں جو زمین میں بلا گلی ہوں اونکو گلا دیتا ہے۔

(۲) زمین کی کھٹاس کو دور کرتا ہے۔

(۳) زمین کے موجودہ شوریلے اور نمکین مادوں کو مفید بنا دیتا ہے

(۴) شورے کے اجزا کو زمین میں ترکیب سے پیدا کر دیتا ہے

(۵) زمین میں موجود مفید چیزوں کو بڑی مدد دیتا ہے۔

وغیرہ وغیرہ صفات ہیں۔

اب ایک اور بات قابل غور ہے کہ چونہ کس طریقے میں دینے سے مفید ہوگا۔ عام طور پر بجھا ہوا چونہ دینا مفید بتلایا جاتا ہے اس سے بہت فائدے ہوتے ہیں۔ چونہ بجھانے کی ترکیب یہ ہے۔

(۱) تیز چونہ ہوا میں کچھ دن رکھنے سے کام کے لائق ہو جاتا ہے۔ چونہ چکنی مٹی والی زمین میں دینے سے فائدہ مند ہوگا۔

(۲) دوسری ترکیب چونہ بجھا کر دینے کی یہ ہے۔ لیکن اس ترکیب سے بعض بعض تجربہ کاروں کو اتفاق نہیں ہے۔ یعنی کسان لوگ چونہ کا ڈھیر لگا دیتے ہیں اور ہوا میں اوسے پڑا رہنے کے بعد برسات اوسے بجھا بجھا کر پھر کھیت میں دیتے ہیں اس سے کچھ فائدہ نہیں ہوتا بلکہ ایک قسم کا نقصان ہوتا ہے۔ کیونکہ چونہ کی کیمیائی ترکیب بگڑ جاتی ہے۔ اگر اسصورت کو اس ترکیب سے کیا جائے کہ چونہ کے ڈھیر پر پانی ڈالا جائے اور اوس چونہ کے ڈھیر کو پھر مٹی سے ڈھانک دیا جائے تو اس ترکیب سے بجھا ہوا چونہ ریتیلی زمین میں دینے سے مفید پڑے گا اور عام طور پر سب زمینوں میں چکنی مٹی میں بجھا ہوا چونہ مفید پڑتا ہے۔

اب قابل غور یہ امر ہے کہ چونہ کو اکیلا ہی کھیت میں دینا چاہئے یا کسی اور کھاد کے ساتھ شامل کر کے دینا چاہئے۔ عالمان زراعت نے بالاتفاق یہ فیصلہ کیا ہے کہ خالی چونہ ہرگز کھیت میں نہ دینا چاہئے اسلئے پہلے گوبر وغیرہ کا کھاد دیکر ہل چلا دینا چاہئے اور پھر چونہ کا کھاد دینا چاہئے۔

ایک صاحب اسکے کھاد بنانے کی ترکیب اسطرح لکھتے ہیں۔

چونہ کی (۲) یا (۴) انچ کی ایک تہ جماوے اور اوس پر پھر ویسی ہی ایک گوبر کی تہ لگائی جائے اسکے بعد ایک اور تہ چونہ کی دیجائے اور سب کے اوپر سڑک کی مٹی کی تہ جمائی جائے اور اگر چونہ سے ادہا نمک اوس میں ملادیا جائے تو اور بھی مفید ہوگا۔

عام طور پر سڑک یا گلیوں کی دہول کے ساتھ یہ کھاد دینے سے بڑا فائدہ پایا جاتا ہے۔

چونہ کے کنکر کا نیچے لکھے ہوئے طریقے سے اچھا کھاد تیار ہوسکے گا۔

کنکر کی مٹی اوسی طریقے سے لگادے جیسے چونہ بجھانے کے واسطے لگائی جاتی ہے۔ لیکن حرارت کم دینا چاہیے تو جس سے کنکر ادہ جلے رہجاویں۔ ان جلے کنکروں کو چکی وغیرہ سے باریک کرکے دوسرے کھاد میں ملاکر دینا چاہیے یا اس کنکر کے چورے کو گاے کے پیشاب سے یا کھاری نمک ملے ہوئے پانی سے چھڑک دینے سے بھی بہت فائدہ ہوگا۔ اور اچھا کھاد تیار ہوجاے گا۔

سبز کھاد کے ساتھ چونہ دیا جائے تو چونہ سبز کھاد کو بہت ہی جلد سڑا گلا کر پودے کے کام کے لائق بنا دیتا ہے۔

یہ بات اچھی طرح یاد رکھنے کے لائق ہے کہ جس زمین میں چونہ کا کھاد دیا جاتا ہے اوسکو چونہ بہت جلد کمزور کردیتا ہے کیونکہ پودے کی خوراک کی جو چیزیں زمین میں موجود ہیں اونکو چونہ تھوڑے ہی عرصہ میں خرچ کرا دیتا ہے اسلئے مناسب یہی ہے کہ اوس میں گوبر یا سبز پودوں کا کھاد ضرور دیا جائے تاکہ جو چیزیں پودے نے زمین سے لیں

وہ ان کھادوں سے پوری ہو جاویں۔

## مقدار کھاد

مدراس کے مسٹر رابرٹسن فی ایکڑ (۱۰۰) سے (۲۰۰) سیر تک اس چونہ کے کھاد کو دینا مفید بتلاتے ہیں علیٰ ہذا مسٹر مکرجی ایم اے اپنی مشہور کتاب ہینڈ بک آف انڈین ایگریکلچر میں تین من فی ایکڑ تک کھاد دینے کی ہدایت فرماتے ہیں۔

جس زمین میں بہت سے پتے درختوں سے گر کر گل چکے ہوں یا نباتات پتوں کا کھاد دیا گیا ہو اس جگہ تھوڑا سا چونہ دینا مفید ہوگا۔ ہر طرح کے بیج یا چھوٹے پودے کے نزدیک چونہ نہیں دینا چاہیئے کیونکہ یہ ایک جلا دینے والی چیز ہے۔

اگر کسی فصل کو سب سے پہلے پیدا کرنے کی ضرورت ہو تو پہلے زمین تیار کرنے کے وقت تھوڑے سے چونہ کے پانی کا کھاد زمین میں دیا جائے پھر تخم ریزی کیجاوے۔ تو فصل بہت جلد تیار ہوگی۔

چونہ تخم ریزی کے ایک دو ہفتہ پہلے کھیت میں دینا چاہیئے۔

چونہ کا کھاد ہر چوتھے یا چھٹے برس دینا چاہیئے۔ چونہ کپاس کی خاص خوراک ہے اسلئے چونہ کا کھاد کپاس کو خصوصیت کے ساتھ مفید ہوگا۔

چوتھے سال چونہ کے کھاد کی مقدار پہلی مرتبہ سے نصف یا چوتھائی ہوگی۔

چونہ کا کھاد دینے کے بعد کھیت میں ہل چلا دینا چاہیئے۔

# نمک کا کھاد

Sodium Chloride :-

نباتاتی زندگی کے لیئے نمک ایسا ہی ضروری ہے جیسا حیوانی زندگی کی صحت کے لیئے۔ اور ہمارا کاشتکار اپنے تجربہ سے اس بات کو ثابت کر چکے ہیں کہ نمک میں زمین کے زرخیز کرنے کی صفت موجود ہے۔ زراعتی اغراض کے لیئے نمک کا استعمال کوئی نیا خیال نہیں ہے اور یہ بات تو ثابت ہے کہ حضرت عیسیٰ سے کئی صدیاں پیشتر رومی اور چینی لوگ نمک کو بطور کھاد کے استعمال کرتے تھے لیکن یہ امر کہ انیسویں صدی میں اسکا زراعتی استعمال کیوں کم ہو گیا۔ بہت سے محققین کے نزدیک راز سربستہ ہے۔ اس ترک استعمال کی اغلب وجہ وہ ٹیکس قرار دیا جا سکتا ہے جو پہلے نمک پر لگایا گیا۔ اب جب کہ سستا اور آسانی سے مل سکتا ہے ہم اس امر کی توقع رکھ سکتے ہیں کہ لوگ اسکے اوصاف کو عام طور پر تسلیم کرینگے۔ علاوہ ازیں نمک کو بطور کھاد بہت کم استعمال کرنے کی غالباً ایک اور وجہ بھی ہے وہ یہ کہ زراعت پیشہ لوگ زمین میں اسکے عمل کو پورے طور پر نہیں سمجھتے۔

## نمک پودوں کیلیئے خوراک مہیا کرتا ہے

تجربہ سے ثابت ہوا ہے کہ نمک میں زمین کے توڑنے اور اسکے اجزا کو قابل خورش بنانے کے لیئے بارش کے پانی سے (۲۰) گنا زیادہ حل کرنے کی طاقت موجود ہے۔ نمک کو اس لحاظ سے ایک ایسا کیمیائی ایجنٹ

قرار دیا جا سکتا ہے جو پودے کی خورش کے لیے اُن تمام اجزا کو حل کرتا ہے جو زمین میں موجود ہیں اور جب ہم اس امر کو پیش نظر رکھیں کہ تمام زمینوں میں قابل خورش اجزا کا بڑا حصہ بیکار پڑا ہوا ہے اور صرف تھوڑا کام آتا ہے تو ہمیں نمک کے حل کرنے والی طاقت کو نہایت ضروری اور اہم خیال کرنا چاہیے اگر بھاری زمینوں میں پہلے نمک ڈال لیا جائے تو یہ نرم اور بھربھری ہو جائیگی۔

## نمک پانی کو جذب کرتا ہے

نمک نہ صرف کرۂ ہوائی سے تری کو جذب کرتا ہے بلکہ زمین میں اس قدر نمی رکھتا ہے کہ بارش کی کمی کو بھی پورا کر دیتا ہے۔ یہ امر پایۂ تحقیق کو پہنچ چکا ہے کہ جن زمینوں میں نمک کی کافی مقدار ہوتی ہے وہ کرۂ ہوائی سے موجودہ پانی ایک خاص مقدار جذب کرتا ہے جس سے کہ پودے کی نشو و نما والی خوراک بڑھ جاتی ہے۔ بہت سے اضلاع سے یہ رپورٹیں پہنچی ہیں کہ سنہ ۲۲ء کے اوائل میں سخت گرمی پڑنے سے جن زمینوں میں نمک ڈالا گیا وہاں بہت عمدہ فصلیں ہوئیں۔

## نمک زمین کو صاف کرتا ہے

چونکہ نمک میں یہ تاثیر ہے کہ وہ زمین کے تمام اندرونی اجزا کو گھلا دیتا ہے اور زمین کے گندے پانی کو یکساں طور پر کارآمد بنا دیتا ہے اس لیے نمک کی نسبت یہ کہا جا سکتا ہے کہ وہ زمین کو اس کی تمام آلائشوں سے صاف کرتا ہے۔

# نمک خوردو بوٹیوں اور کیڑوں کو ہلاک کرتا ہے

اگر نمک کو زمین پر اچھی طرح سے چھڑک دیا جائے تو یہ خوردہ بوٹیوں اور کیڑوں کو نیست و نابود کرنے کا کارگر علاج ہے۔ اس مطلب کے لئے موسم خزاں میں اسکا استعمال زیادہ مفید ہے۔ گہری جڑوں اور کیڑوں کو ہلاک کرنے کے لئے بعض صورتوں میں (۷) ہنڈریڈ ویٹ سے (۱۰) ہنڈریڈ ویٹ تک فی ایکڑ کے حساب سے اسکا ڈالنا ضروری ہے۔ اس سے کھیت کے کیڑے دیمک وغیرہ سب نیست و نابود ہو جاتے ہیں۔

غرضکہ تجربہ سے ثابت ہو گیا ہے کہ نمک تقریباً ہر ایک فصل کے لئے عمدہ کھاد ہے۔ بعض فصلوں کی پیداوار تو بغیر اس کے مطلق زیادہ نہ ہوگی مسٹر ایچ اسٹوارٹ (امریکہ) بیان کرتے ہیں کہ میں نے ہمیشہ اپنی فصلوں میں چھ سو (۶۰۰) پونڈ فی ایکڑ نمک ڈالا ہے اور اپنی پیداوار دوگنی کر لی ہے۔

مویشی خانہ کے کھاد میں اگر نمک ملا دیا جائے تو بہت عمدہ کھاد بن جاوے گا یا کھاد کے ڈھیر میں اگر نمک کی متناسب مقدار ڈالی جاوے تو یہ نباتاتی مادہ کو جلد گلاتا ہے لیکن اسکی سب سے بڑی خوبی یہ ہے کہ یہ کھاد میں سڑنے کے عمل کو جاری اور امونیا کو اُڑنے سے روکتا ہے

---

۱ ایک ہنڈریڈ ویٹ قریباً ایک من ۴ سیر کا ہوتا ہے۔

اِس کے علاوہ اون بے شمار کیڑوں کو ہلاک کر دیتا ہے جو کھاد کے ڈھیروں میں پیدا ہو جاتے ہیں۔ اگر گھروں کے کوڑے کرکٹ میں جسکو بطور کھاد کے استعمال کیا جاتا ہے نمک ملا دیا جائے تو یہ اپنے کیمیائی عمل سے کھاد کو زیادہ قیمتی اور مفید بنا دے گا۔

مسٹر مکرجی ایم۔ اے پروفیسر ایگریکلچرل کالج شیبو پور (بنگال) اپنی مشہور کتاب ہینڈ بک آف انڈین ایگریکلچر میں کپاس میں نمک کے کھاد کو مفید بتلاتے ہوئے اسطرح ارقام فرماتے ہیں۔

For cotton salt is a very useful manure on soil fairly rich in lime. It makes cotton bear longer in the season & stand drought better. It increases the quantity & improves the quality of lint.

مطلب یہ ہے کہ کپاس کے لئے نمک اون زمینوں میں ایک بہت مفید کھاد ہے جن میں چونہ زیادہ ہوتا ہے۔ اسکے کھاد سے روئی (سوت) کی مقدار زیادہ ہو جاتی ہے۔ اور ریشہ باریک ہو جاتا ہے۔ کپاس کی فصل کو نمک کا کھاد پانی سے بھی بچاتا ہے اور اِس کھاد سے سن کپاس وغیرہ کے ریشے بھی مضبوط ہوتے ہیں۔

نمک کے استعمال کے وقت مفصلہ ذیل امور کو مد نظر رکھنا چاہیے

(۱) بیج کو نمک کے ساتھ نہیں ملانا چاہیئے۔

(۲) بہت سرد اور چکنی زمین میں نمک ڈالنا مناسب نہیں ہے تاہم اگر ہل چلانے سے پہلے ڈال لیا جائے تو یہ ایسی زمین کے اجزا کو ایک دوسرے سے علیحدہ کرنے میں مدد دیتا ہے۔

(۳) تمام زمینوں میں نمک کے کم و بیش استعمال کرنے کے متعلق سائنس داں اصحاب نے جو وجوہات قرار دی ہیں ان میں سب سے بڑی اس حقیقت پر مبنی ہے کہ کلورائڈ آف سوڈیم (ایک قسم کا نمک) دوسری حل ہونیوالے نمک کی طرح ہمیشہ زمین سے دریاؤں اور سمندروں میں چلا جاتا ہے۔ اگر زمین کو زرخیز رکھنا مطلوب ہو تو اس کمی کی تلافی ضرور کرنا چاہیئے۔ جن لوگوں کی زمین سمندر کے ساحل پر واقع ہے اور جو یہ خیال کرتے ہیں کہ انکی زمین کو نمک کی ضرورت نہیں وہ غلطی پر ہیں کیونکہ سمندر کی ہوا بھی نمک کو اپنے ساتھ لیجاتی ہے مگر ہاں بعض بعض جگہ بلحاظ حالات اکثر و بیشتر سمندر کے کناروں کے ملکوں میں اس کھاد کے دینے کی ضرورت نہیں ہوتی۔ غرضکہ زمین میں موجودہ نمک بارش اور طغیانی کے ذریعہ جو صدیوں سے اس عمل کو جاری رکھے ہوئے ہے سمندر میں چلے جاتے ہیں اسلئے ضروری اور لازمی ہے کہ اس کمی کو گاہ بگاہ نمک کے کھاد سے پورا کیا جائے

ان وجوہات سے جیسے جیسے زمین میں کم یا زیادہ نمک کے جزو ہونگے ویسے ہی اسکا کھاد کم و بیش دیا جائے گا۔ زمین میں نمک کی مقدار کس قدر ہے یہ ہر ایک کاشتکار جانتا ہے اور اچھی طرح سمجھ سکتا ہے۔

(۴) جو لوگ نمک کے استعمال سے تجربہ کرنا چاہتے ہیں اون کو یہ مشورہ دیا جاتا ہے کہ دو سے فی مربع گز دو اونس (ایک چھٹانک) یا زیادہ سے زیادہ ایک مٹھی بھر نمک ڈالیں اور پھر فصل کی حالت جانچیں۔

(۵) جہانتک ہو نمک کا کھاد دوسرے کھادوں کے ساتھ باریک کر کے کھیتوں میں دیا جائے۔ ہندوستان میں نمک اون زمینوں کو فائدہ دے گا جو ریتیلی ہوں یا خشک ہوں کیونکہ نمک میں یہ صفت ہے کہ وہ ہوا سے نمی چوستا ہے جس سے کھیت کو بہت فائدہ پہونچتا ہے جن زمینوں میں پہلے ہی سے نمک زیادہ ہے جیسے اوسر وغیرہ زمینیں ان میں نمک نہیں ڈالنا چاہئے۔ جن زمینوں میں کھار کا کوئی جزو نہ ہوگا یا کمی ہوگا وہاں نمک کا کھاد دینے سے کپاس کی فصل زور پکڑے گی۔

کھاد کے لئے بڑھیا نمک کی ضرورت نہیں ہے اسلئے ارزاں قیمت کا نمک کام میں لانا چاہئے۔

نمک میں دو چیزیں خاصکر ہوتی ہیں۔ ایک کلورائن۔ دوسری سوڈیم (کھاری مٹی)، اسی سبب سے نمک کا کھاد دینے سے کھیت میں کھاری مٹی پہونچتی ہے جس سے زمین طاقتور ہوتی ہے۔ اس نمک کے کھاد میں بڑا بھاری وصف یہ بھی ہے کہ یہ اگر اناج کے کھیت میں دیا جائے تو اناج کا دانہ اچھی طرح بڑھتا ہے اور گندم کی طرح جو جڑیں پھیلتی ہیں اونکو اسکے کھاد سے بڑا زبردست فائدہ ہوتا ہے۔

## مقدار کھاد

سمندر سے دور کے ملکوں میں فی ایکڑ (۲) من سے (۳) من تک فی ایکڑ

کھیت کی طاقت کے موافق یہ کھاد دیا جاتا ہے۔ بعض ماہرین زراعت ۲۰ سیر سے ایک من تک ہی کافی سمجھتے ہیں۔

## سڑی ہوئی مٹی کا کھاد

اسکا استعمال کرنے سے پھر پودے میں کیڑا لگنے کا ڈر نہیں رہتا تھوڑا تھوڑا طوطیا ڈالنے سے اور بھی فائدہ ہوتا ہے۔ اس کھاد سے ہر فصل کو فائدہ پہونچتا ہے۔ لیکن آم۔ کٹھل۔ ناریل۔ کیلہ۔ لیچی۔ فالسہ سنترہ۔ لیموں۔ اور کپاس کو تو بہت فائدہ پہونچتا ہے۔

## شاملاتی یا متفرق کھاد

## Commercial Fertilizer or Miscellaneous Manures

اس کھاد کے متعلق ضمناً بہت سا ذکر اوپر کے صفحات میں بھی آچکا ہے کیونکہ مختلف کھادوں کے سلسلے میں ضرورت کے لحاظ سے وضاحت سے ذکر کرنا لازم اور ضروری تھا۔ تاہم اب ہم یہاں مختصراً ان کھادوں کا ذکر کرینگے جو مختلف طریقوں سے تیار ہوتے ہیں یا قابل الحصول ہیں دوسرے لفظوں میں شاملاتی کھاد ان کھادوں کو کہہ سکتے ہیں جو اوپر شمار کئے ہوئے تینوں قسموں کے کھادوں کے ملانے سے یا کم قسموں کے ملانے سے طیار ہوتے ہیں جیسے ایک من کنکر کے چورے میں گائے و بھینس کا پیشاب و گوبر ملانے سے ایک جدید کھاد تیار ہو جاتا ہے۔ ہوائی ہو جانیکے

بعد یہ کھاد کھیت میں دیا جائے اور سنچائی کا اچھا انتظام کر دیا جائے تو اس کھاد سے بڑا فائدہ ہوتا ہے

## کوڑے کرکٹ کا کھاد

جتنا کوڑا کرکٹ وغیرہ گھر کا ہو جسکو کسان ناچیز جانکر پھینک دیتے ہیں اوس میں بہت انوکھا کھاد رہتا ہے۔ اگر ایسے کوڑے و کرکٹ کو علیحدہ ایک گڈھے میں اکٹھا کر کے سڑادیں تو گھر میں اور گانوں میں صفائی کی صفائی بنی رہی اور بلا دام سیکڑوں بیگہ زمین کے واسطے ایک عجیب اور مفید کھاد ہاتھ آجائے۔ اس سے زیادہ سستا اور سہل الحصول کھاد کوئی دوسرا کھاد نہیں ہو سکتا۔

کوڑا کرکٹ ایک سال میں اچھے طور پر سڑ جاتا ہے۔ اور خشک ہو جانے کے بعد نرم ہو جاتا ہے۔ بدبو بھی کسی قسم کی نہیں ہوتی اور ہر فصل کو اس سے فائدہ پہنچتا ہے۔

## قصبات اور شہروں کے نالے

بڑے بڑے شہروں اور قصبوں میں جہاں میونسپلٹی کا انتظام ہے وہاں تندرستی و صفائی کے خیال سے آبادی سے باہر گندا پانی گرانیکے لئے نالے نالیاں بنی رہتی ہیں۔ انھیں نالیوں سے کل گندا پانی۔ کوڑا کرکٹ پیشاب وغیرہ بہتا ہے اور یہ انھیں نالے اور نالیوں کے ذریعہ کسی ندی یا میدان میں جاکر گرتا ہے۔ اگر بڑے بڑے دیہاتوں میں بھی جہاں کہیں بازار ہاٹ یا منڈیاں لگا ہوتی ہیں وہاں بھی ایسا ہی انتظام

ہوتا ہے۔ اون کسانوں کو کہ جنکے کھیت کے قریب ہوکر یہ نالیاں جاتی ہوں چاہیئے کہ وہ ایسے پانی سے اپنے کھیت کو سینچیں۔ اس سے انکو دو فائدے ہونگے۔ ایک یہ کہ کھیت میں سنچائی اور دوسرے ایک مفید کھاد کا کھیت میں پڑنا۔

جہاں کہیں ہندوستان میں یہہ کھاد دیا گیا ہے وہاں نتیجہ بہت بہتر رہا ہے

## لوہے کے چورہ کا کھاد

آجکل ہندوستان میں لوہے کی بھٹیاں بھی ہو چلی ہیں۔ ان بھٹیوں کی جلی ہوئی مٹی اور لوہے کا جلا ہوا چورہ بھی ایک مفید کھاد ہے۔ اسکا وصف ہڈی کے کھاد کی مثل شمار کیا جاتا ہے۔

## کنکر کا چورہ اور گوبر وغیرہ کا شامِلاتی کھاد

**الف**۔ دس من گوبر کوڑے کے کھاد میں کھاری نمک سے بنایا گیا ایک من کنکر کا چورا ملانا۔

یا

**ب**۔ ایک من گائے بھینس کے پیشاب سے بنے کنکر کے چورے میں (۱۵) من گوبر کا کھاد ملانا۔

**نوٹ**۔ الف و ب دونوں لکھے ہوئے کھادوں کو شامل کر سکتے دینا یا دونوں کو شامل کر کے اوس میں (۲۰) سیر ہڈی ملانا۔

تالاب یا جھیلوں کی تہ کی مٹی یا راستوں کا گرد جہاں مویشی زیادہ

چلتے پھرتے ہیں جھیلوں یا گڑھوں کا وہ سڑا گلا پانی جو سڑ کر بدبو کر جاتا ہے۔ یا جس میں سنی یا سن سڑایا جاتا ہے۔ اگر محض پانی ہی ایسے گڑھوں یا جھیلوں میں پایا جائے تو اوس میں گوڑا کرکٹ لید وغیرہ ڈالکر اوس پانی کو سڑالیا جائے۔

کپاس کے پتے اور ٹینڈے جن میں سے کپاس نکال لیتے ہیں اور کپاس کی لکڑیوں کی راکھ۔ (کپاس کی کاشت کے لئے بیحد مفید کھاد ہے)

## کھاد کے متعلق دیگر ضروری اور متفرق باتیں

ہم نے جسقدر کھاد کی قسمیں اوپر بتائی ہیں وہ قریب قریب سب ایسی ہیں جنکی قیمت کچھ نہیں دینی پڑتی اور اگر دینی پڑے گی بھی تو بہت ہی کم برائے نام قیمت دینا ہوگی اسلئے کھاد کے لئے صرف فکر سے جمع کرنے اور تیار کرنے کی محنت ہے جسکو ہم نے بہت شرح وبسط کے ساتھ مختلف آسان سے آسان طریقوں میں گذشتہ صفحوں میں بیان کیا ہے۔

یہ یاد رکھنا چاہیئے کہ جیسی شروع میں کاشت سے پہلے کھاد کی ضرورت ہے ایسی ہی درمیان میں۔ جب فصل قریباً دو ماہ کی ہوتی ہے تو وہ کھاد کا اچھا جوہر جذب کرلیتی ہے۔ پھر پاؤ یا ڈیڑھ پاؤ کھاد اگر ہر ایک پودے کی جڑمیں دیدیا جائے تو فصل جلدی اور اچھی پختہ ہوجائیگی اگر پودوں کے دیکھنے سے معلوم ہو کہ پہلا کھاد خرچ ہوچکا ہے تو پختگی کے لئے اور کھاد دینا چاہیئے ورنہ دانہ یا پیداوار پتلی۔ ناقص اور

کم ہوگی۔ ہمارے پاس اسوقت کمسٹری (علم کیمیائی) کے ایسے آلات نہیں ہیں جس سے ہم پہلے ہی یہ معلوم کرسکیں کہ اس کھیت میں فلاں چیز کسقدر کم ہوگئی ہے تاکہ اوسی قسم کا کھاد ڈالکر وہ کمی پوری کرسکیں۔ مگر ہمارے زمیندار و کاشتکاران کو پہلے سالوں کے تجربہ سے اس قدر معلوم ہوجاتا ہے کہ اس کھیت میں اناج یا کپاس نہیں ہوگا۔ یا کم ہوگا جن کاشتکاروں کو اس قدر تجربہ ہے اون کے لئے تو کچھ مشکل نہیں ہے صرف اون کو اس قدر بتلانا ہوگا کہ فلاں چیز کا کھاد فلاں جنس کے لئے مفید ہے اور یہ غیر مفید۔ پھر اپنے تجربہ سے وہ انداز کرسکتے ہیں۔ تاہم۔ ہم اون شائقین کسانوں اور زمینداروں سے سفارش کریں گے کہ وہ اس قسم کے تجربہ کے لئے اون کی خاص زمینوں میں کون سا کھاد مفید ہوگا۔ حسب ذیل تجربہ کرکے کاشت کپاس کرسکتے ہیں۔

عموماً اس باب میں بتلائے ہوئے مختلف کھاد کاشت کپاس کے لئے مفید ہوں گے تاہم اگر یہ دیکھا جائے کہ اوپر بتلائے ہوئے کھادوں میں سے زمینوں میں کون سا کھاد سب سے بہتر اور مفید ہوگا اسکے لئے اگر زمیندار ایک بیگہ زمین لیکر اوس میں ٹکڑے کرکے مختلف کھاد دیویں اور اوسکے نتیجے کو دیکھیں تو اچھی طرح معلوم ہوسکیگا کہ کونسا کھاد مفید ہوگا اور اس نتیجہ سے آئندہ سال کھاد دسکیں گے اور اپنے موضع کے دیگر کاشتکاروں کو بھی خبردار کرسکیں گے۔ یہ سب سے عمدہ عملی تجربہ کھاد کی جانچ کا ہوگا اور اسطرح کام کرنے سے کسی مزید کیمیائی تجربہ کی ضرورت نہ رہے گی اور اس میں کسی قسم کی وقت اور بیجا صرفہ بھی نہ ہوگا۔ کیونکہ اوپر لکھے ہوئے کھاد دینے سے پیداوار

بھی معمول سے اچھی ہوگی۔

کسانوں کو کھیت میں کھاد دیتے ہوئے دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ ان کو اس بات کا کچھ بھی خیال نہیں ہوتا کہ کس کھیت میں کتنا کھاد دینا چاہیئے۔ ایک ہی کھیت میں کسی جگہ کھاد کا ڈھیر لگ جاتا ہے اور کسی جگہ بالکل نہیں۔ نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ بہت سا کھاد بیکار جاتا ہے اور بہت سی زمین بغیر کھاد کے رہجاتی ہے۔ اکثر کھیتوں میں کھاد کے ڈھیر بہت دنوں تک پڑے رہتے ہیں۔ ہوا۔ اور بارش کی وجہ سے کھاد کے مفید اجزا زائل ہو جاتے ہیں اسلئے کسانوں کو چاہیے کہ بارش آنے کے پہلے کھیت میں کھاد چھوڑیں اور بہت جلد اوس کھاد کو کھیت میں برابر کر کے کھیت کو اچھی طرح جوت دیویں جس سے کھاد کھیت کی مٹی میں ملجائے۔ کھاد زیادہ بھی نہ دینا چاہیئے ورنہ بجائے فائدے کے نقصان ہوگا۔ کپاس کے لیئے زیادہ مقدار میں کھاد دینا نہایت ضرر رساں ہوگا۔ زیادہ کھاد سے کپاس میں پھل کم لگیں گے اسلیئے پیداوار کم ہوگی۔

ہر حالت میں قبل کھاد دینے کے اوسے خوب باریک کر لینا چاہیئے۔

## کھاد کس وقت اور کس طرح دینا چاہیئے

اب یہ امر کہ کھیت میں کس وقت اور کس طرح کھاد دیا جائے قابل تحریر ہے اسکے لیئے یہ بتلانا ضروری ہے کہ جو کھاد بہت جلد گھلنے والے ہوتے ہیں جیسے گوبر۔ میلا۔ کھلی۔ اِن کو کھیت میں اوس وقت دینا چاہیئے جبکہ

سب جوتائیاں ہو چکیں اور صرف آخری جوتائی باقی ہو جسکے بعد تین چار دن میں جو جنس کاشت کرنی ہو یعنی کاشت کرنے سے تین چار دن پہلے کھاد کھیت میں پھیلا کر اور دو تین دفعہ ہل چلا کر مٹی میں اچھی طرح ملا دیا جائے۔ مگر زمینداروں کے لئے گوبر کے کھاد کے لئے مشکل ہے کہ وہ ایک دو دن میں ہی کھتے سے کھاد نکال کر فوراً کھیت میں پھیلا دیں کیونکہ اون کے پاس کافی ڈھلائی کا سامان نہیں ہوتا۔ بعض دفعہ کاشت سے پہلے اون کو فرصت بھی نہیں ہوتی۔ کاشت سے ایک دو ماہ پہلے جب اونکو فرصت ہوتی ہے تو کھاد کے کھتوں کو کھولتے ہیں اور روزانہ ایک دو گاڑی کھیت میں ڈالتے رہتے ہیں اس میں اس قدر نقصان ہوتا ہے کہ کھاد کی نصف طاقت ضائع ہو جاتی ہے بلکہ بعض وقت دو تہائی طاقت اوڑ جاتی ہے اور صرف ایک تہائی رہجاتی ہے۔ اسکا علاج صرف یہ ہو سکتا ہے کہ جس وقت کھتہ کھولا جائے فوراً کھاد کھیت میں پہونچایا جائے اور جلد مٹی میں ملا کر جنس کاشت کیجائے اور اگر رفتہ رفتہ کھاد کھیت میں پہونچایا جائے تو ضرورت ہی کہ ہر وقت کھتہ سے نکالتے وقت اوسے مٹی۔ راکھ چٹائی وغیرہ سے ڈھانک دیا جائے۔

یہ تو اوس کھاد کا ذکر ہوا کہ جو قبل کاشت جنس دیا جاتا ہے۔ لہذا اب اوس کھاد کا ذکر کیا جاتا ہے جو کاشت کرنے کے بعد دیا جاتا ہے۔

کپاس کے لیے بعض بعض جگہہ یہ کام کرتے ہیں کہ اوّل کپاس کے پودے کو تین تین فیٹ کے فاصلے پر سیدھی لائنوں میں لو دیتے ہیں جب کپاس ایک ایک بالشت کی ہو جاتی ہے تو پودے کی ہر ایک جڑ کے گرد تقریباً آدہ سیر تازہ گوبر نرائی کے وقت زمین کے اوپر رکھدیتے

ہیں جس میں سیاہ بھونڈ پیدا ہو کر پودے کے گرد گھر سے سوراخ کر دیتا ہے۔ اوس کے بعد پانی دیا جاتا ہے۔ مگر دیکھا گیا ہے کہ کسی کسی جگہ تو بھونڈ (سیاہ کیڑا) پیدا ہو جاتا ہے اور باقی گوبر خشک ہو کر کھیت میں پانی دینے کے وقت پانی میں تیرتا پھرتا ہے مگر کپاس کو فائدہ ضرور پہونچ جاتا ہے۔

دوسری صورت کپاس السیاہ کو کھاد دینے کی یہ بھی ہے کہ گوبر کوڑے کا خمیر شدہ۔ یعنی تیار کھاد ہر ایک پودے کی گرد تین چار انچ فاصلہ چھوڑ کر چار انچ گہرا حلقہ کھود کر دیا جاتا ہے اور اس میں قریباً آدھ سیر کھاد بھر کر اوپر سے ڈھانک دیا جاتا ہے اور پانی دیا جاتا ہے۔ یہ صورت زیادہ مفید ہی۔ اس سے اسقدر پودا پھیلتا ہے کہ پانچ چھ سو ٹینڈیاں (ڈوڈیاں) لگتی ہیں اور پیداوار فی ایکڑ (۲۰) من کپاس کی ہو جاتی ہے۔ پیداوار کے مقابلے میں محنت اور خرچ کچھ بھی نہیں۔ ایک ایکڑ میں چار پانچ آدمی اسطرح کھاد لگا لیتے ہیں۔ کپاس کے لئے ہی یہ صورت اچھی ہے اور پودوں میں یہ بات نہیں ہو سکتی۔

## جن علاقوں میں زیادہ بارش ہوتی ہے
## وہاں یہ کھاد کا استعمال کسطرح کرنا چاہیے

اسکی صرف اس قدر احتیاط رکھنی ضروری ہوتی ہے کہ کثرت بارش سے ایک کیاری کا پانی دوسری کیاری میں ٹوٹ کر نہ چلا جائے۔ اگر چلا جائیگا

تو کھاد کو بھی ساتھ ہی لئے جائیگا۔ پہاڑی علاقوں میں جہاں بارش زیادہ ہوتی ہے وہاں برسات کے موسم میں کھاد نہیں ڈالا جاتا جب بارش ختم ہوجاتی ہے اوسوقت کھاد ڈالتے ہیں جس سے ربیع کی فصل کو بہت فائدہ ہوتا ہے اور اوس میں خریف کی فصلیں بھی کاشت کردیتے ہیں کیونکہ ربیع کی فصل میں بھی کھاد کا کل اثر خرچ نہیں ہوجاتا بلکہ خریف کے لئے بھی رہجاتا ہے۔ اِس عام تجربہ کا خلاصہ یہ ہے کہ جو کھاد کھیت میں ڈالا جائے وہ کھیت میں ہی اوسیطرح رہے جسطرح پھیلایا گیا ہے اگر پانی کی کثرت سے بہہ کر کھیت سے نکل جائے گا تو کھاد ضائع ہوجائیگا

ہم نے کھاد کی نسبت اپنے پیارے ناظرین کو بہت لمبے چوڑے مضمون میں ڈالکر ضرور بہت پریشان کیا ہے مگر ہم معافی چاہتے ہیں کہ ہم ایسا کرنے پر مجبور تھے۔ کیونکہ کپاس کے لئے یہ مسلمہ امر ہے کہ یہ کھاد کو بہت اور بالضرور چاہتی ہے اسلئے بہت سے آسانی سے تیار ہونیوالے اور سہل الحصول اور بےحد مفید کھادوں کا ذکر بہت وضاحت اور ترتیب سے کیا جانا لازمی اور ضروری سمجھا گیا۔



# نمبر (۳)

## بیج کیسا ہونا چاہئے اور بونے سے پہلے بیج پر کیا عمل ہونا چاہئے کہ اوسکی پیداوار عمدہ ہو

## اور بیماریوں سے محفوظ رہے۔ اور کسطرح اور کسقدر بونا چاہئے اور بیج جمنے پر کیا احتیاط

## اور

## حفاظت ہونا چاہئے کہ جس سے نقصان نہ ہو

---

یہ ایک مشہور کہاوت چلی آتی ہے کہ جیسا بوؤ گے ویسا کاٹو گے یعنی جس قسم کا بیج ڈالو گے اوسی قسم کی جنس پاؤ گے۔ جسطرح جو بو کر گیہوں نہیں کاٹ سکتے اسیطرح خراب اور نکما بیج ڈالکر عمدہ پیداوار کی اُمید نہیں رکھ سکتے۔ اگرچہ یہ یوں تو ایک سیدھی اور صاف بات ہے مگر اگر کاشتکار اور زمیندار آپ

اسے بھی نہیں سمجھے اور اگر سمجھ بھی گئے ہیں تو ایسی لکیر کے فقیر ہوئے ہیں کہ اپنی پُورانی ریت اور قدیم رسموں سے منہ موڑنا گویا خاندان کی آن توڑنا خیال کرتے ہیں۔

اگر ایک جگہ ہم بہت سے آدمیوں کو جمع دیکھتے ہیں تو ہم کو صاف طور پر معلوم ہوتا ہے کہ جہاں ان سب آدمیوں میں اکثر باتیں ایک دوسرے سے ملتی ہوئی ہیں مثلاً دو کان دو آنکھیں وغیرہ وغیرہ وہاں بعض باتیں ایسی بھی ہیں جو ایک دوسرے سے مختلف ہیں۔ بعض لوگ موٹے ہیں بعض دُبلے بعض کا رنگ گورا ہے بعض کا کالا۔ غرضکہ ہر شخص میں کوئی نہ کوئی خاص باتیں ایسی بھی ہوتی ہیں جو ایک دوسرے سے مختلف ہیں اور جسکے ذریعہ سے وہ دوسرے لوگوں سے تمیز کر لیا جائے اسیطرح سے ہم اگر بھیڑوں کے گلّے میں نظر کرینگے تو اکثر بھیڑوں میں فرق معلوم ہوگا لیکن کبھی کبھی ایسا بھی ہوگا کہ چند بھیڑیں ہمیں بالکل ایک شکل میں دکھلائی دیں اور ہم اون میں ایک کو دوسرے سے شناخت نہ کر سکیں لیکن دراصل اون میں فرق ہوتا ہے اور گڈریا جو اونکو چراتا ہے وہ ویسی ہی آسانی سے اونکو پہچان لیتا ہے جسطرح ہم مجمع میں اون لوگوں میں تمیز کر لیتے ہیں جو صورت میں ایک دوسرے سے ملتے ہوں۔

قریب قریب بالکل یہی حالت پودھوں کی ہے زیادہ تر حالتوں میں ایک ہی جنس کا ایک پودھا دوسرے پودھے سے تھوڑا بہت ضرور مختلف ہوتا ہی لیکن بعض وقت یہ فرق ہم کو معلوم ہوتا ہے اور بعض دفعہ نہیں دکھلائی دیتا جسطرح سے گڈریا (چرواہا) اپنی بھیڑوں کو پہچان لیتا ہے اوسی طرح جو لوگ ماہرین فن ہیں وہ معمولی آدمیوں سے زیادہ پودھوں کا فرق دیکھ لیتے ہیں

یورپ اور امریکہ جیسے دانا اور شائستہ ملکوں میں زمیندار اچھے سے اچھا بیج
تلاش کرکے لاتے ہیں اور نکمّے بیج کے پاس تک نہیں جاتے۔ اچھا
بیج کیسا ہی مہنگا ملے وہ سستا خیال کرتے ہیں کیونکہ وہ خوب جانتے ہیں
کہ اچھے بیج پر جتنا زیادہ خرچ کرینگے اوس سے کئی گنا زیادہ فصل اوٹھاتے
وقت لے لیں گے اونھیں یہ بھی معلوم ہے کہ اگر وہ نکمّا بیج ڈال ڈالکر فصل
کو بگاڑ دینگے تو پھر گو کیسا ہی جوتیں کیسا ہی کمائیں۔ کتنا ہی بہتر سے
بہتر کھاد دیویں مگر اون کی ساری محنت بیکار اور ساری لاگت برباد جائیگی
ہمارے ملک کے کسان خراب بیج ڈالتے ہیں اور یہ سمجھ لیتے ہیں کہ خواہ
اچھا بیج ڈالیں یا برا کچھ نہ کچھ تو ہو ہی رہے گا۔ ان عقل کے دشمنوں کو
یہ خیال نہیں آتا کہ بیشک بیج اچھا ہو یا برا اوگے گا تو ضرور مگر اچھے بیج کی کھیتی
اچھی پیداوار دے گی خوب پھلے گی۔ پودے بھی قوی ہوں گے۔ جس سے
موٹی ٹھوس اور وزنی پیداوار ہوگی۔ دام بھی اچھے کھڑے ہوں گے
کھیت کا نام ہوگا اور ہمارا کام ہوگا۔

ولایت میں جب تک سب سے عمدہ قسم کی کھیتی نہ ہو کبھی کسان کو کل نہیں پڑتی
وہ ہمیشہ یہی چاہتا ہے کہ ملکوں کی نمائش میں میری ہی جنس سب سے
بڑھیا اور چڑھیا بیٹھے۔ میرے کھیت کے نام سے ہی جنس بکے۔ پس
اس خیال میں وہ محو رہتا ہے اور خوب جی توڑکر محنت کرتا ہے جسکا نتیجہ
یہ ہوتا ہے کہ تمام بھائی بند اور سرکار میں اوسکی ہمّت مانی جاتی ہے اور
عزت ہوتی ہے۔

اچھے اور ثابت بیج بونے سے کئی قسم کے فائدے ہوتے ہیں۔ یہ جو
آئے دن سنتے رہتے ہیں کہ آج فلانے کی ساری کھیتی ستیاناس ہوگئی

کل فلاں نے زمیندار کی پیداوار برباد ہوگئی۔ اسکا کیا سبب ہے اگر تحقیق کیا جاسے تو اکثر یہی ثابت ہوگا کہ بیج ناقص تھا۔ سنئے اگر گرمی میں زیادہ گرمی اور سردی میں زیادہ سردی پڑی تو اچھے بیج کی ہی کھیتی اس سختی کی برداشت کرسکتی ہے۔ بودے بیج کے پودے بھی بودے اور قوی بیج کے پودے قوی ہوتے ہیں۔ قدآور بیج کے پودے قدآور اور چھوٹے قد کے بیج کے پودے چھوٹے ہوتے ہیں۔ اکثر لوگوں کا خیال ہے کہ بیج کے قد کا اثر پیداوار پر نہیں ہوتا اور یہ غلطی ہے۔ صرف یہی نہیں کہ وزنی اور بڑے بیج سے زیادہ پیدا ہوتی ہے بلکہ تجربہ سے یہ بھی ظاہر ہوگیا ہے کہ بڑا بیج اوگنے میں ضائع نہیں ہوتا اور چھوٹا بیج ضائع ہو جاتا ہے۔ تجربہ سے معلوم ہوا ہے کہ اگر بڑے بیج بوئے جائیں تو (۱۰۰) میں سے (۹۰) درخت نکلیں گے۔ اور اگر (۱۰۰) چھوٹے بیج بوئے جائیں تو صرف (۵۰) یا (۶۰) درخت نکلیں گے۔ اچھے بڑے بیج سے اچھی پیداوار ہونیکا سبب خاص یہی ہے کہ بڑے بیج کے اندر جو گودا رہتا ہے اوہیں پودے کی پرورش کا سامان بھرا رہتا ہے جس سے پودا بڑھتا ہے اور پھولتا پھلتا ہے مگر چھوٹے بیج میں زیادہ سامان پودے کی پرورش کا نہیں رہتا۔ چنانچہ تجربات سے یہ نتیجہ نکلا۔

| قسم بیج | تعداد بیج جو بوئے گئے | کتنے بیج اوگے | کمی |
|---|---|---|---|
| بڑے بیج | ۵۶۰ | ۴۵۰ | ۹۰ |
| متوسط بیج | ۵۳۰ | ۴۳۰ | ۹۰ مگر ۲۰ بیج کم |
| چھوٹے بیج | ۵۰۰ | ۴۰۰ | ۱۰۰ کم |

علےٰ ہذا جو پودے کمزور اور مرجھائے ہوئے رہتے ہیں وہ گرمی اور سردی کی زیادتی کے سبب سے پہلے خشک ہوجاتے ہیں۔ قوی پودے ایسی ایسی شدت اور سختی کی پرواہ بھی نہیں کرتے اوسیطرح کھڑے ہوئے لہرایا کرتے ہیں۔ خلاصہ یہ ہے کہ کیڑا کھائے۔ گھنے۔ کٹے اور پورانے بیج کی کھیتی کو موسم اور کیڑوں سے زیادہ نقصان پہونچنے کا ڈر رہتا ہے مگر اچھے بیج کی کھیتی کو اتنا خوف نہیں ہوسکتا۔ پورانے بیج کے متعلق کہاوت بھی ہے۔

بہتر ہر جوت پورانے بیا
تا کی کھیتی چھپا بیا

مطلب خراب جوتائی اور پورانے بیج سے پیداوار اچھی نہیں ہوتی۔

ایک اور دلیل سے بھی اچھے بیج کا بونا نہایت ضروری اور مناسب معلوم ہوتا ہے۔ جسطرح کم سے کم کئی مہینے تک بچے کی گذران ماں کے دودھ پر رہتی ہے اور جسطرح ماں کے دودھ میں جب تک صحت بخش او مقوی غذا کے سب ایسے اجزا پائے جاتے ہیں کہ جنکی بچے کو اپنی پرورش کے واسطے ضرورت ہوتی ہے اور اوس وقت تک وہ مختلف قسم کی غذا مثلاً دال روٹی بھاجی وغیرہ پر نہیں رہ سکتا اسیطرح بیج کے اندر بھی ایک قسم کی نہایت صحت بخش اور پرورش کرنے والی خوراک موجود رہتی ہے جسے یہ ننھے ننھے پودے چوستے ہیں۔ اگر یہ خوراک بیج میں کم ہو یا بوجہ بیماری وغیرہ کے ناقص ہو تو پودا کمزور رہے گا۔

یہ یاد رکھنا چاہیے کہ جب بیج زمین میں پڑتا ہے تو نرم ہونا شروع ہوتا ہے۔ اوسکے ناکے میں سے ایک انکور نکلتا ہے جو اوپر کی طرف بڑھتا ہے اور کچھ حصہ جڑ بنکر نیچے کی طرف پھیلتا جاتا ہے اسلئے

بیج کو ذخیرے کی پوٹلی سمجھنا چاہیئے جہاں سے مہینوں پودہا مدد لیتا رہتا ہے یعنی اوسوقت تک مدد لیتا رہتا ہے جب تک اوسکی جڑ مضبوط نہیں ہوجاتی اسلیئے جسقدر عمدہ اور موٹا بیج ہوگا پودے کو پرورش کا مادہ زیادہ مقدار میں مل جاوے گا۔ پس بیج وہ چیز ہے جس سے پودا پیدا ہوتا ہے اسلیئے ضرور ہے کہ بیج میں پودے کی اصلیت موجود ہو۔ بیج میں جب تک بونے کی اصلیت باقی رہتی ہے وہ بونے پر جمتا ہے اور اوس سے پودہا پیدا ہوتا ہے۔ جس بیج میں سے یہہ اصلیت ضائع ہوجاتی ہے وہ بونے پر نہیں جمتا بلکہ سڑجاتا ہے۔ جو بیج کمزور یا ناقص ہوتے ہیں اول تو جمتے ہی نہیں سڑجاتے ہیں اور اگر جمتے ہیں تو اوسکا پودہا کمزور ہونے کی وجہ سے مرجاتا ہے اور اگر زندہ بھی رہا تو پھل نہیں لاتا۔ اور اگر پھل بھی لایا تو بیج ہلکا اور کمزور پیدا کرے گا۔ نیز ایسا بیج بھی کسی کام کا نہیں ہوتا جو بارش سے تر ہوگیا ہو یا کسی اور طریقے سے نم دار ہوگیا ہو کیونکہ کپاس کے تخم میں ایک خاصیت یہ بھی ہے کہ پانی سے تر ہوکر اوس میں گرمی پیدا ہوکر ایک قسم کا خمیر پیدا ہوجاتا ہے اور انگوری نکلنے کے وقت ضائع ہوجاتی ہے اور تخم ناکارہ ہوجاتا ہے۔ ہر قسم کے بیجوں کی بارش کے دنوں میں زیادہ احتیاط چاہیئے۔ اگر ان دنوں میں اوسکو نمی پہونچ جاوے گی تو پھر بونے کے لایق نہیں رہے گا۔ جس بیج کے دانے برسات میں (۲۰) فیصدی بھی خراب ہوجاتے ہیں تو وہ بونیکے لایق نہیں رہتا کیونکہ جو (۸۰) فیصدی جم آوینگے وہ بھی ضرور بالضرور کمزور ہوں گے اور اوس میں پیداوار بھی اچھی نہ ہوگی۔

اسی سلسلے میں ایک اور بات قابل لحاظ ہے وہ یہ ہے کہ جسطرح آدمیوں میں بعض بیماریاں ایسی ہوتی ہیں جو باپ سے بیٹے اور پوتے تک پہونچتی ہیں اسیطرح پودے میں بھی بعض بیماریاں ایسی ہوتی ہیں جو آیندہ نسلوں تک تخم کے ذریعے سے قایم رہتی ہیں اسلیئے جہانتک ممکن ہوسکے تخم کے لیئے ایسے پودہوں کا بیج رکھنا چاہیئے جسکی بابت یقین ہو کہ اوسمیں کوئی بیماری نہیں ہے کیونکہ بیج میں کوئی بیماری بھی ہوئی تو اوس کے تخم سے جو پودہا نکلیگا اوس میں اوس بیماری کو قبول کرنے کی بہ نسبت دوسرے پودہوں کے زیادہ قابلیت ہوگی۔

یہ بھی یاد رکھنا چاہیئے کہ جب اچھے بیج میں خراب بیج مل جاتے ہیں تو یہ ہی نہیں کہ وے جمتے نہیں بلکہ اون میں جو خراب مادہ ہے اوس کے خراب کرم جرم نکلکر تمام پودہوں کو نقصان کرتے ہیں۔ موٹا دانہ جب زمین میں پڑتا ہے تو خواہ وہ زمین میں ہے یا باہر نکل آئے ایک ماہ اور اس سے زیادہ تک پودہے کی پرورش کرتا رہتا ہے اور اس عرصے میں جڑ ہوکر اپنی خوراک پانے کا انتظام کرلیتا ہے اور جڑ کو مضبوط بناتا ہے۔

یہ یاد رکھنا چاہیئے کہ جڑ کی مضبوطی بڑی ضروری چیز ہے کیونکہ جڑ کو تین ضروری کام کرنے پڑتے ہیں۔

اول تو یہ کہ وہ پودہے کے لیئے جہاز کے لنگر کا سا کام دیتی ہے جس سے پودہا سیدہا کھڑا رہے اور گر نہ جائے۔

دوسرے اوس پودہے کی پرورش کے لیئے زمین سے خوراک لیکر پودہے کے تنے کو خوراک بہم پہونچاتی ہے۔

سوئم پودہ ہے کی آیندہ خوراک کے لئے بھی کافی ذخیرہ اپنے اندر جمع رکھتی ہے۔

برخلاف اسکے باریک وانے یا باریک بیج کے لئے بڑی مشکل پڑتی ہے وہ پودہ ہی کو دس روز بھی خوراک نہیں دے سکتا اور دس روز میں پودہ مرجھانے لگتا ہے کیونکہ اس قلیل عرصے میں اوسکی جڑ مضبوط نہیں ہوتی اور کمزوری کی وجہ سے کیڑے بھی زبردست حملہ کرکے فصل کو ابتدائی حالت میں ہی تباہ کردیتے ہیں۔ اہل یورپ نے چھانٹ چھانٹ کر موٹے بیج ڈالنے سے اپنی جنس کو اسقدر وزنی کرلیا ہے کہ اوس کا ایک دانہ ہمارے دو دانوں سے بھی وزنی ہے۔

پودھوں کی عام طور پر تین جداگانہ حالتیں ہوتی ہیں (۱) جمنا (۲) بڑھنا اور (۳) پک جانا۔ اچھے بیج کو جمنے کے واسطے دو چیزوں کی ضرورت ہوتی ہے۔ ایک تو زمین میں مناسب حرارت کا ہونا۔ اور دوسرے اوس میں کسیقدر تری کا ہونا۔ لیکن اگر بیج خراب ہے تو دونوں اسباب موجود ہوتے ہوئے بھی کچھ فائدہ نہیں ہوتا۔

ولایت کے بڑے بڑے ملکوں میں اچھے بیج کی دیکھ بھال نہایت ضروری اور لازمی سمجھی جاتی ہے جسکا ادنے ثبوت یہ ہے کہ اون ملکوں میں بعض کسانوں کا یہی پیشہ ہے کہ وہ دور دور سے عمدہ بیج تلاش کرکے لاتے ہیں اور خود بھی بوتے اور بیچکر نفع بھی کماتے ہیں۔ زمیندار اس عمدہ بیج کو بڑی ہوشیاری اور حفاظت سے بوتے ہیں۔ جب فصل تیار ہوتی ہے تو نمونہ دکھاکر اور کسانوں کے ہاتھ بیچنے کے واسطے بیج ڈال لیتے ہیں۔ ان خریداروں کو یہ آسانی ہو جاتی

ہے کہ وہ بیج کی تلاش کی فکر سے بچ جاتے اور گھر بیٹھے عمدہ بیج خرید لیتے ہیں۔ اگر خدا سمجھ دے تو یہاں کے کسانوں کو بھی ایساہی کرنا چاہیے کہ وہ اور ملکوں کے عقلمند کسانوں کے طریقے پر چلیں۔ سب جانتے ہیں کہ کسی جگہہ کی زمین کسی چیز کے لئے مشہور ہے اور کسی مقام کی پیداوار کسی بات کے واسطے نامور ہے۔ پس اس خیال سے ہمارے ملک کے کسانوں کو واجب ہے کہ اپنے ملک کی خراب جنس کا بیج کام میں نہ لائیں بلکہ جس ضلع یا جس مقام کا غلہ یا جنس قابل تعریف پائیں وہیں جاکر خرید لائیں۔ اوس میں بھی اچھا بیج رکھہ کر باقی کو فروخت کردیویں یا اپنے کام میں لائیں۔ غرضکہ بیج میں سے نکما خراب۔ گلا۔ سڑا۔ تھوتھا۔ کڑا ہوا۔ چھوٹے قد یا ہلکے وزن کا بیج نکالنے اوسے جھاڑ جھٹک کر صاف کرنے اور الگ الگ چُن لینے میں ختنی محنت کیجائے اوس سے بہت فائدہ ہے۔

غیر ملک یا غیر جگہہ سے بیج خریدنے میں دو فائدے ہیں اول تو اچھا بیج ہونے سے جنوبت اور جسقدر چاہو گے خرید سکوگے دوسرے تجربے سے یہ کافی طور پر ثابت ہوچکا ہے کہ اگر ایک ہی قسم کا بیج زمین میں ہر سال بویا جائے تو اس قدر پیداوار نہیں ہوتی کہ جسقدر دوسری جگہہ سے لائے ہوئے بیج کی ہوتی ہے۔ مگر شرط یہ ہے کہ کوئی اور بگاڑ نہ ہو یا جگہوں کی حالت میں بہت فرق نہ ہو۔ اگر کسی سبب سے عمدہ اور اچھا بیج دوسری جگہہ سے ہاتھہ نہ لگے تو اپنے آس پاس پڑوس والوں سے جنکی فصل اچھی دیکھیں خرید لیں اور ان میں بھی

نہایت احتیاط سے اچھے اچھے بیج چھانٹ کر علیحدہ کر لیویں اگلے سال جو ان بیجوں کی فصل پیدا ہو اوس میں اور بھی اچھے اچھے بیج چھانٹ کر نکال لیویں اور پھر اونھیں سبھی الگ بوئیں۔ غرضکہ اسی طرح دو برس میں عمدہ بیج تیار کر کے اچھی فصل تیار کر سکتے ہیں۔ اسطرح کرنے سے بیج کی نسل اعلےٰ درجہ میں تبدیل ہو جائے گی۔ بہت سے ملکوں میں پیداوار کو اچھا اس طریقے سے بنایا گیا ہے۔ یہ طریقہ اگرچہ عرصہ طلب اور ذرا مشکل ہے مگر جب اچھا بیج دوسری جگہ سے نہ ملے تو کیا کیا جائے خود ہی پیدا کرنا لازم ہے۔ اگر ہمارے کسان یہ تکلیف گوارا کر کے اچھا بیج بوئیں تو بہت جلد دیکھ لیں کہ وہ بھی کسی خاص قسم کی فصل ویسی ہی پیدا کر سکتے ہیں جیسی اور مشہور ضلعوں کی نامی فصل ہوتی ہے۔ کوئی ضلع کسی چیز کی نسبت اور کوئی مقام کسی جنس کی باعث مشہور ہوا کرتا ہے جسکی وجہ بعض حالتوں میں یہ ہوتی ہے کہ اوس چیز یا جنس کا بیج بویا جاتا ہے۔ یہ بات کچھ زمین یا طریقہ کاشت پر ہی موقوف نہیں ہے کیونکہ زمین کا یا کاشت کا طریقہ خراب بیج کو عمدہ بیج نہیں بنا سکتا بلکہ بیج کی عمدگی پر منحصر ہے۔

اب قبل اسکے کہ ہم بیج کے متعلق مزید حالات لکھیں ہم چاہتے ہیں کہ ہم روئے زمین کے اور خاصکر ہندوستان کے بیجوں کے متعلق تفصیلی حالات بیان کر دیں جس سے ہمارے کسان معتدبہ فائدہ حاصل کر سکیں اور معلومات کے دائرے میں ایک گونہ وسعت ہو اس غرض کے لئے ہم کپاس کی اون نوعوں کا ہی ذکر کرینگے جو روئے زمین پہ کاشت کیجاتی ہیں مگر ایسا کرنے کے قبل ہم پودے کی توضیح کر دینگے

ضروری سمجھتے ہیں تاکہ پودے کا معمولی حلیہ یا خاکہ ذہن نشین ہو جائے۔
کپاس کا لاطینی (Latin) اور اصطلاحی نام گوسی پی ام (Gossypium) ہے اس کو عربی میں قطن اور اس سے غالباً انگریزی کا لفظ کاٹن بنا ہے۔
اسکی تین صورتیں ہیں۔ یا تو یہ درخت بڑا ہوتا ہے یا جھاڑی کی طرح چھوٹا یا اس درخت کا پودا ایسا نازک ہوتا ہے کہ پیداوار دیکر سال کے اندر ہی جڑ تک خشک ہو جاتا ہے جیسی کہ سبزیات یا بقولات ہوتی ہیں۔ بعض حالتوں میں اسکا پودا پھلدار درختوں کی مانند سالہا سال تک پیداوار دیتا رہتا ہے۔ لیکن کاشت کردہ کپاس کے اقسام میں زیادہ تر سال وار یعنی سال میں دو مرتبہ پیداوار دینے والے پودے زیادہ ہوتے ہیں۔ چند قسموں کے پودے بے حد رواں دار ہوتے ہیں۔ پودے کا کوئی حصہ روئیں سے خالی نہیں ہوتا۔ اور بعض پر کچھ سیاہ داغ یا دھبے ہوتے ہیں جنہیں علم نباتات کے ماہر نباتی غدود بتلاتے ہیں کپاس کے پودے کا تنہ بالعموم سیدھا ہوتا ہے اور تمام پودا بلحاظ شاخوں کے پھیلاؤ کے گاؤدم ہوتا ہے یعنی نیچے کی شاخیں سب سے لمبی ہوتی ہیں اور اوپر کی شاخیں بتدریج لمبائی میں کم ہوتی چلی جاتی ہیں۔ پتے جدا جدا اور رگ دار ہوتے ہیں۔ پتے کی درمیانی رگ پتے کے ڈنٹھل کو تنے کے ساتھ وابستہ کرتی ہے۔ ایک پتے میں تین سے سات تک نوکیں ہوتی ہیں۔ پھول کی پنکھڑیاں الگ الگ تمیز ہو سکتے ہیں۔ پودے کا سب سے زیادہ فائدہ مند حصہ پھول ہے اس لیے ہم کو اس کے متعلق بالتفصیل واقفیت دینا ضروری ہوا۔ ہم رائے دینگے

کہ ناظرین وقت مطالعہ اس مخصوص مضمون کے اگر کپاس کا پھول اپنے پاس رکھ لیں تو سمجھنے میں بہت آسانی ہوگی۔

کپاس کی چار ٹہنیاں ایسی ہوں کہ ایک میں کلی آگئی ہو اور کھلی نہ ہو۔ دوسری میں پھول کھلگیا ہو۔ تیسری میں کچا پھل لگا ہو۔ اور چوتھے میں پھل کھلگیا ہو اور کپاس کی گونڈیاں اندر دکھائی دیں۔

پہلے کلی کو لیجیئے۔ آپ کو کلی کے پیندے کی گرد چار سبز پتیاں دکھائی دینگی جو غلاف کی طرح اوس کی حفاظت کرتی ہیں اور حقیقت میں یہ پھول کا حصّہ نہیں ہے اور صرف پتیاں ہیں جو کلی کی حالت میں اوسے ڈھکی رہتی ہیں سب پھولوں میں پتیاں نہیں ہوتیں۔

اِن چاروں پتوں کو اب اوکھاڑ ڈالیئے اون کے اندر آپ ایک چھوٹی پیالی دیکھوگے جسکی رنگت ہریالی لیئے پیلی ہے اور جس میں کانی چھتیاں بڑی ہوتی ہیں۔ اسی کو پیالی کہتے ہیں اور یہ پھول کا ایک حصّہ ہے اور اکثر پھولوں میں ہوتی ہے۔ کبھی کبھی یہ الگ پتوں میں بٹی ہوئی ہوتی ہے کبھی کبھی اس میں تھوڑے بہت گہرے دانتے ہوتے ہیں۔ کپاس کے پھول میں یہ حصّہ پیالی کی صورت کا ہوتا ہے جسکا کنارہ چورس ہوتا ہے اور اِس صورت ہی کے سبب سے یہ پھول کی پیالی کہلاتی ہے۔

پیالی کے اندر پانچ پیلے رنگ کی بڑی پتیاں ہیں جنکے سبب سے پھول خوبصورت دکھائی دیتا ہے۔ کلی میں یہ پتیاں آپس میں ایک دوسری کی گرد لپٹی رہتی ہیں اسلیئے اب کھلے پھولوں کو لینا چاہیے کیونکہ اوننیں پیلی پتیوں کی صورت اچھی طرح دکھائی دے گی۔ پتوں کا بڑا حصّہ پیلا اور جڑیں اندر کی طرف لال دکھائی دینگی۔ اِس پیلے سبتے کے اندر آپ کو

ایک نل دکھائی دے گا جو پیلی گونڈیوں سے ڈھکا ہوا ہے۔ ان گونڈیوں کی چوٹی پر ایک اور ہی صورت کی اُو بھری ہوئی گونڈی دکھائی دیگی اب ان پانچوں پیلے پتوں کو اوکھاڑ ڈالیے اور نل کو ناخن سے چیرے تو پیلی چھوٹی گونڈیاں اس نل کی سفید چھال سے جسکے ساتھ وہ سب اوکھڑ آیگی جڑی ہوئی دکھائی دینگی۔ آپ کو معلوم ہوگا کہ سفید چھال ایک اور کھمبے کے گرد کا خول ہے اور وہ بڑی چوٹی کی گونڈی اس کھمبے سے جڑی ہوئی ہے جب اور چھوٹی گونڈیاں اوس چھال کے ساتھ جس میں وہ لگی تھی اوکھڑ آئے تو وہ اپنی جگہہ پر قایم رہتی ہے۔ یہ اندر کا کھمبا نیچے ایک گول چیز یعنی کپاس کی کچی پھلی سے ملا ہوا ہے۔

پس کپاس کے پھول کے پانچ حصّے ہیں۔

(۱) باہر کی ہری چار پتیاں۔

(۲) اون کے اندر کی چتی دار پیلی پیالی۔

(۳) پیلی اور لال پانچ بری پتیاں جن کو پنکھڑیاں کہتے ہیں۔

(۴) سفید چھال کا نل جسکے اوپر چھوٹی پیلی گونڈیاں یعنی پراگ کیسر ہے

(۵) اس نل کے اندر کھمبی جسکی چوٹی پر ایک گونڈی یعنی گربھ کیسر ہے جو نیچے کچی کپاس کی پھلی سے ملی ہوئی ہے۔ ان میں پہلے تین حصّے پچھلے دو حصوں کی حفاظت کے لئے ہوتے ہیں اور یہی دونوں حصّے پھول کے ضروری ٹکڑے ہیں۔ پھول کا کام بیج پیدا کرنا ہے اور بیج ان ہی دو پچھلے حصوں سے پیدا ہوتا ہے۔

پہلے چوتھے حصّے یعنی سفید چھال کے نل کا بیان کیا جاتا ہے جسکے اوپر چھوٹی گونڈیاں ہیں۔ ان چھوٹی گونڈیوں میں ایک ایک چھوٹی ڈبیا ہر

جسکے اندر پیلے رنگ کے پراگ بھرے رہتے ہیں۔ پھول کے کھلنے
پر یہ بوندیاں بھی کھل جاتی ہیں اور پراگ اِدھر اُدھر بکھر جاتا ہے جو آپ
ایک تازہ پھول کی کلی کو کھولو تو آپ ان چھوٹی ڈبیوں کے کھلنے سے
پہلے کی حالت دیکھو گے۔ نل جس میں یہ سب لگی ہوئی ہیں۔ اصل میں
انہیں ڈنڈیوں کے جوڑنے سے بنا ہے اور پھولوں میں آم کیسر کی طرح
ہر ایک بوندی کی الگ ڈنڈی ہوتی ہے اور کوئی نل بیج کے کھمبے کے
آس پاس نہیں ہوتا۔ ان ڈنڈیوں کو بوندیوں کے سمیت نباتات میں پراگ
کیسر کہتے ہیں۔

اب آپ پانچویں حصہ یعنی بیج والے کھمبے کو دیکھئے جسکو آپ نے
ابھی تک ٹہنی سے نہیں اوکھاڑا ہے۔ یہ ایک سفید کھمبا ہے جس کے
اوپر کے سرے پر ایک لمبی بوندی لگی ہوئی ہے اور نیچے کا سرا
کپاس کی پھلی سے ملا ہے اس کھمبے کو گربھ کیسر کہتے ہیں۔ بوندی کی
چوٹی ایک لسدار چیز سے ڈھکی ہوتی ہے اور پھول آپ کے توڑنے
سے تھوڑی دیر پہلے کھل گیا ہے۔ اچھی طرح دیکھنے پر آپ کو کچھ پیلا پیلا
ریت سا بوندی میں لگا ہوا دکھائی دیگا۔ یہ وہ ریت ہے جو پراگ کیسر
یعنی اون چھوٹی ڈبیوں سے جو بیج والے کھمبے کے گرد کے نل کے
اوپر ہوتی ہیں نکلتا ہے۔ یہ ریت یعنی پراگ بڑے کام کا ہے کیونکہ
جب تک یہ گربھ کیسر کی لسدار بوندی پر نہ پڑے پھول سے پھل نہیں
نکلے گا۔ گربھ کیسر پراگ کیسر کے بغیر اور پراگ کیسر گربھ کیسر کے بغیر بیفائدہ
ہے۔ یہ بخوبی ثابت ہوچکا ہے کہ جو کپاس کے گربھ کیسر کو اس طرح
ڈھانک دیا جاتا ہے کہ اوس تک پراگ نہ پہونچ سکے تو پیچھے کی پھلی نہیں بنتی

خشک ہو جائے گی۔ اسکے خلاف جو پراگ گربہ کیسر کی چوٹی تک پہونچ جائے
تو بیج یعنی بنولہ اپنا معمولی نشو و نما پاوے گا اور روئی بدستور
پیدا ہوگی۔

یہ بات دیکھنے کے لئے کہ روئی کی پھلی کیونکر بڑھتی ہے۔ کپاس کی
تیسری ٹہنی جس میں پھلی ابتک کھلی نہیں ہے لے لیجئے اوس میں آپ
دیکھو گے کہ پھول کی پیلی پنکھڑیاں اور پراگ کیسر سب مرجھا کر گر پڑے
ہیں کیونکہ اون کا کام پورا ہو چکا ہے۔

پھلی کے سر پر مرجھایا ہوا گربہ کیسر دکھائی دے گا۔ چھوٹے پھول کی پیالی
اور باہر کی ہری پتیاں اپنی اپنی جگہہ پر ہیں لیکن مرجھائی ہوئی۔

بالآخر جب پھول کھل جاتا ہے اور پراگ کیسر سے گربہ کیسر تک پہونچ جاتا
ہے تو پھول کے سب حصے پھلی کے سوائے جو بڑھتے رہتے ہیں مرجھانے
لگتے ہیں۔

اب پھلوں کو بیچ سے کاٹ ڈالئے تو آپ کو اوسکے اندر الگ الگ
خانے دکھائی دینگے جن میں سے ہر ایک میں کئی بیج ہوں گے
یہ بیج اوس ملائم روئی میں لپٹے رہتے ہیں جو پھلی کے کھلنے پر سوکھ کر
پھول جاتی ہے اور بٹنے ( دھننے ) کے قابل ہوتی ہے۔ یہ ایک
تعجب کی بات ہے کہ یوں دیکھنے میں تو روئی نازک روئی کا گچھا معلوم
ہوتا ہے لیکن حقیقت میں وہ اونھیں تھیلیوں سے بنی ہوئی ہے جنکا
بیان اوپر ہو چکا ہے اور دوسری تھیلیوں اور اون میں صرف یہی فرق
ہے کہ اوروں کی بہ نسبت یہ بہت لمبی اور موٹی ہوتی ہیں۔

یہ یاد رکھنا چاہیے کہ اکثر پراگ کیسر اور گربہ کیسر یہ دونوں ایک ہی

پھول میں ہوتے ہیں اور پراگ آسانی سے گربھ کیسر پر گر سکتا ہے یا
ہوا سے اوڑکر یا جھڑ کر اون تک پہونچ سکتا ہے لیکن کبھی کبھی پراگ کیسر
اسطرح لگتے ہیں کہ پراگ گربھ کیسر تک نہیں پہونچ سکتا۔ لوگ بہت دنوں
تک حیران تھے کہ ایسے پھولوں میں بیج کیونکر پہنچتا ہے اب یہ بات ثابت
ہوگئی ہے کہ کیڑے اور پتنگے جو پھولوں پر بیٹھتے ہیں اون کے بدن پر
پراگ کیسر کی رگڑ لگتی ہے اور وہ اسطرح پراگ سے رنگ جاتے
ہیں اور جب شہد کے ڈھونڈہنے میں گربھ کیسر پر رینگتے ہوئے جاتے
ہیں تو پراگ کو اوس تک پہونچاتے ہیں جو لوبیا کے پھول ململ کی تھیلیوں
سے اسطرح باندہ دئیے جائیں کہ کیڑے وہاں تک نہ پہونچ سکیں تو
یہ دریافت ہوا ہے کہ بیج اون میں بہت کم لگتے ہیں۔ یہ نہ خیال کرنا چاہئے
کہ شہد کی مکھیاں اور اور مکھیاں اور تتلیاں جو پھولوں کے لئے یہ
کام کرتی ہیں وہ جان بوجھکر کرتی ہیں یا اسی کام کے لئے پھولوں پر
آتی ہیں بلکہ وہ پھولوں پر شہد کے لالچ سے جاتی ہیں اور جب شہد کو
چوستی ہیں تو پراگ کیسر سے گربھ کیسر تک پہونچاتی ہیں۔ پھولوں میں
شہد ہونے کا شاید قدرت نے یہی سبب رکھا ہے کہ کیڑے اون پر
آویں۔ پھولوں کے رنگ کی چمک دمک بھی اون کی اس بات میں مدد
کرتی ہے کیونکہ کیڑے چمکیلے پھولوں کی طرف چلا ہے اون میں شہد
ہو یا نہ ہو اوسی کی امید میں جاتے ہیں اون پودھوں کو بھی
کیڑوں سے بہت فائدہ پہونچتا ہے جن میں پراگ کیسر گربھ کیسر تک
اپنے آپ پہونچ سکتا ہے۔ کیونکہ یہ ثابت ہوا ہے کہ کسی
پھول میں خاص اوسی کے پراگ کا کام میں آنا اچھا نہیں ہے

بلکہ اچھا بیج لینے کے لئے ویسے ہی دوسرے پھول سے پراگ آنا چاہیئے۔

جس آدمی نے مٹر کے کھیت میں شہد کی مکھیوں کا پھولوں پر آنا جانا توجہ سے دیکھا اور جانچا ہے تو اوسنے جانچ لیا ہوگا کہ یہ ایک سے دوسرے پھول تک پراگ کو کیسی اچھی طرح پہونچاتی ہیں۔ غرضکہ پھول کے اوپر کے بالتفصیل بیان کا خلاصہ یہ ہے کہ پھول کا کام بیج پکانا ہے۔ بیج پکنے کے لئے ضرور ہے کہ پراگ کیسر سے پراگ گربھہ کیسر کی چوٹی تک پہونچے۔ پھول کی بناوٹ اور پنکھڑیوں کا رنگ روپ چھوٹ دل اس بات کو ہر طرح پورا کرنے کے لئے بنا ہے۔ پراگ یا تو آپ ہی آپ گربھہ کیسر پر گر پڑتا ہے یا ہوا سے اوڑکر یا جھڑکر اوس تک پہونچ جاتا ہے۔ یا کیڑوں کی مدد سے اوس تک پہونچتا ہے تیز ہوا سے اوڑ اوڑ کر بیج اکثر و بیشتر کہاں سے کہاں جا پہونچتے ہیں اور زمین میں دب دبا کر نئے پودھوں کی صورت میں نمودار ہوتے ہیں۔ چنانچہ قدرت نے بعض نباتات کی تخم ریزی اور انتشار کا یہی طریقہ اختیار کر رکھا ہے۔ اگر ایسا نہ ہوتا تو بعض پودے اور درخت روئے زمین کے مختلف اور دور دراز حصوں میں یوں پھیلے ہوئے نہ ملتے جسقدر کہ حضرت انسان کے دیکھنے میں آتے ہیں۔ الغرض کپاس کا بیج بھی اسی قسم کے پھولوں میں سے ایک ہے جو نقل مکان کرتے کرتے دیار و امصار مختلف آب و ہوا اور مختلف سرزمینوں میں جا پہونچے ہیں۔

کپاس کی جو سیکڑوں قسمیں ہیں وہ علم نباتات کی رو سے نہیں بلکہ

ہو کاشتکاری کے نقطۂ خیال سے ہیں۔ وجہ یہ ہے کہ کپاس کا پودا۔
آب و ہوا کی تبدیلی۔ طریقہ کاشتکاری۔ زمین یا کھاد کے رد و بدل سے
ویسی جلدی متاثر ہو جاتا ہے کہ اس میں کم و بیش تبدیلی آجاتی ہے
اور پھر اوسکی اوسی طریق پر پرورش کرتے رہنے سے ایک مستقل
اور علیحدہ نوع بنجاتی ہے۔ ہم اس تمام بحث کو نظر انداز کر کے یہ بتلانا
چاہتے ہیں کہ کپاس کی تجارتی اقسام صرف چھ ہیں جو مختلف ممالک
میں کاشت کیجاتی ہیں اون کے نام یہ ہیں۔

(اول) بار بے ڈینزی Ordinary Bourbon
یعنی جزیرہ بار بے ڈوز واقعہ جزائر غرب الہند امریکہ کی کپاس۔

(دوئم) ہر بے شی ام یا Herbaceum
یعنی ایسی کپاس جسکا پودا پیداوار دینے کے بعد خشک ہو جاتا ہے

(سوئم) ہر سُوٹم یا Hirsutum یعنی
ایسی کپاس جسکا پودا ہر واں دار ہوتا ہے۔

(چہارم) آر بوری ام یا Arboreum یعنی
شجر نما کپاس۔

(پنجم) پیرو دی انے نمز Peru یعنی
ملک پیرو واقعہ جنوبی امریکہ کی کپاس۔

(ششم) نگ لیک ٹم Neglectum یعنی
دیسی کپاس جو ہندوستان میں عام طور پر کاشت ہوتی ہے۔

اب ہم ہر ایک قسم کا مختصر حال اور خصوصیات
درج کرتے ہیں۔

(۱) باربیڈینزی۔ یہ بہت پتلے اور لمبے ریشے والی کپاس ہے اور جزائر غرب الہند کے اکثر جزیروں میں پیدا ہوتی ہے اس کا اصلی وطن تو وہی ہے لیکن آجکل اضلاع متحدہ کی جنوبی ریاستوں وسط امیریکہ مغربی افریقہ (جو منطقہ حارہ میں ہے) پورٹوبون۔ مصر۔ آسٹریلیا اور جزائر شرق الہند میں کثرت سے کاشت ہوتی ہے۔ جو علاقے سمندر کے کنارے ہیں وہاں بونے سے یہ خوب نشوو نما پاتی ہے اور افراط سے پھولتی پھلتی ہے اسکے لئے اچھا موسم وہ ہے جو گرم اور مرطوب ہو لیکن دیگر ممالک میں تجربہ سے معلوم ہوا ہے کہ موسم مرطوب نہ بھی ہو تو مناسب آبپاشی سے اوسکی تلافی ہو سکتی ہے۔ چنانچہ مصر میں اسی طریق پر اسکی کاشت کیجاتی ہے۔ اس قسم کا پودا اگر ہر سال کاشت کیا جائے تو تین چار فیٹ اونچا ہوتا ہے۔ اور اگر کئی سال تک کھڑا رہے تو چھ سے آٹھ فیٹ بلند ہو جاتا ہے۔ پودا جب پھولوں سے لدا ہوا اور پھولوں سے بھرا ہوا ہو تو بہت بھلا معلوم ہوتا ہے۔ وہ کپاس جسے انگریزی میں سی آئی۔ لینڈز کہتے ہیں اور جو ہندوستان کے اکثر مقامات اور سرکاری کھیتوں میں اچھی پیداوار دینے والا کہا جاتا ہے۔ اسی نوع سے تعلق رکھتا ہے۔ اس قسم کی آدھ سیر کپاس سے اکثر اوقات (۱۲۰۰) میل لمبا دھاگا کت جاتا ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ اسکے ریشے بہت باریک اور مضبوط ہوتے ہوں گے۔

اس قسم کی کپاس کی جو گونڈیاں خالی ہوتی ہیں اون میں سے ہر ایک میں (۷) سے (۹) بنولے پائے جاتے ہیں جنکی رنگت سیاہی کی طرف زیادہ مائل ہوتی ہے۔ مصر میں جو کپاس "گلینی" کے نام سے

موسوم ہے وہ سی آئی لینڈز کی ہی شاخ ہے اور بار بیڈ تیزی کے بیج سے پیدا کی جاتی ہے اس کے پھول زرد رنگ کے ہوتے ہیں اور ہندوستان میں اس قسم کو "بوربون" کپاس کہتے ہیں۔

(۲) ہربے شی ام۔ اسکا پودا سال وار ہوتا ہے اور پیدا وار دینے کے بعد خود بخود خشک ہو جاتا ہے۔ ہندوستان میں اس قسم کی چند شاخیں پائی جاتی ہیں۔ بعض کہتے ہیں کہ ساحل کارومنڈل اسکا وطن ہے اور بعض کہتے ہیں کہ نہیں۔ تاہم اس کی موجودہ صورت کلیہ وثیق ہے کہ یہ کپاس کی چند اقسام کے آپس میں خلط ملط ہو جانے کا نتیجہ ہو اور وہ غلی ہو گئی ہے۔ مختلف ممالک میں بڑے بڑے رقبے اسکے لئے مخصوص ہیں۔ مثلاً ہندوستان۔ چین۔ عرب۔ فارس۔ ایشیا کوچک اور افریقہ۔

ہربے شی ام کپاس کی بڑی خصوصیت یہ ہے کہ پیداوار دینے کے بعد جلد سوکھ جاتی ہے۔

چین میں ایک قسم کی کپاس بوئی جاتی ہے جو بیل کیطرح پھیلتی ہے اسکا پودا بھی سال وار ہوتا ہے اور ہربے شی ام سے تعلق رکھتا ہے اس میں خصوصیت سے بڑے بڑے ٹینڈے (ٹونڈیاں) لگتے ہیں جنمیں بہت سے بنولے ہوتے ہیں۔ ایک اور قسم کی چینی کپاس جو نانکن کے نام سے مشہور ہے وہ بھی "ہربے شی ام" نوع سے تعلق رکھتی ہے مگر اسکی کپاس رنگدار ہوتی ہے۔ مصر میں "ہربے شی ام" کی بھی چند شاخیں پائی جاتی ہیں۔ نیز سورت کی دیسی کپاس میں "ہربے شی ام" نوع کی ایک نرالی بات یہ ہے کہ اسکے بنولوں پر دو طرح کے ریشے ہوتے ہیں ایک

لمبے دوسرے چھوٹے۔ موخرالذکر بہت گھنڈار ہوتے ہیں چنانچہ کاتنے والے کارخانوں کو یہ بڑی وقت پڑ جاتی ہے کہ چھوٹے ریشوں کو بڑے ریشوں سے کیسے علیحدہ کریں البتہ کپاس چُننے کے وقت ہوشیاری سے کام لیا جائے تو چھوٹے ریشے والے ٹینڈے لمبے ریشے والوں ٹینڈوں سے علیحدہ ہو سکتے ہیں۔ اس نوع میں ایک اور صفت یہ ہے کہ یہ دیگر انواع کپاس کے ساتھ آسانی سے ملکر دوغلی ہو جاتی ہے اور اس کا ریشہ پہلے کی بہ نسبت اچھا ہو جاتا ہے۔

(۴) ہرسوٹم۔ یہ نوع رواں دار ہوتی ہے۔ پودے کے پتے تنے۔ شاخیں۔ ٹینڈے اور بنولے تک چھوٹے چھوٹے بالوں سے بھر ہوتے ہیں۔ بعض ماہرانِ علم نباتات اسے "باربے ڈوینزی" کی اور بعض "ہربےشیئم" کی شاخ بتلاتے ہیں لیکن اسکی بعض خصوصیات ایسی ہیں جنکی وجہ سے اسے ایک علیحدہ نوع قرار دے سکتے ہیں۔ تحقیقات سے پتہ چلتا ہے کہ "ہرسوٹم" کپاس کا اصلی وطن ملک میکسیکو واقعہ وسط امریکہ ہے جہاں سے یہ رفتہ رفتہ اون علاقوں میں پھیل گئی ہے جو منطقہ حارہ سے متصل ہیں۔ صوبہ جارجیا کی "اپ لینڈ" کپاس جسکا ریشہ بہت لمبا ہوتا ہے اس نوع میں سے ہے۔ اور امریکن کپاس کی اکثر قسمیں بھی اسی سے تعلق رکھتی ہیں۔ ماہران علم نباتات کہتے ہیں کہ "ہرسوٹم" کی دو بڑی شاخیں ہیں۔ ایک سبز بنولوں والی دوسری بھورے بنولوں والی۔ پہلی قسم سخت اور مضبوط ہوتی ہے اور دوسری قسم نازک جو زیادہ تر اضلاع متحدہ امریکہ کی جنوبی ریاستوں میں بوئی جاتی ہے۔

(۴) اربوری ام — یہ نوع درختوں کی طرح قد آور ہو جاتی ہے
اور بعض حالات میں اسکے پودے (۲۰) فیٹ کی بلندی تک پہونچتے
ہیں۔ اس نوع کا اصلی وطن ہندوستان ہے اور یہ قسم دکن میں ہوتی ہے
اور درخت تیار ہونے کے بعد بیس پچیس سال تک روئی کی پیداوار
کے قابل رہتا ہے۔ مگر بالعموم جو تجربات شجرنما کپاس کے اب تک سرکاری
کھیتوں میں ہوئے اوس سے خاطر خواہ نتیجہ برآمد نہیں ہوئے۔

زمانۂ قدیم میں اس کپاس سے جنیو۔ یا بالائی حصہ بدن کو ڈھانپنے
کے لئے پارچہ جات بنا کرتے تھے اسلئے اسکا نام "مذہبی کپاس"
یا "پوتر کپاس" یا "پاک کپاس" پڑ گیا ہے۔

اس نوع کی چند خصوصیات یہ ہیں کہ بنولوں کا رنگ سب سے نرالا ہوتا ہے
اور ایسا معلوم ہوتا ہے گویا تھوڑے بینگنی اور سرخ رنگ سے ملکر
بنا ہے۔ پھول کی پینڈی پر گہرے بینگنی رنگ کا دھبہ ہوتا ہے اور
پینڈی ہی خود گھنٹی نما ہوتی ہے۔ اس نوع میں بھی "ہربے شئی ام"
کی مانند چھوٹے بڑے دو طرح کے ریشے پائے جاتے ہیں جنھیں
الگ الگ کرنے میں بہت دقت اوٹھانی پڑتی ہے۔ کپاس کے ریشے
بنولوں کے ساتھ بڑی مضبوطی سے چمٹے ہوتے ہیں اور دقت سے
علیحدہ ہوتے ہیں۔ یہ کپاس ہندوستان کے ساحلوں پر جو بحر ہند
کی جانب ہیں زیادہ اوگتی ہے۔ اسکا ریشہ پہلی قسموں کے ریشوں سے
بالا وسط چھوٹا ہوتا ہے۔

(۵) پیرو وی ا — اسے نام کی وجہ تسمیہ یہ ہے کہ یہ نوع پہلے ملک پیرو
واقعہ براعظم جنوبی امریکہ کی پیداوار سمجھی جاتی تھی۔ بعض ماہرین علم نباتات اسے

قسم اول کے قریب قریب تیلاتے ہیں بعض اسے نوک دار کہتے ہیں کیونکہ
اس کے ٹینڈے اور پتے خصوصیت کے ساتھ نوک دار ہوتے ہیں
غالباً اسکی سب سے بڑی خصوصیت یہ ہے کہ اسکے بنولے سیاہ رنگ کے
ہوتے ہیں۔ دوسری خصوصیت یہ معلوم ہوتی ہے کہ بنولے آپس میں
ایک دوسرے سے متصل رہتے ہیں۔ اور مخروط مجتمع کی سی شکل بنا لیتے
ہیں۔ ملک برازیل واقع جنوبی امریکہ اسکا گھر ہے جہاں دو صورتوں میں
کاشت کیجاتی ہے۔ ایک درخت کی صورت میں۔ دوسری سالوار پودے کی
ہیئیت میں۔ تجربہ سے معلوم ہوا ہے کہ شجر نما کپاس ان چند خوش قسمت اقسام
کپاس میں سے ہے جنہیں کپاس کا کیڑا کچھ نقصان نہیں پہونچاتا۔ برازیل میں ایک
اور کپاس بھی ہوتی ہے جسے "گردہ کپاس" کہتے ہیں۔ اسکی وجہ تسمیہ یہ ہے
کہ ٹینڈے کے ہر خانے میں بنولے گردے کی شکل میں جڑے ہوتے ہیں
یہ کپاس بالعموم پیرو اور برازیل کے باہر زیادہ کاشت نہیں ہوتی۔

(۵) ٹنگ لیگ ٹم۔ اس نوع کا اصلی وطن بھی ہندوستان ہے۔ ڈھاکہ
کی کپاس جسکی شہرہ آفاق ململیں اور مدراسی لٹھہ بنتا ہے اسی نوع سے تعلق رکھتی
ہے۔ اس نوع کی خصوصیت یہ ہے کہ اسکے ٹینڈے چھوٹے اور ان کے
خانوں میں بنولے کم ہوتے ہیں۔ یہ سمجھ لیجئے کہ (۵) سے (۸) تک ہوتے
ہیں۔ انکے بنولوں پر بھی عموماً دو طرح کے ریشے ہوتے ہیں۔ چھوٹے ریشوں
کی رنگت کچھ میلی و سبزی مائل ہوتی ہے۔ لمبے ریشے چھوتے میں سخت
اور بالکل سفید ہوتے ہیں۔ بعض باتوں میں یہ نوع "آربوری ام" سے اسقدر
ملتی جلتی ہے کہ بعض ماہرین علم نباتات اسے "آربوری ام" اور کسی دیگر قسم
کے ملاپ کا نتیجہ قرار دیتے ہیں۔ اسکا پودا زیادہ بلند نہیں ہوتا۔ اور

جھاڑی نما ہوکر چار پانچ فیٹ سے اونچا نہیں ہوتا۔ پنجاب۔ ممالک مغربی وشمالی۔ اور بنگال کے صوبوں میں کاشتکار اسے عام طور پر بوتے ہیں۔ کپاس کی تجارتی اقسام میں اسکا درجہ خاصہ اونچا ہے۔

اسوقت ہندوستان میں جس کپاس کی عموماً کاشت کیجاتی ہے اونکی حسب ذیل قسمیں ہیں۔

(۱) ترا اسکی رُوئی سب سے اچھی ہوتی ہے۔ اور پیداوار بھی زیادہ ہوتی ہے۔ یہ بہت نرم اور باریک ہوتی ہے۔ یہ قسم زیادہ ترا چھوتا نہ میں ہوتی ہے۔

(۲) ڈھاکہ کی کپاس۔ یہ بھی بہت عمدہ قسم کپاس کی ہے۔ جسکا ذکر گزشتہ صفحات میں ہوچکا ہے۔

(۳) دہاروار کپاس۔ اسکا شمار بھی عمدہ کپاس میں ہی

(۴) ملابار کی کپاس۔ اس کپاس میں کوئی خصوصیت نہیں ہے۔

(۵) تنیام کی کپاس۔ "

(۶) آسام کی کپاس۔ "

(۷) چینی کپاس "

(۸) دکن کی کپاس۔ جسکا ذکر آر بوری ام کپاس میں اچکا ہے۔

(۹) بوری کپاس۔ یہ بہت اچھی قسم کپاس کی ہے اور ہندوستان میں اکثر مقامات پر اچھے نتیجے نکلے ہیں۔

(۱۰) عام ہندوستانی کپاس۔

ہندوستان میں تجربات سے حسب ذیل اقسام کپاس مفید ثابت ہوئی ہیں۔

(۱) احاطہ بمبئی۔ بوری۔ کمبوڈیا اور بروچ۔ اس میں سے بوری اور بروچ قسم کی کپاس بہت اچھی پیدا ہوتی ہے اور بروچ کی کپاس میں سے (۵۰۰) سے (۶۰۰) پونڈ تک فی ایکڑ روئی نکلی۔

(۲) احاطہ مدراس۔ کمبوڈیا۔ اور بروچ۔ بہت اچھی پیدا ہوتی ہے اور ہو سکتی ہے۔ اور کمبوڈیا قسم تو بہت ہی اچھی ثابت ہوئی ہے۔

(۳) احاطہ کلکتہ (بنگال) بوری اور کمبوڈیا بہت مفید ثابت ہوئی ہے اور بوری کپاس کی قیمت بمقابلہ کمبوڈیا زیادہ بھی۔

(۴) برار۔ یہ وہ ملک ہے جہاں سے ایک وقت جب سنہ ۱۸۶۴ء میں انگلنڈ اور امریکہ میں سول وار (اخلاقی جنگ) ہوا کثرت سے بہت عمدہ کپاس انگلنڈ کو پہونچائی گئی اور بانی (Bani) اور (Jari) یہاں کی خاص نہایت عمدہ قسم ہے۔ ہندوستان میں کپاس کی پیداوار کے مقابلے میں اس حصہ ملک کا دوسرا نمبر ہے۔

(۵) پنجاب۔ ضلع حصار کا بیج اچھا سمجھا جاتا ہے۔

(۶) بہار۔ یہاں کی دیسی کپاس بہت اچھی سمجھی گئی ہے۔ اس اس بیج کا مضبوط بڑھنے والا اور تندرست درخت ہوتا ہے۔ اور اکثر بیماری نہیں لگتی۔ مصر کی کپاس بھی یہاں بہت اچھی پیدا ہوتی ہے۔

(۷) حیدرآباد دکن - بن کار کمبلی ایک عمدہ قسم کی کپاس ہے جو اپنی قسم میں بہت اچھی ہوتی ہے۔

(۸) سندھ - مصر کی کپاس کا بیج بہت اچھا پیدا ہو سکتا ہے

(۹) ممالک متوسط - بوری - اور مالونیس (Inalvenus) اقسام مفید ثابت ہوئی ہیں۔

(۱۰) ممالک متحدہ آگرہ و اودھ -

کپاس کے لئے اس پرانت میں علیگڈھ ایک وسیع زراعتی رقبہ کا مرکزی مقام ہے جس میں ہر سال تقریباً (۷) لاکھ (۵۰) ہزار ایکڑ میں کپاس کی کاشت ہوتی ہے اسی لئے یہاں ایک سرکاری فارم (سرکاری کھیت) بھی قایم ہے - چنانچہ تجربہ سے ثابت ہوا کہ وہاں زرد اور سفید پھول والی کپاس میں سے سفید پھول والی کپاس کی پیداوار بہت ہی اچھی ہوتی ہے اور محکمہ زراعت نے اب اسکا بیج بھی فراہم کرنے کا انتظام کیا ہے - سفید قسم کی کپاس سے روئی زیادہ نکلتی ہے اور وزن میں بھی فی ایکڑ کپاس کی پیداوار زیادہ ہوتی ہے - چنانچہ متواتر تین سال تک علیگڈھ پر تجربات کرنے سے حسب ذیل نتیجے برآمد ہوئے -

| | |
|---|---|
| سفید پھول والی قسم کی پیداوار | سات من ۶ سیر |
| زرد پھول والی " | پانچ من ۲۹ سیر |

علےٰ ہذا

| | |
|---|---|
| سفید پھول والی ایک من کپاس میں سے | ۱۶ سیر روئی نکلی اور |
| زرد پھول والی ایک من کپاس میں سے | ۱۳½ سیر روئی حاصل ہوئی - |

اس سے اندازہ کیا گیا تو معلوم ہوا کہ کاشتکار کو سفید قسم کی کپاس میں فی ایکڑ روپے ۵ زائد نفع پڑتا ہے۔ یہ شک ہونے پر کہ ممکن ہے تیار زمین میں گو سفید پھول کی قسم کے نتائج اچھے رہتے ہوں لیکن بھور (ریتیلی) زمین میں پیداوار کم ہو اس بات کی آزمائش کے لئے بھور زمین پر چار قطعوں میں کاشت کا تجربہ کیا گیا تو نتیجہ حسب ذیل ہوا۔

پہلے قطعہ میں سفید پھول کی کپاس کی پیداوار بہ نسبت زرد پھول کے (۲۲) سیر فی ایکڑ زیادہ نکلی۔

دوسرے قطعہ میں بھی (۲۲) سیر زیادہ نکلی۔

تیسرے قطعہ میں بھی (۲۷) سیر زائد نکلی۔

چوتھے قطعہ میں بھی (۲۰) سیر کی بیشی رہی۔

اوسط لگانے سے معلوم ہوا کہ سفید پھول کی کپاس زرد پھول کی کپاس کے مقابلے میں (۲۴) سیر فی ایکڑ زیادہ نکلی۔ سفید پھول والی کپاس پنجاب میں بھی اچھی طرح ہو سکتی ہے۔

ڈاکٹر پار صاحب اور رائے گنگا پرشاد صاحب کے تجربات ظاہر کرتے ہیں کہ سفید پھول والی کپاس میں بمقابلہ زرد پھول والی کپاس کے فیصدی ۵ کا منافع ہے۔

غرضکہ سفید پھول والی کو پیلے پھول والی کپاس سے اسلئے بھی بہتر سمجھا جاتا ہے کہ اول تو اس میں ٹہنیاں زیادہ پھوٹتی ہیں اور دوئم پھلت میں زیادہ ہوتا ہے سوئم پیداوار بھی بہ نسبت پیلی کپاس کے یکساں زمین میں زیادہ ہوتی ہے یعنی سفید پھول کی کپاس میں نسبت پیلے پھول کی کپاس کے دو سیر فی من روئی زیادہ نکلتی ہے اور روئی بھی عمدہ اور صاف ہوتی ہے

اور بازار میں اسکی قیمت ایک روپیہ فی من زیادہ ہوتی ہے۔ اس کپاس کے لئے سب سے اچھی زمین دومٹ ہے اور اگر کھاد اور وقت پر پانی مل جائے تو پیداوار بہت بڑھ جاتی ہے۔

مگر بنارس کے سرکاری فارم پر زرد پھول والی کپاس کی پیداوار زیادہ ہوئی۔ یہ نہیں کہہ سکتے کہ ایسا کیوں ہوا مگر اس زائد پیداوار سے سفید پھول والی کپاس کی عظمت اور برتری میں کوئی فرق نہیں آتا بلکہ اتفاقیہ سمجھنا چاہیئے۔ ناظرین کے ملاحظہ کے لئے تجربات بنارس فارم درج ذیل کئے جاتے ہیں۔

| قسم | کپاس کی پیداوار فی ایکڑ | تفصیل کاشت |
|---|---|---|
| نوری | ۱۳ من | ہر قطعہ کا رقبہ ¼ ایکڑ تھا۔ |
| علیگڈھ کی زرد پھول والی کپاس | ۳۳ من | بارش شروع ہوتے ہی وسط جون [illegible] تخم [illegible] زمین کے اندر رکھا گیا۔ نوری کپاس کیلئے [illegible] |
| علیگڈھ کی سفید پھول والی کپاس | ۱۹ من | [illegible] قطاروں کا فاصلہ [illegible] فٹ رکھا گیا باقی قسموں میں [illegible] فاصلہ رکھا [illegible] |
| [illegible] | ۱۵ من | [illegible] اور [illegible] |
| [illegible] صاحب کا [illegible] بوٹا [illegible] | ۱۰ من | [illegible] |
| قسم نمبر (۹) ایضاً | ۱۰ من | [illegible] |

ڈاکٹر یار صاحب اور رائے گنگا پرشاد صاحب سفید پھول والی کپاس یا اچھے بیج سے بہتر کپاس پیدا ہونے اور اوسکی بازار میں اچھی قیمت آنے اور ہمیشہ اچھے بیج قایم رہنے کے متعلق حسب ذیل قیمتی ہدایات فرماتے ہیں۔

(۱) اچھی قسم کی کپاس الگ ہی اوٹنا و بیچنا چاہیئے تاکہ دوسری قسم کا اس میں میل نہ ہو جائے۔

(۲) ایک گانوں کے سب کھیتوں میں ایک ہی قسم کی کپاس بونا چاہیئے تاکہ خریداروں کو یہ معلوم ہو جاسکے کہ فلاں گانوں میں اچھی قسم کی فلاں کپاس بوئی جاتی ہے۔ اسطرح وے لوگ قیمت بھی اچھی دینگے۔

(۳) یہ بات بہت ضروری ہے کہ اگر محکمۂ زراعت سے کوئی خاص قسم کی دیسی کپاس دیجائے تو اوسکو دوسری قسم کی دیسی کپاس سے الگ رکھنا اور دور بونا چاہیئے۔

کپاس کے پھول میں ایک دوسرے سے کیڑوں کے ذریعہ میل ہو جاتا ہے۔ اس میل سے اچھے اوصاف کم ہو جاتے ہیں جس کپاس میں برائی آجاتی ہے۔ اس بچاؤ کے لئے اگر لال پٹوا اس خاص کپاس کی چاروں طرف ایک تختہ تک بو دیا جائے تو بہت اچھا ہے۔

(۴) اس کپاس کا سفید پھول اور گہری کٹی ہوئی پتیاں ہوتی ہیں (ملیگڈو والی سفید کپاس کی) اگر اسکے کھیت میں کوئی پودہ یا چوڑی پتی یا پیلے پھول کا اوگے تو پھول لگتے ہی اوسے فوراً

اوکھاڑ کر پھینک دینا چاہیئے۔ تاکہ اعلیٰ کپاس پر اوس کا کچھ بھی اثر
نہ پڑنے پاوے۔

اصل اصول یہ ہے کہ کسان کو ایسی کپاس تلاش کرنا چاہیئے
جو اوسکی مملوکہ زمین و آب و ہوا کے لئے و کاشت کے لحاظ سے اچھی
فصل دے سکے۔ پودے بہ کثرت سے پھیلنے والے ہوں تاکہ ڈونڈے
(ڈوڈیاں یا منڈے) بکثرت لگیں۔ شاخوں کی گانٹھیں [illegible]
مضبوط ہوں تاکہ ڈونڈوں کے بوجھ سے جھک کر زمین پر گر نہ جائیں
یا ٹوٹ نہ جائیں۔ ڈونڈے صرف تعداد ہی میں زیادہ نہ ہوں بلکہ
قد میں بھی بڑے ہوں اور پکنے کے وقت خوب کھل جائیں تاکہ کپاس
بآسانی اور صاف چنی جا سکے۔ پودے جہانتک ہو سکے مضبوط اور تندرست
ہوں تاکہ اونھیں نباتاتی امراض اور کیڑے وغیرہ زیادہ نقصان نہ پہونچا سکیں
کیونکہ ایک مضبوط اور تندرست پودا ہی پورے طور پر بار آور ہو سکتا ہے
یہ معلومات ہم نے مختلف گورنمنٹ رسالہ جات سے حاصل کی ہیں
اور پبلک کے روبرو پیش کی ہیں امید ہے کہ پبلک گورنمنٹ کے مفید
تجربات سے فائدہ اوٹھاوے گی۔ گورنمنٹ کے تجربات کا سلسلہ بڑے
زور و شور کے ساتھ ہر ایک پرانت میں جاری ہے اور ہر ایک کسان
کو ضروری اور مفید معلومات مفت بتانے کے لئے افسران زراعت تیار
ہیں اسلئے مزید تجربات کی نسبت ناظرین اپنے اپنے پرانت کے افسران
زراعت سے ضروری معلومات حاصل کر سکتے ہیں۔

یہ بخوبی یاد رکھنا چاہیئے کہ جب نئی قسم کا اچھا بیج بویا جاوے تو
پہلے سال چھوٹے قطعہ اراضی میں بطور تجربہ کاشت کیا جاوے نہ کہ بطور

فصل۔ اگر تجربہ سے وہ قسم مفید ثابت ہو تو دوسری مرتبہ اسکی کاشت میں توسیع ہو سکتی ہے ورنہ خطرات کا سامنا بہت ممکن ہے۔ پس اچھا بیج حاصل کرنے کے تین طریقے ہیں۔

ایک تو اچھے طریقے سے اچھے بیج کو انتخاب کر کے کھیت میں بونا۔

دوسرے اس بیج کو بونے تک حفاظت سے رکھنا۔

تیسرے وقتاً فوقتاً اس بیج کو ادل بدل کر بونا۔

## اچھے طریقے سے اچھے بیج کو انتخاب کر کے کھیت میں بونا

بمبئی گورنمنٹ کے محکمہ زراعت نے کپاس کے کھیت سے بیج کے انتخاب کے متعلق بہت اچھا مضمون شائع کیا ہے اور حسب ذیل ہدایات فرمائی ہیں۔

(۱) پودا ہمیشہ تندرست انتخاب کرنا چاہیے اور اس میں کسی قسم کی بیماری نہ ہو۔

(۲) پودا خوب موٹا تازہ لمبا ہونا چاہیے مگر بہت زیادہ لمبا نہ ہو۔

(۳) پودے میں چاروں طرف کافی شاخیں ہونا چاہیئے اور پودے کے نیچے کی شروع کی شاخیں زمین کی سطح سے صرف اس قدر اونچی ہونا چاہیئے کہ جس سے کپاس کے ٹینڈے زمین سے نہ لگیں اور نیچے کی شاخیں اوپر کی شاخوں سے لمبی ہونا چاہیئے۔

(۴) پودے میں ٹینڈے بہت ہونا چاہیئے اور پودے کی شاخ کے

سرے تک اچھی طرح پھیلے ہوئے ہوں۔

(۵) ٹینڈے تندمیں لمبے ہونا چاہئیں تاکہ جب وہ پک جاویں تو بہت چوڑے کھلیں تاکہ وہ آسانی سے چنے جاسکیں۔

تصویر نمبر (۲) اچھے اور خراب درخت کی صورت ظاہر کرتی ہے۔

(۶) چند ٹینڈوں میں سے کپاس نکالکر دیکھنا چاہیے کہ روئی کے ریشوں میں کپاس اوٹنے کی مقدار فیصدی Ginning Percentage زیادہ ہو اور ریشہ مضبوط اور اچھے رنگ کا ہو اور صرف ایسے ہی پودوں میں سے بیج کا انتخاب کرنا چاہیے جن میں اوپر بیان کی ہوئی باتیں موجود ہوں۔

(۷) بیج سب سے اچھے پودوں میں سے انتخاب کرنا چاہیے اور نہ حال کے کھلے ہوئے ٹینڈوں سے نہیں لینا چاہیے (کپاس کی چنائی میں دوسرے اور تیسرے وقت کا کپاس بیج کے واسطے اچھا ہوتا ہے کیونکہ یہ زمانہ پودے کے شباب کا ہوتا ہے۔ از مولف) کیونکہ ٹینڈے اگر قبل از وقت کھل جاتے ہیں مگر وہ بیج کے لئے ہرگز اچھے نہیں ہوتے

تصویر نمبر (۳) اچھے اور خراب ٹینڈے کی ہے۔

سب سے بہتر اور بڑھیا طریقہ انتخاب تخم کا یہ ہوگا۔ کہ

(۸) سب سے اچھے پودوں میں سے جیسے کہ اوپر بتایا گیا ہے انتخاب تخم کیا جائے اور پھر اون میں سے بھی اچھے اچھے بیج رکھکر باقی نکال دئے جائیں۔ ایسے بیج آئندہ موسم میں ہوشیاری سے بوئے جائیں اور وہ تمام پودے جو اتفاقیہ اسباب سے جیسے گھنی بوائی یا پانی کی افراط سے گٹھیا پیدا ہوئے ہوں نہ لینا چاہیے۔

اِسطرح انتخاب تخم کرنے سے بے شمار فائدے ہیں سب سے
اول تو یہ ہو کہ کاشتکار کے کھیت کے پودھے قریب قریب یکساں سب دراز
قد کے اور ایک شکل کے ہونگے اور اس وجہ سے پیداوار بہت زیادہ ہوگی
سورت کے سرکاری کھیت میں اسطرح تجربہ کرنے سے فضیلت پیداوار
کو نہ شمار کرتے ہوئے ایکڑ پیچھے (۵۰) سیر زیادہ پیداوار ہوئی اور
دو روپیہ فی ایکڑ خالص فائدہ زائد ہوا۔ اس میں فائدہ الگ ہے
جو بڑھیا کپاس سے ہوا جسکے دام بازار میں بہت اچھے اوٹھے۔ ایک
بے حد مفید فائدہ یہ ہے کہ اوپر موافق انتخاب تخم سے یہی نہیں ہوتا
کہ پودھے یکساں اوگیں بلکہ اوسی کے ساتھ وہ پھلتے بھی یکساں اور
ایک وقت میں اور اس وجہ سے کپاس کی چنائی کے خرچ میں بہت بچت
ہو جاتی ہے۔ یہ اندازہ کیا گیا ہے کہ جہاں معمولی فصل کپاس میں
پانچ مرتبہ کپاس کی چنائی ہوتی ہے۔ وہاں اگر اوپر بتلائے ہوئے
طریقے سے انتخاب تخم ہونے سے کاشت ہوئی ہوگی تو صرف تین مرتبہ
چنائی کافی ہوگی۔

اگریکلچرل جرنل آف انڈیا میں انتخاب تخم کپاس پر ایک بہت مفید
مضمون شائع ہوا ہے جسکو ہم چیدہ چیدہ ذیل میں درج کرتے ہیں امید ہے
کہ بیوپاری سے ناظرین اس سے مناسب فائدہ اوٹھائیں گے۔

جسقدر پودھے بیج سے پیدا ہوتے ہیں اون میں
تھوڑا بہت فرق ضرور ہوتا ہے۔ اگر کسی سال میں تھوڑا
ہی سا فرق ہو گیا تو اس پودے سے جو تخم ہونگے
اور وہ بوئے جائیں گے تو دوسرے سال میں زیادہ

فرق ہوگا اور تیسرے سال میں اور بھی زیادہ مختلف ہوں گے
اسیطرح سے یہ فرق بڑھتا جائے گا اور آئندہ نسلوں میں نئی
نئی باتوں کے پیدا ہو جانے سے فصل گھٹیا ہونے لگیگی
اسلئے یہ امر ضروری ہے کہ ایک طرح کی کپاس اگر پیدا کرنا
منظور ہو تو پہلے ہی سے انتخاب کر کے بیج بوئے جائیں
اور ایسے پودوں کے بیج ہر سال لئے جائیں جو عمدہ اور
صاف ہوں۔ اصل میں کاشتکار کو سب سے پہلے یہ خیال
کرنا چاہئے کہ کاتنے والے کس قسم کی کپاس چاہتے ہیں اور
اوسی طرح کے مال کے پیدا کرنے کی کوشش کرنی چاہئے
سب سے بڑی بات جسپر کارخانے والے زیادہ زور
دیتے ہیں وہ یہ ہے کہ مال یکساں ہو۔ اگر کھیت میں غور سے
دیکھا جائے تو معلوم ہوگا کہ زیادہ تر پودوں سے قریب قریب
ایک طرح کی کپاس پیدا ہوتی ہے لیکن اسکے ساتھ
ہی بعض پودوں سے کچھ عمدہ اور بعض سے گھٹیا قسم کا مال
حاصل ہوتا ہے جہاں ایک ہی پودے کے بیج بوئے جاتے
ہیں وہاں جو پودے پیدا ہوتے ہیں اون میں بہت کم فرق
ہوتا ہے۔ اکثر پودے بعض بیماریوں کا [illegible]
کر سکتے ہیں اور اون پر موسم کی خرابی کا کم اثر ہوتا ہے۔
انکی ٹینڈیاں بھی کم گرتی ہیں اور یہ بھی ممکن ہے کہ ان میں
مال کا حصہ زیادہ ہو اور ان سے باریک زیادہ لمبا اور
مضبوط ریشہ حاصل ہو۔

اگر اس قسم کے تجربات جاری رکھے جائیں تو ایسی قسمیں پیدا
ہو سکتی ہیں جو زمین اور موسم کی مقامی حالتوں کے موافق
ہوں۔ بجائے اس کے کہ ہر سال نئی نئی باتیں کہی جائیں عمدہ
کپاس پیدا ہوتی جائے گی جو عمدگی کے لحاظ سے ہر سال
زیادہ یکساں ہوتی جائے۔ سال بسال کمزور ریشہ کا ذخیرہ
گھٹتا جائے گا اور ریشہ کی لمبائی اور سال کے پختہ ہونے میں ترقی
ہوتی جائے گی اور عام طور پر فصل کی پیداوار اچھی ہو جائے گی
اگر پہلے تیار ہو جانے والے پودوں کا انتخاب کیا
جائے تو بونے والے کو اس طرح کی کپاس حاصل ہو سکتی
ہے جو تھوڑے دنوں میں تیار ہو جائے یعنی جس کے
بونے اور چننے جانے کے درمیان کم وقت صرف ہو۔
اگر بڑے بڑے ریشے والے پودوں کے بیج کا انتخاب
ہو تو ایسے پودے پیدا ہوں گے جنکا ریشہ اور بھی زیادہ
بڑا ہو۔ اسی طرح کے نتائج ان پودوں کے انتخاب
سے بھی ہو سکتے ہیں جنکا ریشہ باریک اور ملائم ہو اور
جنکی پیداوار زیادہ ہوتی ہو اور بیماری سے محفوظ رہتے
ہوں۔ ایک آسان طریقہ یہ ہے کہ تخم ایسی جگہ سے
منگایا جائے جہاں بہت عمدہ کپاس پیدا ہوتا ہو اور [illegible]
جب پودے بڑے ہو جائیں تو پہلے کھیت ہی
میں انتخاب کرنا چاہئے یعنی جو پودے سب سے عمدہ
ہوں ان کو چھانٹ لینا چاہئے اور پھر ہر پودے کو

نہایت غور سے دیکھنا چاہئے اور مندرجہ ذیل باتوں کا
انتخاب کرتے وقت لحاظ رکھنا چاہئے۔

(۱) پودے کی عادت۔

(۲) اونچائی۔

(۳) ٹونڈیوں کی تعداد۔

(۴) ایک شاخ میں زیادہ سے زیادہ ٹونڈیوں (ٹینڈوں) کا ہونا

(۵) ٹونڈیوں کی شکل۔

(۶) ٹونڈیوں کا بڑا ہونا۔

(۷) ٹونڈیوں کا مختلف مقامات پر ہونا۔

(۸) پودے کا روگ سے محفوظ رہنا۔

کھیت میں ان پودوں کو انتخاب کرنا چاہئے جو بیماری
سے پاک اور مضبوط ہوں۔ اور دیکھنے میں جنکی صورت
اچھی دکھلائی دے۔ یہ مناسب ہے کہ تخم کا انتخاب اوس وقت
تک نہ کیا جائے جب تک کہ پہلے ٹونڈیاں نہ کھلنے لگیں کیونکہ
اوس وقت مال کے بیرتہ کا اندازہ کیا جا سکتا ہے۔ اکثر
دیکھا گیا ہے کہ جب کپاس تیاری کے قریب ہو جاتی ہے
اوس وقت بہت سی ٹونڈیاں گرنے لگتی ہیں اسی لئے
اگر اس وقت تک تخم کا انتخاب نہ کیا جائے جس وقت تک
تخم پختہ نہ ہو جائے تو اسکا زیادہ نتیجہ نکلتا ہے کہ پودے
کی پیداوار کا صحیح تخمینہ ہو سکے اسکے علاوہ ایک بات
یہ بھی ہے کہ جب کپاس تیار ہونے لگتی ہے تو اگر بیرانی

پتیاں بکھر جاتی ہیں جسکی وجہ سے گونڈیاں زیادہ اچھی طرح سے پودھوں میں نظر آنے لگتی ہیں۔ جن پودھوں کا انتخاب کیا جائے وہ روگ سے بالکل پاک ہوں۔ اونچے پودے اچھے نہیں ہوتے ہیں کیونکہ اوسط درجہ کی اونچائی کے پودھوں کے مقابلے میں ان میں مال کم نکلتا ہے اسلئے بلند پودھوں کا منتخب کرنا مناسب نہیں ہے۔ گونڈیاں بڑی بڑی ہونی چاہئے۔ اور جہانتک ممکن ہو سکے علیحدہ علیحدہ شاخوں میں ہوں اور جس قدر زیادہ شاخوں میں گونڈیاں ہوں اوتنا ہی اچھا ہے۔ کھیت میں روئی کی پیداوار کا موٹا سا حساب لگایا جا سکتا ہے۔ ریشہ کو لمبا ہونا چاہئے منتخب پودھوں پر نمبر لگا دینا چاہئے اور کھیت میں پودھوں کے متعلق باقاعدہ نوٹ رکھنا چاہئے۔

پودھوں میں کسی خاص بات کو دیکھنے اور اوسکے لحاظ سے عمدگی کی حد قایم کرنے کے لئے پہلے یہ چاہئے کہ بہت سے نمونے لئے جایئں اور اون پر غور کیا جائے تاکہ مجموعی حالت سے مال کی عمدگی کی نسبت کوئی رائے قایم ہو سکے۔ ایسا کرنے میں بہت آسانی ہو جاتی ہے اور بہت سے نمونوں میں سے چند نمونے منتخب کئے جا سکتے ہیں۔ جب نمونے پہچانے لئے جایئں تو اون میں ریشے کی لمبائی کا خیال کرنا چاہئے۔ ہر ہر نمونے کے غور کرنے وقت ذیل کی باتوں پر لحاظ

رکھنا چاہیئے۔

(۱) لمبائی اور اوسکا یکساں ہونا۔

(۲) فی پودہ بال کا وزن۔

(۳) فی گونڈی بال کا وزن۔

(۴) کمزور ریشہ کا پرتہ

(۵) روئی کا پڑتہ بنولے ہیں۔

(۶) فی پودہ کے حساب سے روئی کا پڑتہ۔

(۷) ریشہ کا قطر۔

(۸) دیکھنے ہیں بال کی عمدگی۔

اسکے بعد پودے ہیں بال کا وزن دریافت کرنا چاہیئے پھر کمزور ریشے کے پرتہ پر لحاظ کرنا چاہیئے۔ زیادہ سے زیادہ کمزور ریشہ (۳۰) فیصدی ہو۔ پھر شدئی اور بنولے کی نسبت کو دیکھنا چاہیئے اوسکے متعلق کوئی خاص حد مقرر نہیں کیجا سکتی۔ گونڈی ہیں بال کے وزن کا خیال کرنا نہایت ضروری ہے۔ اور جو لوگ بڑی بڑی گونڈیاں پیدا کرنی چاہتے ہوں اون کے لئے یہ نہایت آسان ہوگا کیونکہ چھوٹی گونڈی کی بہ نسبت بڑی گونڈی سے زیادہ آسانی سے کپاس نکالی جا سکتی ہے اور اگر ہر گونڈی بڑی ہوگی تو ظاہر ہے کہ پوری فصل کا وزن زیادہ ہوجائیگا بنولے کے چھوٹے اور بڑے ہوجانے میں نہایت دلچسپ باتیں معلوم ہوتی ہیں۔ چھوٹے تخم کی بہ نسبت

بڑے تخم سے عموماً زیادہ طاقت وار پودے پیدا
ہوتے ہیں (اس کے متعلق مفصل بحث وتجربات
صفحات آئیندہ میں تبلائے گئے ہیں - از مؤلف)

کپاس کی کاشت میں بنولے اور روئی کی نسبت پر
لحاظ کرنا بھی بہت ضروری ہے - ظاہر ہے کہ جب
بیج کم ہونگے تو فصل پیدا کرنے کے لئے تھوڑے
رقبہ کی ضرورت پڑے گی - ریشہ کا قطر بھی قابل لحاظ
ہے کیونکہ کم قطر والا ریشہ اس کے لئے بہت مناسب
ہے کہ اس سے عمدہ قسم کا سوت کاتا جا سکے - ریشے
کا قطر کا یکساں ہونا بھی نہایت ضروری ہے -
مندرجہ بالا مختلف باتوں کے دریافت کرنے کے لئے
ذیل کے طریقے مفید ثابت ہوئے ہیں -

(۱) ریشے کی لمبائی - اسکے دریافت کرنے کے لئے
یہ آسان طریقہ ہے کہ کپاس میں سے کچھ نمونہ کے طور پر
علیحدہ کر لیجائے - اگر منتخب پودوں کی پیداوار کو
جانچنا منظور ہے تو دس بیج الگ کر لئے جائیں اور
اون کے ریشے کی کم سے کم اور زیادہ سے زیادہ لمبائی
ناپ کر اوس کا اوسط نکال لیا جائے - اگر احتیاط سے
چند ریشے نکال لئے گئے ہیں تو اون کے ناپنے سے
قابل اطمینان نتائج حاصل ہو سکتے ہیں -

(۲) روئی اور بنولہ کی نسبت - ہاتھ کی چرخی سے

اون کو بنولے کے نکالنے میں زیادہ آسانی ہوتی
ہے اگر یوں ہی ہاتھ سے تو بنولے علیحدہ کئے
جائیں تو اوس میں بہت وقت پڑتی ہے۔ جب بنولہ اور
ریشے علیحدہ ہو جائیں اوسوقت تو انکو ان کے وزن
کی نسبت دریافت کر سکتے ہیں۔ لوگوں کو اس میں شبہ
ہے کہ آیا اس نسبت کے کم و بیش ہونے سے کچھ اثر
پڑتا ہے یا نہیں۔ اس نسبت میں فرق ہونے کے
بہت اسباب ہوتے ہیں۔ ظاہرا ایک سبب یہ ہوتا
ہے کہ بعض بنولے میں روئی زیادہ ہوتی ہے اور
بعض میں کم۔ دوسری بات قابل لحاظ یہ ہے کہ بعض
کپاس میں بڑے بڑے بنولے نکلتے ہیں ان میں
ظاہر ہے کہ روئی کی نسبت کم ہوگی اسلئے مناسب ہے
کہ ایک پودے سے جسقدر روئی نکلے اس کا خیال
رکھا جائے اور سو ٹوڈیوں سے جسقدر مال حاصل ہو
اوسپر بھی لحاظ کیا جائے۔

(۳) کمزور ریشے۔ ٹوڈیوں میں دو قسم کا ریشہ
ہوتا ہے۔ کمزور۔ اور مضبوط۔ کمزور ریشہ وہ ہے جو
اچھی طرح سے نہیں پکتا ہے اور جسکے اندر کی
جھلیاں باریک اور شفاف ہوتی ہیں۔ روئی کی مضبوطی
کا انحصار اوسی کمزور ریشہ کی موجودگی پر ہوتا ہے مضبوط

اور کمزور ریشے کے توڑنے میں جسقدر طاقت درکار ہوتی
ہے اوس کی نسبت قریب قریب تین اور ایک کے
ہوتی ہے اور اسی پر ان ریشوں کے ملانے کے اصول
کی بنا ہے۔ اون ملنے کے بعد مضبوط اور کمزور ریشہ ایسا
مل جاتا ہے کہ پھر اون میں سے ہر ایک کا وزن نہیں [illegible]
ہو سکتا ہے لیکن جب روئی بنولے پر لگی ہوتی ہے۔
اوسوقت باریک لوہے کی کونچ کے ذریعے سے دونوں
قسم کے ریشے علیحدہ ہو سکتے ہیں۔ چونکہ کونچ کے
دانت پاس پاس ہوتے ہیں اس سے جب وہ ریشے
میں ہوکر گذرتے ہیں تو ریشے پر زور پڑتا ہے۔ اگر احتیاط
سے یہ عمل کیا جائے تو کمزور ریشے بنولے سے کھنچکر
علیحدہ ہو جاتا ہے لیکن مضبوط ریشہ یوں ہی چمٹا رہتا
ہے۔ پہلے بنولے کے گرد جسقدر ریشہ ہو اس کو
اونگلیوں سے سیدھا کر لیتے ہیں پھر کونچ کو بنولے کے
قریب سے لاکر کھینچتے ہیں پھر بنولے کو اونگلیوں سے
پکڑکر ریشوں میں کونچ پھیرتے ہیں جس سے سب ریشے
بالکل سیدھے ہو جاتے ہیں۔ اس کے بعد ان کی پوری
لمبائی میں کونچ پھیرنے سے کمزور ریشے علیحدہ ہو جاتے
ہیں اور مضبوط ریشے لگے رہتے ہیں بعد میں مضبوط
ریشے نکالے جا سکتے ہیں اور پھر دونوں طرح کے
ریشوں کو تولکر ان کی نسبت دریافت کر سکتے ہیں۔

نتیجہ قابل اطمینان نکالنے کے لئے یہ ضروری ہے کہ تھوڑا
تھوڑے نمونے کے ہر حصّے سے لئے جائیں اور ان پر
یہ عمل کیا جائے۔

(۴) ریشے کا قطر صرف خوردبین کی مدد سے دریافت
ہو سکتا ہے اس کام میں دیر نہیں لگتی اور کمزور ریشوں کا
قطر دریافت کرنے کی ضرورت بھی نہیں ہے کیونکہ وہ
چپٹے ہوتے ہیں اسلئے زیادہ چوڑے ہوتے ہیں اور
وہ جہاں تک کم ہوں اچھا ہے۔ نمونوں کے پانچ ڈھیر
بنانے چاہئے اور ہر ایک میں سے تین تین ریشوں کا
قطر ناپ کر دیکھنا چاہئے۔

(۵) ملائم ہونا۔ نمونے کی نرمی دریافت کرنے کیلئے
کوئی خاص اصول اسوقت تک نہیں قائم ہوئے ہیں

(۶) باریکی۔ دیکھنے سے ہی معلوم ہو سکتی ہے
لیکن بغیر سوت تجربہ کے اس کا صحیح اندازہ نہیں ہو سکتا۔
سوت کاتنے والے ہمیشہ اس قسم کے مال کی قیمت
زیادہ لگاتے ہیں جس میں کہ کوئی ایک خاص بات ہو مثلاً
لنبائی چمک وغیرہ وغیرہ "

یہ یاد رکھنا چاہئے کہ جو بیج پھولوں سے نکلتا ہے وہ کسی طرح بونے کے
قابل نہیں ہوتا کیونکہ کارخانوں میں دور دور سے کپاس آتی ہے اور بعض
قسمیں مقامی حالت کے لحاظ سے موزوں ہوتی ہیں اور بعض نہیں
دوسرا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ پھولوں سے جو بیج ملتا ہے اوس میں کمی

قسموں کا بیج شامل رہتا ہے اسکے پودے سے خالص قسم کی پیداوار
کی امید ہرگز نہیں ہو سکتی ہے۔ تیسرا نقص یہ ہوتا ہے کہ بیج میں تخم اس
قدر کم ہو جاتا ہے کہ اس میں اُگنے کی قوت کافی طور پر باقی نہیں رہتی
ان باتوں کو دیکھ کر یہ امر نہایت ضروری معلوم ہوتا ہے کہ کاشتکار اور
زمیندار کپاس کی پیداوار کا کچھ حصہ آئندہ سال کے تخم کے لئے علیحدہ
کر رکھا کریں اور ہاتھ کی چرخی سے اوٹ ڈالیں ایسا کرنے سے
وہ بہت سے نقصانات سے بچ جائیں گے۔ اوٹنا اُس وقت ہی چاہیے
جب کہ بیج کی تخم ریزی کے لئے ضرورت ہو کیونکہ بنولے کپاس کی شکل
میں زیادہ حفاظت سے رکھے جا سکتے ہیں۔ موضع وتروڈل ضلع بہرائچ
میں زمینداران نے انتخاب تخم کا بہت اچھا طریقہ نکالا ہے جو قابل
تقلید ہے۔ محکمہ زراعت احاطہ بمبئی نے بھی اس طریقہ کی تعریف
کی ہے اور لوگوں کی توجہ اسطرح تخم مہیا کرنے کی جانب مبذول
کرائی ہے۔ وہاں گاؤں کا ہر ایک زمیندار اپنے کھیت سے عمدہ
پودوں کی کپاس کے ٹینڈے (ڈونڈیاں) تخم کے لئے انتخاب
کرتا رہتا ہے اور پھر تمام آپس میں ملا دیتے ہیں اور مشترکہ کپاس
فیکٹری میں لیجا کر بیج نکلوا لیتے ہیں اور اسے اپنے حصے کے مطابق
تقسیم کر کے آئندہ کی تخم ریزی کے لئے محفوظ رکھ چھوڑتے ہیں۔ قریب
چند سالوں سے وہ اسطرح تخم حاصل کر کے کاشت کرتے رہے
ہیں جس سے پیداوار اور کپاس میں ایک نمایاں ترقی ہوئی ہے
سنہ ۱۹۱۷ء میں اندازہ لگایا گیا تھا تو معلوم ہوا تھا کہ دوسرے
معمولی تخم کاشت کرنے والوں کی نسبت انھیں پانچ فیصدی کا

زیادہ منافع رہا ہے۔ پس یہی طریقہ عمدہ تخم دستیاب ہونے کا
اچھا ہے۔ برخلاف اِسکے جو دوسرے کارخانہ والوں سے تخم
خرید کر کاشت کیا جاتا ہے وہ زیادہ خراب ہوتا ہے۔ اگرچہ یہ طریقہ
انتخاب بہ نسبت دیگر موجودہ طریقوں کے بدرجہا اچھا ہے مگر جیسا
کہ اوپر بیان کیا گیا ہے کہ کارخانوں میں بیج نکلوانے میں بھی
نقصانات ہوتے ہیں اور اوس میں فیصدی بہت سے بیج اغراض
تخم ریزی کے لئے بیکار ہو جاتے ہیں اسلئے یہ طریقہ بہترین طریقہ
میں شمار نہیں ہو سکتا اور اسلئے اگر ہاتھ کی چرخی سے بیج اونکو
نکالا جائے تو اچھا ہے بشرطیکہ مناسب ہوشیاری سے ہوتے
ہیں جسقدر روئی چھٹی ہو نکالدیجا سکے لیکن بوجہ اسکے کہ ایسا کرنے
میں وقت اور مزدوری کی لاگت زیادہ پڑے گی اِسلئے یہ طریقہ بھی
عموماً اختیار نہیں کیا جا سکتا اور اِسی لئے وہ طریقہ اختیار کرنا ضروری ہوگا
جس سے پنچ سے اوٹے ہوئے بیج ہی تخم ریزی کے لئے مناسب طریقہ
سے کام میں لائے جا سکیں البتہ پنچ سے نکلے ہوئے بیج کے اوصاف
میں اسطرح ترقی ممکن ہے کہ اوس میں سے کسی ترکیب کے ذریعہ خراب
اور ہلکے بیج بھاری اور وزن دار بیجوں سے علیحدہ کئے جا سکیں چنانچہ
محکمہ زراعت بمبئی نے ذریعہ بلیٹن نمبر (۵۳) سنہ ۱۹۱۲ء اس کے متعلق بہت
ہی مفید تجاویز شائع کی ہیں جو محکمہ موصوف کے تجربہ کرنے پر بھی مفید
ثابت ہوئی ہیں اس لئے ہم اوس ضروری مضمون کا ترجمہ ناظرین کے
ملاحظہ کے لئے درج ذیل کرتے ہیں۔

ترجمہ معمولی طریقہ جو ہندوستانی کسان اپنے بھاری

بیجوں کو ہلکے بیجوں اور دیگر مٹی وغیرہ سے علیحدہ کرنے
اور صاف کرنے کا اختیار کرتا ہے نہایت سیدھا سادہ ہے
بیج ایک سوپ میں رکھے جاتے ہیں اور درمیانہ سی بلندی
سے اوس سوپ سے بیج گرائے جاتے ہیں جس سے
بڑے اور گداز بیج اوس شخص کے پاؤں کے قریب ہیں
جو بیج گراتا ہے۔ زمین پر پڑ جاتے ہیں اور ہلکے بیج اور بھوسا
وغیرہ ہوا سے الگ اڑکر گر جاتے ہیں۔ اگر ہوا زور کی نہیں
ہوتی تو ایک موٹا کپڑا تین شخص لے کر مثل پنکھے کے نیچے اوپر
ہلاتے ہیں جس سے ہوا میں زور کی حرکت ہو کر کام ہو جاتا ہے
اور ایک عورت تین کام اوسیوقت کرتی ہے یعنی بڑے اور
گداز بیجوں اور ہلکے بیجوں اور بھوسے وغیرہ کو جھاڑو کے
ذریعہ الگ کرنا۔ مٹی۔ ریتی اور دوسرے بیجوں کو ہاتھوں
کی بڑی چھلنیوں سے الگ الگ کر لیتی ہیں۔ اس سادہ طریقہ سے
معمولی بیج صاف ہو سکتے ہیں لیکن ان سے بھاری اور
گداز روئی کے بیج (بنولہ) ہلکے اور خراب بیجوں سے
اچھی طرح علیحدہ نہیں ہو سکتے جسکی وجہ وہ باریک ہلکے روئی
کے ذرّے یعنی ریشے ( [illegible] ) ہیں جو بنولوں
میں افراط سے چمٹے رہتے ہیں اور اس غرض سے کسی
ایسی قسم کی تجویز عمل میں لانا چاہئے جس سے قبل اس کے
کہ کوئی عمل اون کی علیحدگی کا شروع کیا جائے۔ یہ باریک
روئی کے ذرّے یا چھوٹے (ریشے) سمٹ جاویں۔

عموماً کاشتکاران تخم ریزی کے وقت یہ ترکیب کرتے ہیں کہ
بنولوں کو گوبر۔ مٹی۔ اور پانی کے پتلے گارے میں
ملا دیتے ہیں اور گارے سے لپٹے ہوئے بنولوں کو
چارپائی میں ڈالکر رگڑتے ہیں اور کبھی کبھی کھلیان کی سخت
زمین پر بھی ایسا کرتے ہیں۔ ایسا کرنے سے بیج ایک
دوسرے سے الگ ہو جاتے ہیں اور بونے کے وقت
بنولے ایک دوسرے میں چمٹ کر تخم ریزی میں تکلیف کا
باعث نہیں ہوتے لیکن باریک ریشے اس عمل سے
چند عرصے تک بنولوں میں چپٹے ہوئے رہتے ہیں اور
جوں ہی کہ بنولے خشک ہوئے تیوں ہی اگر انھیں
چھوا جائے تو وہ گارا (گوبر۔ مٹی کا) گرنا شروع ہو جاتا
ہے اور بنولے کے باریک بال نما ریشے نکلنے لگتے ہیں
اور بدستور ایک دوسرے میں چپٹے رہتے ہیں اسوجہ
سے کاشتکار کو بیج تر حالت میں بونا پڑتا ہے
وجوہات بالا سے کاشتکار کو عین تخم ریزی کے وقت یہ عمل کرنا پڑتا ہے
اور اوس وقت اُسے کاشتکاری کے کاموں سے مطلق فرصت
نہیں ہوتی۔
اس طرح بنولے کے باریک ریشوں کے سمٹ جانے کا طریقہ اختیار
کرنے کے باوجود ان سے ہلکے اور بھاری بیجوں کے الگ کرنے میں
فائدہ نہیں ہوسکتا اور اوسکے چند اسباب ہیں۔
(۱) اسطرح گوبر۔ مٹی پانی وغیرہ سے لپٹے ہوئے بیجوں کو جبکہ

رسے نم ہونگے چھوٹا پڑے گا اور اسوجہ سے ہلکے اور بھاری بیجوں کی علیحدگی میں غلطی ہوگی کیونکہ بیجوں میں پانی وغیرہ کے میل سے ہلکے و بھاری بیجوں کی تمیز دشوار تر ہوجائیگی۔

(۲) مدت تک اسطرح کے بیج حفاظت سے رکھے نہیں جا سکتے اسلئے فوراً تخم ریزی کرنا ضروری ہوتا ہے نہیں تو بیج جلدی ان چیزوں (گوبرمٹی وغیرہ) سے خالی ہوجاتا ہے۔

(۳) اگر ایسا بیج پڑا رہا تو مویشی بھی نہیں کھا سکتے۔

بنولوں میں باریک لپٹے ہوئے ریشوں کو گیہوں کے آٹے کی لئی سے سمٹ جانے کے تجربات مسٹر ایچ۔ جی۔ ڈیمبر اور ای پی بوی کن نے امریکہ میں کئے تو بہت کامیابی ہوئی۔ اسکی تائید میں اگریکلچرل فارم پونہ میں بھی تجربات کئے گئے تو بہت اطمینان بخش ثابت ہوئے۔

اس ترکیب کو عمل میں لانے سے اوپر کی تکلیفات اور دقتیں سب رفع ہوجاتی ہیں یعنی اس عمل سے روئی کے باریک ریشے (بھوئی) ہمیشہ کے لئے بنولوں میں سمٹے رہتے ہیں تا وقتیکہ وہ ترنہ کئے جائیں۔ اور مویشی کو بھی کھلائے جائیں تو نا مرغوب نہیں ہوتے۔ وہ ضروری آلہ جس سے بنولے میں چپٹے ہوئے روئی کے باریک ریشے اچھی طرح چپٹے رہتے ہیں بہت معمولی قیمت میں کاشتکار بنوا سکتا ہے۔ وہ آلہ جس سے تجربہ کیا گیا ایک معمولی لکڑی کا ڈھول سا ہوتا ہے جسکے ایک طرف ایک پہیہ گھمانے کے لئے ہوتا ہے اس ڈھول کے ایک طرف ڈھکن ہوتا ہے جسکے ذریعہ بنولے ڈالے جا سکتے ہیں اور نکالے جا سکتے ہیں۔ اور جب چلاتے ہیں تو وقت بند کردیا جاتا ہے (دیکھو تصویر نمبر ۴۸)

آٹے کی لئی استعمال بنائی جاتی ہے۔

آٹھ اونس (۲۰ تولہ یا ۴ چھٹانک) گیہوں کے آٹے کو ایک پنٹ (آدھ سیر) پانی میں اچھی طرح ملا دیا جائے جس سے آٹا اور پانی ایک جان ہو جائیں۔ اور ایک ڈھیر سا ڈلگدی سی) نہ ہو جائے یعنی گٹھلی نہ پڑیں۔ پھر اسکے بعد دو پنٹ (ایک سیر) پانی اور ملا دیا جائے اور سب کو گرم کر کے اس وقت اتارنا چاہیئے جب کہ یہ مجموعہ گاڑھا ہو جائے اور چپکنے لگے۔ اسکے بعد دس سیر بنولے اس ڈھول میں ڈالنا چاہیئے اور وہ آٹے کی لئی بھی ٹھنڈی ہونے پر ڈھول میں ڈالدینا چاہیئے اور ڈھول کے ڈھکن کو بند کر دینا چاہیئے اور ڈھول کو ڈھول میں لگے ہوئے ہنڈل کے ذریعہ دس یا پندرہ منٹ خوب گھمانا چاہیئے بعد میں نکالکر فرش پر سکھانے کے لئے پھیلا دینا چاہیئے۔

یہ معلوم کیا گیا کہ بنولے جو اس طریقے سے درست کیے گئے وہ بغیر کسی مشکل کے باوجود تین چار انچ کی گہرائی میں بچھا دینے کے جلد خشک ہو گئے اور خشک ہونے کے وقت وہ ایک دوسرے سے نہیں چپٹے اس عمل سے بنولوں میں آٹے کی پتلی تہ چڑھ جاتی ہے جس سے روئیں یا ریشے مضبوطی سے جکڑ جاتے ہیں اور بنولے وقت تخم ریزی آسانی سے الگ الگ گرتے جاتے ہیں۔

آٹے کی مقدار میں زیادہ مختلف اقسام کے بنولوں کا بہت اثر ہوتا ہے جیسے ندیاد کے روسیم (Roseum) ایک قسم کا روئی کا بیج) کے بنولے کو (۲۵) تولہ کے قریب آٹے کی ضرورت ہوئی برخلاف اسکے خاندیس کے بیج کو (۲۰) تولہ ہی آٹا کافی ہوا۔ آٹے کی کمی و بیشی

کے حساب پر پانی کی مقدار میں بھی کمی بیشی کرنا ضروری ہوتا ہے سطح بیجوں کے درست کرنے کا کام سال میں کسی فرصت کے وقت بھی کیا جا سکتا ہے یا اوس وقت کیا جا سکتا ہے جب مزدور افراط سے میسر ہو سکتے ہوں۔

## بھاری بیجوں کو ہلکے یا خراب بیجوں سے الگ کرنے کا طریقہ

چکنے خول والے اجناس کے بیج چھانٹنے والی معمولی کلیں کپاس کے گدانہ (موٹے) اور بھاری بیجوں کو ہلکے اور بگڑے (مثلاً گھچیلے و کیڑے کھائے ہوئے) بیجوں سے علیحدہ نہیں کر سکتی ہیں۔ ویبر اور بوی کن ہر دو صاحبان نے جو تجربات کئے ہیں اون سے پایا گیا ہے کہ کپاس کا بیج چھانٹنے کے واسطے ایک عمدہ و بہتر مشین وہ ہو سکتی ہے جس میں ہوا خارج ہونے کا پہیا (یعنی بادکش) خاصی لمبائی کا ہو جس کے ذریعہ سے سخت ہوا کا جھونکا نکل سکے اور بیج کو پورا موقع ہوا کے جھکولوں کا ملے۔ لمبے (بادکش) میں بیج ہوا کے جھونکوں سے تلے اوپر کھلبلا دینگے۔ ان میں جو بیج بھاری ہوں گے نیچے آرہیں گے اور ہلکے (اور نکمے) اوپر چڑھکر باہر نکل پڑیں گے۔

اہتمام صدر کی ضروریات پوری کرنے کے واسطے کالج فارم میں جو ایک فالتو پھٹکنے کی مشین پڑی ہوئی تھی اوس میں ہی کانٹ چھانٹ کرنے کی تجویز کی گئی۔ چنانچہ ایک لمبا تنگ سوراخ چار انچ چوڑا مشین کے

ڈھول جسکے ذریعہ روئي کے باریك ریشے ہمیشہ کے لئے بنولہ مین سمٹ جاتے ہین



نمبر ۵ بھاری بیجون کو ہلکے یاخراب بیجون سے الگ کرنے دي کل

وسطی حصّے میں کیا جاکر اوسپر ایک بادکش لگایا گیا تاکہ اوس میں سے ہوا سکا جھونکا جو پنکھا چلانے سے پیدا ہو نکل جائے۔ یہ نمبا حصّوں میں بنایا گیا تھا تاکہ اچھی سی اچھی مطلب برآری ہونے کے لئے جس قدر لمبائی بادکش کی درکار ہو رکھہ لیجائے۔ چرخی کی گھرنی بھی بدلدی تھی تاکہ پنکھا تیزی کے ساتھہ چلایا جاسکے اور چھلنیاں لگا ہوا چوکھٹا آہستہ آہستہ ہلے۔ (دیکھو تصویر نمبر (۵)

خاطر خواہ چھانٹنے کے لیے جو وقت بیج علیحدہ کرنے کو درکار ہوتا ہے وہ فی منٹ آدہ سیر بیج کے حساب سے ہے یعنی فی منٹ پنکھے کے چکر (۲۴۰) سے (۲۵۰) تک لگ جاتے ہیں اسلیئے ایک ایکڑ اراضی کی تخمریزی کے واسطے کافی مقدار بیج کی تیار کرنے اور چھانٹنے کے لئے زیادہ سے زیادہ آدہ گھنٹہ لگیگا معمولی طریق پر جو بیج بونے کے واسطے گوبر مٹی پانی کو یکجان کرکے بنولوں میں ملادینے سے تیار کیاجاتا ہے اوسکو بھی اس قدر ہی وقت لگیگا اسلیئے تمام زائد خرچ جو آٹے سے لیپٹ کر بیج تیار کرنے کے طریقے میں پڑتا ہے فی ایکڑ تخمریزی کے واسطے گیہوں کے پاؤ بھر آٹے کی قیمت کا ہوگا۔ یا دوسرے لفظوں میں چھ پائی یعنی آدہ آنہ فی ایکڑ پڑیگا۔ اس چھلنی کی قیمت چالیس سے پچاس روپیہ تک ہوگی جو درحقیقت ایک معمولی تنہا ہندوستانی کسان کو برداشت کرنا محال ہے لیکن اگر گاؤں کے سب لوگ جمع ہوکر حصّہ رسدی قیمت اداکرکے اسکو خریدلیویں تو کچھہ بھی معلوم نہ ہوکر ہرایک کو فائدہ پہونچیگا اور اس طریقے سے عمدہ بیج حاصل کرنے میں جو تھوڑا سا زائد خرچ برداشت کرنا پڑے گا اوسکا معاوضہ ایسا چھانٹا ہوا بیج بدرجہا زیادہ دیگا

اچھے اور خراب بیجوں کے متعلق پونہ کے سرکاری کھیت میں تجربات کرنے سے حسب ذیل نتائج برآمد ہوئے۔ بھاری اور ہلکے بیج اوپر بتائی ہوئی پھٹکنی کی مشین کے ذریعے سے چھانٹے گئے۔

(۱)

پونہ کے بازار میں ملنے والے بیج (بنولہ)

Poona Bazar Seed

| تفصیل بیج | پیداوار | کیفیت |
|---|---|---|
| ہلکے۔ بھاری اور خراب بیج بغیر چھانٹے کے بوئے گئے | فیصدی ۴۰ | یہ آٹھ مرتبہ جانچ کا اوسط ہے۔ |
| بھاری بیج اوپر کے بیجوں سے چھانٹ کر بوئے گئے تو | ۵۳ | |

اوپر کے نتیجے کے دیکھنے سے معلوم ہوگا کہ معمولی عمل صرف بھاری بیج کے چھانٹ لینے سے ہی ۱۳ فیصدی بیج کے اگنے میں ترقی ہوئی۔

(۲)

خاندیس کے بیج

Khandesh Seed

| تفصیل بیج | پیداوار فیصدی | کیفیت |
|---|---|---|
| ہلکے۔ بھاری اور خراب بیج بغیر چھانٹے کے بوئے گئے تو۔ | ۶۲ | آٹھ مرتبہ جانچ کا اوسط ہے خاندیس کا بیج بجائے خود اچھی قسم کا ہوتا ہے۔ |
| بھاری بیج اوپر کے بیجوں سے چھانٹ کر بوئے گئے تو۔ | ۶۹ | |

اسی بیج کا دوسرا تجربہ

| تفصیل بیج | پیداوار | کیفیت |
|---|---|---|
| | فیصدی | |
| ہلکے اور خراب بیج بغیر چھانٹنے کے بوئے گئے تو۔ | ۶۲ | آٹھ مرتبہ جانچ کا اوسط ہے خاندیس کا بیج بجائے خود اچھی قسم کا ہوتا ہے۔ |
| بھاری بیج اوپر کے بیجوں سے چھانٹ کر بوئے گئے تو | ۸۴ | |

(۳)

روزی (Rosea) نامی بیج ندیاد ضلع گجرات علاقہ شمال کا تجربہ

| تفصیل بیج | بیج اُگے | کیفیت |
|---|---|---|
| ہلکے اور بھاری بیج بغیر چھانٹے کے بوئے گئے تو۔ | فیصدی ۴۰ | آٹھ مرتبہ جانچ کا اوسط ہے |
| بھاری بیج اوپر کے بیجوں سے چھانٹ کر بوئے گئے تو۔ | ۷۶ | |

(۴)

## بڑوچ کا بیج

## Broach seed

| تفصیل بیج | بیج اُگے | کیفیت |
|---|---|---|
| ہلکے اور خراب بیج بغیر انتخاب بوئے گئے تو۔ | فیصدی ۴۰ | آٹھ مرتبہ جانچ کا یہ اوسط ہے |
| بھاری بیج اوپر کے بیجوں سے چھانٹ کر بوئے گئے تو | ۵۸ | |

انھیں بڑوچ کے بھاری بیجوں کو اور بھی بھاری بیجوں سے انتخاب کر کے بوئے گئے تو نتیجہ حسب ذیل نکلا۔

| تفصیل بیج | پیداوار روئی فیصدی | کیفیت |
|---|---|---|
| زیادہ بھاری بیج | ۴۰ | آٹھ مرتبہ جانچ کا یہ اوسط ہے |
| ہلکے بیج | ۳۵ | |

(۵)

دہاروار امریکن بیج

Dharwar American seed

| تفصیل بیج | پیداوار روئی | کیفیت |
|---|---|---|
| ہلکے اور خراب بیج بغیر چھانٹے ہوئے بوئے گئے تو | فیصدی ۲۹ | یہ آٹھ مرتبہ جانچ کا اوسط ہے |
| بھاری بیج اوپر کے بیجوں سے چھانٹ کر بوئے گئے۔ تو | ۸۰ | |

ان کل تجربات کا نتیجہ یہ ہے کہ اگر بھاری اور خراب بیجوں کو ہلکے بیجوں سے انتخاب کر کے بویا جائے تو (۸) سے (۳۵) فیصدی تک کا فرق بیج کے اگنے میں پڑتا ہے

اوپر بتلایا ہوا بہت ہی مفید طریقہ انتخاب تخم کا ہے اور خصوصاً
ہلکے و بھاری بیجوں کے انتخاب کے لیئے تو اس سے بہتر دوسرا طریقہ
ہو نہیں سکتا مگر بے شمار کسان ایسے ہونگے جو اس طریقے کے
عامل نہیں ہو سکتے اون کی واقفیت کے لیئے ہم ایک طریقہ اور
آسان لکھے دیتے ہیں گو یہ اوپر بتلائے طریقے سے بہتر نہیں ہے
پر بہم کچھ نہ کچھ مفید ضرور ہوگا۔
بیج کو پانی میں ڈالکر ہلا دیا جائے۔ اس ترکیب سے بھاری بیج
تہ میں بیٹھ جائیں گے اور ہلکے پانی کی سطح پر تیر آئیں گے۔ اور
بھاری بیج تخم ریزی کے کام میں لانا چاہیئے۔ مگر بونے سے پہلے
اسکو گوبر اور راکھ مل دینا چاہیئے تاکہ بیج الگ الگ ہو جائیں۔
کلکتہ کے انڈین پلینٹنگ اینڈ گارڈننگ میں حسب ذیل ایک
ترکیب لکھی ہے۔
گائے کے گوبر اور مٹی کو برابر حصوں میں ملاکر اس میں اتنا پانی ڈالا جائے
کہ جس سے ایک پتلا مرکب بنجائے۔ اس مرکب کو آہستہ آہستہ بیج
پر ڈالا جائے جسکو ایک آدمی برابر ملتا جائے اس عمل سے بیج
ایک دوسرے سے علیحدہ ہو جاتے ہیں جنکو ایک سایہ دار جگہہ
میں دو یا تین گھنٹہ تک خشک کیا جاتا ہے اور جب خشک ہو جاتے
ہیں تو اونکو پانی میں ڈالا جاتا ہے۔ تندرست بیج ڈوب جاتے
ہیں اور ناکارہ سطح آب پر تیرتے رہتے ہیں۔ ذیل کے اعداد
بیج کی آزمائش سے لیئے گئے ہیں۔ خانہ اول سے بیج کی وہ تعداد
ظاہر ہوتی ہے جو مذکورہ بالا طریق سے ناکارہ ثابت ہوئی۔ اور

اور خانہ دوم سے وہ تعداد معلوم ہوتی ہے جو بیج کو ایک ایک بڑتا نفیے سے نکلے

| (۱) | فی ہزار | فی ہزار |
|---|---|---|
| جالندہر | ۸۸ | ۹۷ |
| سیالکوٹ | ۱۷۳ | ۱۹۰ |
| انبالہ | ۱۸۹ | ۱۷۶ |
| قصور | ۵۳۷ | ۵۱۱ |

مذکورہ بالا اعداد کے مقابلہ سے واضح ہوتا ہے کہ آزمایش کی دو نوں صورتوں میں بہت کم فرق ہے۔ اس سے ثابت ہوتا ہے کہ آزمایش کا یہ عمل قابل اعتبار ہے۔ ترکیب بھی سادہ ہے۔

اوپر ایک جگہہ بتلایا گیا ہے کہ جس پودے کی جڑیں لمبی اور مضبوط ہوں گی وہ زیادہ پھولے پھلے گا۔ پیداوار زیادہ دے گا جو پودا کمزور ہوگا اوسکی جڑیں بھی کمزور ہونگی۔ پس پودے کے بڑہانے اور پیداوار کے زیادہ لینے کا راز صرف یہی ہے کہ ہم پودے کی جڑ کو مضبوط کر دیں۔ جب بیج مختلف قسم کے ہوں اور ہم کو معلوم کرنا ہو کہ اس میں عمدہ بیج کونسا ہے تو اسکا قاعدہ یہ ہے کہ ان بیجوں کو الگ الگ تھوڑی سی زمین پر بو دو۔ دس بارہ روز کے بعد دیکھو جسکی جڑیں زیادہ ہونگی وہی بیج اچھا ہوگا۔

(۱) ہر ایک بیج کا چاقو سے علیحدہ کر کے امتحان کیا گیا تھا

# بیج کو بونے تک حفاظت سے رکھنا

ہمارے ملک میں بڑی کمی یہ ہے کہ ہمارے زمیندار بیج کو احتیاط سے نہیں رکھتے یوں ہی کوٹھوں میں بھر دیتے ہیں۔ بیج کو کیڑے اور سردی سے بہت بچانا چاہئے۔ اس میں نمی ہوا بھی لگنی اچھی نہیں کیونکہ نمی ہوا سے بیج کی طاقت کم ہو جاتی ہے پس بیج کو کیڑوں اور سردی سے بچانے کے لئے راکھ اور چونہ کی تلچھٹ میں ملا کر دھان کے پوال یا بھوسے میں رکھنا چاہئے۔ بیج کو وقتاً فوقتاً دیکھنا اور دھوپ دکھلانا بھی ضروری ہے ہمیشہ بیج کو جمع کرنے سے پہلے سکھا لینا چاہئے۔

مسٹر کوچک حسب ذیل ترکیب بیج کو آئندہ فصل تک اغراض تخم ریزی کے لئے محفوظ رکھنے کی بتلاتے ہیں۔

جس کوٹھری میں بیج رکھا جائے اوس کی دیواروں اور سطح کو چونہ اور طوطیا کے پانی سے پوت دینا فائدہ مند ہے۔ دس حصہ چونہ اور ایک حصہ طوطیا دونوں کو ملا کر ایک جان کر لیا جائے اور جیسے پتلا چونہ پوتا جاتا ہے اسے بھی پوت دینا چاہئے جب کوٹھری بالکل خشک ہو جائے تب اوس میں بیج رکھنا چاہئے۔

جس برتن میں بیج رکھا جائے اوس میں کپور۔ ہینگ نیپتھلین بیجوں کے ساتھ رکھنے کر تید کرنا بھی فائدہ مند ہوگا۔

ان تینوں چیزوں میں نیپتھلین سب سے سستی ہے اور

ہر ایک انگریزی دوا فروش سے مل سکتی ہے۔
ان میں سے کسی ایک کو رکھکر کوٹھری یا برتن کو اسطرح بند کرنا چاہئیے
کہ اوس میں ہوا کسیطرح نہ جا سکے۔
آپ آ سے مرتے ہیں۔
ویسے بھی اگر خشک جگہہ یا خشک برتن میں بیج سکھا کر رکھا جا سکیگا
تو کسی زیادہ مزید احتیاط کی ضرورت نہ رہے گی۔

## وقتاً فوقتاً بیج کو ادل بدل کر بونا۔

بیج کے متعلق دوسری بڑی بات جو دلچسپی سے خالی نہیں ہے یہ ہے
کہ اگر ایک ہی طرح کا بیج سال بسال ایک ہی جگہہ بویا جائے تو اوسکی
پیداوار میں بیشی نہیں ہوتی بلکہ ہر سال فصل خراب ہوتی جاتی ہے
اور اچھا بیج بھی خراب ہو جاتا ہے اس لئے کبھی کبھی آس پاس کی
مشہور جگہوں سے جہاں بیج اچھا مل سکتا ہو وہاں سے بیج
منگوا کر بویا جائے تو بہت فائدے ہوں گے۔ یہ ضرور خیال
رکھنا چاہیے کہ جس کھیت سے بیج پیدا ہوا ہے اوس کھیت میں وہی
بیج نہ بویا جائے بلکہ دوسرے کھیت سے بیج لاکر بونا چاہیے۔

## بیج بونے سے پہلے بیج پر کیا عمل ہونا چاہیئے کہ اوسکی پیداوار عمدہ ہو اور بیماری سے محفوظ رہے

تخم اگر کسی اور جگہہ سے منگوایا جائے یا جس تخم کی نسبت خراب ہونے کا

احتمال ہو تو اوسکو تخم ریزی سے پہلے کسی ذیل کے مرکب میں تر کر لینا چاہیئے اس سے ایک تو تخم کی روئیدگی جلد ہوگی۔ دوسرے تمام بیماریوں کی جڑ جو تخم میں ہوگی ضائع ہو جائیگی۔

(۱) اسقدر پانی لو جس میں تخم تر ہو سکے اوس میں تھوڑا گوبر اور قدرے شورہ ملا دو۔ اس عرق میں بنولہ کو (۵) یا (۶) گھنٹہ تک بھگو رکھو پھر نکالکر ایک گھنٹہ تک دہوپ میں خشک کرکے بو دو۔

(۲) ایک گیلن پانی لے کر اوس میں ایک بڑا چمچہ شورہ کا اور ایک بڑا چمچہ چونہ کی کلی کا ملا دو۔ جب یہ بخوبی حل ہو جائیں تو اوس میں ایک چمچہ ہیر اکسیس کا ملا دو اور بو دو۔ یہہ مرکب مٹی یا لکڑی کے برتن میں تیار کرنا چاہیئے اور تخم کو پانی میں بخوبی ڈبو رکھنا چاہیئے جو تخم تیرتا رہیگا وہ خراب رہیگا۔

(۳) گلے ہوئے کھاد کو پانی میں گھولکر اوس میں قدرے نمک ملا دو۔ یا دو حصہ راکھ اور ایک حصہ نمک پانی میں گھولو اور اوس میں تخم کپاس (۵) یا (۶) گھنٹہ تک تر کرو۔ پانی سے نکالکر تخم کو چونہ اور راکھ میں ملو اور پھر بو دو۔ اس سے تخم جدا جدا ہو جاتے ہیں اور ایک دوسرے کے ساتھ پیوستہ نہیں ہوتے۔

(۴) پرمیگنیٹ آف پوٹاس (یہ وہ دوا ہے جو کنوؤں میں پانی صاف کرنے کے لئے ڈالی جاتی ہے اور اس کے ڈالنے پر پانی کا رنگ کچھ گھنٹوں کے لئے سرخ ہو جاتا ہے) یا گوٹیا ایک حصہ اور پانی ہزار حصہ ملا کر اگر بیج کو تر کر لیا جائے تو کیڑے مکوڑے نہیں لگیں گے اور فصل اچھی ہوگی اور بیج نہ مارا جائیگا۔ یہ سب

عام طور پر سب بیجوں کے لئے ہے لیکن اگر کپاس کے بیج کو پرمانگنیٹ آف پوٹاس کے پانی سے رات بھر تر کر کے بویا جائے تو بہت ہی عمدہ ہے اس میں صرف وہی بنولے بوئے جاویں گے جو پانی کے نیچے بیٹھ جائینگے اور جو اوپر تیریں اون کو پھینک دیا جائے یا مویشی کو کھلا دئے جائیں

(۵) یہہ کہا جاتا ہے کہ بنولوں کو گوبر اور گندک کے پانی میں لپیٹ دینے اور بعد میں بو دینے سے پیداوار میں بہت اضافہ ہوتا ہے اور کیڑے لگنے کا ڈر بھی کم ہو جاتا ہے۔

## بیج کسطرح بونا چاہئے

بیج کی بوائی کا سب سے ناقص اور بہت نقصان دہ طریقہ ہاتھ سے چھینٹ کر بونے کا ہے جو قابل ترک ہے۔ مکا اور کپاس کے لئے تو یہہ طریقہ بیحد نقصان دہ ہے۔ ہاتھ سے بکھیر کر بیج بونے کے نقصانات حسب ذیل ہیں۔

(۱) جو بیج اسطرح بویا جاتا ہے وہ سطح زمین کے اوپر رہتا ہے جسکو جانور کیڑے مکوڑے لے جاتے یا کھا جاتے ہیں اور کچھ اوپر ہی اوپر خشک زمین پر رہجاتا ہے جو جمتا نہیں۔ یا دھوپ میں جھلس کر خراب ہو جاتا ہے۔

(۲) اگر بیج زمین میں گہرے جا پڑتے ہیں تو وہ سڑ جاتے ہیں یا اُگ نہیں پاتے۔

(۳) اسطرح بونے سے سب بیج برابر کے فاصلے پر نہیں پڑتے

اسوجہ سے کہیں پود ہے زیادہ گھنے اور کہیں کم اُگتے ہیں۔ جہاں بہت زیادہ گھنے ہوتے ہیں اون کو کافی جگہہ نہیں ملتی۔ اور نہ ہوا اور دھوپ کافی ملتی ہے۔ جہاں کم ہوتے ہیں وہاں کی زمین بیکار پڑی رہتی ہے اور بیکار جگہہ میں گھاس وغیرہ پیدا ہوکر اوس جگہہ کو بھی خراب کر دیتی ہے

(۴) اسطرح بونے سے بیج آگے اور پیچھے جمتے ہیں اسوجہ سے فصل آگے پیچھے تیار ہوتی اور پکتی ہے۔

(۵) اسطرح تخم ریزی سے بیج بہت درکار ہوتا ہے۔

(۶) نکائی اور چنائی میں بھی بہت دقت ہوتی ہے

(۷) بکھیر کر بیج بونے سے پودہے ایسے بے قاعدہ نکلتے ہیں کہ نہ تو اون کے اندر تازی ہوا داخل ہوتی ہے اور نہ دھوپ لگتی ہے۔ گرمی اور برسات میں کپاس کے کھیت کے اندر اس قدر گرمی اور حبس ہو جاتا ہے کہ اسکے ہر پتے میں پھول ہی نہیں آتا اور اگر آتا ہے تو حبس کی وجہ سے خراب ہو جاتا ہے۔ صرف اوپر کی شاخوں میں جہاں ہوا اور دھوپ کا اثر زیادہ پڑتا ہے وہیں پھل لگتا ہے۔

(۸) سب سے بڑا نقص یہ ہوتا ہے کہ درختوں کا فاصلہ یکساں نہیں ہوتا۔ کیسیکا ایک فٹ سے بھی کم کیسیکا دو فیٹ کسی کا تین فیٹ۔ جس کا تھوڑا فاصلہ ہوتا ہے اوسکو زمین سے خوراک کم ملتی ہے اوس میں زیادہ تر ایک ہی شاخ ہوتی ہے لیکن بعض کے ساتھ پھل ہی نہیں آتا اور جسکے ساتھ پھل آتا ہے وہ بہت کمزور ہوتا ہے۔ ایسا پودہا بیفائدہ زمین کا جوہر لیتا ہے۔

مدراس گورنمنٹ کے محکمہ زراعت نے تجربہ کار کاشتکاروں کیے

ذریعہ کاشتکاروں کے بکھیر کر بیج بونے کے طریقے کو بند کرنے کے لئے تعلیم دلائی۔ اور صرف ضلع ساہیوال میں دو ہزار ایکڑ زمین ۹۹-۱۹۹۸ء میں اوزاروں سے بوائی کی گئی تو بہت خاطر خواہ نتیجہ برآمد نکلے۔ اس ضلع میں عام رواج بیج کو بکھیر کر بونے کا تھا۔

دوسرا طریقہ بوائی کا یہ ہے کہ ایک آدمی ہل چلاتا ہے اور دوسرا ہل کے پیچھے ہاتھ سے کونڑ میں بیج ڈالتا ہے۔ جب ہل واپس ہو کر پہلی کونڑ کے برابر دوسری کونڑ بناتا ہے تو تھوڑی بہت مٹی پہلی والی کونڑ میں گر جاتی ہے جس سے بیج ڈھک جاتے ہیں اسکو کونڑ وان بوائی کہتے ہیں اس طریقہ میں بھی قریب قریب وہی نقصانات ہیں جو اوپر بیان ہوئے ہیں۔

سب سے عمدہ طریقہ بیج بونے کا آلہ سے یا ہل سے بونے کا ہے آلہ سے بونے کا طریقہ بہ نسبت ہل کے زیادہ اچھا ہے۔

## کپاس بونے کا طریقہ

بوائی میں بڑی ضروری احتیاط سیدھی لائنوں میں اور یکساں فاصلے میں بونے کی ہے۔ اس طریقے کو اختیار کرکے بھی پیداوار میں بہت اضافہ ہو جاتا ہے۔ چنانچہ گذشتہ پانچ سال کے عرصے میں گورنمنٹ زرعی فارم لائل پور نے مکئی اور کپاس کو سیدھی لائنوں میں بو کر گوڈی کرنے سے پیداوار میں کثیر اضافہ کیا ہے۔ پیداوار مکئی بجائے اٹھائیس یا تیس من کے چالیس اکتالیس من پختہ فی گھماؤں ہوئی۔ اور کپاس بجائے سات آٹھ من کے ساڑھے اٹھارہ من پختہ فی ایکڑ تک پیدا ہوئی ہے اور پچھلے دو تین سالوں میں علاقہ پنجاب کے مختلف مقامات پر

زمینداران نے تجربتاً اس کام کو شروع کیا اور بہت ہی مفید پایا - اسطرح بونے سے اول تو تخم بہت احتیاط سے یکساں بویا جاتا ہے جس سے پودھوں کو خوراک ہوا اور دھوپ وغیرہ یکساں مقدار میں پہنچ سکتی ہیں اور کل فصل یکساں اچھی ہوتی ہے -

دوسرے - گوڈائی بہت آسان اور ارزاں ہو جاتی ہے -

تیسرے ہل بھی آسانی سے چل سکتا ہے -

زمین میں مناسب جوتائی اور گھاس کو صاف کرنے کے بعد سہاگہ سے زمین ہموار کر کے قریب دو دو ہاتھ کے فاصلے پر دو دو تین تین بنولے قریباً ایک انچ گہرے دبا دئیے جاویں - اگر بیج زیادہ گہرا دبا دیا جاوے گا تو ایک تو اوسکی پھوٹ زیادہ نہیں ہوگی دوسرے وہ دبا رہے گا بھی کم - غرضکہ کم اور زیادہ گہرائی میں بیج بونے کا اصل اصول یہ ہے کہ بیج نہ تو اسقدر گہرا بویا جائے کہ اوس تک آفتاب کی گرمی اور ہوا کا اثر نہ پہونچ سکے اور زمین کی سردی و نمی سے گل کر جاتا رہے اور نہ اس قدر اوپر ہی پھینک دیا جائے کہ آفتاب کی تپش اور ہوا کی گرم لپٹ اوسکو جلا دے - بالکل اوپر ہی ڈالنے سے یا تو بیج مرجاوے گا یا پرند اوسکو چگ جاوینگے - پس اس امر کا لحاظ رکھکر بیج اوس اوسط گہرائی میں بویا جائے کہ وہ اوپر کے حواد ثات سے بچکر پورے طور پر نشو و نما پا سکے -

یہ اچھی طرح یاد رکھنا چاہئے کہ پودے میں ایک بیج کا فاصلہ دوسرے بیج سے برابر برابر ہو - چونکہ پودھا زمین سے خوراک حاصل کرتا ہے اسلئے اگر کسی پودے کا فاصلہ ایک فٹ ہوگا اور دوسرے کا نصف فٹ اور تیسرے کا چہارم فٹ تو ظاہر ہے کہ اوّل پودے کو

۱۲×۱۲ = ۱۴۴ مربع انچ زمین سے خوراک ملے گی اور دوسرے کو
۶×۶ = ۳۶ مربع انچ سے اور تیسرے کو ۳×۳ = ۹ مربع انچ یا بالفاظ دیگر
اول پودے کو تیسرے پودے کی بہ نسبت سولہ گنا خوراک زیادہ ملے گی
اور دوسرے کو چار گنا زیادہ۔ پس ان کی پیداوار کا نتیجہ بھی اسی تناسب سے
خیال کر لینا چاہئے۔ غور ہے کہ اگر کسی انسان کی خوراک سیر بھر
اور اسے صرف چھٹانک بھر خوراک دی جائے تو وہ کب زندہ رہے گا۔
خدا تعالیٰ نے تو انسان کو گویائی کی طاقت عطا فرمائی ہے وہ اپنی تکلیف
کا اظہار کر سکتا ہے یا اوپر ادھر مانگ سونگ کر یا چرا چھپا کر گذارہ کر سکتا
ہے حیوانوں میں بھی اگرچہ کہ طاقت گویائی نہیں ہے تاہم وہ بھی بھوک کی حالت
میں اپنی گذارے کی کوشش کر سکتے ہیں۔ برخلاف اس کے بیچارے پودے
اور نباتات تو محض بے بس ہیں۔ بھوک اور پیاس کے رنج و غم میں سوکھ
کانٹا ہو جاتے ہیں لیکن اُف تک نہیں کرتے۔ اسلئے یہ بات اچھی طرح
یاد رکھنا چاہئے کہ جو انسان اپنے پودوں کے ساتھ نیک سلوک نہیں کریگا
وہ خود کبھی سرسبز نہیں ہوگا اور نہ پھولے پھلے گا۔

کھیت پر ٹھہر کے ہو کر [illegible] دیکھنے سے [illegible] ہوتا ہے کہ تخم ریزی [illegible]
لائنوں میں ہوئی ہے یا نہیں۔ اس غرض کو آسانی سے پورا کرنے کیلئے
بہتر ہوگا کہ کھیت کی مربع یا مستطیل شکل بنا کر کھیت کی لمبائی کی برابر ایک
رسی لے لی جائے اور تین تین فیٹ کے فاصلے پر میخ یا سیاہ ڈوری
کے نشان لگا دیئے جائیں یا اس فاصلے پر کھیت میں سوراخ کر دیئے جائیں
جب کھیت میں رسی پھیلائی جاکر ان نشانوں پر بیج بوئے جائیں
ایک ایک سوراخ میں دو دو تین تین بیج ڈالے جاویں اس سے

یہ فائدہ ہے کہ جب وہ پیدا ہو جائیں تو اون میں سے جو اچھا پودا ہو وہ لے لیا جائے اور باقی اوکھاڑ دیے جائیں۔ اور اگر کسی نشان پر ایک بھی پودا نہ نکلے وہ دوسری جگہ سے اوکھاڑ کر وہاں لگا دیا جائے گو کپاس کا درخت ایک جگہ سے اوکھاڑ کر دوسری جگہ مشکل سے لگتا ہے مگر جب چھوٹا ہوتا ہے اوسوقت اوسکو اوکھاڑ کر دوسری جگہ لگایا جائے تو لگ جاتا ہے ہاں جب بڑا ہو جاتا ہے تب نہیں لگتا۔ اگر دو پودے ایک ہی جگہ اگ آویں جو اکثر بنولوں کے چپٹے ہونے سے ہو جاتا ہے تو ایسے موقع پر جو پودا کمزور ہو اوسکو اوکھاڑ کر جہاں بیج نہیں اوگا ہے لگا دینا چاہیے تاکہ کھیت میں کوئی جگہ خالی نہ رہے ایک جگہ سے اوکھاڑ کر دوسری جگہ پودا لگانے کی حالت میں یہ لازمی ہوگا کہ ایسے نئے لگائے ہوئے پودے کو فوراً تھوڑا سا پانی دیدیا جائے تاکہ اوس میں آل (رطوبت) بخوبی نہ ہونیکی وجہ سے وہ اچھی طرح جم جائے۔ بوائی سے ایک مہینہ پیچھے بعد اس امر کی جانچ ہو سکتی ہے کہ کون کون سا پودا کمزور یا طاقتور ہے یورپ میں بعض جگہ کپاس کی پود لگاتے ہیں اور جب پودا ایک فٹ بلند ہو جاتا ہے تو وہاں کی پود کی طرح اوکھاڑ کر کھیت میں باقاعدہ لائنوں میں لگاتے ہیں۔ اس سے بڑا فائدہ یہ ہوتا ہے کہ پودا پہلے ایک زمین کا جوہر لے کر دوسری نئی زمین میں جاتا ہے وہاں اسکو خوراک کا نیا ذخیرہ ملجاتا ہے جس سے وہ پودے نہایت طاقتور ہو جاتے ہیں اور پیداوار بہت کچھ بڑھجاتی ہے۔ ہندوستان میں بھی اب بعض بعض جگہ اسطرح کاشت ہوتی چلی ہے۔

مسٹر پاگسن حسب ذیل ترکیب پودہ لگاکر کپاس کاشت کرنے کی ہندوستان کے لئے مفید سمجھتے ہیں اور آپ تحریر فرماتے ہیں کہ۔

بیج پہلے ایک ایسی کیاری میں بونا چاہئے جس میں خوب کھاد دیا گیا ہو۔ بیجوں کو بھی پہلے کانجی کے پانی میں بھگو کر تیار رکھنا چاہئے اور انھیں چار چار انچ کے فاصلے پر ڈیڑھ ڈیڑھ انچ گہرے سوراخ کھود کر بودینا چاہئے۔ ہر سوراخ میں دو بیج ہوں اور سوراخوں کے منہ باریک مٹی سے بند کر دینا چاہئے اسکے بعد کیاری میں ایک ہلکا سا چھڑکاؤ کر دیا جائے اور بعد میں بھی ہر روز پانی دیا جائے۔ ایسا کرنے سے پودے بہت جلد نظر آنے لگیں گے جنکو بڑھنے دینا چاہئے اور نہایت احتیاط سے گھاس وغیرہ صاف کرتے رہنا چاہئے اس ترکیب سے ۱۵ اپریل سے ۱۰ مئی تک روئی کی تخم ریزی ہونی چاہئے۔ بارش کے شروع ہونے پر پودے اس قابل ہو جائیں گے کہ دوسری جگہ منتقل کئے جا سکیں کیاریاں اندر سے (۹) فیٹ لمبی اور (۳) فیٹ چوڑی ہونی چاہئیں ایک مربع فٹ میں (۱۶) سوراخ ہوں گے جن میں (۳۲) بیج سمائیں گے اور چونکہ ایک کیاری میں (۲۷) مربع فیٹ ہوتے ہیں فی کیاری (۸۶۴) بیج بوئے جائیں گے ایسی ایسی (۱۷) کیاریاں ہوں گی۔ کیاریوں کے مابین ایک ایک فٹ چوڑی پگڈنڈیاں بنانی چاہئیں تاکہ پانی دینے میں اور گھاس صاف کرنے میں بیجوں پر پاؤں نہ پڑے۔

## کانجی کا پانی بنانے کی ترکیب یہ ہے

ایک گیلن پانی میں پاؤ چھٹانک چونے کا حل کرو پھر اوس میں ایک بڑا چمچہ پسے ہوئے شورے کا اور اوسی مقدار کی برابر سلفیٹ آف آئرن ملا دو اور خوب حل ہونے دو حتے کہ کانجی کا پانی تیار ہو جاوے۔

## کانجی کا پانی استعمال کرنے کی ترکیب

اس پانی کو کسی برتن میں ڈالکر مشتہرہ کیاریوں کے لئے جس قدر تخم کی ضرورت ہو شام کے وقت اوس میں ڈالدو اور بنولوں کو خوب لوٹ پوٹ دو تاکہ اچھی طرح سے بھیگ جائیں ساری رات اوس میں پڑا رہنے دو اور صبح کو نکالکر چٹائیوں پہ پھیلا دو اور پھر جتنی جلدی ممکن ہو اونکو بو دو۔ اگر ان میں سے کسی بیج کو کھولکر دیکھا جاوے تو معلوم ہو جاوے گا کہ پیک نکلنی شروع ہو گئی ہے اور یہی باعث ہے کہ جیسا اوپر بیان ہوا نکلے جلد پھوٹ آئیں گے۔

جب کپاس تین تین فیٹ کے فاصلے پر سیدھی لائنوں میں بوئی جاوے اور اچھے پودے چھانٹ لئے جاویں تو ہر ایک پودے کی جڑ کے گرد آدھ سیر تازہ گوبر لگایا جاوے۔ چار پہر میں اوس میں ایک کالا سا جانور جسکو گھونڈ کہتے ہیں اکثر پیدا ہو جاتا ہے اور کپاس کی جڑ کے آس پاس ایک ایک انچ تک گہرے سوراخ کر دیتا ہے جو گوڈائی سے بھی نہیں ہو سکتے

اور سہاگہ پھیر اگوبرا اور مٹی کو خوب شامل کر دیتا ہے جس وقت پانی دیتے ہیں وہ گوبر کھاد کا
کام دیتا ہے اور درخت بہت جلد پھیلتا اور بڑھ جاتا ہے گو اسمیں محنت ہے مگر بمقابلہ محنت کے
فائدہ بہت ہے

ہاتھ سے بکھیر کر بونے کے نقصانات اوپر وضاحت سے بیان کئے گئے ہیں اس لیے
اوس سے احتیاط لازم ہے مگر جہاں کہیں بوئے گئے ہوں وہاں یہ کرنا چاہئے کہ جس وقت
ایک فٹ یا انچ کے پودے ہو جائیں تو اول میں جو کمزور ہوں یا دو فٹ سے کم فاصلہ پر ہوں
پر ہوں اوکھڑ دو [illegible] کپاس کے ساتھ [illegible]
یعنی تخم ریزی کے بعد بیج کو پھیلنے [illegible] ہل [illegible] پھیر کر دیا جائے تاکہ
اول بھربھری زمین میں نیچے کی طرف پودے کی جڑیں خوب پھیلنا شروع ہو جائیں اور جب
زور کر کے کلہ اوپر زمین کے ہموار سطح پر پھوٹ کر نکل آوے۔

کپاس کی تخم ریزی کے بعد اور جمنے سے پہلے اگر بوندا باندی ہو جائے تو زمین سخت ہو کر
کپاس بہت کم جمتی ہے اور جو جمتی ہے وہ کمزور رہتی ہے اسواسطے ضروری ہے کہ اوس میں
دوبارہ بیج ڈالا جائے اور اگر زیادہ تر حصہ بیج کا نکل آوے تو باقی بیج نکل آتی ہے
تجربہ سے ثابت ہے کہ اوس میں دوبارہ ہل چلا کر کاشت کیا جائے۔

ایام خشک سالی میں کپاس کے بیجوں کو پانی میں تر کر کے بویا جائے تو بیج جلدی
اُگتا ہے پنجابی کہاوت ہے ۵ جے وتر دناست تون بیجوں کے بی گفت
مطلب یہ ہے کہ اگر زمین میں ال (رطوبت) کم ہے تو بیج کو بھگو کر بوؤ تاکہ وہ اچھی طرح جم جائے

## مقدار تخم فی ایکڑ کسقدر ہونا چاہیے

اگر زمین کمزور ہو تو بیج کم ڈالا جائے کیونکہ جب زمین کمزور ہو گی تو وہ زیادہ پودوں کی پرورش
نہیں کر سکے گی۔ کمزور زمین میں بیج تو شاید کل پیدا ہو جائیگا مگر ہلکا اور کمزور اور چھوٹا ہو گا

علیٰ ہذا اگر زمین ہلکی خشک کشادہ ہو یا اچھی طرح جتی ہوئی نہ ہو تو بھی بیج کم ڈالا جاتا ہے۔ اگر موسم کے شروع میں بیج ڈالا جائے تو کم درکار ہوگا۔ اگر تخم ریزی دیر میں کیگئی ہو تو تخم زیادہ ڈالنا چاہیئے یعنی جیوں جیوں فصل دیر میں بوئیجائیگی تیوں تیوں بیج کی مقدار میں اضافہ ہوتا جائیگا۔ اگر عمدہ بیج نہ ہوگا تو بھی بیج زیادہ ڈالنا ہوگا۔ اسیطرح اگر تخم بکھیر کر بویا جائیگا تو بھی زیادہ ڈالنا ہوگا۔ اگر بیج بھی خراب ہوں زمین بھی ناقص ہو اور تخم ریزی بھی دیر میں کیجائے تو بیج بہت زیادہ ڈالنے کی ضرورت ہوتی ہے۔ ہندوستان میں عموماً اڈھائی سیر سے پانچ سیر تک تخم فی ایکڑ ڈالا جاتا ہے۔ بہت سے کسان ایسے بیوقوف ہوتے ہیں کہ جہاں پانچ سیر بیج سے کام نکل سکتا ہے وہاں ۵ سے پچاس سیر بیج بودیتے ہیں اس سے بجائے فائدہ کے بہت نقصان اوٹھاتے ہیں اسلئے جن زمینوں میں بیج کی مقدار اوسکے اصلی انداز سے زیادہ پڑتی ہے وہاں پیداوار کم ہوتی ہے اور جہاں بیج کم پڑتا ہے وہاں فصل عمدہ اور پیداوار بہت زیادہ ہوتی ہے۔ پس ہمکو ہمیشہ یہ کوشش کرنی چاہیئے کہ بیج مقدار سے نہ بڑھجائے جو بیج بے تمیزی سے ڈالا جاتا ہے تو بعض جگہہ تو پڑتا ہی نہیں اور بعض جگہہ دو دو چار دانے اکھٹے ہو جاتے ہیں جنکی پیداوار ایک دانہ کے برابر بھی نہیں ہوتی۔ زیادہ کم ڈالنے سے زمین بیکار رہجاتی ہے اسلئے اعتدال لازم ہے مگر بہت زیادہ مقدار ہر حالت میں بہت ہی نقصان رساں ہے کیونکہ ہر پودے کو کچھ جگہہ کی ضرورت ہوتی ہے جہاں سے وہ اپنی غذا لیتا رہتا ہے۔ اگر پودے بہت گھنے ہیں تو ہر پودے کو کافی غذا نہ ملیگی اور اسلئے کھیت کی مجموعی پیداوار کم ہو جاتی ہے کیونکہ گھنا بونے سے پودوں کی جڑیں آپس میں ایک دوسری سے چمٹ جاتی ہیں اور درخت کمزور اور ناکارہ ہو کر پھل زیادہ نہیں دیتا۔ تخم ریزی کے تیسرے یا چوتھے روز آبپاشی کے واسطے کھیت درست کیئے جاتے ہیں۔

## تخم ریزی کا وقت

ہندوستان ایک ایسا وسیع ملک ہے کہ تمام حصوں کے واسطے ایک وقت کاشت کا
مقرر نہیں ہوسکتا ہے کیونکہ مختلف حصوں کے گرم و سرد موسم میں دو تین ماہ کے وقفہ
سے پھل آتے ہیں مگر عموماً کپاس کی تخم ریزی کا وقت ماہ مارچ سے ماہ مئی تک ہے
ماہ ستمبر کے قریب پھل لگ جاتا ہے اور جنوری تک کپاس نکلتی رہتی ہے۔ اسکا
پھل قریب پانچ چھ ماہ برقرار رہتا ہے۔ عام اصول یہ ہے کہ جن مقامات میں گرمی زیادہ
پڑتی ہے وہاں عموماً کپاس دیر میں بوتے ہیں اور اسوجہ سے فصل بھی دیر میں تیار ہوتی
ہے مگر جہاں سردی زیادہ پڑتی ہے وہاں پہلے بو دیتے ہیں اور پہلے ہی وہ پختہ ہو جاتی
ہے۔ ہندوستان میں عام طور پر تجربہ سے چاندنی پاکھ میں کپاس بوئی جائے تو ہمیشہ
پیداوار اچھی ہوتی ہے اور عام طور پر ہر جنس کے لئے یہ مشہور ہے کہ جو جنس بڑھتے چاند
بوئی جاتی ہے بہ نسبت اسکے جو گھٹتے چاند بوئی جاتی ہے اچھی ہوتی ہے۔ یہ بھی کہا جاتا ہے
کہ اساڑھ میں بوئی ہوئی کپاس ہمیشہ پیداوار زیادہ دیتی ہے۔

کپاس کی تخم ریزی کا زمانہ بعض بعض جگہ تھوڑا ہونیکی وجہ سے مشکلات پیدا کریگا۔ یہ وقت
اس طور پر کسیقدر رفع ہوسکتی ہے۔ اگر کاشتکار بارش کے شروع ہوتے پیشتر کھیت
سینچ کر کپاس بو دیں تو اچھا ہے اسطرح کرنے سے اور بھی فائدے ہیں یعنی یہ کہ اگر پودے
عموماً بارش سے پہلے اچھے طور پر بڑھ جائیں تو اونکو اوس بارش سے کوئی نقصان نہیں
پہونچیگا جو ماہ جولائی میں اکثر بکثرت ہوا کرتی ہے۔ ایسا کرنے سے کاشتکار کو اپنی تمام
زمین کو یکساں تیار کرنیکے لئے کافی موقع بھی مل جائیگا لیکن یہ اوسی صورت میں ممکن ہے
جہاں نہر ہو ورنہ ماہ مئی یا جون میں اگر کنوے سے آبپاشی کیجاویگی تو پانی کھینچنے والے
مویشی کو زیادہ نقصان پہونچنے کا اندیشہ ہے اور اوس زمانہ میں چونکہ زمین جلد خشک ہو جاتی
ہے اسوجہ سے معمولی حالتوں میں کنوئیں سے آبپاشی کرنا اگر ناممکن نہیں تو گراں

تو نگراں خرچ ہو جاتا ہے مگر فائدہ بمقابلہ اس نگرانی کے زیادہ ممکن ہے۔ بہرصورت کپاس
اگر اگیتی مناسب وقت پر (دیر سے نہیں) بوئی جاوے تو اوسکی پیداوار اچھی ہوتی ہے جب
پچھیت (بعد از وقت یا دیر سے) ہو جاتی ہے تو بیج بھی زیادہ لیتی ہے اور حفاظت
و محنت بھی زیادہ کرنی پڑتی ہے اور پھر بھی پیداوار کم ہوتی ہے۔ دس سالوں میں
بمشکل ایک دو سال ہی ایسے آجاتے ہیں کہ پچھیتی زراعت میں بہ نسبت اگیتی زراعت
کے زیادہ پیداوار ہو جاتی ہے جسکے چند اسباب ہوتے ہیں۔

پچھیتی زراعت میں کمی پیداوار کا سبب یہ ہے کہ اوسکو کافی طور پر بڑھنے اور پھیلنے کا موقع
بہت کم ملتا ہے۔ اگر پچھیتی کاشت کرنی ہو تو اوسمیں بہت کچھ کھاد ڈالنا پڑتا ہے تب
اوسمیں کھیتی اچھی ہوتی ہے۔ اور پیداوار زیادہ ہوتی ہے۔

کپاس اگر پچھیتی کاشت ہو تو جو پھول سردی میں نکلتے ہیں اون کے ٹینڈے (بونڈیاں)
نہیں بنتے اور جو ٹینڈے بنے ہوئے ہوتے ہیں وہ سخت سردی میں کھلتے نہیں ہیں یا
یوں ہی کپاس کے درخت کے ساتھ خشک ہو جاتے ہیں اگر اون ٹینڈوں کو
توڑ کر ذرا گرمی پہونچائی جاوے تو پھوٹ آتے ہیں غرضکہ کاشتکاروں کو اس
معاملہ میں بڑی دوربینی سے کام لینا چاہیے۔

موٹے موٹے فائدے اگیتی بوائی کے حسب ذیل ہیں۔

(۱) برسات شروع ہونے سے پیشتر ہی کپاس بڑی بڑی ہو جاتی ہے پھر اوسمیں گھاس
بڑھنے نہیں پاتا۔ (۲) بیماری بھی کم ہوتی ہے (۳) سخت سردی
پڑنے سے پہلے ہی اوسمیں پھل لگ کر پھٹ سکتا ہے۔ پنجابی میں ضرب المثل ہے۔

فصل بوا اگیتا۔ بھانویں ڈونا پی جاوے ٹیکا

یعنی اگیتا فصل بوئیے خواہ دوگنا خرچ پڑے

اگر کھیتی اگر بار۔ گھاگھ کہے ایہو نہ ہار

اسکا مطلب یہ ہے کہ پہلے بونا اور بارنا دونوں بیفائدے ہیں۔
یہ یاد رکھنا چاہئے کہ جو بیج تھوڑا تھوڑا بہت بہت میں بویا جاتا ہے اوسکی پیداوار اچھی نہیں ہوتی
بیج ہمیشہ ایسے وقت میں ڈالنا چاہئے جب آسمان صاف ہو اور دھوپ نکلی ہوئی ہو۔

## تخمریزی کے بعد کی حالت

جب بیج میں نمی آتی ہے اور گرمی کافی طور پر پہونچتی ہے تو وہ پھٹ جاتا ہے پھٹنے پر انگور نکلتا ہے اور اوسکے دو حصے ہوتے ہیں ایک اوپر کا دوسرا نیچے کا اوپر والے کو تنہ اور نیچے والے حصے کو جڑ کہتے ہیں جبتک بیج کے دونوں دگودی میں خوراک رہتی ہے تبتک پودا وہی کھاکر رہتا ہے جب ختم ہو گیا تو پودا نیچے سے جڑوں کے ذریعہ انواع اقسام کے نمک اور خوراک کو کھاکے پتوں کے ذریعہ ہوا کھاکر روشنی اور گرمی سے بڑا ہوتا ہے۔

یہ یاد رکھنا چاہئے کہ جب بیج پھوٹ کر نکل آوے تو اوسکی مناسب خبرگیری رکھنا چاہئے یعنی وقت پر پانی دیا جائے (اگر پانی دیا جا سکتا ہو) تو وہ بڑھتا رہتا ہے۔ اگر زمین میں نمی کم یا زیادہ ہو تو دونوں صورتوں میں پودا اچھا پیدا نہیں ہوگا کیونکہ نمی کم ہوگی تو پودا جلد نہیں اوگیگا اور اگر نمی زیادہ ہوگی تو جوتی ہوئی زمین باریک اور بھربھری نہ ہونے سے مٹی کے ذرے آپس میں ملجاوینگے اور پودے کے اوگنے میں سخت دقت ہوگی جب ایسی صورت ہو تو پودا اپنی تمام عمر اچھی طرح نہیں بڑھتا خواہ کیسی ہی اچھی خدمت کیجائے جس زمین میں نمی کم ہو اوس میں صرف یہی نقصان ہے کہ پودا دیر میں اوگتا ہے اور اگر زمین سے باہر آجائے تو پھر پانی دینے اور خدمت کرنے سے اچھا ہو جاتا ہے مگر جب نمی بہت زیادہ ہو اوسکا کوئی علاج نہیں۔ اگر چکنی مٹی ہو تو دو تین فصل تک زمین کی حالت درست نہیں ہوتی۔ نمی کم یا زیادہ ہونے میں بیج اسلئے دیر میں جمتا ہے کہ دونوں

صورتوں میں زمین میں کافی حرارت پیدا نہیں ہوتی اور جبتک کافی حرارت نہ ہو اوسوقت
تک بیج نہ تو جلد پھوٹتا ہے اور نہ بڑھتا ہے بعض زمینوں میں جبتک کھاد وغیرہ ڈالکر
عارضی طور پر حرارت نہ بڑھائیجائے زمین ٹھنڈی رہتی ہے اور اوسمیں پودے نہ تو
اچھے پیدا ہوتے ہیں اور نہ اچھی طرح بڑھتے ہیں۔ پیداوار بھی بہت ہی کم ہوتی ہے
ہمارے یہاں کوئی ایسا تھرمامیٹر (ایک ایسا آلہ ہے جس سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ گرمی کسقدر ہے)
نہیں ہے کہ ہم اپنی زمینوں کی حرارت کا امتحان کرسکیں مگر ہوشیار زمیندار اگر کوشش
کریں تو اوسکا پتہ آسانی سے لگا سکتے ہیں۔ ہم زمینوں کی حرارت کا پتہ اسطرح لگا سکتے ہیں
مختلف کھیتوں میں دو چار مربع فیٹ زمین میں یکساں پانی دیں یکساں جوتائی
کریں ایک ہی وقت میں ایک ہی گہرائی اور یکساں فاصلے پر یکساں بیج بوئیں اور پھر
دیکھیں کہ کس زمین میں سے کس قدر پودے نکلے ہیں پھر اون پودوں کی شکل و صورت
اور رنگت میں بھی تمیز کر کے لکھ لیں اور ہر ہفتہ اونکی اونچائی کی پیمائش کر کے لکھتے جائیں
اسطرح جو اون میں تفاوت ہوگا وہ زمین کی حرارت کی کمی بیشی سے ہوگا۔ زمین میں
حرارت بڑھانے کا اصلی علاج تو یہ ہے کہ جیسا اوپر زمین کی درستی کے باب میں آچکا
ہے کہ کھیتوں میں اسقدر مضبوط اور اونچی ڈولیں (منیڈھیں) بنادیں کہ نہر یا کنوئیں یا
بارش کا پانی اون میں سے بہ کر نہ نکل جائے۔ اگر پانی نکل جائے گا تو اوسکا جوہر جسکو
کھاد کہتے ہیں نکل جائیگا اور زمین کی حرارت بہت گھٹ جائیگی۔ دوسرا علاج یہ ہے
کہ زمین میں مصنوعی یا غیر معمولی کھاد ڈالا جائے غرض زمین میں کافی حرارت نہ ہو تو
کبھی اچھی پیداوار نہیں ہوگی۔

## بیج جمنے پر مناسب حفاظت

بنولہ جسوقت زمین میں جاتا ہے تو ایک انگور نکل کر نیچے کی طرف جاتا ہے جس سے

جڑ نکلتی ہے اور اوس جڑ کی چاروں طرف اور جڑیں پھوٹنا شروع ہو جاتی ہیں اور اصلی بنولہ باہر آجاتا ہے جو باہر آکر دو پتہ بنا لیتا ہے۔ اوپر کے دو پتوں میں سے پانچ چھہ دن کے اندر اور دو پتہ نکلتے ہیں جو پودے کے اصلی پتے کہلاتے ہیں پہلے وہ دو پتے جمنے سے زیادہ رہتے ہیں یہ دونوں پتے ہی اوس پودے کی جڑ اور اوپر کے اصلی پتوں کا ذخیرہ ہوتے ہیں اگر اوگتے ہی دونوں پتے توڑ ڈالیجائیں یا گر پڑیں یا اونکو کوئی جانور کھا جائے تو وہ پودا نہیں ہوتا۔ اگر ایک پتہ جاتا بھی رہے تو بھی پودا تو رہتا ہے مگر کمزور ہوتا ہے پنجابی میں ایک کہاوت ہے۔

کپاہ کھادی دو پتی۔ تو کی جنیں گتی

یعنی اگر کپاس کی دو پتی ضائع ہو گئے تو اب اوسکے جینے کی اُمید مت رکھو۔
لہذا کپاس کے بیج کی اوسوقت تک حفاظت کرنے کی بڑی ضرورت ہے جبتک اوسکے اوپر چار چھہ پتیاں نکل آئیں۔ اگر ایک بار اسطرح پتوں کے قایم رکھنے کی حفاظت کیجائے تو زراعت بہت اچھی ہو۔ جب کپاس دو تین فٹ کے قریب اونچی ہو جاتی ہے اوسوقت نیچے کی دو پتیاں خودبخود جھڑ جاتی ہیں تو پھر حفاظت کی کوئی ضرورت نہیں رہتی پنجاب کے بعض حصوں میں جب ٹڈی کپاس کی اوگی ہوئی دونوں پتیوں کو کھا گئی تو زمیندار منتظر رہے کہ کپاس پھر پھوٹ آئیگی مگر ایک پودا بھی نہیں پھوٹا اور اس انتظار میں دوبارہ بونیکا وقت بھی نکل گیا۔ پیدا نہ ہونیکی وجہ ظاہر ہے کہ شروع کی اول دو پتیوں میں جن میں پرورش کا مادہ تھا اب موجود نہیں ہے تو اب پودا کسطرح ہو
یہ یاد رہے کہ جب کپاس کی دو پتیاں رہتی ہیں تو اوسکی جڑ کمزور رہتی ہے اسکی جڑ اوسوقت مضبوط ہوتی ہے جب اسکی چار چار چھہ چھہ پتیاں ہو جاتی ہیں۔

## کپاس کے قدرتی مختلف رنگ

دنیا ترقی کر رہی ہے اور ہم ہاتھ پر ہاتھ رکھے بیٹھے ہیں امریکہ میں بیج کو نئی نئی صورتوں
میں پیدا کرنے کی کوشش ہو رہی ہے جس کا حد و حساب نہیں ایسے طریقے کو دو فصلا کہتے
ہیں مختلف بیج یکساں بونے سے کپاس کی مختلف صورت ہو جاتی ہے چنانچہ ہندوستان
میں بھی تجربات کپاس کی دو فصلا کرنے کے ہو رہے ہیں اس سے پنجاب اور احاطہ بمبئی میں
اچھے نتیجے نکلے ہیں روئی کی عمدگی اور پیداوار میں بھی ترقی ہوئی ہے اسی کوشش میں آج
امریکہ مختلف رنگوں کی کپاس پیدا کرنے میں لگا ہوا ہے۔ اب عام طور پر کپاس کا رنگ سفید
ہوتا ہے۔ مگر پیداوار کپاس کے رنگ سرخ۔ سیاہ۔ نیلا وغیرہ ہوا کرینگے۔ اس سے
چھینٹ رنگنے میں آسانی ہوگی بلکہ رنگ دیرپا بھی رہے گا۔ اس نئی زراعتی ایجاد سے
امید ہے کہ اقتصادی دنیا میں ایک حیرت انگیز تبدیلی واقع ہو جائیگی۔ اس کام میں
ڈبلیو بی ہیم صاحب ساکن امریکہ خاص دلچسپی لے رہے ہیں چنانچہ وہ فرماتے ہیں کہ
اسوقت اہالیان امریکہ صرف سفید کپاس سے واقف ہیں مگر ملک پیرو میں اسوقت ایک
قسم کی کپاس کی کاشت کیجاتی ہے جسکا رنگ سرخ ہے۔ مصر پیرو اور ہوائی میں بھورے
رنگ کی کپاس بکثرت پیدا ہوتی ہے۔ چین میں زرد رنگ کی کپاس کی کاشت کیجاتی ہے
اور ہندوستان میں بھی سفید رنگ کی کپاس ہوتی ہے۔ جنوبی کیلیفورنیا میں سبز رنگ
کی کپاس پیدا ہو رہی ہے۔ اور میکسیکو میں کہتے ہیں کہ سیاہ رنگ کی کپاس پیدا کرنے
میں کامیابی ہو گئی ہے۔ حال میں جو تجربہ نیلے رنگ کی کپاس پیدا کرنے کی بابت
کیا جا رہا تھا اس میں پوری کامیابی ہو گئی ہے۔ ہیم صاحب فرماتے ہیں کہ انکا
بیج خواہ کسی جگہ بویا جائے وہ اور زمین میں بھی اسی رنگ کا کپاس ہوگا چنانچہ
اسکے متعلق تجربہ کرکے دیکھا گیا تو تحقیق کی زرد رنگ والی کپاس سے زرد رنگ والی
کپاس پیدا ہوگی۔ اسی طرح پیرو۔ کیلیفورنیا والی کپاس کا حال ہوا۔ اب اسوقت
امریکہ میں آٹھ قسم مختلف رنگ والی کپاس ہے یعنی سفید۔ سرخ۔ بھوری۔ زرد

ہلکی سفید سبز نیلی اور سیاہ - یہ حکیم صاحب فرماتے ہیں کہ ان رنگوں سے اور دو مبائی رنگوں کی کپاس بھی آپس کے خلط ملط سے پیدا ہو سکتی ہیں سفید اور سرخ رنگ والی کپاس کے اختلاط سے امید ہو کہ ہلکے سرخ رنگ کی کپاس پیدا ہو سکے گی اور اسیطرح سرخ اور نیلے رنگ کی آمیزش سے ارغوانی رنگ کی کپاس حاصل ہو گی - کوشش سے سب کچھ ہم بھی کر سکتے ہیں ہمکو اس امر کے لکھنے کی ضرورت یوں ہوئی کہ ہمارے ہندی بھائی سوچیں کہ دنیا کیا کر رہی ہے اور ہم کس خواب غفلت میں الست سو رہے ہیں بقول ے کچھ ایسے سوگئے ہیں سونیوالے کہ جاگنا حشر تک قسم ہے

---

## نمبر (۴)

## کون سی اجناس مخلوط کاشت کپاس کرنا چاہئے اور اوس سے کیا اثر پڑتا ہے

چند اجناس کو ملا کر بونے کی ایک غرض یہ بھی ہے کہ چند پودھوں کی جڑیں زمین میں دور تک چلی جاتی ہیں اور اپنی غذا زیادہ تر سطح زمین کے نیچے کے حصے سے لیلیتی ہیں اور چند پودھوں کی جڑیں زیادہ گہری نہیں جاتیں بلکہ پھیل جاتی ہیں اور اپنی غذا سطح زمین کے اوپر کے حصے سے حاصل کرتی ہیں دو فصلیں جو مختلف گہرائی سے اپنی غذا لیتی ہیں اگر ملا کر ایک میں بوئی جائیں تو دونوں بڑھیں گی اور ایک دوسری کی بڑھوار میں بارج نہ ہونگی اور کھیت کی مجموعی پیداوار زیادہ ہوگی اسی اصول کے لحاظ سے چند اجناس کی کاشت ملا کر کیجاتی ہے - ارہر - اڑد - سن - تل - مکا - مرچ - مونگ پھلی

کثرت سے کپاس کے ساتھ ملا کر بوتے ہیں۔ آرہر کے ساتھ تو کپاس کا شت کرنیکا بہت رواج ہی مگر اسکے ساتھ ملا کر نہیں بونا چاہئے کیونکہ ان دونوں کی جڑیں موسلا ہونیسے ایک گہرائی پر جاتی ہیں اسلئے مفید نہیں ہے البتہ کچھ کچھ فاصلے سے آرہر کو قطار کی صورت میں بو دینا مضائقہ نہیں ہے۔ برار۔ ممالک متحدہ آگرہ و اودہ و ممالک متوسط میں تو آرہر کے ساتھ کپاس افراط سے کاشت کیجاتی ہے کہیں کہیں کپاس میں خربوزہ اور ککڑی وغیرہ بو دیتے ہیں اگرچہ خربوزوں سے فائدہ تو ہی مگر نقصان بھی ہے اگر کوئی ایسی جگہہ ہو جہاں خربوزے مہنگے بکتے ہوں وہاں تو کپاس سے قریباً نصف فائدہ ہو جاتا ہے مگر عموماً لوگ اپنے کھانیکے واسطے خربوزوں کے بیج ڈالدیتے ہیں اوس سے ایک روپیہ ایکڑ کا بھی فائدہ نہیں ہوتا بلکہ نقصان ہوتا ہی اور نقصان اسوجہہ سے ہوتا ہے کہ خربوزہ تو کاشت ہونیکے بعد پندرہ روز میں پانی چاہتا ہے اور کپاس کو قریب ڈیڑھ مہینے میں پانی چاہئے۔ خربوزوں کی بیلیں جب کثرت سے کپاس میں پھیل جاتی ہیں تو کپاس کمزور ہو جاتی ہے اور اوسکے نیچے کی پتی گر جاتی ہے۔ کوئی اور جنس ہمراہ کپاس کاشت کرنے میں اس بات کی بھی احتیاط رکھنی چاہیے کہ اوس میں ایسی جنس بوئیجائے کہ جس سے کپاس اور وہ جنس آگے پیچھے تیار ہوں اور کاٹی جائیں جس سے کسان اور اوسکے مویشیوں کو ایک وقت میں حد سے زیادہ کام کرنا نہ پڑے اور باقی وقت میں بالکل بیکار بھی نہ رہنا پڑے۔ مکا اور کپاس کا بیج ملانے میں مکا پہلے پک جاتی ہے اور کپاس اوس سے کچھ دن بعد کھلنا شروع ہوتی ہے کسان پہلے مکا کو کاٹنے مانڈنے میں لگ جاتا ہی اور اوسکو ختم کرکے کپاس چننے کا کام کرنے لگ جاتا ہی اسطرح اوسکو برابر تھوڑا تھوڑا کام ملتا رہتا ہی۔ یہہ نہیں کہ کبھی تو اوسے حد سے زیادہ کام کرنا پڑے اور دوسرے وقت بالکل بیکار رہنا پڑے۔ اگر مکا اور کپاس کو ملا کر بونا چاہیں تو نیچے لکھے نقشے کے موافق بوئیں۔

| الف | مکا اور کپاس کے بلواں بونے کا نقشہ | ب |
|---|---|---|
| | ⊙ ⊙ ⊙ ⊙ ⊙ ⊙ ⊙ | ر + ک |
| | | دو فیٹ |
| | ⊙ ⊙ ⊙ ⊙ ⊙ ⊙ ⊙ | ر + م |
| | | دو فیٹ |
| | ⊙ ⊙ ⊙ ⊙ ⊙ ⊙ ⊙ | ر + ک |
| | | دو فیٹ |
| | ⊙ ⊙ ⊙ ⊙ ⊙ ⊙ ⊙ | ر + م |

الف - ب - ج - د = مکا اور کپاس بلواں کاشت ہے۔

ر - ر + ک = کپاس کے لئے لکیر ہے

ر - ر + م = مکا کے لئے لکیر ہے۔

ر + ک اور ر + م = دو لکیروں کے درمیان دو فیٹ کا فاصلہ ہے۔

○ = ایک یا دو انچ گہرے سوراخ ہیں جن میں کپاس کا بیج اور مکا کا بیج ہر سوراخ میں دو یا تین دانہ کے حساب سے بویا جاتا ہے اور ہر دو سوراخوں میں ایک فٹ کا فاصلہ ہے۔

نوٹ ہر سوراخ میں دو یا تین بیج اس وجہ سے ڈالنے کی ضرورت ہے کہ اگر اونمیں ایک یا دو بیج مر جائیں یا نکمے نکلیں تو ایک یا دو اوس حالت میں بھی اگ آویں اگر ہر سوراخ میں صرف ایک ہی بیج ڈالا جائے اور وہ کسیو جہہ سے مر جائے یا نکما نکلے تو وہ سوراخ خالی رہے گا۔ اور اگر دونوں یا تینوں بیج اگ آویں تو اون میں سے صرف ایک جو کہ سب سے زیادہ مضبوط اور تندرست دکھائی دے اوسے رکھ لیا جائے اور باقی کو اکھاڑ کر چارہ کے کام میں لے آویں

اسطرح تخمریزی سے بڑا فائدہ ہوتا ہے یعنی دو جنسیں ایک ہی ساتھ تیار ہو جاتی ہیں کھانیکو اناج اور پہننے کو کپڑا۔ ولایتی کپاس ضرور اسی طریقہ سے بونی چاہیئے کیونکہ یہ دیسی کپاس سے زیادہ پھیلنے کی وجہ سے اوس سے زیادہ جگہ کی ضرورت رکھتی ہے۔ مکا کپاس سے کچھ پہلے کٹ جاتی ہے اسلیئے اوسکے کٹنے پر کپاس کو پھیلنے کیلیئے اور بھی زیادہ جگہ آزادی سے مل جاتی ہے افسوس ہے کہ ہمارے ملک کے کسان یہ سوچتے ہیں کہ اسطرح لکیر بناکر مکا یا کپاس بونے میں بیفائدہ خرچ ہوتا ہے اور وقت خراب ہوتا ہے۔ وہ بیچارے یہ نہیں سمجھتے کہ اسطرح بونے سے مکا کی آٹھ سے ۱۵ من تک فی ایکڑ زیادہ پیداوار بڑھ سکتی ہے اور کپاس میں خاصکر ولایتی کپاس (امریکن کپاس جسکا ذکر مفصل صفحات آیندہ میں کیا جائیگا) میں فی ایکڑ ۱۰ سے ۲۰ روپیہ تک زیادہ فائدہ ہو سکتا ہے۔

یہ کہا جاتا ہے کہ کپاس اگر جوار۔ ارہر۔ مکا کے ساتھ بوئی جاتی ہے تو کیڑوں سے جو کپاس کے درخت کو شکل سے پاتے ہیں کم نقصان پہنچتا ہے۔

## نمبر (۵)

## کپاس میں کیا کیا چیز ادل بدلکر بونا چاہیئے اور ادل بدلکر کاشت کرنے کے فائدے

## Rotation of Crops

یہ تو ہم بتا ہی چکے ہیں کہ پودے اپنی خوراک کا ایک حصہ مٹی سے لیتے ہیں اور یہ حصہ کیسا ضروری ہوتا ہے کہ اسکے بغیر پودا زندہ نہیں رہ سکتا۔ تو سب پودوں کی خوراک تقریباً ایک ہی نوعیت کی ہے مگر ہر قسم اور ہر فصل کے پودے اپنے

کیلئے اس غذا کی جدا جدا مقدار چاہئے۔ اگر ایک کھیت میں یکے بعد دیگرے وہی فصل
بوئیجائے تو بہت جلد اس کھیت سے وہ عناصر جو اس فصل کیلئے زیادہ مقدار
میں ضروری ہیں اسقدر کم ہو جاتے ہیں کہ پیداوار سال بسال کم ہوتی جاتی ہے
لیکن اس فصل کے بعد اگر کوئی ایسی فصل بوئیجاوے کہ جسکو اس قسم کی اور ایسی
مقدار میں وہ غذا درکار ہو تو بغیر کسی قسم کی کھاد کے پیداوار ہر دو فصل برابر
یکساں قایم رہتی ہے اور کم نہیں ہوتی۔

ابتدائے آفرینش سے اسکا رواج اسیطرح پڑا جس زمانہ میں انسان نے اول
زمین کو جوتنا بونا شروع کیا تھا اوس وقت زمین بہت طاقتور تھی کیونکہ اوس
پودہے کے خوراک کی کوئی چیز خرچ نہیں ہوئی تھی یعنی اوس وقت زمین کنواری
تھی اسوجہ سے جو فصل اوس میں بوئی گئی وہ زمین کی طاقت کی وجہ سے
نہایت اچھی ہوئی کچھ دنوں بعد زمین کے کمزور ہو جانے کی وجہ سے
پیداوار گھٹنے لگی جب انسان نے یہ حالت دیکھی تو اوسنے غیر آباد زمین
کو چھوڑ کر نئی زمین میں فصل بونا شروع کر دیا۔ اس نے بھی کچھ دنوں بعد
کورا جواب دیدیا اسیطرح وہ پورانی زمین کو چھوڑتا گیا اور نئی زمین لیتا گیا
کچھ زمانہ بعد جب آدمیوں کی تعداد بڑھ گئی اور زمین کمیاب ہونے لگی
تو وہ زمین جو کہ اول چھوڑ دی گئی تھی پھر جوتی بوئی شروع کی گئی۔ دوسری
مرتبہ بھی اس زمین سے ویسی ہی پیداوار دی کہ جیسی کہ اول مرتبہ دی تھی
اس بات کو دیکھ کر انسان کو تجربہ ہوا کہ زمین کچھ عرصے تک پڑے رہنے
سے پھر طاقتور ہو جاتی ہے۔ اسی اصول پر آجکل زمین کو خالی رکھنے کا
رواج جاری ہے۔ آبادی میں ترقی ہونے کے ساتھ ساتھ یہ خیال پیدا
ہوا کہ زمین خالی رکھنے سے [illegible]

دو فصلات جو قدیم الایام سے زراعت میں جاری ہی شروع ہوا اور اوسکا مقصد یہی
ہے کہ زمین برابر ایک نہ ایک فصل دیتی رہے اور صرف ایک قسم کی فصل بونے سے
اوسی فصل کی غذا کم نہ ہونے پائے اور زمین کمزور نہ ہوتی چلی جائے باوجود اسکے بھی
ہمارے ملک میں اس اصول کو کسان تھوڑا سا سمجھتے ہیں حالانکہ یہ ایسا اصول ہے
کہ تمام کاشتکاروں کو قبول کرکے عمل کرنا چاہیئے۔

بہت سی زمین پر اب بھی صرف ایک فصل بوئی جاتی ہے۔ ملاحظہ فرمائیے سب ہندوستان
میں ۱۲-۱۹۱۱ میں ۲۴۶۰۰۲۰۰۰ ایکڑ زمین جیتی گئی اوسمیں سے صرف
۳۰۳۰۲۰۰۰ ایکڑ زمین یعنی لگ بھگ زمین کا آٹھواں حصہ ایک سے زیادہ بار
جوتا گیا اگر ہمارے کسان کھیتی کے اچھے طریقوں کو جانتے تو ۱۵۹۸۲۰۰۰ ایکڑ
زمین پر ایک فصل کیوں بوتے۔

فصل کو ادل بدل کر بونے سے ہمارا مطلب آپکو صاف طور پر اسطرح معلوم ہوجائیگا۔
**الف** فصل نے کچھ جزو (ب ج ۔ د ۔ ز) زمین سے نکال لیے ہیں ابھی کچھ اور
جزو (س ۔ ش ۔ ص ۔ ط) زمین میں موجود ہیں اسلیئے ع فصل جو س ش ص ط
جزوں کو لینے والی ہے زمین پر بو دینے سے خوب پیداوار ہوگی اور ساتھ ہی کچھ
تو ہوا یا پانی۔ روشنی اور بارش سے ب ج ۔ د ۔ ز کے جزو بھی اوسی زمین میں
جمع ہوتے جاوینگے اور کچھ (ع) فصل کا فضلہ کھاد کے صدر اختیار کرنے میں

اسطرح زمین کو سال بھر جوتا جاسکتا ہے اور زمین کو پرت (غیر آباد)
نہیں چھوڑنا پڑتا۔ تمثیل کے لئے اسطرح دو فصل مناسب ہوگا۔

مکئی یا نیل یا سن کے بعد ....... گندم
جوار کے بعد ....... مسور اور چھولے
چاولوں کے بعد ۔ جو، مسور، مٹر اور السی
کپاس یا شلغم کے بعد ....... مکئی
کپاس یا مکئی کے بعد ....... سینجی
سینجی کے بعد ....... خربوزہ

جوٹ (پاٹ) کے بعد..... چاول گیہوں کے بعد ...... کپاس

گیہوں کاٹ کر کپاس کاشت کیجاے تو اوس کھیت میں کپاس بہت کم ہوتا ہے

پنجابی میں کہاوت ہے کنک کٹ کپاس ۔ نہ ڈیلا نہ گھاس ۔ یعنی گیہوں

کاٹکر کپاس کی کاشت ہو تو کپاس بہت کم ہوتی ہے ۔ کپاس کی کاشت کے بعد

اوسی کھیت میں پھر کپاس بونا نقصان دہ ہے ۔ چنانچہ ایک کہاوت ہے ڈاڑی

ساڑ ہی میں ساڑ ہی بوے باڑی میں باڑی اور موتڈی میں بو ہان کو وے تھوکوں بری

مطلب یہ کہ ربیع کے بعد ربیع بونا اور کپاس کے بعد کپاس اور نیشکر کے بعد وہاں

بونا اچھا نہیں ہے ۔

بعض اوقات تمباکو ۔ آلو ۔ یا مونگ پھلی کے بعد کپاس کی کاشت کرتے ہیں اسکے لئے

لوگوں کا کہنا ہے کہ ایسی حالتوں میں بلا کسی کھاد کے ہی پیداوار کپاس اچھی ہوتی ہے

یہ یاد رکھنا چاہئے کہ مختلف فصلوں کے دور کا دارومدار زمین کی نوعیت پر ہے

بعض زمینیں خاص فصل کے لئے موزوں ہیں بعض نہیں اسلئے اِسکے متعلق اپنی زمینوں

کی مطابقت کرکے کاشتکار کو دور فصل کا اندازہ کرنا چاہئے ۔ ایک بہت بڑا فائدہ

دور فصلات سے یہ ہوتا ہے کہ پہلی فصل کو جس کیڑے سے نقصان پہونچا ہوتا ہے

دوسری فصل اوسکی خوراک کے لئے موافق نہیں ہوتی اسلئے وہ کیڑے مرجاتے ہیں اور

ساتھ ہی یہ بھی فائدہ ہوتا ہے کہ جو پہلی فصل میں ناکارہ گھاس پیدا ہوتی تھی وہ بہت کم

ہوجاتی ہے ۔ یہ یاد رکھنا چاہئے کہ ایک فصل کاٹ کر دوسری فصل بونے سے

پہلے ضروری ہے کہ زمین جوتی جاے اور اس جوتنے سے زمین میں سوراخ اور ہوا کا

اثر ہوتا ہے اور نباتات جو اسمیں ہوتی ہیں گل سڑ کر کھاد کا کام دیتی ہیں ۔ الغرض اس

دور کے بہت سے فوائد ہیں ۔ اس سے زمین کی پیداوار کی طاقت قایم ہی نہیں

رہتی بلکہ بڑھ جاتی ہے بعض پودھوں کی جڑیں گہری جاتی ہیں اور بعض کی

اوپر ہی رہتی ہیں اور جب گہری جائیوالی جڑوں والی فصل بوئیجائے تو وہ زمین کی نچلی تہ سے پودھوں کی غذا اوپر لاکر اوپر کی تہ کو بھی زرخیز بنا دیتی ہے۔ مزید برآں اِس طریقہ سے فصل کو کھاد آسانی سے ڈالا جاسکتا ہے بعض فصلیں جنکو اگر فوراً ان کے بونیسے پہلے کھاد ڈالاجائیگا تو خراب ہوجانیکا ڈر رہتا ہے اور اگر ان سے پہلی فصل میں ڈالاجائے تو اچھی رہتی ہے اسلئے پہلی فصل میں کھاد دیا جاتا ہے تو دوسری فصل کو بھی فائدہ پہونچتا ہے۔ اگر کھاد کا کافی انتظام نہ ہوسکے تو کھیت کا ایک فصل کی رکھنا ہی مفید ہے کیونکہ اِس خالی رکھنے سے حسب ذیل فائدے ہوتے ہیں۔

(۱) اول موسم گرما و برسات میں جو کاشت کیجاتی ہے اِس سے زمین بالکل صاف ہوجاتی ہے اور کوئی گھاس یا کوڑا کھیتوں میں نہیں رہتا (۲) دوئم نائٹریٹ (نائٹروجن کا مرکب ہوتا ہے جو پودھوں کی غذا کا جزو اعظم ہے) خوب بنتے رہتے ہیں جو آئندہ فصل کو فائدہ پہونچاتے ہیں۔ (۳) اِس طریقے سے زمین خوب درست ہوجاتی ہے (۴) چہارم اس زمین پر برسات میں جسقدر پانی پڑیگا جمع رہیگا اور یہ پانی آئندہ فصلوں کے کام آئیگا۔ اِس پانی کا ذخیرہ بارانی علاقوں کیلیے جہاں بارش کم ہوتی ہے بہت ضروری ہے۔ ایسی خشک جگہوں میں ہر دوسرے سال ایک سال زمین کو خالی رکھنے سے بہت عمدہ فصل لیجاسکتی ہے لیکن زمین کو صرف خالی رکھنے سے ہی کوئی فائدہ حاصل نہیں ہوتا جبتک کہ اوسمیں برابر ہل نہ چلایا جائے۔ اگر زمین ویسی ہی خالی پڑی رہی جیسی کہ فصل کی کٹائی کے وقت تھی تو جب کبھی اس پر بارش ہوگی بارش کا پانی اوپر ہی سے بہ جائیگا بلکہ اوپر سے عمدہ باریک مٹی کو بہاکر دوسرے کھیت میں لیجائیگا اور اس کھیت کو کمزور کردیگا بغیر جوتائی پانی زمین میں بالکل جذب نہیں ہوگا اور نہ جمع رہ سکیگا اور جو کچھ جذب بھی ہوگا وہ بخارات بنکر اڑجائیگا دوئم اگر جوتائی چند مرتبہ

نہ کیجائے اور ایک دفعہ ہی ہل چلا کر چھوڑ دیا جائے تو اس میں گھاس وغیرہ اس کثرت سے
پیدا ہوگا کہ اگر اوسکو دور نہ کیا گیا تو وہ ہی زمین سے اتنی طاقت لے لیوےگا جتنی کہ کوئی
ایک فصل۔ اور اگر اس گھاس وغیرہ کو جوت کر زمین میں ہی ملا دیا جائے تو وہ گل سڑ کر
کھاد کا کام دیگا ورنہ زمین کو خالی رکھنے کا کچھ فائدہ نہیں بلکہ اولٹا نقصان ہے
حال کے تجربات سے ثابت ہوا ہے کہ زمین میں دو چھوٹے چھوٹے اجسام جنکو
بکٹیریا کہتے ہیں ہوتے ہیں جو اپنا کام ہمیشہ جاری رکھتے ہیں۔ ان میں سے ایک تو مفید
زراعت ہیں اور نائٹریٹ وغیرہ بنانے میں مدد دیتے ہیں اور زمین کو زرخیز بناتے چلے
جاتے ہیں۔ اور دوسرے غیر مفید بلکہ ان مفید اجسام کے دشمن ہیں اور موقع پا کر
ان کو اپنا شکار بنا لیتے ہیں۔ مفید اجسام اوسی حالت میں ہی زندہ رہ سکتے ہیں کہ
اونکو دھوپ اور صاف ہوا ملتی رہے۔ اور اگر زمین ہل سے کھولی نہ جائے اور
بند پڑی رہے اور اوسمیں دھوپ اور ہوا داخل نہ ہو تو یہ مفید اجسام مرجاتے ہیں
اور دوسری جو غیر مفید ہیں اور ان مفید اجسام کے دشمن ہیں وہ ان کو شکار کر لیتے ہیں
اور آپ خوب پلتے رہتے ہیں اور زمین کی زرخیزی کو کم کرتے رہتے ہیں۔

ایسے علاقوں میں جہاں پانی کافی طور پر مل سکتا ہے یا جہاں بارش کثرت سے
ہوتی ہے وہاں زمین کو خالی رکھ کر پورا فائدہ اوٹھانے کیلئے اوس میں سن وغیرہ
سبز کھاد جون میں بوکر کوئی چھ سات ہفتہ کے بعد اسکو اسی زمین میں جوت کر دبا دینا چاہئے
نہری زمینوں کیلئے یا جس جگہہ بارش یا نمی اسقدر کافی ہو کہ سن جو دبایا جائے وہ گل سڑ
جائے۔ سن سے عمدہ اور سستا کوئی کھاد نہیں۔ جس زمانہ میں زمین خالی پڑی رہے اس
زمانہ میں ضرورت ہے کہ کھیت کے ایک حصہ کو جوت کر مٹی یا ڈھیلے بنا دیں اور
چند روز اس غرض کیلئے لکڑی کی چھت اور کھمبے وغیرہ کھڑے کر دیجائیں اس سے
کھیت کی طاقت میں زبردست اضافہ ہوگا۔ یہ طریقہ میمن سنگھ اور بنگال کے

دیگر اضلاع میں رائج ہے جسکی پیروی ہمکو بھی کرنا چاہیئے۔

## نمبر (۶)

## پانی کی ضرورت اور اگر پانی دیا جائے تو کیسے کس وقت اور کس قدر دینا چاہیئے

جس طرح انسان اور حیوان اور دیگر کیڑے مکوڑوں کی زندگی پانی سے ہے ویسے
ہی پودھوں کی زندگی بھی بغیر پانی کے نہیں رہ سکتی جیسے بنا پانی پیئے آدمی نہیں
جی سکتا ویسے ہی بنا سینچے کھیتی نہیں رہ سکتی سینچنا کھیتی کی جان ہے۔ آپ
دیکھوگے کہ خشک زمین میں بیج نہیں جمتا بیج اوسوقت جمتا ہے جب اوسکو تری
پہونچتی ہے جب پودا زمین سے باہر نکلتا ہے تو پہلے کچھ دن اوسکی پرورش
بیج سے ہوتی رہتی ہے مگر وہ بھی اوس صورت میں جب اسمیں رطوبت ہو۔ اگر
رطوبت نہ ہو تو فوراً خشک ہو جاتا ہے جب جڑیں نکلتی ہیں تو پھر اوسکی باقاعدہ
پرورش شروع ہوتی ہے جب پودھوں کو پانی پہونچتا ہے تو وہ مٹی اور جو کچھ اوسمیں
کھاد کا جوہر ہوتا ہے اوسکو گھلاتی ہے۔ زمین کی حرارت سے ایک قسم کا خمیر پیدا
ہوتا ہے جب وہ مادہ حل ہو جاتا ہے تو جڑوں کے ذریعہ پودھے کی چوٹی تک پہونچتا ہے
اور پتے پتے میں حلول کرتا ہے۔ اگر چند روز پودھے کو پانی نہ دیا جائے تو وہ مرجھا جاتا
ہے اور اگر دو چار روز تک پانی نہ پہونچے تو بعض پودھے خصوصاً وہ جنکی دوسرے
سال جڑ نہیں پھوٹتی خشک ہو کر بالکل ضائع ہو جاتے ہیں پھر خواہ کتنا ہی پانی دیا جائے
وہ ہرے نہیں ہوتے۔ رطوبت کی سخت ضرورت یا تو بونے کے وقت ہوتی ہے کہ اوسکی
جڑ قایم ہو جائے یا اوسوقت سخت ضرورت ہوتی ہے جب پھول آنیکا موسم

ہیں۔ اگر پھول آنیکے وقت ایک دفعہ پودہ مرجھا جائے تو پھر دوبارہ سرسبز ہونے تک اسکے پھول کا وقت نکل جاتا ہے اور پیداوار برائے نام رہجاتی ہے۔ اگر پھول آنیکے بعد پودہ پورا سرسبز نہ رہے تو پھل بہت کمزور اور تیلا پڑ جاتا ہے غرض رطوبت اور تراوٹ بغیر پودہ کی زندگی نہیں ہو سکتی اور رطوبت بغیر پانی مل نہیں سکتی ہے ہمارے اختیار میں ہے کہ ہم زمین کو اسطرح سنواریں کہ اسکی رطوبت دیر تک رہے یا بغیر درستی زمین کے آب پاشی جلد جلد بار بار پانی دیکر کمزور اور خراب کریں۔ پانی مفصلہ ذیل ذرائع سے حاصل ہوتا ہے۔

بارش سے۔ دریا یا نہروں سے۔ چاہات۔ یا جھیلوں یا نشیب زمینوں سے۔

اول۔ بارش کا پانی سب سے عمدہ پانی ہے۔ ایک تو اسمیں یہ وصف ہے کہ وہ اوپر سے برستا ہے جس سے پودہ کی تمام شاخیں اور پتے دھل جاتے ہیں۔ دوسرے ان میں سے ایسی گیس نکلکر ہوا میں جمع ہوتی رہتی ہیں جو زراعت کے لئے بڑی مفید ہیں۔ تیسرے جو بخارات زمین یا پانی سے نکلکر بادلوں کی صورت اختیار کرتے ہیں ان میں وہ گیس ملی ہوتی ہے جب وہ بارش کی صورت اختیار کرکے برستے ہیں تو وہ نیاتی گیسوں کو اپنے ساتھ لے آتے ہیں جو پودوں کیلئے نہایت مفید ہوتی ہیں۔ بارش کے پانی میں وہ گیس (۷) فیصدی ہوتی ہیں جسکا ذکر ہم کھاد کے باب میں کر چکے ہیں۔

دوسرا پانی نہر یا دریا کا ہے۔ بارش کے موسم میں اوسکی خاصیت بھی قریب قریب بارش کے پانی کی سی ہوتی ہے کیونکہ دریا میں زیادہ تر وہ پانی ہوتا ہے جو دریا کے کناروں کی زمینوں سے بہکر آتا ہے۔ اس میں کھاد کا بہت حصہ ملا ہوا ہوتا ہے۔ آپ دیکھتے ہو دریاؤں اور نہروں کا پانی بارش کے موسم میں گدلا ہوتا ہے جسمیں مٹی ملی ہوتی ہے۔ امتحان کیا جائے تو معلوم ہوگا کہ اس

مٹی میں بہت کچھ کھاد کی ملاوٹ ہی جو زمیندار اسکو اپنے کھیتوں میں کھاد کے طور پر
ڈالتے رہتے ہیں وہ بہت فائدے اٹھاتے ہیں۔ ہاں سردی کے دنوں میں
دریا اور نہروں کا پانی صاف ہوجاتا ہی اسواسطے اسکی کچھ حاجت گھٹ جاتی ہے
مگر پھر بھی پانی میں بہت سی گیس ملی ہوئی ہوتی ہیں جسکی پودوں کو خاص ضرورت
ہے۔ نہریں ہمارے لئے ذخائر ابر رحمت ہیں مگر زمینداروں میں عام غلط فہمی پھیلی
ہوئی ہے کہ جسقدر نہر کا پانی کھیتوں کو زیادہ دیا جائے اوتنا ہی فائدہ ہی گو شروع
شروع میں تو ایک دو فصل کو فائدہ ہوتا ہی مگر پھر زمین کمزور ہوجاتی ہے اور اس کا
اصلی جوہر کچھ تو بلا ضرورت پودوں میں خرچ ہوجاتا ہے اور کچھ بخارات بنکر اوڑجاتا ہی
ہم کو یہ کوشش کرنی چاہئے کہ جسقدر زمین کو پانی کم دیا جائے اوسیقدر فائدہ ہی۔
یہ یاد رہی کہ ندی یا نہر کا پانی ریتی اور ریہہ سے ملکر کھیت میں نہ جائے نہیں تو
زمین کا زور ریت اور ریہہ سے گھٹ جاویگا اور پیداوار بھی کم ہوگی۔ جن زمینوں میں
نہر کے پانی سے کھیتی ہوتی ہو اوسمیں وقتاً فوقتاً کھاد ضرور ڈالنا چاہئے۔

تیسرا چاہ کا پانی ہے۔ چاہات کی مختلف صورتیں ہیں جس قسم کی مٹی ہوتی ہے
اوسی قسم کا جوہر مل جاتا ہے۔ بعض زمینوں میں شورہ یا نمک کا اثر زیادہ ہے
بعض میں پوٹاس کا۔ بعض میں امونیا کا جو چاہات گانوں کے نزدیک ہیں جسکے
ارد گرد کھاد جمع رہتا ہے یا وہ کنواں جو قبروں کے قریب ہی اوسکا پانی
کھیتوں کے لئے بہت مفید ہی مگر انسانوں یا مویشی کی آبنوشی کے لئے اچھا نہیں
ہے۔ ایسے کنوؤں کے پانی کی یہ خاصیت ہی کہ پانچ دس روز پانی نہ نکلے تو
پانی میں بدبو پیدا ہوجاتی ہے۔ جو چاہات صاف میدان میں ہیں اور ان کے
قریب کھو بر کوڑہ وغیرہ نہیں ہے جو اوڑکر کنوئیں میں گر پڑے اون میں سے
اگر ایک ہفتہ تک پانی نہ نکالا جائے تو وہ نہیں سڑتا۔ ہم جو کنوؤں کا پانی صاف

برتنوں اور مٹکوں میں جمع رکھتے ہیں تو وہ دو چار روز میں سڑ کر بدبو پیدا کرتا ہے اور اگر کچھ اور دن پڑا رہنے دیں تو اس میں کیڑے پڑ جاتے ہیں۔ پس وہ کیا چیز ہے جو بدبو پیدا کرتی ہے وہ وہی جوہر ہے جو پودوں کی خوراک ہے۔ اگر ہم چاہات یا نہر وغیرہ کا پانی بھبکے میں کشید کر کے رکھیں تو وہ خالص مقطر پانی ہوتا ہے وہ بہت دنوں تک نہیں سڑتا مگر جب بہت دنوں کا ہو جاتا ہے سڑنے لگتا ہے اور ہوا کے اندر جو مادے ہیں اونکا اثر پانی پر پڑتا ہے یا کشید کے وقت کچھ اثر ساتھ چلا آتا ہے۔ غرض جسقدر پانی بدبودار ہوتا ہے اوسیقدر پودوں کیلئے مفید ہوتا ہے۔ یہ یاد رکھنا چاہیئے کہ کنوئے کا پانی اوسر وغیرہ ریہہ والی خراب زمین کے راستے کھیت میں نہ لیجایا جائے کیونکہ اس سے پانی کے ساتھ ریہہ وغیرہ بہکے کھیت کو خراب کر دیتی ہیں۔ جس کنوئے میں اوسر وغیرہ زمینوں کا پانی بہکے گرتا ہے اوسکے پانی سے بھی کھیت کا زور گھٹتا ہے اس لئے اچھی زمین کے کنوئے کا پانی طاقت دار زمین کے راستے سے لیجا کر فصل کو پانی سے سینچنا چاہیئے

**چہارم۔** جھیلوں اور نالابوں کا جمع شدہ پانی۔ چونکہ اس پانی میں جسقدر مٹی وغیرہ ہوتی ہے تالاب کی تہ میں بیٹھ جاتی ہے اسواسطے یہ پانی صاف ہوتا ہے گو اس پانی کی خاصیت کچھ گھٹ جاتی ہے مگر پھر بھی ہوا اور دہوپ اور روشنی اپنا بہت اثر ڈالتی رہتی ہے۔ گو یہ نہر اور بعض چاہات کے پانی جیسا نہیں ہوتا مگر اس میں رطوبت اتنی ہی ہے جسقدر دوسرے پانیوں کی ہے۔ اگر کبھی تالاب خشک ہو جاوے تو اسکی تلی کی مٹی میں بہت عمدہ اجزا اکھٹا ہو کے ملیں گے جو پودوں کے لئے بہت مفید ہیں۔ جن تالابوں یا گڈھوں میں گاؤں والے گوبر یا جانوروں کا پیشاب ڈالتے رہتے ہیں اوسکے پانی سے کھیت کو سینچنے میں فصل کو بہت فائدہ ہوتا ہے لیکن گاؤں سے دور کے تالابوں کا

پانی دینا زور دار نہیں رہتا جتنا کہ گاؤں کے نزدیک والے گڈھوں اور تالاؤں میں
رہتا ہے اسلئے گاؤں کے قریب کے گڈھوں اور تالاؤں کے پانی سے فصل سینچنا مفید ہے ہر
کھیت کو مناسب مقدار میں مگر حد سے زیادہ پانی نہ دینا چاہئے ورنہ پودھوں کو
غذا بہت زیادہ ملیگی اور پیداوار کم ہوگی اور ممکن ہے کہ بہت زیادتی کی وجہ سے دو تین برس
بعد زمین بہت کمزور اور کھاد سے خالی ہو جائے اسیطرح پانی اگر ضرورت سے کم دیا جائے
تو پودھوں کو غذا بھی کم ملیگی اور پیداوار بھی کم ہوگی۔ چونکہ کھیت وقتاً فوقتاً سینچا جاتا
ہے اسلئے ظاہر ہے کہ کبھی کبھی اسکی مٹی بہت زیادہ تر اور کبھی بہت زیادہ خشک
ہوتی ہے جو عمدہ طور سے فصل کی بالیدگی کے لئے مناسب نہیں ہے اس لئے
بمقابلہ ایک گہرا پانی دینے کے کئی مرتبہ ہلکا پانی دینا زیادہ مناسب ہے۔

ہندوستان میں کپاس زیادہ تر غیر آبپاشی کی زمینوں میں پیدا ہوتا ہے اور اسکی وجہ
زمین کی اندرونی تری ہے جو اکثر کپاس کی زمینوں میں رہتی ہے۔ ہم اس باب میں
اون زمینوں کا ذکر کر رہے ہیں جہاں زمین کی تہ میں پانی نہیں ہے اور وہیں آبپاشی
ضرور ہونا چاہئے۔ کپاس کی زمینوں میں کسقدر پانی ٹھیک دیا جائے تو مناسب
ہے اور جہاں تک ممکن ہو اوسوقت پانی دیا جائے جب اون میں پھول آنیکا وقت ہو۔
اگرچہ بعض نئی زمینوں میں جلد پانی دینا ضروری ہے مگر تاہم ڈیڑھ ماہ سے پہلے پانی نہ دینا
چاہیے اور دوسرا پانی بارش کا انتظار کر کے دینا چاہئے اگر بارش ہو جائے تو پانی
دینے کی ضرورت نہیں ہے۔ بعض کا کہنا ہے کہ پہلے کپاس کو ایک ہفتہ میں پانی دینا چاہئے
جب پودھا بلند ہو جائے تو پندرہ دن میں ایک مرتبہ پانی دینا چاہئے۔ پھر کچھ بعد تجربہ کی
اگر بارش نہ ہو تو کپاس کو ایک پانی جلد دینا چاہئے کپاس کو چار پانی سے زیادہ کی
ضرورت نہیں ہوتی۔ اور اگر بارش حسب موقع ہوتی رہتی ہے تو کپاس کو آبپاشی
کی ضرورت نہیں ہوتی۔ تجربہ کاروں کی رائے ہے کہ کپاس کے پودے کو بہت گرمی درکار

ہوتی ہیں زیادہ رطوبت سے اسکی پیداوار کم ہوتی ہے اور پودہ بالکل جل جاتا ہے اس لیے
بالعموم ہلکی برسات میں کپاس کی فصل اچھی ہوتی ہے اور یہ بات تو عام مشہور
ہے کہ کپاس نہایت خشک سالی میں اچھی پیداوار دیتی ہے۔ کپاس کے پودے بغیر
پانی کے بہت مدت تک رہ سکتے ہیں خاصکر اوس وقت جبکہ جڑیں زمین میں دور تک
پہونچ گئی ہوں تو پانی کی ضرورت بہت ہی کم رہجاتی ہے۔

یہ بات بھی یاد رکھنا چاہیے کہ کپاس یا کوئی پھلدار پودہ ہو جبتک صرف پھول ہو
اور پھل کا ظہور نہ ہو بہت کم پانی دینا چاہیے۔ اگر زیادہ پانی دیا جاویگا تو پھل لگنے
سے پہلے پھول گر جائیں گے۔

یہ ٹھیک نہیں کہ کپاس کے لیے یہ معلوم کرنا کہ اوسکو کس وقت پانی کی اشد ضرورت ہے
مشکل ہے مگر عام شناخت یا اندازہ جو ہوسکتا ہے وہ یہ ہے کہ پھول یا ڈوڈیاں اپنے جھڑنے
شروع ہوں تبھی پانی دینا مناسب ہوگا ورنہ خشکی سے اوسکے پتے جھڑ جاتے
ہیں۔ جس وقت پھل آنیکا وقت ہوتا ہے اور یہ زیادہ تر ماہ ساون ہوتا ہے تو پھر
اوس میں ایک چوتھائی پیداوار رہجاتی ہے اسواسطے ضروری ہے کہ بلحاظ حالات
فصل ماہ ساون میں اگر بارش کا پانی نہ ہو تو ایک پانی ضرور دیا جاوے ورنہ کپاس کے پودے
ہمیشہ سبز تو رہیں گے مگر کپاس میں پھل نہیں آئیگا۔ پنجابی میں کہاوت ہے

باڑی ساون سوکا — تو پیندا پھر ہوکا

مطلب یہ ہے کہ کپاس کو اگر ماہ ساون سوکا یعنی خشکی آجاوے تو پھر اوس میں پیداوار
نہیں ہوگی گو اوسکے بعد خواہ کتنا ہی پانی دیا جاوے۔ دوسرے مصرعہ کا مطلب یہ ہے
کہ بازاروں میں منادی کرادو کہ اب کپاس کھیتے اور پانی دینے سے کچھ فائدہ نہیں ہے
پانی دینے کا سب سے اچھا وقت شام کا ہے اگر اوس وقت نہ ہوسکے تو صبح
کے وقت دیا جاوے۔ دوپہر کے وقت خصوصاً جب کہ دھوپ تیز ہو ہرگز پانی

نہ دینا چاہیے کیونکہ گرمی سردی ملکر پودے کو زکام جیسی بیماری پیدا ہوسکتی ہے
پانی بھی اتنا دیا جائے کہ جو تھوڑی دیر میں جذب ہو جائے جو پانی زمین نہیں
چوس سکتی ہے وہ اوپر جمع رہتا ہے اور دھوپ سے گرم ہو کر درخت کو مار دیتا ہے۔

پانی کی اہمیت اور ضرورت ثابت کرنیکے لیئے بیج کو بالکل سوکھی مٹی میں اور کچھ
بیج مناسب گیلی مٹی میں بو دیجیئے تو آپ دیکھیں گے کہ سوکھی مٹی میں مہینوں گذر جائے
پر بھی بیج نہیں اوگیگا۔ لیکن نم مٹی میں پانچ چار ہی دن میں سب بیج اگ آوینگے
اس سے آپ اچھی طرح جان سکتے ہیں کہ دونوں مٹیوں میں ہوا اور گرمی موجود ہے
لیکن فرق صرف یہ ہے کہ ایک میں پانی کا جزو ہے اور دوسری میں نہیں اس سے
یہ ثابت ہوتا ہے کہ بیج کو اوگانیکے لیئے پانی کی ضرورت ہے بنا پانی کے بیج نہیں اگیگا
پانی ہی بیج کی اندرونی چیزوں کو ہوا اور گرمی کی مدد سے گھل جانیوالی شکل میں
بدلتا ہے جبتک یہ چیزیں ایسی شکل میں نہیں بدلینگی تب تک بیج اگ نہیں سکیگا
کیونکہ انکوا اپنی خوراک بیج سے اسی شکل میں لے سکتا ہے اور کسی شکل میں نہیں لے
اسکو اسطرح سمجھ لیجیئے کہ جب زمین میں سیلاب یا نمی ہوتی ہے تب ہی بیج
پھول کے ٹوٹتا اور اوس سے انکر نکلتا ہے وہی بڑھ کر پودا ہوتا ہے اور پھر درخت
ہوتا ہے۔ جب درخت کو پانی نہیں ملتا تو وہ پیاسا ہی نہیں رہتا بلکہ بھوکا بھی رہتا ہے
کیونکہ پودا جن چیزوں سے اوسکی خوراک بنتی ہے اون چیزوں کو پانی کے ذریعہ
ہی کھاتا ہے۔

آبپاشی کرنے میں دوسری بڑی بات قابل لحاظ یہ ہے کہ کھیت کے ہر حصے میں
برابر پانی پہونچ جانا چاہیے برابر پانی پہونچ جانیکے لیے معمولاً یہ کرتے ہیں کہ
کھیت میں تخم ریزی کے بعد ہی کیاریاں بنا دیجاتی ہیں اور پھر پانی باری باری
ہر کیاری میں دیا جاتا ہے یہاں تک کہ وہ کافی طور پر تر ہو جاتی ہیں۔ جسقدر

چھوٹی کیاریاں ہوتی ہیں اوسیقدر برابر پانی پہونچ سکتا ہے۔ کیاریوں کے ذیل کے نقشہ سے آپ ہمارا مطلب سمجھ سکتے ہو۔

## نقشہ

ب الف

| ۲۳ | ۲۱ | ۱۹ | ۱۷ | ۱۵ | ۱۳ | ۱۱ | ۹ | ۷ | ۵ | ۳ | ۱ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ز | ز | ز | ز | ز | ز | ز | ز | ز | ز | ز | ز |
| ۲۴ | ۲۲ | ۲۰ | ۱۸ | ۱۶ | ۱۴ | ۱۲ | ۱۰ | ۸ | ۶ | ۴ | ۲ |

س

د ج

نقشہ مذکورہ بالا میں الف۔ ب۔ ج۔ د۔ کھیت ہے۔ ۱-۲-۳-۴ وغیرہ چھوٹی چھوٹی کیاریاں ہیں۔

ز۔ بہرہا۔ (نالی) ہے جسکے ذریعہ سے کھیت میں پانی دیا جاتا ہے۔

س۔ بہرہا۔ (نالی) نکاسی ہے جس سے پانی برہے میں جاتا ہے۔

آپکو چاہیئے کہ اگر پانی بائیں طرف سے آتا ہے جیساکہ اوپر نقشہ میں دکھلایا ہے تو اوسکو بہرہے سے لیجاکر اول کیاری نمبر (۱) کو سینچیے پھر کیاری نمبر (۲) کو اسکے بعد نمبر (۳) کو اور پھر (۴) کو۔ مطلب یہ کہ آمنے سامنے کی کیاریاں سینچتے چلے جائیے یہاں تک کہ آخر میں کیاری نمبر (۲۴) کو سینچیے۔

اس سے اولاً تو یہ فائدہ ہے کہ اگر کسی سبب سے پانی برہے سے ٹوٹ جائیگا تو ٹوٹا ہوا پانی سوکھی کیاریوں میں ہی جائیگا۔ جہاں آپ آسانی سے جاکر پانی

کو بند کر سکیں گے۔ اور پاؤں زمین میں نہیں دھسینگے۔ برخلاف اِسکے اگر آپ کیاری نمبر (۳۴) یا (۴۴) کو سینچنا شروع کرینگے اور جب سینچتے سینچتے کیاری (۱۲) یا (۴۱) یا کوئی اور (۲۳) یا (۴۲) ویں کیاریوں کے سوائے پہونچیں گے تب اگر کسیوجہ سے سینچی کیاری میں پانی ٹوٹ جاسے تو اول تو یہ نقصان ہے کہ سینچی ہوئی کیاری میں پانی ضرورت سے زیادہ بھر جائیگا جس سے کھیت میں کھڑی ہوئی جنس کو نقصان پہونچیگا اور دوسرے اگر آپ اوس ٹوٹے ہوئے پانی کو بند کرنا چاہینگے تو سینچی ہوئی کیاری میں جانا ہوگا جس سے آپ کے پاؤں زمین میں دھسینگے اور مٹی کچل جائیگی۔ اور یہ اچھی طرح یاد رکھنا چاہئے کہ کچل جانیسے مٹی کڑی اور چیپی ہوجایا کرتی ہے جس سے پودے اپنی خوراک اچھی طرح حاصل نہیں کرسکتے۔

نقشہ دیکھنے سے معلوم ہوگا کہ اسمیں کیاریاں نمبر (۱) (۲) (۲۳) اور (۲۴) بہ نسبت دوسری کیاریوں کے چھوٹی دکھائی گئی ہیں اسکا مطلب یہ ہے کہ کھیت کے کنارے بہ نسبت اور حصّوں کے زیادہ ناہموار ہوتے ہیں اسوجہ سے کنارے کی کیاریاں دوسری کیاریوں سے کچھ چھوٹی بنوائی ہیں ایسا کرنیسے ناہموار حصّوں کو سینچنے میں کچھ دقّت نہیں ہوتی۔

یہ یاد رکھنا چاہئے کہ نیچی اونچی زمین میں ہمیشہ چھوٹی چھوٹی کیاریاں بنائیجاتی ہیں اور یہ بھی اچھی طرح یاد رکھنے کے لایق بات ہے کہ اگر کھیت کو کنوے کے پانی سے سینچنا ہے تو کیاریاں چھوٹی چھوٹی بنانا چاہئے۔ اور نہر کے پانی سے سینچنا ہے تو کیاریاں بڑی بڑی بنانا چاہئے کیونکہ کنوے کے پانی کا بہاؤ نہر کے پانی کے بہاؤ سے دھیما ہوتا ہے۔ اگر ایسا نہ کیا جاسے تو کیاری کے سینچنے میں زیادہ وقت لگیگا اور نقصان بھی ہوگا۔

بوئے ہوئے کھیتوں میں پانی اسطرح دینا چاہئے کہ وہ رینگتا اور زمین جذب

ہوتا ہوا آگے بڑھے نہ کہ تیزی سے بہتا ہوا اور دوڑتا ہوا کھیت میں جاکر بھر جائے کھیت میں پانی کے دوڑنے سے بوئی ہوئی فصل کو ضرر پہونچتا ہے اور کھیت میں پانی بھر جانے سے اسکی قوت پیداوار کو نقصان پہونچتا ہے۔

پانی کا کھیتوں میں بہنے سے ایک فائدہ یہ بھی ہوتا ہے کہ کھیت کی موجودہ اجزا ایک جگہہ پھیلجاتے ہیں۔ کبھی کبھی جب کھیتوں میں پودے تیار ہوتے ہیں تو زمین کی نیچی تہوں کے نمک بھی پودوں میں پہونچ جاتے ہیں اور کبھی کبھی اوپر کے نمک بھی زمین کی نیچی کی تہوں میں پانی کے ذریعہ چلے جاتے ہیں۔

ہم نے لکھا ہے کہ پانی کا زیادہ کھیتوں میں ٹہرنا یا پانی کا کم کھیت میں ہونا دونوں نقصاندہ امور ہیں اسلئے ہم یہاں یہ بتلاوینگے کہ ہم ان دونوں نقصانوں سے کیطرح محفوظ رہ سکتے ہیں۔ آخر الذکر طریقہ زیادہ تر اوس جگہہ قابل العمل ہے جہاں کھیت میں آبپاشی کا ذریعہ نہیں ہے یا اگر ہے تو پانی کی مقدار کم ہے یا پانی پہونچانیکے ذریعہ آسان نہیں ہیں یا دقت طلب اور بہت گراں ہیں۔

## (۱) کھیت میں ٹہرے ہوئے پانی نکالنے کا طریقہ

پانی ٹہرنے کی وجہہ کھیت کے اوس حصے کا نیچا پن ہے جہاں پانی ٹہرتا ہے جسکی وجہہ سے ضرورت سے زیادہ پانی کھیت کے اوس حصے میں ٹہرجاتا ہے چونکہ پانی کی خاصیت ہر چیز کو ٹھنڈا کردینے کی ہے یعنی پانی جب کسی جگہہ پر ٹہرتا ہے اور سورج کی وجہہ سے بھاپ کی شکل میں اوڑتا ہے تو اپنے ساتھ کچھ گرمی اوس جگہہ سے اوڑالیجاتا ہے اور اسطرح اوس جگہہ کو ٹھنڈی بنا دیتا ہے زمین ٹھنڈی ہونے سے اوس میں کافی گرمی نہیں ہوتی اور نہ ہوا پہونچتی ہے اسلئے بیشمار نقصانات ہوتے ہیں اسلئے ہم ذیل میں کھیت سے بھرے ہوئے پانی کے نکالنے کی ترکیب بتلاتے ہیں۔

اسکے نکالنے کے دو طریقے ہیں اول یہ کہ زمین کی اوپر والی سطح پر نالیاں بنا کر
اون کے ذریعہ سے فضول پانی کھیت سے نکالدیا جائے جیسا کہ ہم اوشر اور بنجر
زمینوں کی شوریت کو بذریعہ نالیاں پانی کے ذریعہ نکالدینے کی ترکیب میں بتلا چکے ہیں
دوسرا یہ کہ زمین کے ایک یا ڈیڑھ گز نیچے نل بچھا دیجائیں تاکہ جو بارش کا یا نہر کا۔ یا
کنوئے کا پانی اوس حصے میں ضرورت سے زیادہ بھر جائے وہ زمین میں جذب ہو کر
نیچے نلوں کے ذریعہ سے بہہ جائے۔ ایسا کرنیسے پانی زیادہ وقت تک کھیت میں ٹھہر کر
پودہوں کو کسی قسم کا نقصان نہ پہونچا سکیگا اور حسب ذیل فائدے ہونگے۔

(۱) زمین میں گرمی مناسب درجہ کی قایم رہے گی (۲) زمین پر اُگنے والے
پودہوں کو گرمی مناسبت سے ملیگی کیونکہ جب زمین میں ضرورت سے زیادہ پانی نہ ہوگا
تو پودہوں میں بھی ضرورت سے زیادہ نہ جائیگا اور اس سبب پودہی کو زیادہ ٹھنڈا نہ بنائیگا
(۳) زمین کی بناوٹ کی حالت ٹھیک ہوجاتی ہے یعنی چکنی مٹی بھربھری اور بھربھری
چکنی مٹی ہوجاتی ہے۔ (۴) زمین میں تازہ ہوا جانے لگتی ہے اس سے یہ فائدہ
ہوتا ہے کہ وہ چیز جو کہ پودہی کے کام نہیں آسکتی یا نقصان دہ ہے تازہ ہوا پاکر کام میں
آنیکے قابل اور مفید بنجاتی ہے (۵) زمین کے نیچے مضر نمکوں کا جزو پانی میں گھلکر
اوپر کی تہ میں نہیں آنے پاتا بلکہ وہ گھلکر نلوں کے ذریعہ بہہ جاتا ہے (۶) تری
نکل جانیسے جوتائی سہل ہوجاتی ہے (۷) پودہوں کی جڑیں آسانی سے نیچے چلی جاتی ہیں
اور اس سے وہ اچھی پنپتی ہیں (۸) سڑے پانی کی تری کا نکالدینے سے بارش کا پانی جسمیں
مفید اجزا شامل ہوتے ہیں وہ سب جگہہ پھیل جاتا ہے اس سے کھیتی کو بہت فائدہ پہونچتا
ہے۔ سوائے اسکے سڑے پانی کے نکالدینے سے چھوٹے کیڑوں کو جو پودہوں
کی جڑوں کے پاس رہتے ہیں اور انکو فائدہ پہونچاتے ہیں اون کی وہاں رہنے کی گنجائش
ہوجاتی ہے وہ سے گیلی زمین میں نہیں رہ سکتے (۹) زمین کا کھٹا اور زہریلا مادہ نکلجانا

ہے (۱۰) سب سے بڑا فائدہ تری کے نکل جانیکا یہ ہوتا ہے کہ اوس جگہہ کی آب و ہوا اچھی ہو جاتی ہے۔ جس زمین پر سڑا ہوا پانی اکھٹا رہتا ہے وہاں برساتی بخار (malaria ملیریا) ضرور ہوتا ہے اور ایسی جگہہ کے کسان ہمیشہ کمزور اور بیمار رہتے ہیں۔ برسات میں پانی کی شدت سے بہت سے آدمی مرجاتے ہیں۔ بدہضمی تلی کا بڑھجانا۔ بخار کا برابر رہنا۔ بدن کا سوکھ جانا اور پیلا پڑجانا۔ یہ بیماریاں اکثر ملیریا سے ہوتی ہیں۔

توڑ نلوں کے ذریعہ پانی نکال لینے سے صرف ایک بڑا نقصان یہ ہوتا ہے کہ زمین میں موجودہ کھاد کا بہت حصہ پانی میں گھلکر بہ جاتا ہے اور کھیت کمزور ہو جاتا ہے۔ مگر پانی کا زیادہ مقدار میں موجود رہنا اس نقصان سے بدرجہا زیادہ ہے اسلیئے اس نقصان کا لالچ نہ کرکے زائد پانی نکالدینا ہی مفید ہوگا۔

## (۳) کم پانی سے کھیتی کرنا۔

اس ملک میں بہت جگہہ ایسی ہیں جہاں بارش بہت زیادہ ہوتی ہے بہت ایسی ہیں جہاں بارش بہت کم ہوتی ہے اور بہت جگہہ ایسی ہیں جہاں نہ بہت زیادہ نہ بہت کم ہوتی ہے اور بہت سی جگہہ ایسی ہیں جہاں بڑی بڑی نہروں سے آبپاشی ہوتی ہے۔ بہت ایسی ہیں جہاں نہریں نہیں ہیں نہ کنوے نہ تالاب بن سکتے ہیں۔ ایسی جگہہ کھیتی کا ہونا تری اور بارش پر منحصر ہوتا ہے۔ ایسی جگہوں پر کھیتی کرنے کی ترکیب اور جگہوں میں کھیتی کرنے کی ترکیبوں سے مختلف ہے۔

جہاں کہیں بارش ہوتی ہے وہاں یہ نہ سمجھنا چاہیئے وہ سب پودہوں ہی کے کام آتا ہے۔ جتنا پانی بارش سے ہوتا ہے اوسکا بہت بڑا حصہ بہہ کر نکل جاتا ہے۔ کچھ حصہ بارش کے پانی کا زمین میں گھسکر کبھی ادہر اودہر نکل جاتا ہے۔ اور کچھ بھاپ بنکر اوڑ جاتا ہے۔ اسطرح سے بارش کا کل پانی پودہوں کی پرورش سے

کام نہیں آسکتا۔ جو لوگ علم زراعت کو اچھی طرح جانتے ہیں وے جہاں تک ہو
تری کو اوپر لکھے ہوئے تینوں نقصانوں سے بچاتے ہیں یعنی وے پانی کو
کھیت سے اوپر کو بہکے نکلنے دیتے ہیں نیچے سے کہیں کو کسیطرح جانے دیتے نہ
بھاپ کے ذریعہ سے اوڑنے دیتے اور اسطرح بچے ہوئے پانی سے کھیتی کے ضرورتی
پانی کا سال بھر کا خرچ چلاتے ہیں۔

تری کو کھیت میں جمع رکھنے کی تین خاص ترکیبیں ہیں پہلی ترکیب یہ ہے کہ
بارش کے شروع میں ہل سے کھیت کی گہری جوتائی کیجاوے اس سے پانی کھیت میں
جذب ہو جاتا ہے اور بہکر نکلنے نہیں پاتا۔ اگر ایسا نہیں کیا جاوے گا یا معمولی جوتائی
بھی کیجاویگی تو بھی فائدہ نہیں ہو سکتا۔ گو معمولی جوتائی میں پانی خفیف مقدار میں جذب
ہو جائیگا مگر وہ اوپری تہہ میں رہنے سے بھاپ کے ذریعہ جلد اوڑ جائیگا۔

دوسری ترکیب یہ ہے کہ کھیت جت جانیکے بعد جب ہی کھیت کے اوپر
مٹی کی پپڑیاں سی جمنے لگیں تب ہی اونکو توڑ ڈالنا چاہئے جس سے چار پانچ انچ تک
زمین بھُربھُری رہے اس سے تری بھاپ بنکر اوڑنے نہیں پاتی اور کھیت کی زمین میں
ہی رہجاتی ہے۔ سوائے اسکے آخور بھی جمع ہونے نہیں پاتا۔ آخور کے نکلجانے سے
جتنی تری ہوتی ہے اوسکا فائدہ پودھوں کو ہوتا ہے۔ تیسری ترکیب یہ ہے
کہ تری کو بھاپ کی شکل میں ہوکر اوڑنے سے بچانا چاہئے۔ ایک تو ترکیب یہی ہے کہ کھیت
کے اوپر پپڑی نہ جمنے پائے۔ جب ہی پپڑی جمے تب ہی اوسکو توڑ کر زمین بھُربھُری
کیجائے۔ دوسری ترکیب یہ ہے کہ کھیت کو گھاس وغیرہ سے ڈھانپ دیا جائے اس
سے دھوپ کا اثر کم ہو جائیگا اور بہت سا حصہ اوس پانی کا جو کھیت کی زمین میں رہتا ہے
بھاپ ہوکر نکل جانے سے بچ جائیگا۔

جس کھیت میں پانی کو اس حفاظت سے رکھا جاتا ہے اوس کھیت کے کسان بیج کو جیسا پیدا

پچھیدا بوتے ہیں۔ بیج کو گھنا بونیسے یہ ڈر رہتا ہے کہ کھیت کی تری فصل کے اخیر تک
اسکے لئے کافی ہو یا نہ ہو کیونکہ پودے جتنے گھنے ہونگے اوتنی ہی اونکے لئے تری چاہئے
اور اگر تھوڑے پودے ہوئے تو تھوڑی تری سے بھی فصل کے آخر تک کام چل جاتا ہے
اسلئے ویسے ہی زمینداروں و کاشتکاروں کو چاہئے کہ بارش کا پانی جب کبھی ہو اوسکو اور
جگہہ نہ جانے دیں اور اوسکو جمع رکھیں اوس سے کام لیں تو قحط نہیں ستائیگا۔ ولایت
میں تو بارش کے پانی کو اپنے گاؤں میں روکنے کی کاشتکار بڑی بڑی تدبیر
کرتے ہیں۔ اگر اور کوئی تدبیر کارگر نہ ہو سکی تو گاؤں کے ایک نشیبی حصے کی طرف پانی
کا رخ کر کے بڑی جھیل پانی کی بنا کر پانی کو روک لیتے ہیں اور اوس سے بیحد فائدہ اٹھاتے
ہیں اور رکھنا چاہئے کہ برسات کا پانی جو بے زمین سے بہہ جاتا ہے اوسکا نتیجہ قحط
ہی نہیں ہے بلکہ اوسکے ساتھ زمین کی اچھی مٹی بھی ندی نالوں کے ذریعہ بھکر بنگال
کی کھاڑی یا عرب کے سمندر میں چلی جاتی ہے۔

اسکے علاوہ بالعموم کم پانی کی خرابیوں کو روکنے کی یہ ترکیب بہت اچھی ہے کہ
برسات کا پانی جمع رکھا جائے اور کسیطرح ندی یا نالوں میں نکلنے نہ دیا جائے۔ یہ
دو طرح سے ہو سکتا ہے (۱) تالاب کے بنانے سے (۲) ہر کھیت کی چاروں طرف
اونچی مینڈ بنانے سے۔ جیسا کہ زمین کے باب میں بتلایا گیا ہے۔ کہا بھی ہے

جب برسے تب باند ہو کیاری ۔۔۔ پورا کسان جو ہاتھ کوداری

مطلب یہ ہے کہ جب پانی برسے تب کھیت کی مینڈ و باندھ تا کہ کھیت سے پانی نہ بہے
اور وہ شخص پورا کسان ہے جو اپنے ہاتھ میں کوداری لیکر کام کرے۔

## بارش کے متعلق متفرق ضروری باتیں

پہاڑ اور جنگل پانی کے برسانے میں بڑے مددگار ہوتے ہیں یہی سبب ہے کہ ہندوستان کے

متوسط حصہ میں اور نیز اون حصّوں میں جہاں کہ جنگل اور پہاڑ کثرت سے ہیں
کبھی بارش کی شکایت نہیں ہوتی۔ پہاڑ بادلوں کو اپنی طرف کھینچتے اور جنگل پانی
کے برسانے میں مدد کرتے ہیں اسلئے جہاں برسات کو کم کرنا یا زیادہ کرنا ہو تو عام
قاعدہ ہے کہ جنگل کو بڑھائے یعنی درختوں کو بافراط لگائے۔ برخلاف اسکے
جنگل کاٹ ڈالنے سے برسات بہت کم ہو جاتی ہے بہرحال برسات زیادہ ہونے سے
ہر حالت میں فائدہ ہوتا ہے۔ اسلئے کسانوں کو درختوں کے لگانے میں بڑی فکر
کرنا چاہئے۔ یہ ہی باعث ہے کہ ہندؤں کی مذہبی کتابوں میں درخت کا لگانا داخل
نیکی اور دھرم قرار دیا گیا ہے کیونکہ اس سے دنیا کو فائدہ پہونچتا ہے نہیں تو جنگل
دن بدن جنگل کے جنگل کاٹے جارہے ہیں۔ درخت لگانیکی کسیکو فکر نہیں ہے۔ بارش
دن بدن کم ہوتی چلی جاتی ہے۔ کمی پانی کا شور بپا ہے۔ پہلی پانی کی جیسی جھڑیاں
اب خواب وخیال ہو گئیں۔ لوگ واویلا کرتے ہیں کنوؤں میں پانی نہیں رہا۔
کافی پانی نہیں برستا مگر اپنی تکلیف کا علاج اپنے ہی ہاتھ میں ہے۔ اگر علاج
نہیں کیا جائے تو دن بدن مرض بڑھتا ہی جاوے گا اور ایک دن لا علاج
سمجھا جانے لگے گا اوسوقت کیا حالت ہوگی اسکا اندازہ خود ہی کر لیجئے لکھنے کی
ضرورت نہیں ہے۔

## نمبر (۷)

## جب پودہا زمین سے باہر نکل آئے اوسوقت کیا عمل کرنا چاہئے
## کہ جس سے پیداوار زیادہ سے زیادہ ہو

## نکائی اور گوڈائی

## weeding and Hoeing

بوئے ہوئے کھیتوں میں ایسے پودہے پیدا ہو جاتے ہیں جنکا بیج ہمنے بویا ہی نہیں تھا بلکہ وہ خودُ اُگ آئے ہیں ایسے پودھوں کو خودرونباتات کہتے ہیں یہ خودرونباتات بوئی ہوئی فصل کے پودھوں کی غذا کو اپنے صرف میں لے آتے ہیں اور ایسے اگر بوئے جلد بڑھکر بوئی ہوئی جنس کے پودھوں کو اچھی طرح پنپنے نہیں دیتے۔ خودرونباتات میں سب قسم کے پتے وگھاس شامل سمجھنا چاہیئے۔ ان خودرونباتات میں پھیلنے کی بہت ہوتی ہے۔ انکا نکالنا مشکل ہوتا ہے۔ اگر یہ اکھاڑ نہ لئے جائیں تو فصل کو بگاڑ دیتے ہیں مزروعہ جنس کی بالڑہ ماری جاتی ہے فصل کمزور ہو جاتی ہے۔ ان خودرو نباتات کو کاٹ کر نکالنا ہم پر فرض ہے۔ ایسے عمل کو نکائی۔ ندائی۔ یا نرائی کے نام سے پکارتے ہیں۔ جو ہوشیار کسان ہیں وے انکو اپنے کھیت میں پیدا نہیں ہونے دیتے اور اگر ہو بھی گئے تو اونکو فوراً اکھاڑ دیتے ہیں۔ جب کھیت پیدا ہو جاتا ہے تو اونکی خوراک پانی۔ کھاد۔ وغیرہ جنکی وجہ سے وے طاقتور ہوتے ہیں کاشتہ اجناس میں چلی جاتی ہے اور اونکے لئے کافی خوراک باقی نہیں رہتی کہ جس سے وے طاقتور ہوں۔ اگر صبح وشام جب آپ کھانا کھانے بیٹھتے ہو کوئی اور لوگ اگر آپ کے کھانے کو چھین کر کھا جاویں اور ہر روز مہینوں تک ایسا ہی کرتے رہیں تو آپ کے جسم کی کیسی کمزور حالت ہو جاویگی۔ ایسی ہی اوس پودہے کی حالت ہوتی ہے جسکی چاروں طرف کنگالوں کی طرح گھاس کے پودہے کھڑے ہوکر اوسکے کھانے کو ہر وقت مہینوں تک کھاتے جائیں جیسے چور اور ڈاکوؤں کے چوری کرنے اور لوٹ لینے پر دولتمند کی حالت ہو جاتی ہے ویسی ہی نکمی گھاس اور بیکار پودھوں کے چاروں طرف کھڑے ہو جانے سے اچھے پودھوں کی حالت ہو جاتی ہے۔ خودرونباتات میں زیادہ گھاس ہوتے ہیں۔ گھاس کی بہت سی قسمیں ہیں۔ بعض گھاس بارہ مہینے رہتے ہیں بعض اپنے وقت پر اوگتے ہیں

اسوقت پر ضائع ہوجاتے ہیں۔ بعض اون میں ایسے ہیں کہ سال دو سال تک اونکا
بیج زمین میں پڑا رہے تو ضائع نہیں ہوتا اور بعض کا ضائع ہوجاتا ہے جب تک نیا
بیج نہ ڈالا جائے نہیں ہوتے۔ بعض مویشی کے چارہ کے واسطے کام آجاتے ہیں اور
بعض کو مویشی بھی نہیں کھاتے۔

یہ یاد رکھنا چاہیے کہ گھاس خواہ کسی قسم کا ہو اپنی بڑائی چھوٹائی کے لحاظ سے اوسقدر
اچھا جوہر زمین کا چوس لیتا ہے جسقدر کہ اور بوئی ہوئی جنس جو بارہ ماہ سبز رہتی ہے
گو بعض زیادہ اپنی خوراک ہوا سے لیتے ہیں جسکی بابت خیال گذرتا ہو کہ وہ دوسری
زراعت کو کم نقصان پہونچاتے ہیں مگر یہ خیال غلط ہے کیونکہ جو کچھ وہ ہوا سے
خوراک حاصل کرتے ہیں اگر وہ حاصل نہ کرتے تو وہ بوئی ہوئی زراعت کے
ہی کام آتا اسواسطے یہ نہایت ضروری ہو کہ اونکو پیدا ہی نہ ہونے دیا جاے
اور اگر پیدا ہوجائیں تو اونکو فوراً دور کر دیا جاے اس سے اکثر آدھا پیداوار
بڑھ جاتی ہے۔ نتیجے اور گوڈائی کے حسب ذیل فوائد ہیں۔

(۱) جو گھاس کھیت میں ہوتا ہے وہ دور ہوجاتا ہے۔ گھاس کو ایک مخلوط کھیتی سمجھنا چاہیے
جسقدر گھاس میں سے اچھا جوہر لیتا ہے اگر وہ نکال لیا جاے تو وہ زراعت کے
کام آتا ہے۔ گھاس چونکہ زیادہ ہوتے ہے اسلئے بہت زمین کا جوہر لیتا ہے۔

(۲) جب گھاس بڑھ جاتا ہے تو ہوا کی آمد و رفت کم ہوجاتی ہے جو پودہی کو سرسبز
نہیں دیتی ورنہ گھاس ہونے کی حالت میں پودا خوب بڑھتا ہے۔

(۳) کثرت گھاس کی وجہ سے جب ہوا کی آمد و رفت نہیں ہوتی اور گھاس سے
ایک قسم کا بخار نکلتا ہے وہ زراعت میں جمع رہتا ہے جس سے کھیتی کو نقصان
پہونچتا ہے اسلیے کہ پتے پیلے ہوکر گر جاتے ہیں اور پھیلے کے حصے
پھل نہیں آتا۔ گھاس کے نکل جانے سے یہ نقص پیدا نہیں ہوتا۔

(۴) گوڈائی سے زمین اولٹ پلٹ ہو جاتی ہے جس سے زیادہ اچھا جوہر زراعت کا شتہ کو ملتا ہے۔ وجہ یہ ہے کہ زمین میں چھوٹی چھوٹی بے تعداد نالیاں ہیں جنکے ذریعہ سے زمین کے نیچے والی سطح کی نمی اوپر کی سطح پر چڑھتی رہتی ہے اور بھاپ کی شکل میں اڑتی رہتی ہے۔ لیکن گوڈائی سے وہ نالیاں ٹوٹ پھوٹ جاتی ہیں اور اونکے منہ مٹی کے ذرے سے بھر کر رک جاتے ہیں جس سے نمی نہیں اوڑنے پاتی۔ گوڈی ہوئی مٹی ایک طرح سے نیچے والی تہ کو جس میں نمی ہوتا ہے چھپی رہتی ہے اسوجہ سے نمی اوڑنے نہیں پاتی۔ یہ آپنے اکثر دیکھا ہوگا کہ جب کھیت کی نمی قایم رکھنا مقصود ہوتا ہے تب اکثر کاشتکار اپنے کھیتوں پر ڈھاک کے پتے بچھاتے ہیں جو کہ زمین پر دھوپ کا اثر پورا نہیں ہونے دیتے اور اسیوجہ سے زمین کی نمی قایم رہتی ہے یہی کام گوڈی ہوئی مٹی دیتی ہے۔

(۵) خودرو پودے مرجانیسے لیے ہوئے پودے آزادی سے بڑھتے اور پھیلتے ہیں۔

(۶) پیداوار صاف ہوتی ہے۔

(۷) گوڈائی کرنیسے جڑ کے نزدیک کی مٹی نرم اور بھربھری ہو جائیگی اور جڑیں آسانی سے چاروں طرف پھیل سکیں گی۔ پانی دینے کے بعد جب کھیت کا پانی خشک ہو جاتا ہے تو بالائی سطح زمین سخت ہو جاتی ہے۔ اس حالت میں صرف گوڈائی کرنیسے زمین نرم اور بھربھری ہوتی اگر کھیت اور پودے کو بالکل صاف نہ رکھا جائے تو ایک قسم کا کیڑا پیدا ہو جاتا ہے جو ڈوڈی میں چھید کر کے اوسکے اندر چلا جاتا ہے اور آہستہ آہستہ تمام کپاس کو کھا جاتا ہے

پنجابی میں کہاوت ہے ؎ دہرتی وچ گھاس۔ تہ سوت نہ کپاس۔

مطلب یہ ہے کہ کھیت میں گھاس ہو تو کپاس نہیں ہوگی۔

کپاہ نہ پائی گوڈی      اُس نوں اک نہ لگی ڈوڈی

کپاس میں گوڈائی نہ کیجائے تو اوسمیں پھل نہیں آویگا۔ ڈوڈی کپاس کے پھل کو کہتے ہیں

وہاں کپاہ نہ کڈھیو گھاس      بیج خرچ واکیتو ناس

اگر کپاس اور وہاں میں سے گھاس نہ نکالا تو خرچ اور محنت ضائع کیا۔

## جتنی گوڈی اوتنی ڈوڈی

کھیت میں جتنی گوڈائی کیجائے اوسیقدر پھل زیادہ ہوگا۔
ماہرین زراعت نے کھیت میں بیکار پودے نہ ہونیکے بہت سے قاعدے رکھے ہیں مثلاً (۱) فصل کو ادل بدل کر بونا Rotation of crops (۲) کھیت کو اچھی طرح جوتنا (۳) بیج کو بونیسے پہلے صاف کرلینا (۴) کھیت کے نزدیک اگر آخوز پڑا ہو تو اوسے بھی نکالدینا اور ہر وقت یہ دیکھتے رہنا کہ کھیت میں کہیں آخوز تو پیدا نہیں ہو رہا ہے (۵) کچھ زمانہ کیلئے زمین پر فصل نہ بونا۔ (۶) کھاد میں اگر کوئی بیج ہوں تو نکالدینا (۷) کھیت پر آگ لگا دینا۔ (۸) آخوز کی پیداوار بند ہونیکے لئے زہر چھڑکنا (۹) کھیت میں گائے بیل بھینس بھیڑ بکری وغیرہ کو چروانا۔

بہت سے آخوز (خودرو نباتات) ایسے ہوتے ہیں جو فصل کے ساتھ پیدا ہوتے ہیں۔ یہ بھی دیکھا گیا ہے کہ خاص خاص فصل کے ساتھ ساتھ خاص خاص قسم کا آخوز ہوتا ہے اور جب وہ فصل پوری ہو گئی تو وہ آخوز بھی دیکھنے میں نہیں آتا۔ اس قسم کی آخوز کو آگے پیدا نہ ہونیکے لئے ایک ترکیب یہ بھی ہے کہ آخوز کو اوسکے بیج تیار ہونیسے پہلے اچھی طرح نکالدیا جائے۔ بہت قسمیں آخوز کی ایسی ہوتی ہیں جو ہمیشہ کیلئے رہتی ہیں ایسی آخوز نکالدینے کی ترکیب یہی ہے کہ اوسکو جڑ سے اوکھاڑ دیا جائے۔

کپاس کے عمدہ جماؤ (اوگنے) کے بعد نرائی گوڈائی کرنا چاہیے۔ کپاس کی نرائی دو تین مرتبہ حسب ضرورت کافی ہوتی ہے۔ اس کام کے واسطے کوئی خاص وقت مقرر نہیں ہے۔ زیادہ تر کپاس جب جھکر دو تین ہو جاتی ہے اوسوقت خودرو نباتات پیدا ہونے پر اکثر گوڈائی کا کام شروع ہو جاتا ہے اوسوقت اگر گوڈائی نہ کیجائے تو پھر بڑی مشکل پڑتی ہے اور فصل کی حالت بگڑ جاتی ہے۔ کہاوت ہے۔

## دو پتی کیوں نہ نرائی اور سُنت کیوں پچھتائی

مطلب یہ کہ کپاس کے کھیت میں تُو نے کیوں نہ نرائی کی جب اوسکے درخت میں دو پتیاں تھیں اور اب چُننے دینے کے وقت کیوں پچھتاتا ہے۔

کپاس کو جو لوگ گھنا بوتے ہیں اور جب ایسے کھیتوں میں کپاس کثرت سے ہو جاتی ہے تو اون میں تھوڑے فاصلے پر ہل چلا دیا جاتا ہے تاکہ گھاس جڑ سے اوکھڑ جائے اور بوئی ہوئی فصل کی جڑوں پر مٹی آجائے اس سے بھی نرائی کی غرض پوری ہوتی ہے۔

عام طور پر اس مُلک میں نرائی و گوڈائی کے ہتھیار کھرپی یا کھُرپا ہیں۔ نرائی والی کھُرپی سے بیکار پودھوں کو نکالتے ہیں۔ مگر ولایت میں اسکے لئے بہت سی کلیں ہیں جس سے یہ کام بہت جلد اور اچھا ہو جاتا ہے اور مزدوری کم لگتی ہے ہندوستان میں گوڈائی کی کئی مشین گراس ہیرو۔ اور ہینڈ پلو ہیں اور مُفید ثابت ہوئی ہیں مگر ہم یقیناً کچھ نہیں کہہ سکتے کہ وہ بالخصوص مُفید ہوں گی

یہاں ہم بہت ہی نایاب بیش قیمت اور بہت مفید ترکیب نرائی اور گوڈائی کے کام سے محفوظ رکھنے کی لکھتے ہیں جس سے ہمارے کسان فائدہ اُٹھا سکتے ہیں اور لاکھوں کروڑوں روپیہ کی بچت کر سکتے ہیں یہ ترکیب ہر کام میں لائی جا سکتی ہے جہاں آبپاشی ہو سکتی ہے۔ اور وہ یہ ہے۔ جس وقت تم کپاس کو یا کسی جنس کو بونا چاہو اوس وقت سے پندرہ بیس روز پہلے کھیت کو پانی سے سینچو۔ پانی ملتے ہی گھاس پھوس کے سب بیج جو کھیت میں ہونگے اُگ آوینگے جب یہ پودھے اُگ آویں تب کھیت کی مٹی پلٹنے والے ہل سے خوب گہری جتائی کر دو ایسا کرنے سے یہ پودھے مر جائیں گے اور گل سڑ کر کھاد بن جاینگے اسکے بعد کھیت کو تیار کر کے جو جنس چاہو بودو۔ اب اس میں گھاس پھوس کے کسی قسم کے پودھے نہ اُگیں گے اور اس ترکیب

کرسُوکھے ہوئے پودوں کو ہمیشہ اکھاڑ کر جلا دینا چاہئیے یہاں تک کہ گھاس بھی
اوکھاڑ نیکے بعد کھیت سے ہٹا دینا چاہئیے۔ نباتاتی مادہ کو سوائے سڑانے کے گڈھے کے
ڈھیر کے کھیت یا کسی دوسرے مقام پر سڑانا نہ چاہئیے۔ کپاس کی بیکار بونڈی جو چننے کے
قابل نہیں ہوتی کپاس کے روگوں کو پیدا کرتی ہے اور بہت نقصان پہونچاتی ہے انکو
وقت معینہ پر چُن لینا چاہئیے اور بہت ہوشیاری سے معہ کیڑوں کے جلا دینا چاہئیے
اگر گرے ہوئے پکے آم کو اوسی مقام پر جہاں کہ وہ گرا ہے سڑنے کا موقع دیا جائے
تو یہ کوئی تعجب کی بات نہیں ہے کہ تندرست آموں میں بھی وہ کیڑے جو سڑے ہوئے
آم سے پیدا ہوئے ہیں لگ جاویں۔

فصل کو ادل بدل کر بونیسے بھی بہت فائدہ ہوتا ہے اور جتنے ہی زیادہ رقبہ میں فصلیں ادل بدل کر
بوئی جاویں اوسیقدر فائدہ ہوتا ہے۔ اگر دو ایکڑ اراضی کی کاشت پاس پاس جری اور
کپاس سے ادل بدل کر کیجائے تو خواہ فائدہ روگ کے معاملہ میں نہیں ہوتا لیکن بڑے بڑے
قطعات اراضی پر فصلیں ادل بدل کر بونیسے روگ کے روکنے میں بڑی مدد ملتی ہے
بلا شبہ متنازعہ فصلوں پر روگ کی روک اسطرح بھی ممکن ہے کہ دو ایک سال تک روگ پیدا
کرنیوالی فصل کی بجائے دوسری فصل بو دیجائے۔

ملے ہوئے اجناس کے بونیسے کیڑوں کی زندگی پر بہت بڑا اثر پڑتا ہے اور عموماً بہت
مفید ہے۔ جدا جدا رقبوں پر فصلوں کا بونا ویسا ہی ہے جیسا کہ ایک ہی کھیت کے
کونوں میں جدا جدا جنس کا بونا جو صریحی ترغیب کیڑوں کے حملہ کی ہے۔ ملواں کاشت
جیسا کہ ہندوستان میں رائج ہے دوسرے ملکوں میں بھی جہاں کیڑوں کی زیادتی
ہے بخوبی کیجا سکتی ہے۔ ملواں فصل کا بونا قدرتی حالتوں میں بھی نہایت مناسب
ہے اور کیڑوں کی زیادتی کو بھی روکتا ہے۔ کپاس اگر جوار۔ ارہر۔ اور مکا کے ساتھ
بوئی جاتی ہے تو کیڑوں کے ساتھ جو کپاس کے درخت کو مشکل سے پاتے ہیں کم نقصان

فصل کو بڑھنے کے زمانہ میں مختلف قسم کے بہت سے جاندار نقصان پہونچاتے ہیں
اور یہ عام طور پر کہا جاسکتا ہے کہ نقصان پہونچانیوالا جیسا ہی قد میں چھوٹا ہوتا ہے
اوتنی ہی اوسکی تعداد زیادہ ہوتی ہے اور اوسیقدر وہ زیادہ نقصان دہ ہوتا ہے
کیڑوں میں بڑھنے کی اتنی طاقت ہے کہ مادیں کبھی سیکڑوں انڈے دیتی
ہے اور اگر جتنے کیڑے پتنگ پیدا ہوتے ہیں اوتنے ہی اون کے دشمن نہ ہوتے
تو آدمی کے لئے دنیا میں رہنا مشکل ہوجاتا۔ لیکن جیسے یہ بڑھتے ہیں ویسے ہی انکی
بیوقت موت بھی ہوتی ہے اس سے یہ بہت بڑھے ہوئے دکھلائی نہیں دیتے
لیکن پیشتر کی نسبت اب افراط سے معلوم دیتے ہیں اسکا سبب یہ ہے کہ پہلے
آدمی معمولی ردی سیجاجی کھاکر ہی رہجاتے تھے لیکن اب طرح طرح کے بیج بوتے اور کھاتے
ہیں۔ کاشت بھی بہ نسبت زمانہ سابق کے افراط سے ہوتی ہے اس سے کیڑے پتنگوں
کو بھی کھانا زیادہ مل رہتا ہے اور وے زیادہ بڑھتے جاتے ہیں۔
دوسرا سبب ان کے بڑھنے کا یہ بھی ہے کہ کسان لوگ ہر قسم کے کیڑے کو مار ڈالتے ہیں
اور یہ نہیں سوچتے کہ کون کیڑے کھیتی کا نقصان کرتے ہیں کون نہیں ایسی بات کا
خیال کرکے امریکہ کے کسان آجکل مفید کیڑوں کی حفاظت کیلئے بندوبست کر رہے
ہیں و سے غیر مفید کیڑوں کے مارنے کے لئے کئی طرح کی زہریلی چیزیں تیار کر رہے
ہیں۔ ہندوستانی کسان کو یہ معلوم نہیں ہے کہ کس وقت میں کیڑے کو مارنا چاہیئے
انڈ اور ملکوں کے کسان انکو اوس حالت میں مارتے ہیں جسمیں وے بیہوش ہوتے
ہیں یا ایسی حالت میں مارتے ہیں جب وے کمزور ہوتے ہیں جب وے بہت بڑھ جاتے
ہیں تو انکا مارنا بہت مشکل ہوجاتا ہے۔
نقصان کرنیوالے کیڑے دو قسم کے ہوتے ہیں۔ ایک قسم کے کیڑے وے ہیں جو
پودھے کو کھاتے ہیں۔ دوسری قسم کے کیڑے پودھے کے رس کو اسطرح چوس لیتے

ہیں یا وہ سوکھ جاتا ہے۔ جو کیڑے پودے یا پتوں کو کھاتے ہیں ان کے مارنیکا علاج
اکثر یہی ہوتا ہے کہ ان کو کسی کیمیاوی شے سے زہر دیا جاتا ہے۔ اکثر کسان لوگ زہر کو پودوں پر
چھڑک دیتے ہیں۔ ان زہروں میں سنکھیا خاص زہر ہے۔ یہ زہر جب کیڑوں کے
پیٹ میں جاتا ہے تب کیڑا مرتا ہے۔

جو کیڑے پودوں کے رس کو چوستے ہیں ان کے لئے ایسی زہریلی چیزیں نہیں درکار ہیں
جو ان کو کھلائی جائے بلکہ ان کے مارنے کے لئے ایسی زہریلی چیزیں ہونی چاہئیں جن کے
چھونے سے مر جائیں۔ ایسی زہریلی چیزوں میں مٹی کا تیل (Kerosene) سے
بہت لگ پیٹرولیم (Petroleum) کو بھی کام میں لاتے ہیں۔ اور طریقے بھی سادہ کر
ہیں لیکن بہت سی خاص ترکیبیں بھی ہیں جن کا بیان مشرح آئندہ صفحات میں کیا جائیگا۔
کچھ کیڑے کپاس کی ٹینڈیوں پر حملہ کرتے ہیں جو پتوں کو نقصان پہنچاتے ہیں
جس سے پودوں کی خوراک میں ہرج واقع ہوتا ہے۔ اس لحاظ سے مندرجہ ذیل
کیڑے کپاس کے پودوں کو بالعموم نقصان پہنچاتے ہیں۔

(۱) کپاس کی گنڈیاں ([illegible]) کا کیڑا جسکو سنڈی یا چتی دار ٹینڈیوں میں سوراخ کرنیوالا کیڑا بھی کہتے ہیں انگریزی میں کو بول ورم (Boll worm) کہتے ہیں

(۲) لال پتنگا یا گلابی رنگ کا ٹینڈیوں میں سوراخ کرنیوالا کیڑا (Red Bug)

(۳) کپاس کے پتوں کو لپیٹنے والا یا نقصان پہنچانیوالا کیڑا Cotton leaf [illegible]

(۴) کپاس کے تنے میں چھید کرنیوالا کیڑا Stem Borer of cotton

(۵) کپاس کی کلیوں کو نقصان پہنچانیوالا کیڑا۔

(۶) ماؤں ([illegible]) چھوٹی چیونٹی کی برابر کیڑا۔ جو سرسوں۔ گیہوں۔ کپاس کے پتوں کو کھاتا ہے۔

(۷) ٹیڈی (Locust) —

(۴) زمین کے اوپر چپٹے دالا گیا کیڑا [illegible] اگر اسے بروقت تلف نہ کیا جائے
[illegible] سے فصل کو نقصان ہوتا ہے

## (۱) کپاس کے سنڈی کیڑے Bollworm

کپاس کی فصل کو ایسے کئی بیماریاں لگ جاتی ہیں مگر سب سے زیادہ خراب کرنے والی سنڈی
ہے یہ کیڑا ہندوستان کی فصل کو اربوں روپے کا نقصان پہنچاتا ہے سنہ ۱۹۰۵
یا سنہ ۱۹۰۶ میں اس کیڑے نے مصر کی روئی سے زیادہ فصل کو نقصان پہنچایا اور
سنہ ۱۹۱۰ اور سنہ ۱۹۱۱ میں اس کیڑے نے صوبہ پنجاب کے چند ضلعوں میں ہی تین
کروڑ روپیہ سے زیادہ کا نقصان پہنچایا۔ یہ کیڑا پنجاب، ممالک متحدہ آگرہ و اودھ
ممالک متوسط، بمبئی اور سندھ میں بالعموم اور ہندوستان میں بالخصوص اوراق سے
مختلف طریقوں پر نقصان پہنچاتا ہے۔

روئی کی فصل کی ہر ایک چنائی (Picking) کے بعد آپ دیکھیں گے کہ کپاس
کے بہت سے ٹینڈے مناسب طریقے سے نہیں کھلتے یا کھلنے کی کوئی علامت
نہیں معلوم ہوتی۔ یا دوسرے ٹینڈے زمین پر گرے ہوئے معلوم پڑتے
ہیں اور کوئی کوئی ٹینڈے کپاس کے درخت میں ہی خشک ہو گئے ہیں ایسی
ہر حالت میں اگر آپ جانچ کریں گے تو معلوم ہوگا کہ ان کو اس کیڑے نے کھا لیا ہے
جو قریب آدھ انچ لمبے ہیں اور اچھی طرح دیکھے جا سکتے ہیں۔

یہ یاد رکھنا چاہئے کہ یہ ایک ہی کیڑا اپنی تمام عمر ایک ہی ٹینڈے پر نہیں گزارتا
بلکہ چھ ٹینڈوں پر جا سکتا ہے اور جاتا ہے جب یہ ٹینڈے ([illegible])
نہیں ملتے تب یہ کیڑا کپاس کے درخت کے نرم نرم کونپلوں پر پڑ جاتا ہے۔ اس کیڑے
کے ہونے سے صرف پیداوار ہی کم نہیں ہوتی بلکہ روئی ایسی خراب ہو جاتی ہے

کہ اوسکی پوری قیمت بھی وصول نہیں ہوتی۔ عموماً کاشتکار ان کیڑوں کا کچھ خیال نہیں کرتے
لیکن جب اون کی فصل خراب ہوجاتی ہے تو وہ یہ سمجھتے ہیں کہ موسم کا ہیر پھیر اور پانی کی
کمی اس نقصان کے باعث ہیں۔ وہ یہ کبھی خیال نہیں کرتے کہ یہ کیڑے ہی دراصل
اس نقصان کا باعث ہیں۔ یہ کیڑے دو قسم کے ہوتے ہیں۔ گلابی کیڑے اور جھینگر
کیڑے۔ گلابی کیڑے پتلے ہوتے ہیں اور جھینگر کیڑے چھوٹے مگر موٹے سیاہ مائل
سفید اور نارنجی رنگ کے ہوتے ہیں۔ جہاں تک کپاس سے ان کیڑوں کا تعلق ہے یہ دونوں
یکساں فصل کو ضرر پہونچاتے ہیں۔ کسی کسی جگہہ یہ دونوں کیڑے موجود ہوتے ہیں اور
کسی جگہہ صرف ایک ہی ہوتا ہے۔ دونوں کیڑے چھوٹے موٹے اور بدرنگ ہوتے
ہیں جب یہ چھوٹے رہتے ہیں تو ان کا رنگ بھورا اور کچھہ سیاہی مائل ہوتا ہے اور جب
یہ کلانی کر خوب تیار ہوجاتے ہیں تو ان کا رنگ بھورا اور سرخی مائل ہوجاتا ہے ان کے
جسم پر پیلے داغ اور موٹے بال ہوتے ہیں اور دونوں کیڑے صورت اور شکل میں یکساں
ہوتے ہیں اور اسقدر یکساں ہوتے ہیں کہ تجربہ کار آدمی بھی انہیں بآسانی شناخت نہیں کرسکتا
مادہ پودہوں کی کلیوں۔ ٹہنڈیوں۔ چوٹیوں پر اور اوسکے آس پاس کی سنکھڑیوں پر انڈے
دیتی ہے۔ ہر ایک انڈا رائی کے دانہ سے بھی چھوٹا گول اور آسمانی رنگ کا ہوتا ہے۔
غور سے دیکھنے سے اوسپر کمرخی لکیریں نظر آتی ہیں۔ یہ انڈے اسقدر چھوٹے ہوتے
ہیں کہ پودہوں پر ہزاروں موجود ہوتے ہیں پھر بھی نظر نہیں آتے ہیں۔ نے کچھہ دنوں کے
بعد چھوٹے بدرنگ کیڑے دکملے پیدا ہوجاتے ہیں اور خوراک کی تلاش میں ٹہنڈی
پر حملہ کرتے ہیں اور شاخوں میں داخل ہوکر سوراخ کرنا شروع کردیتے ہیں اور اندر
جا گھستے ہیں جس سے سرے مرجھا جاتے ہیں اور پودہوں کی بالیدگی مارے جاتی ہے
شروع میں جب پودہے قریب ایک فٹ کے اونچے ہوتے ہیں تو ان کے سرے
مرجھائے نظر آتے ہیں۔ اگر اوسوقت کل مرجھائے ہوئے سرے کاٹ کر

اکھٹا کرکے برباد کردیجائیں تو فصل کو بہت فائدہ ہوگا۔ اگر اسوقت مرجھائے سرے
اکھٹے نہیں کئے گئے ہیں تو کیڑے ان میں رہکر کچھ دنوں کے بعد پھول کی کلیوں
میں گھسکر اونکو برباد کرڈالتے ہیں۔ ایسی کلیاں یا تو مرجھاکر گرپڑتی ہیں یا چٹختی
(چٹکتی) ہی نہیں ہیں۔ کچھ دنوں کے بعد یہ کیڑے کلیوں سے نکلکر ٹونڈیوں میں
سوراخ کرکے اندر داخل ہوجاتے ہیں اور بنولوں کو کھاجاتے ہیں اور ریشہ کو خراب
کرڈالتے ہیں جس سے ٹونڈیاں یا تو مرکر پودھوں پر لگی رہتی ہیں یا زمین پر
گرجاتی ہیں اسطرح سے ساری فصل بیکار ہوجاتی ہے۔
جب یہ سنڈی کیڑے خوب کھاپی کر تیار ہوجاتے ہیں تو قریب پون انچ کے لمبے
ہوتے ہیں انکا رنگ گیروا اور سبزی مائل ہوتا ہے جسم پر سیاہ داغ اور چھوٹے چھوٹے
پیلے دھبے ہوتے ہیں کسی کسی کا رنگ سیاہی مائل بھی ہوتا ہے اور جسم پر نارنجی سفید
اور ہلکی پیلی لکیر سر سے پیر تک ہوتی ہے۔ انکا سر کالا ہوتا ہے اور اوس کے پیچھے
ایک چمکتا ہوا کالا دھبا ہوتا ہے۔ جب یہ خوب بڑھجاتے ہیں تو ٹونڈی سے نکلکر
اوسکے سرے پر اور نیچے ایک چھوٹے بھورے رنگ کی گوٹی یا گھر بناکر اوسکے
اندر پڑے رہتے ہیں۔ یہ گوٹیاں بھورے رنگ کے ہونیکے باعث جلد نظر
نہیں آتیں۔ یہ قریب آدھا انچ لمبی چپٹی اور کچھ اوپر کو اوٹھی ہوئی بھورے رنگ
کی ہوتی ہیں۔ انکا ایک سرا تتلی کے آسانی سے نکلنے کے لئے کھلا رہتا ہے انکی
صورت اور رنگ ٹھیک مرجھائی ہوئی کلیوں کی طرح ہوتا ہے جس سے یہ زیادہ
نہیں دکھائی دیتیں۔ ان گوٹیوں میں کیڑے گرمی میں (۶) سے (۱۰) دن اور
سردی میں زیادہ دنوں تک سوتے رہتے ہیں اسکے بعد ان سے تتلیاں نکلتی ہیں
اور جفتی کھاکر مادہ انڈے دینا شروع کردیتی ہیں۔ اگر کپاس کے پودے موجود
ہوئے تو مادہ انھیں پر انڈے دیتی ہے ورنہ بھنڈی کے درختوں پر

ہر ایک مادہ کم از کم ساٹھ انڈے دیتی ہے۔
اکثر درختوں پر بہت سے انڈے پائے جاتے ہیں اسکا سبب یہ ہے کہ شام کے وقت بہت سی تتلیاں اڑتی ہیں تو وہ پھول پر انڈے دیدیتی ہیں۔
دو قسم کے کیڑوں سے دو قسم کی تتلیاں نکلتی ہیں۔ ہر ایک کی لمبائی آدھ انچ ہوتی ہے جب یہ اوڑتی ہیں تو پر پھیلا دیتی ہیں اور اوسوقت اونکی لمبائی ایک سرے سے دوسرے سرے تک ایک انچ ہوتی ہے۔ ایک قسم کی تتلی کے اگلے پروں پر چوڑا سبز رنگ کا دھبا ہوتا ہے۔ دوسری قسم کی تتلی کے اگلے پر بالکل سبز ہوتے ہیں کبھی کبھی انکا رنگ اسقدر ہلکا ہوجاتا ہے کہ اگلے پر بالکل بھورے دکھائی پڑتے ہیں۔ دونوں قسم کی تتلیاں رات ہی میں اڑا کرتی ہیں۔ دن میں یہ درختوں کے نیچے شاخوں یا زمین کے ڈھیلوں یا گری ہوئی پتیوں کے نیچے چھپی رہتی ہیں۔ شام ہوتے ہی یہ اوڑنے لگتی ہیں سردی میں سست ہوجاتی ہیں اور اخیر دسمبر (پوس) سے مارچ (چیت) تک یا تو تتلی کی حالت میں یا کوئی میں سست پڑی رہتی ہیں۔ گرمی شروع ہوتے ہی اوڑنے لگتی ہیں۔ اگر اوسوقت کپاس یا بھنڈی موجود ہوتی ہے تو اون پر انڈے دیدیتی ہیں اور اگر نہ ہوئی تو یہ برسات تک ٹھہری رہتی ہیں۔ پھر جب پودے کچھ بڑے ہوجاتے ہیں تو اون پر انڈے دیتی ہیں ان انڈوں سے بچے نکلکر شاخوں میں سوراخ کرکے نقصان پہونچانا شروع کردیتے ہیں جس سے شاخیں مرجھاکر سوکھ جاتی ہیں۔ اگست (بھادوں) کے اخیر میں اس قسم کی مرجھائی ہوئی بہت سی شاخیں نظر آنے لگتی ہیں اور اوسوقت یہ آسانی سے اکٹھا کیجا سکتی ہیں۔
یہ سمجھنے کے لئے کہ ایسا کیوں کرنا چاہئے۔ یہ جاننا ضروری ہے کہ یہ ضرر رساں کیڑے جاڑے کے بعد کسطرح بڑھتے ہیں اگر یہ فرض کرلیا جائے کہ یکم مئی (جیٹھ) کو صرف ایک ہی جوڑا تتلی کا پیدا ہوا تو یکم جون کو ساٹھ

تتلیاں موجود ہو جائیں گی۔ کیونکہ ہر مادہ تتلی قریب ساٹھ انڈے کے دیتی ہے ان میں تیس تتلیاں مادہ ہونگی جو قریب (۱۸۰۰) انڈے دینگی جیسے پہلی جولائی کو (۹۰۰) مادہ تتلیاں تیار ہو جائیں گی جو قریب (۵۴۰۰۰) انڈے دینگی ایسے پہلی اگست کو (۲۷۰۰۰) مادہ تتلیاں پیدا ہونگی جو (۱۶۲۰۰۰۰) انڈے دینگی جیسے یکم ستمبر کو (۸۱۰۰۰۰) مادہ تتلیاں پیدا ہونگی جو قریب (۴۸۶۰۰۰۰۰) انڈے دینگی۔ اسطرح سے ان کیڑوں کی ترقی ہوا کرتی ہے۔ اگر ایک بھی زندہ رہے اور اس کے ۶۰ انڈے ہوں جیسے نصف نر اور نصف مادہ پیدا ہوں تو اوپر کے حساب سے اگر اگست کے مہینے میں فی ایکڑ (۳۰) تتلیاں پیدا ہو جائیں تو ستمبر کے اخیر تک قریباً (۱۸۰۰۰) سنڈی کیڑے فی ایکڑ موجود ہو جائیں گے۔

گورنمنٹ پنجاب کے ماہرین زراعت نے سنہ ۱۹۲۵ء میں اس کیڑے کی کپاس کے پودوں پر جانچ کی تو معلوم ہوا کہ حسب ذیل حساب سے کپاس کے پودوں کو ان کیڑوں نے نقصان پہنچایا۔

| نام اضلاع | کل اُگے ہوئے کپاس کے درخت | کپاس کے درخت کی وہ تعداد جن پر سنڈی نے حملہ کیا | یا فیصدی سنڈی کیڑے کی حملہ کی تعداد |
|---|---|---|---|
| لائل پور | ۷۹۴ | ۳۵۴ | ۴۵ فیصدی |
| ٹوبہ ٹیک سنگھ | ۵۹۰ | ۲۱۴ | ۳۶ " |
| ملتان | ۱۴۳ | ۵۴ | ۳۸ " |
| سرگودھا | ۵۶۶ | ۲۷۹ | ۴۹ " |
| پلول | ۲۱۶ | ۳۸ | ۱۸ " |
| کرنال | ۴۷۹ | ۲۲۱ | ۴۶ " |
| روہتک | ۲۲۴ | ۶۸ | ۲۴ " |

| نام اضلاع | کل اگے ہوئے کپاس کے درخت | کپاس کے درخت کی وہ تعداد جس پر سنڈی نے حملہ کیا | یا فیصدی سنڈی کے حملہ کی تعداد |
|---|---|---|---|
| انبالہ | ۲۸۳ | ۱۳۶ | ۴۸ فیصدی |
| سیالکوٹ | ۲۲۷ | ۴۳ | ۱۹ " |
| جالندھر | ۲۳۷ | ۹۷ | ۴۱ " |
| امرتسر | ۲۲۳ | ۷۸ | ۳۵ " |
| لاہور | ۳۰۳ | ۲۰۱ | ۶۶ " |
| مظفر گڑھ | ۲۶۶ | ۹۵ | ۳۵ " |
| ڈیرہ غازیخان | ۶۰۳ | ۱۷۵ | ۲۹ " |

معمولی طور پر ان کیڑوں کی ترقی تین وجوہات سے رکی رہتی ہے۔

(۱) خوراک کی کمی۔ ایسی حالت میں مادہ انڈے دینے سے رک جاتی ہے اور پوری تعداد میں انڈے نہیں دیتی یا انڈوں سے بچے پیدا ہو کر پوری خوراک نہ پا کر مر جاتے ہیں

(۲) دوسرے چھوٹے کیڑوں کی موجودگی۔ جو سنڈی کیڑوں پر انڈے دیدیتے ہیں جیسے بچے پیدا ہو کر سنڈی کیڑوں کا خون چوس کر انکو مار ڈالتے ہیں معمولی طور پر یہ کیڑے سنڈی کیڑوں کی بہ نسبت بہت جلد پیدا ہو کر انھیں مار ڈالتے ہیں جن زمانوں میں یہ چھوٹے کیڑے کم ہوتے ہیں تو سنڈی کیڑے جلد ترقی کر کے کپاس خراب کر ڈالتے ہیں۔

(۳) چڑیاں اور دوسرے کیڑے ان تتلیوں کو برباد کر ڈالتے ہیں۔

مندرجہ بالا بیان سے یہ صاف ظاہر ہے کہ اگر کپاس کی فصل کو سنڈی کیڑوں سے بچانا ہو تو کل کارروائی اوس حالت میں کرنی چاہیے جب یہ ضرر رساں کیڑے

سردی کی وجہ سے سُست پڑے ہوں۔ جنوری سے مارچ تک زمین یا پودے یا گری ہوئی پتّوں کے نیچے پڑے رہتے ہیں۔ ایسا کرنیکے واسطے مندرجہ ذیل تدبیروں سے بخوبی فائدہ اوٹھانیکی غرض سے ہر ایک کاشتکار یا زمیندار کو ایکدل ہوکر کام کرنا چاہیئے ورنہ کچھ نتیجہ نہ ہوگا۔ کیونکہ اگر کسی رقبہ میں چند کاشتکاروں نے مندرجہ ذیل ہدایات پر عمل کیا اور دوسروں نے کچھ خیال نہیں کیا تو یہ ہوسکتا ہے اور اغلباً ضرور ہوگا کہ ایک رقبہ سے تتلیاں پیدا ہوکر دوسرے رقبہ کی فصل پر انڈے دیدینگی جس سے کُل رقبہ کی فصل خراب ہوجائیگی اسلئے فصل کو ان کیڑوں سے بچانیکے لئے ذیل میں کچھ تدبیریں درج کیجاتی ہیں اُمید ہے کہ کاشتکار اس سے مقدبہ فائدہ اوٹھاوینگے۔

(۱) اگر کپاس چننے وقت مُرجھائی اور خشک اور ایسی ٹینڈیاں جنمیں سوراخ ہوں نظر آویں تو اونکو فوراً اکٹھا کرکے یا تو جلا دینا چاہیے یا زمین میں گڈھا کھود کے دبا دینا چاہیئے کیونکہ ایسی ٹینڈیوں کے لگے رہنے سے بجز نقصان کے کوئی فائدہ نہیں ہے یہ ٹینڈیاں کبھی نہیں کھلتی ہیں اور کپاس ملنا تو درکنار رہا بلکہ اون کے اندر سنڈیہی کیڑے رہکر بخوبی پرورش پاکر جلد تتلی کی حالت میں ہوجاتے ہیں اور دوسری ٹینڈیوں پر انڈے دینے لگتے ہیں جنسے ٹینڈیونکی دوسری فصل بھی ماریجاتی ہے۔

(۲) جب تمام کپاس چُن لیجائے تو پودھوں کو کاٹکر اور سکھاکر جلانیکے کام میں لانا چاہیے پھر اگر ممکن ہوسکے تو زمین کو جوت کر ٹیلا پھیر کر چھوڑ دیں جن جگہوں میں ایسا نہیں کیا جاسکتا ہے وہاں پودھوں کو کاٹ کر مویشی سے چروا دینا چاہیے

(۳) ایسے سالوں میں جب سنڈیہی بہت کثرت سے ہو تو پودھوں کو ہلاکر مضروب ٹینڈوں اور پھولوں کو گرا دینا چاہیے اور گرانیکے بعد کھیت پانی سے بھر دیا جائے تو جتنے کیڑے ان بیمار پھولوں وغیرہ میں ہوں گے ڈوب کر مرجاینگے

اور مرض میں ایک خاص حد تک کمی واقع ہوگی۔

(۴) چند ٹینڈوں کو جو اگیتے (پہلے پہل) نمودار ہوں توڑ کر جلا دیں یا زمین میں گاڑ دیں۔ کیونکہ تھوڑی سی سنڈیاں جو سردیوں سے بچ جاتی ہیں وہ اگیتے (پہلے اوگنے والے) ٹینڈوں کو لگ جاتی ہیں اور ان ٹینڈوں کے کیڑے بعد کے بنے ہوئے ٹینڈوں تک مرض پہونچاتے ہیں حتیٰ کہ شدہ شدہ مرض سارے کھیت اور علاقہ میں پھیلتا ہے۔ یہ کہا گیا ہے کہ سنڈیاں کی ایک مادہ ساٹھ انڈے دیتی ہے اور پانچ ہفتہ کے عرصے میں اسکی زندگی کا دور مکمل ہو جاتا ہے یہ خیال کرکے کہ ساٹھ انڈوں میں سے نصف تعداد تو نر تتلیوں کی اور نصف تعداد مادہ تتلیوں کی ہوگی۔ ہمارے پاس ایک نسل میں (۳۰) جوڑے ہوتے ہیں اس حساب سے اگر ہم یکم جون سے سنڈیاں کے ایک جوڑے کے بچوں کا مندرجہ بالا حساب کے موافق شمار کریں تو معلوم ہوگا کہ اخیر اکتوبر تک بچوں کی تعداد سولہ لاکھ پر پہونچ جاتی ہے۔ اگر یہ خیال کیا جائے کہ اول تو سارے انڈوں میں سے بچے نہیں نکلتے۔ اور سارے بچے جوان نہیں ہو جاتے کیونکہ ان میں کئی ایک تو دشمنوں کے ہاتھوں مارے جاتے ہیں یا خود ہی مر جاتے ہیں پس اس خیال سے کہ بجائے (۳۰) جوڑوں کے فقط (۱۵) جوڑے ہی آئندہ نسل بڑھانے کے لئے رہ جاتے ہیں تو بھی اخیر اکتوبر تک قریباً ڈیڑھ لاکھ کرم نقصان کرنے میں مصروف ہونگی۔ لہذا اگیتے بنے ہوئے ٹینڈوں کو توڑ کر ضائع کرنے سے ایک بڑی حد تک مرض روکا جا سکتا ہے۔

(۵) اگر جولائی سے دسمبر تک چھوٹے پودوں کے سرے مرجھائے نظر آئیں تو انکو فوراً اکھٹا کرکے یا تو جلا دینا چاہئے یا زمین میں گاڑ دینا چاہئے اس کے بعد اگر کپاس کی چھوٹی بونڈیوں پر سوراخ نظر آئیں تو انکو بھی اکھٹا کرکے

جلا دیں یا دفن کر دیں۔ اس ملک کے کاشتکار پودوں کو تو اکھاڑ ڈالتے ہیں لیکن گھنڈیوں اور لپٹے ہوئے پتوں کو جلاتے نہیں اس سے یہ کیڑے کھیت میں پھیلکر بہت نقصان پہونچاتے ہیں۔

(۶) جن جگہوں میں کپاس کی کاشت ہو تو زیادہ تر وہاں مارچ سے ستمبر تک بھنڈی ہرگز نہ بونا چاہیئے۔ اگر ایسے مقامات میں شہروں یا قصبوں کے پاس ترکاری کے واسطے بھنڈی بوئی جاتی ہو تو کاچھیوں کو کم بونیکی ترغیب دینا چاہیئے اور اونکو اس بات کی صلاح دینا چاہیئے کہ اگر داغدار بھنڈی نظر آئیں تو اونکو توڑکر گڈھے میں گاڑ دیں۔ وجہ یہ ہے کہ سنڈی کو بھنڈی سے بڑی رغبت ہے اگر کاشتکار کو بھنڈی کاشت کرنا منظور ہی ہو تو اسکی کاشت سے طریقہ سے کام لینے پر فائدہ بھی ہو سکتا ہے۔ یعنی باقاعدہ طریقہ کاشت سے بھنڈی کپاس پر سنڈی کے حملہ کو روک دینے کا کام کریگی۔

کاشتکار کو چاہیئے کہ وہ کھیت کے چھوٹے سے قطعہ میں بھنڈی بوئے اور باقی کھیت میں کپاس۔ بھنڈی اچھے وقت بونا چاہیئے خواہ کپاس کے ساتھ یا اسکے پہلے۔ اور جب بھنڈی پھلنے لگے تو پھلوں میں سنڈی کیڑے بخوبی دیکھے جا سکتے ہیں لہذا اون پھلوں کو جن میں ان کیڑوں نے نقصان پہونچایا ہے لیکر جلا ڈالنا چاہیئے اور اچھی بھنڈیوں کو فروخت کر دینا چاہیئے یا مویشیوں کو کھلا دینا چاہیئے۔ اگر بھنڈیوں کے بازار میں اچھے دام آتے ہیں اس بات کا ضرا خیال رکھنا چاہیئے کہ جیوں ہی کپاس میں پھل آنے لگیں بھنڈی کو جڑ سے اوکھاڑ کر پھینکدیا جائے جس سے بھنڈی کو چھوڑ کر وہ کپاس کے پودوں میں چلے جانے کا راستہ نہ لیویں اسطرح کرنیسے بھی ان کیڑوں کے ضرر سے بچاؤ ہو سکتا ہے لیکن سب سے عمدہ یہ ہوگا کہ بھنڈی آس پاس کاشت ہی کیجائے

سنہ ۱۹۰ء میں محکمۂ زراعت پوسا کے فارم میں بھنڈی کپاس کے ساتھ بوئی گئی
یعنی قطار میں کپاس تو دوسری میں بھنڈی اس طریقہ سے بوائی گئی اور کپاس کے
پودھوں کے آس پاس بھی کناروں پر بھنڈی بودی گئی جب بھنڈی میں پھل آئے
تو سنڈہی ان پھلوں پر معلوم ہوئی۔ چنانچہ جن پھلوں پر سنڈہی تھی ان کو
علیحدہ کر کے جلا دیا گیا۔ اور پودھوں کو نئے پھلوں کے آنیکے لئے رہنے
دیا گیا اس سے کپاس کی پیداوار بڑی آزادی سے ہوئی اور صرف کپاس میں
(۴۴) فیصدی سنڈہی کیڑے نے حملہ کیا اور بھنڈی جو قطاروں میں بوئی گئی تھی
اوسمیں (۵۸) فیصدی سنڈہی نے حملہ کیا تھا اور جہاں بھنڈی کپاس کے پودھوں
کے کناروں پر بوئی گئی تھی تو (۸۰) فیصدی سنڈہی نے حملہ کیا اور اوسیکے
ساتھ جب فصل ذرا فاصلہ پر بغیر بھنڈی کے بوئی گئی تو (۲۱) فیصدی سنڈہی
نے حملہ کیا۔ ان وجوہات سے محکمہ زراعت سفارش کرتا ہے کہ بھنڈی کو اول
کاشت کرنیسے سنڈہی کے حملہ سے بہت بچاؤ ہو سکتا ہے۔ بھنڈی کپاس کے
کھیت کے آس پاس دو بیج فی قدم (۵ فیٹ ۲ انچ) کے فاصلے پر بونا چاہیے
اور جہانتک ممکن ہو کپاس کے تمام کھیت کے کناروں پر جیوں ہی کہ بھنڈی
پھل جائے اونکو نکال کھیت سے الگ کر لینا چاہیے اوس میں جو اچھی بھنڈی
ہو اوسکو کھانے کے کام میں لانا چاہیے۔ لیکن کسی حالت میں لگی ہوئی بھنڈی کو درخت
میں اس خیال سے لگے رہنے دینا نہ چاہیے کہ وہ خوب پک جاوے اور نہ کسی پھل کو
توڑکر زمین میں ڈالے رکھنا چاہیے ورنہ سنڈہی تمام کپاس کو خراب کر ڈالیگی۔
مندرجۂ بالا تدبیروں کو عمل میں لانے سے دو چار برس میں اُمید کیجا سکتی
ہے کہ کپاس کو سنڈہی کیڑوں سے نقصان ہونا بالکل بند ہو جائیگا۔
سنڈہی کیڑوں کی تصویر نمبر (۶) میں دی گئی ہے جسکے تفصیلی حالات

حسب ذیل ہیں:-

نمبر (۱) اس شکل میں یہ کیڑا اپنے اصلی قد سے تگنا بتایا گیا ہے۔

نمبر (۲) " " دوگنا "

نمبر (۳) " " تگنا "

نمبر (۴) " " دوگنا "

نمبر (۵) " " سوایا ۱¼ "

نمبر (۶) " " ۳½ یعنی ساڑھے تین گنا زیادہ بتایا گیا ہے

نمبر (۷) " " تگنا "

نمبر (۸) " " " "

نمبر (۹) یہ شکل اس کیڑے کی تتلی سے پر لگنے کی پہلی حالت کی ہے اور اپنے قد سے ۱¼ زیادہ بتائی گئی ہے

نمبر (۱۰) ٹنڈ یعنی کیڑے نے ٹنڈی پر حملہ کیا ہے۔

نمبر (۱۱) یہ لال مینا (گلابی رنگ کا کیڑا) ہے جو بونڈیوں میں سوراخ کرتا ہے جس کا ذکر ذیل میں کیا جاتا ہے۔

## (۲) لال مینا یا گلابی رنگ کا بونڈیوں میں سوراخ کرنیوالا کیڑا

Red Cotton Bollworm

اس کیڑے کا رنگ گلابی ہوتا ہے۔ یہ پتیوں۔ ڈنٹھلوں۔ بونڈیوں یا زمین پر گول انڈے دیتا ہے۔ انڈے میں سے سفید یا سرخ رنگ کا کیڑا نکلتا ہے جس کا منہ کالا ہوتا ہے۔ یہ کیڑا فوراً بونڈیوں کے خول پر حملہ نہیں کرتا کچھ دنوں تک پتوں پر گذر کرتا ہے اور بعد ازاں خول میں چھید کرتا ہے لمبائی میں یہ آدھ انچ کے قریب ہوتا ہے۔ یہ کیڑا اکثر ہر وقت کپاس پر پایا جاتا ہے۔ مگر جس وقت بونڈیاں بننا اور فصل پکنا شروع ہوتی ہے اسوقت اسکی کثرت ہوتی ہے۔ سید انوں میں

عام طور سے ہر جگہ یہ کیڑا پایا جاتا ہے اور بھنڈی ، ترونی وغیرہ کے اقسام کے
پودھوں سے غذا حاصل کرتا ہے۔ اسکی پیدائش جنگل سے شروع ہوتی ہے
موافق حالتوں میں کپاس کے کھیت میں اسکی کثرت ہوجاتی ہے اور بہت جلد
اسکی غذا میں زیادتی ہوجاتی ہے۔

جوان کیڑے کا رنگ شوخ سرخ ہوتا ہے اور پروں پر سیاہ چوکور نشان رہتا ہے
پیٹ پر سفید دھاریاں ہوتی ہیں اسکو جھانجھا بھی کہتے ہیں۔ عام طور سے کاشتکار
اس کیڑے کو نہیں جانتے۔ جب انڈوں سے کیڑے نکلتے ہیں تو وہ تیز ہوتے ہیں
اور پودھے پر ادھر ادھر پھرا کرتے ہیں۔ بونڈیوں یا پتیوں پر جمع ہوجاتے ہیں
اور رس چوستے ہیں۔ کھلی ہوئی یا سبز بونڈیوں میں آسانی سے ملتے ہیں اور اگر بونڈیاں
نہیں ہوتیں تو پتیوں پر پائے جاتے ہیں۔ بکثرت غذا ملنے سے یہ کیڑے بہت جلد
بڑھ جاتے ہیں۔ پورا جوان کیڑا بہت کم اڑتا ہے مگر تیزی کے ساتھ بھاگتا ہے
اسکا منہ لمبا ہوتا ہے جسے کپاس کی سبز بونڈیوں میں دھسا دیتا ہے اور اون کا
رس چوس لیتا ہے۔ ظاہرا دیکھنے میں یہ ایک غیر نقصان رساں خوبصورت
کیڑا معلوم ہوتا ہے جو کپاس میں رہتا ہے اوس سے جو نقصان پہونچتا ہے وہ ظاہر
نہیں ہوتا۔ یہ نقصان اوسوقت ظاہر ہوتا ہے جب کپاس چنی جاتی ہے مگر
کاشتکار اس نقصان کا باعث ان کیڑوں کو نہیں سمجھتا۔ جب کھیت میں یہ کیڑے
لگ گئے ہوں اگر اوسکی کپاس جنکرا دی جائے تو بیج کی پیداوار کا ایک بڑا حصہ
ایسا ہوگا جسکے بنولے ہلکے ہوں گے۔ ان بنولوں کا رس لال کیڑے نے
چوس لیا ہے۔ دوسرے روئی کی پیداوار کا ایک بڑا حصہ خراب ہوگا۔ روئی
اون بونڈیوں سے چنی گئی ہوگی جسکو لال کیڑے سے نقصان پہونچا ہے تیسرے
کسقدر روئی میں کیڑے کا غلیظ پایا جائیگا۔ چوتھے کسقدر روئی میں دھبے

پانچ جائیں گے ۔ یہ وجہ ہے اوٹائی میں لال کیڑے کے پیچ جانیسے پیدا ہوتے ہیں ۔
جو کپاس کا کھیت اوسط درجہ میں لال کیڑے سے خراب ہوا ہی اوس میں قریب
ایک تہائی کے روئی خراب پائی گئی ہی اور اوٹنے کے بعد ایک تہائی بنولہ ہلکا پیدا
ہوا ہے جسمیں جمنے کی قوت زائل ہو گئی ہے نتیجہ آخر یہ ہے کہ قریب ایک تہائی کے
روئی اور نصف بنولہ کا نقصان ہو گیا ۔ بدقسمتی سے کاشتکار یہ خیال نہیں کرتے کہ یہ
نقصان لال کیڑے کی وجہ سے پہونچا ہی ۔ روئی اوسوقت چُنی جاتی ہے جب
کیڑے اپنا کام کر چکتے ہیں ۔

اور جب نوجوان کیڑے بونڈیوں میں پوشیدہ رہتے ہیں جب بونڈیاں سبز رہتی ہیں
تو یہ کیڑے نقصان پہونچانا شروع کرتے ہیں اور جسوقت روئی کی چنائی شروع ہوتی
ہے اوسوقت تک پوشیدہ رہتے ہیں ۔ کاشتکار کا یہ خیال نہیں ہوتا کہ ایک مہینہ قبل
جو لال کیڑے اوسکے کھیت میں دکھائی دیتے تھے اونھیں کیوجہ سے روئی خراب
ہو گئی ہے ۔ یہ بات بھی شبہ سے خالی نہیں ہے کہ اوسنے اپنے کھیت میں اس کیڑے کو
دیکھا ہے یا نہیں ۔

اس کیڑے کا دفع کرنا مشکل نہیں ہی ۔ کسی معمولی مزدور کو ایک جھوا اور ایک خالی
مٹی کے تیل کا کنستر دیدیجیئے ۔ اس کنستر میں تھوڑا مٹی کا تیل اور پانی بھر دیجیئے اور مزدور
سے کہدیجیئے کہ لال کیڑے کو درخت ہلا کر اس جھوے میں گرادے اور پھر فوراً
اونکو مٹی کے تیل اور پانی میں ڈبودے ۔ تھوڑی ہی دیر میں اور تھوڑے سے تیل کے
صرف میں کپاس ان کیڑوں سے پاک ہو جائیگی ۔ مزدوری بھی کم صرف ہوگی ۔ اگر
مٹی کا تیل نہ مل سکے تو گرم پانی جسکو اس عمل کے درمیان میں کبھی کبھی پھر گرم
کر لینا چاہیئے کافی ہوگا ۔ اصل دقت کاشتکار کو اس بات پر تیار کرنے میں ہے
کہ کیڑوں کو مارڈالنا چاہیئے ۔ بہت مقامات میں لال کیڑے بھنڈی یا اسی قسم

کے اور درختوں پر پیدا ہوجاتے ہیں۔ اگر کاشتکار کو یہ معلوم ہوجائے کہ اس لال کیڑے سے کیا نقصان پہونچتا ہے تو جلدی ہی سے جبکہ کپاس کی فصل نہیں ہوتی اس کیڑے کو ودج کرے۔ اس کیڑے سے نقصان کا اندازہ پورے طور پر اوسوقت معلوم ہوتا ہے جب اوگے ہوئے تخم کو عمدہ طور سے جانچ کرتے ہاں جس بیج کا رس یہ کیڑے چوس لیتے ہیں اوس میں اوپر کچھ نشان نہیں ہوتا اور معمولی بیج دکھائی دیتا ہے لیکن اگر اوسکو کاٹ کر دیکھو تو نقصان ظاہر ہوتا ہے ایسا بیج جمتا نہیں اوس سے پھل نہیں نکلتا اور بیکار ہوتا ہے۔
لال مینا کے مارنے کا علاج یہی ہے کہ ان کیڑوں کو پکڑ کے مٹی کے تیل یا پٹرولیم اور پانی بھرے ہوئے برتن میں ڈالدے۔ اس سے وے آگے کو بڑھنے نہیں پاتے۔

## (۳) کپاس کے پتوں کو لپٹنے والا یا نقصان پہونچانیوالا کیڑا

## Cotton Leaf Roller

جو کیڑے کپاس کی فصل کو نقصان پہونچاتے ہیں اون میں سے یہ ایک چھوٹا کیڑا بھی ہوتا ہے جسکو سبز کلٹی کہتے ہیں۔ یہ کیڑا گھاس کی پتیوں پر رہتا ہے اور جب درخت ہل جاتا ہے تو وہ اڑکر یا کود کر بھاگ جاتا ہے۔ اس میں ایک خاص بات یہ بھی ہوتی ہے کہ اوڑنے اور کودنے میں بہت تیز ہوتا ہے۔ جب یہ کیڑے کثرت سے ہوجاتے ہیں تو پودھوں کو ہلانے سے درخت سے کود کر علیحدہ ہوجاتے ہیں اور یہی طریقہ اونکی زیادتی ساتھ ہونیکی شناخت کا ہے۔ گھاس اور دیگر نباتات پر یہ بکثرت ہوتے ہیں لیکن چھوٹے ہونے کی وجہ سے یہ ہمیشہ دکھائی نہیں دیتے یہ کیڑے اپنے انڈے پودھوں کے ریشوں میں رکھتے ہیں اور ان کے بچوں کی شکل انڈے سے پھوٹ کر نکلنے کے وقت ویسی ہوتی ہے جیسی کہ جوان

کیڑے کی - صرف فرق اتنا ہوتا ہے کہ بچہ چھوٹا ہوتا ہے اور اوسکے پر نہیں ہوتے
ان کی غذا پتیوں کا رس ہوتا ہے جسکو یہ اپنے منہ سے چوس کھا جاتے ہیں جو
کے لیئے ان کی منہ کی ساخت بہت موزوں ہوتی ہے - اس کیڑے کی وہ قسم
جو کہ خاص کر کپاس اور گھاس کو نقصان رساں ہوتی ہے تمام سال بھر مل سکتی ہے
تندرست اور توانا کپاس کے پودھوں کو یہ اسقدر نقصان نہیں پہونچاتی جتنا
کہ کمزور اور بیمار پودھوں کو - تندرست پودھوں پر ان کی مقدار بہت کم ہوتی
ہے اور روگی پودھوں پر یہ کیڑے زیادہ رہنا پسند کرتے ہیں - یہ کیڑا ادسی
حالت میں روگ کی طرح سے کپاس کو نقصان پہونچاتا ہے جب کپاس کی کاشت
ناموافق حالتوں میں کیجاتی ہے - سنہ ۱۹۰۴ء میں کپاس کی تندرست فصل کا
بیج اور اوس فصل کا بیج جسکو خشک سالی سے نقصان پہونچا تھا سرکاری فارموں
میں پاس پاس بویا گیا - یہ کیڑے اول الذکر پودھوں پر بہت کم دکھائی دیتے
تھے مگر آخر الذکر پودھوں پر سیکڑوں موجود تھے - بہار میں بھی کہ جہاں کاشت
کا تجربہ ہو رہا تھا اور زیادتی نمی سے پودھوں کو بہت نقصان پہونچا تھا
یہی صورت ظہور میں آئی تھی - وہ ٹکڑے جنکے کپاس کی بہت بری حالت
تھی ان کیڑوں کا شکار رہے لیکن توانا اور تندرست پودھوں کو کسی قسم کا ضرر
ان کیڑوں سے نہیں پہونچا - پس یہ کیڑے کمزور کپاس کے پودھوں کے لئے
نقصان رساں ہوتے ہیں اور نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ پتیاں اینٹھ جاتی ہیں - تنگ
ہو جاتی ہیں اور سوکھ کر گر جاتی ہیں - یہ روگ کپاس کی اوس فصل کو تباہ کر دیتا
ہے جو ناموافق حالتوں میں بوئی جاتی ہے -
ظاہرا یہ معلوم ہوتا ہے کہ بڑی پتی والی امریکی کپاس کو بہ نسبت چھوٹی پتی والی
دیسی بروچ کپاس کے ان کیڑوں سے زیادہ نقصان پہونچتا ہے

لیکن ہر قسم کی کپاس خراب حالت میں ہے جیسے اسنے نقصان اوٹھاتی ہے
تاہم ان کیڑوں کو ایک وبائے عام کے نام سے نہیں مشہور کر سکتے ہیں کیونکہ
توانا اور تندرست پودہوں کو اونسے نقصان نہیں پہونچ سکتا جن مقامات
پر بیرونی اقسام کپاس کو وہاں کی آب وہوا کے موافق کرنیکا تجربہ کیا جاتا
ہے وہاں کے لئے اور صوبہ بہار میں تر موسم میں امریکہ اور مصر کی کپاسوں
کے واسطے یہ کیڑے بڑا روگ ہیں۔

ایچ میکسول لیفرائی صاحب انٹو مالجسٹ ٹو گورنمنٹ آف انڈیا
فرماتے ہیں کہ ان کا علاج یہ ہے کہ پچاس گیلن پانی میں ایک بوتل معمولی
مٹی کا تیل ملاکر پودہوں پر چھڑک دو۔ گو گرمی کپاس پر اس مرکب کا تجربہ کیا گیا
اور اوسمیں کامیابی ہوئی۔ ایک ایکڑ کی فصل کے لئے (۱۰۰) گھڑا مٹی کے تیل
اور پانی کا مرکب کافی ہوا ہے خرچ تھوڑا اور ایک دن صرف ہوا۔ یہ ایک بہت سہل
اور موثر ترکیب ہی۔ اگر موسم خراب ہونیکی وجہ سے پودے خراب حالت میں ہوں
تو اس عرق کے چھڑکنے سے پودہے ان کیڑوں سے بچے رہیں گے اور جب پودوں
میں اچھی طرح طاقت آجائیگی تو پھر ان کیڑوں سے نقصان نہیں پہونچیگا۔ بنگال
یہ کیڑے زیادہ تر گجرات۔ ناگپور۔ کانپور اور بہار اور اونکی گرد و نواح میں پائے جاتے
اسکا علاج یہ بھی ہے کہ جب پہلے ہی یہ لگیں تو کھیتوں (Rooks) تو
توڑکر کیڑوں کو جلادینا چاہیے یا سارے درخت کو کھیت سے نکالکر جلادینا چاہیے

## (۴) کپاس کے تنہ میں چھید کرنیوالا کیڑا
## Stem borer of cotton

جو وقت پودہوں میں پھول لگنے لگتا ہے اکثر پایا جاتا ہے۔ کھیت میں جو پودے

مرجھائے ہوئے نظر آئیں اونکو اوکھیڑ لیا جائے اور چیر کر دیکھا جائے تو ان
میں کیڑے ملیں گے جنکی وجہ سے یہ پودے سوکھ رہے تھے۔ یہ کیڑا اسفید رنگ کا
ایک انچ کے قریب لمبا ہوتا ہے۔ اِسکے منہ کے جبڑے مضبوط ہوتے ہیں اور
بدن ملائم ہوتا ہے اسکے انڈے جو تتلی دیتی ہے گول ہوتے ہیں۔ اگر اگست
یا ستمبر کے مہینہ میں ہم کپاس کے کھیت میں جاکر دیکھیں تو کہیں کہیں پودے ہرے زرد
اور سوکھے ہوئے دکھائی دینگے۔ یہ کام اسی سفید لمبے کیڑے کا ہے جو پودے
یا تنہ میں رہتا ہے اور لکڑی کھاتا ہے۔ یہ کیڑا اندر رہتا ہے اور تنہ کے اوپر
نیچے بیچ میں گول سوراخ بنا لیتا ہے۔ جب تک پورے طور پر بڑھ نہیں جاتا
وہیں رہتا ہے۔ تتریں چند دن رہنے کے بعد سوراخ کرکے باہر نکل آتے ہیں۔
اور کھیت میں جابجا انڈے دینا شروع کر دیتے ہیں۔ یہ بیماری عام طور پر
ہندوستان میں پائیجاتی ہے۔ احاطہ بمبئی۔ ممالک متوسط۔ کانپور۔ پنجاب
اور بہار کے اکثر حصوں میں کثرت سے یہ کیڑے پائے جاتے ہیں۔ جب تک پودے ہرے
جوان رہتے ہیں اوسوقت تک ان کیڑوں کی موجودگی چنداں مضر نہیں ہوتی اوسکے
بعد البتہ ان کیڑوں کی تعداد بڑھنے پر فصل غارت ہونے لگتی ہے خصوصاً آخر
فصل میں بہت درخت ضائع ہو جاتے ہیں اور فصل کو سخت نقصان پہونچتا ہے
کاشتکار اس روگ کو جانتے ہیں گو کیڑے سے اونکو واقفیت نہیں ہوتی۔ وہ ان
درختوں کو اوکھاڑ کر کھیت میں کہیں ڈھیر لگا دیتے ہیں لیکن اگر وہ ان ہوے ہوئے
کو جلا دیں تو فوراً اسکی روک ہو جائے اور بڑھنے نہ پائے۔ اگر خشک درخت
میں یہ کیڑا رہتا ہے یہ ممکن ہے کہ درخت خشک ہو جانیکے بعد یہ کیڑا اوسمیں
سے نکلتا ہو۔ اگر یہ کل درخت جسوقت خشک ہوں اوسیوقت یا ہر سفید یہ ہو
دن جلا دیجایا کریں تو تیل اسکے کہ ان کیڑوں کی نسل بڑھے وہ مارڈالیجا سکتی

ہیں اور آخر فصل کپاس میں یہ روگ بالکل معدوم ہو جائیگا۔ یہ علاج
ایسا آسان اور سہل ہے کہ ہر کاشتکار کر سکتا ہے۔ بعض وقت تو اسکے
زیادہ اثر سے کپاس کا پودا یکایک مرجاتا ہے۔

## (۵) کپاس کی کلیونکو نقصان پہونچانیوالا کیڑا

یہ کیڑا کپاس کی کوپلوں پر رہتا ہے اور کلیوں کو نقصان پہونچاتا ہے۔ کلیوں
کے دیکھنے سے صاف ظاہر ہو جاتا ہے کہ وہ سوکھ گئی ہیں اور کیڑا ان کو نقصان
پہونچا رہا ہے اسطرح سے وہ یاد دلاتی ہیں کہ بقیہ فصل کے بچانے کی فکر کیجائے۔ بعض مقامات
میں یہ کیڑا کثرت سے پایا جاتا ہے مگر کثیر نقصان نہیں پہونچاتا۔ امریکہ اور مصر کی کپاس
کی قسموں کو اس سے بمقابلہ اور قسموں کے زیادہ نقصان پہونچتا ہے۔ علاج
یہی ہے کہ جن ٹونڈیوں میں یا پتوں اور پودے کے کسی جزو پر ان کے انڈے
پائے جائیں ان کو فوراً تباہ کر ڈالنا چاہئے بہتر ہوگا اگر آگ میں جلا دیئے جائیں۔

## (۶) ماؤن (Aphis یا تیلا)

یہ عام کیڑا ہے جو ہندوستان میں سب جگہ پایا جاتا ہے اگر کھیت میں اسکو
خوراک زیادہ ملتی ہے تو یہ بڑی تیزی سے بڑھتا ہے۔ یہ کیڑے پتوں اور نرم نرم
کلیوں کے رس کو چوستے ہیں جس سے پودا کمزور ہو جاتا ہے۔ یہ کیڑے میٹھا رس
بھی درخت پر ڈالدیتے ہیں جو سوکھ کر چپچپا سا ہو جاتا ہے جس میں اندر بہت
نرم مٹی سی معلوم ہوتی ہے۔ یہ کالی مٹی پتوں کو کالا جل سی کردیتی ہے اور یہ حالت
غالباً اس امر کا اول نشان ہے کہ اب اسمیں ماؤن موجود ہے اسکے لگنے سے
پتوں پر چیپ سا ہو جاتا ہے۔ دھوپ میں دیکھنے دور سے چمکتے ہوئے

معلوم ہوتے ہیں وہ ایک ایک چھوٹے چھوٹے کیڑوں کا جیب ہے جسمیں پتے
پیلے پیلے رنگ کے ہو جاتے ہیں اور پھر خشک ہو کر گر پڑتے ہیں۔ چونکہ پتوں
میں پرورش کا مادہ ہوتا ہے جب پتے گر پڑتے ہیں تو پھل کمزور ہو جاتا ہے یا پھول
آتا نہیں اگر آتا ہے تو اوس کا ٹینڈا نہیں بنتا اس سے پیداوار بہت گھٹ جاتی
ہے۔ جہاں پر کپاس کی زیادہ تر اچھی گوڈائی نہیں کیجاتی اور گھاس کھیت میں
زیادہ ہوتا ہے اور پھر ابر ہوتا ہے اوس وقت یہ بیماری زیادہ تر نیچے کے حصے میں ہوتی ہے
بعض کہتے ہیں کہ راکھ ڈالنے سے اس بیماری سے روک ہوتی ہے مگر سچ تو یہ
ہے کہ اب تک اسکا اگر علاج دریافت نہیں ہوا ہے تو بھگوان نے اسکا علاج
خود بھی پیدا کر دیا ہے۔

ایک اور تیسرا لاچہ یا سبات داغ والا گوبریا کیڑا ہوتا ہے۔ یہ جس درخت یا
پودھے پر ماؤن (Coccinellidae) لگی ہوتی ہے وہیں اپنے انڈے دیتا ہے
اون انڈوں سے جو کیڑے نکلتے ہیں وے ماؤن (Coccinellidae) کو کھا جاتے ہیں
ایک قسم کی مکھی (Syrphus) بھی ماؤن (Aphis) کے
پاس انڈے دیتی ہے جب انڈوں سے کیڑے نکلتے ہیں تو وے ماؤن کو
کھا جاتے ہیں۔ بارش کے پانی سے بھی یہ بیماری اکثر دور ہو جاتی ہے۔

## (۷) ٹیڈی (Locusts)

اسکو پکڑنے کے لئے ایک چوکور لکڑی کا چھوٹا اور ہلکا چوکھٹ بنا کر اوس پر کپڑے
کی تھیلی سی دیتے ہیں اسکو پودھوں کے اوپر سے لیجانے سے کیڑے تھیلی میں
آجاتے ہیں جب وے اسطرح بھر گئے تو کسان تھیلی کو مروڑ دیتے ہیں اس سے
جتنے کیڑے تھیلی کے اندر رہتے ہیں وہ سب مر جاتے ہیں۔

ایک علاج یہ بھی ہے کہ جب ٹڈیاں زمین کے اندر انڈے دیتی ہیں تو ہل چلانے سے انڈے اوپر کو آجاتے ہیں اور اونھیں پرند کھا جاتے ہیں۔

دوسرا علاج یہ بھی ہے کہ جب ٹڈیوں کے بچے کسی طرف جاتے ہیں تو اوس طرف گڈھے کھود یجاتے ہیں جس سے اوس میں گر پڑتے ہیں جب وے وہاں اکٹھے ہو جاتے ہیں تو کسان لوگ پانی اور مٹی کا تیل اون پر چھڑک دیتے ہیں۔

## (۸) زمین کے اوپر رہنے والا گجیا کیڑا

## (Surface Caterpillar)

ان کا علاج کھیت کا نیندنا ہے جب کھیت نیندا جاتا ہے تو اونکو پرند دیکھ لیتے ہیں اور اون پر جھپٹ کر اونھیں اوٹھا لیجاتے ہیں۔

ممکن ہے کہ اور دوسرے کیڑے بھی فصل کو نقصان پہونچاویں اسلئے وہ عام ترکیبیں لکھی جاتی ہیں جنسے سب قسم کی فصلوں کی بیماریوں میں بالعموم فائدہ ہو کر بیماری کی روک ہو۔

۱ جب دنوں تک ٹھیرنے والی فصل کے پودے ہیں جیسے چاہ اور کپاس وغیرہ میں اگر کیڑے لگ جاویں تو شام کے وقت پاٹ یا پھوس کی لکڑی جلا کر درخت میں چھوڑانے سے کیڑے بھاگتے ہیں اس سے درخت کچھ جھلس تو ضرور جاتا ہے لیکن جلدی ہی پنپ اوٹھتا ہے۔ اگر ایک بار سے کیڑے چھپا نہ چھوٹیں تو دوبارہ یہی کام کرنا چاہئے آگ سے کیڑوں کے معین بیج بھی مار جاتے ہیں۔

۲ جن کپاس کے پتوں پر کبھی کوئی کیڑا معلوم پڑے تو پتیوں کو چھانٹ کر کھیت سے دور لیجا کر جلا دینا چاہئے۔

۳ بالخصوص کپاس کے سب کیڑوں کو لیڈ آرسینیٹ یا لنڈ گرین ٹ کو فوارہ

سے چھڑکنے سے بھی فائدہ پہونچتا ہے - یہ ایک معمولی انگریزی دوائی کے نام ہیں اور تھوڑے سے خرچ سے کسی انگریزی دواخانہ سے حاصل ہو سکتی ہے یہ دوائیں پانی میں گھولکر پچکاری سے پودھوں پر چھڑکی جاتی ہیں

۴ تمباکو پانی میں چند گھنٹہ بھگو رکھنا چاہئیے - جب اسکی بو اور کڑواہٹ پانی میں آجائے تو اوسکو پودھوں پر چھڑک دینا چاہئیے -

۵ چونہ پانی میں گھولکر پودھوں پر چھڑک دینا چاہئیے -

۶ - بجھا ہوا چونہ - راکھ - گندھک - نمک پودھوں پر چھڑک دینا چاہئیے

۷ - کھیت میں گندھک یا تمباکو جلاکر اسکا دھواں دینا چاہئیے -

۸ - ایک حصہ خالص کاربونٹ ایسڈ (انگریزی دوا فروش سے یہ دوا مل سکتی ہے) تین سو (۳۰۰) حصہ پانی ملاکر پتوں اور جڑوں میں ڈالنا چاہئیے -

۹ - آدھا پونڈ لندن پرپل (یہ ایک قسم کا زہر دار سفوف ہے) یا ایک پونڈ پیرس گرین (یہ بھی ایک قسم کا زہر دار سبز رنگ کا سفوف ہے) بیس پونڈ آٹے میں ملادو - اور چالیس گیلن پانی میں ملاکر پودھوں پر چھڑک دو (پونڈ برابر ہے قریب آدہ سیر کے)

۱۰ - ایک حصہ مٹی کا تیل آٹھ حصہ دودہ میں ملاکر بلونا چاہئیے - اور جب وقت جھاگ آجاویں تو اوسکو قدرے گرم کرکے پودھوں پر چھڑکنا چاہئیے

## (۱۱) مٹی کے تیل کا عرق

بہت قسم کے کیڑے ایسے زہر کے استعمال سے مر سکتے ہیں جو کیڑوں کے جسم میں چھو جانے سے موت کا کام دے لیکن پودھے کو کوئی نقصان نہ پہونچائے - اس قسم کے زہر کو زہر جلدی کہتے ہیں اور یہ اوان زہروں

مختلف ہیں جو کھانے سے اندرونی اعصاب پر اثر کرکے کام کرتا ہے اور جنکو
سنگھنی زہر کہہ سکتے ہیں۔ بہت قسم کے جلدی زہر ہیں اور اون کا اثر پودہوں
اور کیڑوں پر آب وہوا کے اثر اور کیڑوں کی قسموں کے موافق مختلف درجکا ہوتا ہے
سب سے اچھا اور زیادہ سہل و کارآمد مٹی کے تیل کا زہر ہے یعنی معمولی
صاف کیا ہوا مٹی کا تیل جو لیمپ میں جلایا جاتا ہے اس کے استعمال سے ہر قسم
کا کیڑا مر سکتا ہے گو کہ جو فعل یہ زہر کیڑوں کے ساتھ کرتا ہے وہ اچھی طرح
سمجھ میں نہیں آتا۔ کیڑوں کے مرجانے کی کچھ تو وجہ یہ معلوم ہوتی ہے
کہ یہ تیل اون چھیدوں کو بند کردیتا ہے جو کیڑوں کی ہر دو جانب ہوتے ہیں
اور جن سے وہ سانس لیتا ہے اور اس سے اوسکا دم گھٹ جاتا ہے اور
دوسری وجہ شاید یہ بھی ہے کہ یہ تیل کیڑوں کی رگوں پر زہر کا کام کرتا ہے
اور یہ اثر اون انجرات سے پیدا ہوتا ہے جو ہوا کی نلیوں سے کیڑے کے
بدن میں پھیل جاتے ہیں اگر خالی تیل استعمال کیا جائے تو درخت کے جس
حصے پر گرتا ہے وہ حصہ مرجاتا ہے یعنی بغیر کسی چیز میں ملائے ہوئے تمام طور
پر یہ تیل پودہوں کا قاتل ہوتا ہے اس لئے اسکو کسی چیز میں ملا کر استعمال کرنا
چاہیے۔ چونکہ یہ پانی میں اچھی طرح حل نہیں ہو سکتا اس لئے اسکو صابون
اور پانی میں حل کرنا چاہیئے اسطرح سے بنے ہوئے عرق میں پانی ہوتا ہے
اور پانی کے اندر چھوٹی چھوٹی مٹی کے تیل کی بوندیں ہوتی ہیں اس عرق
کے استعمال سے پانی اوڑ جاتا ہے اور بہت تھوڑا تیل پودہوں پر چھوٹ
جاتا ہے اور جو کیڑوں کا قاتل ہوتا ہے اور پودہوں کو کوئی نقصان نہیں پہونچاتا۔
عمدگی اس عرق کی یہ ہے کہ اسکو ہلکا استعمال کرنے سے کوئی نقصان نہیں پہونچتا
مٹی کے تیل کا عرق بنانے کا طریقہ یہ ہے کہ پانی اور صابون کو اوبالنا چاہیے

اور تیل تھوڑا تھوڑا چھوڑنا چاہیئے اور اس عرق کو ہلاتے جائیں تاکہ تیل چھوٹی چھوٹی
بوندوں میں تقسیم ہو جائے اس ترکیب سے دودھ کا ایک ایسا عرق تیار ہوتا ہے
اس عرق کا اثر تیز بھی کر سکتے ہیں اور ٹھنڈے پانی میں ملا کر درختوں پر چھڑکنے کے
قابل کر سکتے ہیں۔ سرد ملکوں میں نسبت گرم ملکوں کے بہت زیادہ مٹی کے تیل
کے عرق کا استعمال پتے پتی کے درختوں پر کر سکتے ہیں ہندوستان میں دس فیصدی
تیل کی تیزی کا عرق کافی سمجھا ہے اور شاذ و نادر اس سے زیادہ تیز عرق کا استعمال
کر سکتے ہیں۔ ذیل کے طریقہ سے (۳۰) گیلن عرق سات فیصدی تیزی کا تیار
ہو سکتا ہے۔ ایک گیلن پانی میں پاؤ بھر دھونے کے صابون کو ٹکڑے ٹکڑے
کر کے ابال لیجئے یہاں تک کہ وہ پانی میں حل ہو جائے اسکے بعد آگ کو ہٹا
لیجئے اور دو گیلن مٹی کا تیل ملا کر اس وقت تک خوب پھینٹئے جبتک کہ تیل خوب اچھی
طرح سے مل نہ جائے۔ اب یہ مٹی کے تیل کا عرق تیار ہو گیا جسکو استعمال کرنیکے قبل ۹
حصے تک پانی میں ملا لینا چاہئے۔ جو کچھ دقت ہے وہ تیل کے پھینٹنے میں ہے یہ
مٹی کے تیل کے پھینٹنے میں بانس کی تیلیوں یا جھاڑو سے کرنا چاہئے۔ اگر کسی بند برتن
میں یہ مرکب رکھکر اچھی طرح ملایا جا سکے تو بھی ویسا ہی اچھا عرق تیار ہو سکتا ہے
لیکن اگر کوئی پچکاری یا کوئی اچھی عرق چھڑکنے والی کل موجود ہو تو بہت جلد یہ عرق
تیار کیا جاتا ہے۔ پچکاری یا کل میں اس مرکب کو بھر بھر کر نکالنا چاہئے یہاں تک
کہ کل اجزا اچھی طرح مل جائیں اور سب سے سہل ترکیب یہ ہے کہ ٹین کی پچکاری جو
بازاروں میں پیپوں سے تیل نکال لینے کے لئے ملتی ہے اس مرکب کو حل کرنے میں
استعمال کیا جائے۔ پچکاری کو گرم عرق میں کھڑی کر کے خوب زور زور سے
اوپر سے چلایئے تاکہ خوب اچھی طرح متھ جائے اور مٹی کا تیل بوند بوند ہو جائے
جب پانی ملایا جائے تو خالی مٹی کا تیل سطح پر نہ تیرنا چاہئے۔ یہ تیار شدہ

مرکب کچھ عرصہ تک رہ سکتا ہے مگر بہت زیادہ عرصہ تک نہیں رہیگا ہندوستان میں اس کے رکھنے کیلئے ایک ہفتہ کا زمانہ معمول خیال کیا جاتا ہے۔ بہتر یہ ہے کہ جسقدر عرق کی ضرورت ہو ایک مرتبہ مٹی کے تیل کے پیپے میں بنا لیا جائے بہت اقسام کے کیڑوں کے لئے ایک حصہ عرق میں نو حصہ پانی ملانا چاہیئے۔ مناسب یہ ہے کہ وہ صابون کا پانی استعمال کیا جائے جو کپڑوں کے دھونے کے لئے ولایت سے آتا ہے یا جو نارتھ ویسٹ سوپ کمپنی بنا کر تیار کرتی ہے۔ چونے کا دیسی صابون بہت کم اس کام کا ہوتا ہے۔ کیڑے ایک خاص قسم کی مومی پوشش سے ڈھکے ہوتے ہیں اور مٹی کے تیل میں اس پوشش کو توڑ کر اندر جانے کی خاص قابلیت ہوتی ہے اسلئے مٹی کا تیل اس قسم کے کیڑوں کے لئے زیادہ بہتر ہے اور اسکا استعمال صرف انھیں کیڑوں کے لئے محدود ہے اور بڑے بڑے کیڑوں کیلئے استعمال نہ کرنا چاہیئے جو زہر کھلا کر مارے جاتے ہیں مٹی کا تیل اگر معمولی پچکاری کے ذریعہ سے ان چھوٹے چھوٹے کیڑوں پر چھڑکا جائے جو کپاس اور مختلف اقسام کی دال وغیرہ کی فصلوں کو نقصان پہونچاتے ہیں تو بہت اچھا علاج ہے۔

## کپاس کی جڑ کا گل جانا

کپاس کا سب سے بڑا نباتاتی مرض جڑ کا گل جانا ہے۔ اس مرض سے دیسی کپاس کو بمقابلہ امریکن کے زیادہ نقصان پہونچتا ہے۔ ایسی زمین میں جہاں یہ مرض بہت زیادہ ہو زمیندار کا اس میں فائدہ ہوگا کہ بجائے دیسی کپاس کے امریکن کاشت کرے بشرطیکہ حالات کاشت زمین و آبپاشی وغیرہ اسکے موافق ہوں (امریکن کپاس کی کاشت کے متعلق آیندہ صفحات ملاحظہ ہوں)

## پالا (Frost)

کپاس کو اکثر پالا پڑنے سے بھی نقصان ہوتا ہے۔ زمین کے اوپر کے پودے اور دوسری

چیزوں پر جب ہوا کی نمی آجاتی ہی تو اوسکو پالا کہتے ہیں۔ پالا تب ہی پڑتا ہے
جب آسمان صاف ہو اور ہوا اتنی ٹھنڈی ہو کہ وہ برف پڑنیکے لیے ٹھنڈی
ہونی چاہئے اوس سے آٹھ یا دس حصے زیادہ تھرمامیٹر میں ہے۔

پالا پڑنے کے اسباب یہ ہوتے ہیں

(۱) نمی کا بھاپ ہوکر اوپر کو جانا (۲) زمین کی چیزوں سے گرمی کا نکلنا

پالے کے پڑنیسے پودہے اور درخت سوکھ جاتے ہیں اور کھیتی کو بہت نقصان پہنچتا ہے اور
بہت حالتوں میں پالا نہیں پڑتا۔ جیسے۔ (۱) آسمان میں بادل کا ہونا (۲) زمین کا
آس پاس کی زمینوں سے اونچائی پر ہونا (۳) زمین کا تالاب جھیل یا بڑی ندیوں کے
پاس ہونا (۴) زمین میں تری کا بالکل نہ ہونا یا زیادہ ہونا۔

پالا پڑنے سے جو نقصان ہوتے ہیں اون کے علاج یہ ہیں۔

(۱) پودہوں کو گھاس یا چٹائیوں سے محفوظ کرنا۔

(۲) جس طرف سے ہوا آتی ہے اوس طرف گیلی گھاس یا گیلے کنڈے (اوپلے) یا تھیم
کے کوئلے وغیرہ سے جگہہ جگہہ دہواں پیدا کرنا۔

(۳) آبپاشی اس سے تھوڑی سی بھاپ اوپر جاتی ہی جس سے ہوا میں بھاپ زیادہ
ہوتی ہے اوس ہوا کی نیچے کی چیزوں میں گرمی کا اوپر جانا بند ہو جاتا ہے۔

ولایت میں گرمی سردی ناپنے کے عمدہ عمدہ آلات ہیں جب ہی اونھیں سردی
زیادہ معلوم ہوئی اور اونھوں نے سمجھا کہ فلاں نمبر کی سردی پر پالا پڑتا ہے اوس شمار
سے دیدہ کلوں سے بھاپ کے ذریعہ کھیت کی چاروں طرف گرمی پہونچا دیتے ہیں اور
فصل کو پالا پڑنے سے روک دیتے ہیں۔ ولایت میں اکثر و بیشتر کھیت کی چاروں طرف
نل لگے رہتے ہیں۔ اونکو گرم کر دینے سے ہوا گرم ہو جاتی ہے اور پالا نہیں پڑ سکتا۔

## نمبر (۹)

# کپاس کی چنائی کسطرح اور کسوقت ہونا چاہئیے

کپاس کا اکثر ستمبر (کنوار) سے کھلنا شروع ہوتا ہے اور فروری تک برابر کھلتی رہتی ہے
جب کپاس اچھی طرح کھلجائے اور چنائی کے لایق ہوجاوے تو کپاس کی چنائی شروع
کرنا چاہئے۔ کپاس کو اوسوقت ہرگز نہ چننا چاہئیے جب کہ ٹینڈے پورے طور پر نہ کھلجاویں
اسکی چنائی بعد دوپہر ہرگز نہ کرنا چاہئیے۔ اسکا وقت طلوع آفتاب سے قبل دوپہر ہے
کیونکہ اگر کپاس دن گرم ہونیسے پیشتر چن لیجائے تو کپاس کافی اور صاف چنی جاسکتی ہے
سویرے کی چنی ہوئی کپاس مرطوب ہوگی اسلئے اوسکا سکھانا ضروری ہوگا۔ کیونکہ
اگر مرطوب کپاس گودام میں بھردیجائے تو اوسکی چمک اور ریشہ کی مضبوطی جاتی رہتی
ہے گیلی کپاس کو فروخت نہ کرنا چاہئے۔ ایسا کرنیسے خریدار ایک دفعہ دہوکھا کھاجائیگا
مگر آئندہ بچاؤ کرنیکے لئے پہلے ہی سے ارزاں نرخ مقرر کرلیگا اسلئے کپاس کو چننے کے
بعد سایہ میں خشک کرکے مکان کے اندر ڈالنا چاہئیے۔ اگر دھوپ میں خشک کیجاویگی
تو اوسکی چمک اور نرمی کم ہوتی جائیگی اور اوسکا روواں بھی کمزور ہوگا۔ جو کپاس اگیتی بوئی
ہوئی ہوتی ہے اوسکی چنائی پہلے شروع ہوجاتی ہے اور جو پچھاتی ہوتی ہے اوسکی پیچھے
شروع ہوتی ہے۔ کپاس کی چنائی میں کاشتکار ونکو زیادہ احتیاط و ہوشیاری سے
کام لینا چاہئے۔ چنائی کے بہت سے طریقے ہیں مگر سب سے اچھی صورت یہ ہے کہ
کہ جو ٹینڈا کھلا ہو اوسکو سہولیت سے توڑلیا جائے اور کپاس اوس میں سے نکالکر
خالی ٹینڈا کھیت میں ڈالدیا جائے تو اس سے اول تو یہ فائدہ ہو کہ خالی ٹینڈے
درخت کے ساتھ نہیں رہتے اگر ساتھ رہتے ہیں تو چنیوں (چننے والوں) کے

کپڑے پھاڑتے ہیں۔ دوسرے جب کوئی چوری سے کپاس چنتا ہے تو وہ جلدی
جلدی ٹینڈوں کے اندر سے کپاس نکال لیتا ہے اور خالی ٹینڈوں کو درخت
کے ساتھ ہی رہنے دیتا ہے اوس سے چوری کا حال معلوم ہو جاتا ہے۔ تیسرے
ایسا کرنے سے ٹینڈوں کا کھاد کھیت میں پڑا رہتا ہے۔ چوتھے کپاس میں پتے
نہیں ملتے صاف کپاس ہوتی ہے ورنہ دوسرے طریقوں سے پتی کا روئی سے علیحدہ
کرنا مشکل ہے اسلئے چنائی کے وقت ہی یہ احتیاط کرنا چاہئے۔ ایسا کرنے سے روئی
کی قیمت میں بہت فرق پڑیگا کیونکہ پتی والی روئی کتائی کے مصرف کی نہیں ہوتی
اسلئے کئی کلیں روئی سے پتی وغیرہ نکالنے کیلئے ولایت میں رکھی گئی ہیں جس
سے خرچہ علیحدگی کا اثر بھی قیمت روئی پر پڑتا ہے۔ اگر روئی کے ایک ڈھیر میں
بہت سی پتی ہو تو یقیناً خریدار اوسکو اچھی قیمت نہیں دے سکے گا۔ خریدار اکثر
شکایت کرتے ہیں کہ گندی داغدار کپاس کی ملاوٹ بھی اچھی کپاس میں ہوتی ہے
اور وہ کہتے ہیں کہ اگر زمیندار اپنی صاف کپاس داغدار کپاس سے علیحدہ رکھیں گے
تو انکو اپنی صاف کپاس کے زیادہ دام ملیں گے اور تھوڑی سی داغی کپاس جو رہیگی
وہ علیحدہ ارزاں قیمت پر فروخت ہو سکتی ہے۔ داغ والی روئی پتی وغیرہ کی ملاوٹ
کیطرح دھلائی ورنگائی میں بہت تکلیف دیتی ہے اور ان سے ایک بدرنگ
اور کمزور کپڑا تیار ہوتا ہے۔ اسلئے اگر چنائی میں داغی یا خراب کپاس اچھی کپاس
کے ساتھ ملاکر چن لیجائے تو پھر اوسکا علیحدہ کرنا بہت سی تکلیف اور خرچ
کا باعث ہوتا ہے اس لئے ایک ایسا کھیت جس میں داغی یا خراب کپاس کثرت سے
ہو اوسکا نرخ بازار بھی اوروں کی نسبت ارزاں ہوگا۔ ریشہ پر داغ کا باعث اکثر وہ
کیڑے ہوتے ہیں جو کپاس کے ٹینڈوں کو کھاتے ہیں اس لئے ایسی کپاس کو چنتے
وقت با آسانی علیحدہ رکھ سکتے ہیں۔ چننے والے آسانی کے ساتھ گندی

اور داغدار کپاس کو ایک علیحدہ جھولی میں اور صاف کپاس کو علیحدہ جھولی میں رکھ سکتے
ہیں۔ یہ اچھی طرح یاد رکھنا چاہیئے کہ اگر اچھی کپاس میں سوواں حصہ بھی بری کپاس کا
پڑجاتا ہے تو سب کی سب کپاس خراب ہوجاتی ہے اور کاشتکار بڑا زبردست
نقصان اوٹھاتے ہیں۔

کاشتکاروں کو چاہیئے کہ جسقدر کپاس زمین پر گرے اوسکو چننے والوں سے
کہکر ضرور اوٹھوا دینا چاہیئے۔ کیونکہ وہ جلدی جلدی اوپر کی کپاس کو نکال لیتے
ہیں مگر زمین پر پڑی ہوئی کپاس کو نہیں اوٹھاتے۔ بعض چننے والے کپاس
کو ادہر اودہر چھپا دیتے ہیں اسلیئے جب کپاس کی چنائی ہوچکے تو کھیت کے اندر
پھر کر دیکھ لینا چاہیئے کہیں کہیں کسی چھوٹے سے سوراخ میں کپاس رکھی ہوئی
ہوگی جسکے اوپر گھاس یا پتے ڈالدیئے ہونگے۔

کپاس کی چنائی چھ ہفتہ تک ہوتی رہتی ہے۔

جس وقت چنائی ختم ہوچکے تو کپاس کے درختوں کو جڑ سے کٹوا دینا چاہیئے۔ کپاس کا
درخت سوکھنے پر جلانیکے کام میں آسکتا ہے ورنہ کپاس کے کھیت میں جڑ رہنے سے
وہ زمین کا اچھا جوہر چوس لیتی ہے کیونکہ اسکی جڑ تازہ۔ قایم اور سرسبز رہتی ہے
اسواسطے زمین کو نقصان پہونچاتی رہتی ہے پنجابی میں کہاوت ہے۔

چن لئے کپاہ۔ تاں منجھی کڈھ دگاہ۔ جی او صدا ہو کپاہ لگا کا نال دہرتی

جسوقت کپاس اوتر چکے تو کپاس کی لکڑیوں کو زمین سے نکالدینا چاہیئے ورنہ زمین کا
اچھا جوہر کھا جائے گی۔

کپاہ اکھی نڈہی۔ مگھر چھٹ بیٹھی نڈہی

اگر کپاس کی نڈہی یعنی پچھلے سال کے کپاس کی جڑ رکھ لی تو اوس میں کچھ زیادہ
پیدا نہیں ہوگا۔ منگسر (نومبر) سے پہلے ہی ختم ہوجائیگی۔

جس وقت فصل کٹ جائے تو فوراً ہل سے کھیت کو جتوا دینا چاہیئے۔ اگر زمین سخت ہوگئی اور ہل نہ لگ سکے تو آبپاشی کے لائق زمینوں میں آبپاشی کر کے ہل چلا دینا چاہیئے۔ یا بارش کے پڑتے ہی ہل چلا دینا چاہیئے اس سے آئندہ ہونیوالی فصلوں کو بہت فائدہ ہوگا۔ اگر کپاس ایک سال پڑی رہے تو اوس کے رنگ میں تبادلہ ہو جاتا ہے وہ ویسی سفید نہیں رہتی جسقدر کہ پہلے سال میں ہوتی ہے اور چوہا بھی نقصان کرتا ہے۔ چوہا بنولوں کے اندر مغز کو کھا جاتا ہے اور اوسکے اوپر کا چھلکا چھوڑ دیتا ہے اسواسطے چرخی میں اوسکی روئی نہیں نکل سکتی۔ بنولہ کے چھلکے ساتھ ہی لگے رہتے ہیں۔

جس کپاس پر ایک سال گذر جائے تو اوسکے قیمت بارہ آنہ یا روپیہ من گھٹ جاتی ہے اور اگر ایک سال سے زیادہ عرصے تک پڑی رہے تو اور بھی زیادہ خراب ہو جاتی ہے پس ضروری ہے کہ جہانتک ممکن ہو کپاس اوسی سال فروخت کردیجائے ممکن ہے کہ گٹھے ہندسال میں یہ کمی نرخ واقع نہوئے۔ مگر ہمارے کاشتکار اسقدر حفاظت سے نہیں رکھ سکتے۔

## نمبر (۱۰)

## امریکن کپاس کی کھیتی کے متعلق ضروری ہدایات

ہندوستان میں محکمہ زراعت نے جو جو تجربات امریکن کپاس کی پیداوار کے متعلق کئے ہیں وہ بہت تسلی بخش اور قابل اطمینان ہیں اور یہ امر پایۂ ثبوت کو پہنچ چکا ہے کہ ہندوستان کی آب وہوا۔ امریکن کپاس کو بہت موافق ہے اور دیسی کپاس کی بہ نسبت کیا بلحاظ پیداوار اور کیا بلحاظ اوسکے اوصاف کے اس کپاس کی کاشت میں فائدہ بھی بہت ہی ہے اسلئے ہم اپنے ناظرین کی توجہ اس کپاس کی کاشت کی

طرف منتقل کرتے ہیں۔

یاد رکھنا چاہیے کہ اسکی کاشت صرف ان علاقوں میں ہونا چاہیے جہاں آبپاشی
کے ذرائع آسان ہیں یعنی نہر موجود ہے یا وقت پر آبپاشی کے لیے پانی کافی
مل سکتا ہے۔ جہاں آبپاشی کے لیے پانی میسر نہیں ہو سکتا وہاں امریکن کپاس
کی کاشت ہرگز نہیں کرنا چاہیے۔

یہ کپاس دیسی کپاس کی بہ نسبت زیادہ لمبی۔ باریک۔ ملائم اور چمکیلی ہوتی ہے
اور گودا بھی اچھا ہوتا ہے جس سے کپڑا باریک اور مضبوط بنتا ہے اور دام بھی
زیادہ پاتا ہے یعنی اگر دیسی کپاس اور امریکن کپاس میں دو روپیہ فی من
کا فرق رہتا ہے اور بعض وقتوں کی روئی کی فروختگی میں سات آٹھ روپیہ من کا
فرق ہوتا ہے۔ علاوہ اسکے امریکن کپاس کے لئے بازار فراخ رہتا ہے۔
پتلی گھر والے بہت ایسی کپاس کیلئے بڑے شوق سے خریدنے کو تیار رہتے ہیں

اس کپاس کی چنائی ہو چانیکے بعد اسکے درخت کو آٹھ آٹھ انگل نیچے
چھوڑ کر بقیہ کو اوپر سے کاٹ دیتے ہیں اور گرمی کے وقت میں پانی سے بھی
سینچ دیتے ہیں اس ترکیب سے ایک وقت کی بوئی کپاس سے کئی برس تک
روئی پیدا کرتے ہیں مگر اسطرح کئی برس تک کپاس لینے کا طریقہ بہت ناقص
ہے اس سے سال بسال پیداوار کم اور خراب ہوتی جاتی ہے اور زمین بھی
خراب ہو جاتی ہے۔ اور اگر کوئی بیماری ان درختوں میں لگ جاتی ہے
تو وہ ہمیشہ لگی رہتی ہے اسلئے اسکو ایک سے زیادہ کھیت میں رکھنا چاہیے بلکہ
ہر سال دیسی کپاس کیطرح بونا چاہیے کسی ایک کیڑے اور مشرقی ہوا جو دیسی کپاس
کو نقصان پہنچاتی ہے اوس سے اسکو بہت کم نقصان پہنچتا ہے۔ یہ بڑی خوبی
اس کپاس کی کاشت میں ہے۔

یہ کپاس نرما کپاس کیطرح ہوتی ہے اسکے پتے بھنڈی کے پتے کی طرح
جوڑے ہوتے ہیں اسکی روئی بہت سفید اور بنولہ ہرا یا بھورا اور بڑا ہوتا ہے اسکی
بونڈی میں چار یا پانچ پھانک ہوتی ہیں - دیسی کپاس کی بونڈی میں صرف تین ہی
پھانکیں ہوا کرتی ہیں یا زیادہ سے زیادہ چار پھانکیں ہوتی ہیں - امریکن کپاس
کی پودھوں کی شاخیں بہت نکلتی ہیں اور مثل مدار یعنی اکوے کے پودے
کے بہت پیچ میں پھیلتی ہیں اس وجہ سے اسکا ہر درخت بہت جگہہ گھیرتا ہے
دیسی کپاس کا پودہ ہا سیدہا اوپر کو جاتا ہے اسلئے کم جگہہ گھیرتا ہے اس میں
جیسی بہت سی شاخیں نکلتی ہیں ویسی ہی اون پر بونڈی بہت کثرت سے
آتی ہیں اور دیسی کپاس کی بونڈی سے بڑی ہوتی ہیں - الگن بلس کمپنی کانپور
نے اس امریکن کپاس کی پیداوار کا تجربہ کیا تو یہ روئی بہت اچھی ثابت ہوئی
اسکی کاشت کے طریقے قریب قریب وہی ہیں جو ہم نے اس کتاب میں صفائی
کے ساتھہ بتلائے ہیں مگر کچھہ کچھہ خصوصیتیں بھی ہیں جن کا ہم اختصار سے
اس جگہہ بیان کر دینا مناسب سمجھتے ہیں -

## زمین

امریکن کپاس کاشت کرنیکے لئے اوسط درجہ کی زمین درکار ہے جیسی دوموٹ یا
بار تیلی جس میں کھاد خوب پڑا ہوا اچھی ہوتی ہے یا یوں کہنا چاہئے کہ جو زمین
دیسی کپاس کے لئے موزوں ہو اوس میں ہی امریکن کپاس بھی ہو سکتی ہے
جس زمین میں برسات کا پانی بھرتا ہو وہ اس کے لئے خراب ہے - ایسی
جگہہ دیسی کپاس تو کسیقدر ہو بھی جاتی ہے مگر امریکن بالکل نہیں ہوتی -
اسلئے اسکو نشیبی زمین میں ہرگز نہ بونا چاہئے - چکنوٹ زمین جس میں پانی

پڑنے یا سینچائی کرنے کے بعد درزے پھٹ جاتے ہیں اسکے لئے ناموافق ہے۔ اور وہ زمین جو اوسر کے قریب ہو وہ بھی اسکے لئے بیکار ہے۔ ایسی زمین جس میں پانی جلد خشک ہو جاتا ہو اور جسمیں جڑیں آسانی سے نیچے چلی جاویں اس کے لئے بہت اچھی ہوتی ہے ایسی زمین میں اسکی پونڈی بہت پھولتی ہے اور پیداوار بہت اچھی اور زیادہ ہوتی ہے۔ چونکہ امریکن کپاس ایک اچھی چیز ہے اسلئے اچھی پیداوار حاصل کرنے کی غرض سے اسکو اچھی ہی زمین پر بونا مناسب ہے۔

نوٹ خراب زمین بھی اچھی کیجا سکتی ہے اسکے متعلق ہمنے مفصل ہدایات زمین کے باب میں دی ہیں اوس طریقے سے کاشتکار خراب زمین کو درست کر کے امریکن کپاس کی کاشت کے لایق کر سکتے ہیں۔

## کھیت کی تیاری

جسطرح سینچی ہوئی دیسی کپاس کے لئے کھیت تیار کرتے ہیں اوسی طرح امریکن کپاس کے لئے بھی کھیت تیار کرنا چاہیے یعنی فصل ربیع کے بعد ہی جتنی جلدی ہو سکے اوتنی جلدی کھیت کو جوت ڈالنا چاہیئے۔ ایسی جوتائی کے لئے لوہے کے ہل بہت اچھے ہوتے ہیں جسکا ہم گذشتہ اوراق میں بہت شرح و بسط کے ساتھ ذکر کر چکے ہیں۔ پہلی جوتائی کے بعد پٹیلے سے کھیت کو یکساں کر لینا چاہیے اور پھر دیسی ہل سے جوتائی کرنا چاہیے تاکہ گھاس کوڑا کھیت سے نکل جائے۔ غرضکہ کھیت کی تیاری اوسی طرح کرنا چاہیے جیسی کہ گذشتہ صفحات میں عموماً بتایا گیا ہے۔

## بوائی

کپاس دو طریقوں سے بوئی جا سکتی ہے۔ ایک چھٹکواں جیسی کہ دیسی کپاس معمولاً بوئیجاتی ہے۔ دوسرے ہل کے پیچھے کونڈیں۔ جب ہل کے پیچھے بوئیجائے تو ایک قطار سے دوسری قطار کا فاصلہ بلحاظ قسم زمین اڑھائی فیٹ سے تین فیٹ ہونا چاہئے۔ اچھی پیداوار حاصل کرنیکے لئے دیسی کپاس کیطرح اسکو بھی بیساکھ اور جیٹھ کے درمیان میں بونا چاہئے۔

**نوٹ** یہ وقت زیادہ تر پنجاب ممالک متحدہ اگرہ و اودہ اور ممالک متوسط کیلئے مناسب خیال کیا جاتا ہے۔ باقی پرانتوں کے لئے حسب حالات زمین و آب و ہوا کام کرنا چاہئے۔

امریکن کپاس کے تندرست پودہ میں (۴۰۰) سے (۵۰۰) تک بونڈیاں شمار کیگئی ہیں جبکہ تندرست دیسی کپاس میں (۲۷) سے (۸۰) تک بھی بہت اچھی تعداد سمجھی جاتی ہے۔ اگر امریکن کپاس کے پودے کو کافی جگہہ نہیں ملتی تو اسے کافی روشنی وغیرہ نہیں ملتی پس اوسکی شاخیں چھوٹی رہجاتی ہیں۔ پھول تھوڑے آتے ہیں اور بونڈیاں بھی چھوٹی اور کم لگتی ہیں۔

کپاس کے لئے سایہ مضر ہے خاصکر امریکن کپاس کے لئے تو نہایت ہی مضرت رساں ہے۔ پس امریکن کپاس کے ساتھ ارنڈ و ارہر نہ بونی چاہئے۔ اگر ارہر کا بونا بہت ہی ضروری سمجھا جائے تو اوسکو قطاروں میں بونا چاہئے لیکن ایک قطار ارہر کی ہو تو دس قطاریں کپاس کی ہونا چاہئیں اور اس کام کے لئے محکمہ زراعت کانپور جلد پکنے والی ارہر کا بیج مہیا کر سکتا ہے جو دسمبر میں پکتی ہے اور جو بوجہ کم جھاڑ دار پودا ہونے کے اپنا سایہ کپاس پر بجز معمولی نوعیت کے نہیں ڈالتی۔

# نرائی یا نکائی اور گوڑائی

پہلی نکائی کے وقت اون پودہوں کو جو قریب ہوں نکال ڈالنا چاہیے اور عمدہ پودہا ہر جانب گونڈ سے گونڈ تک ۳ فیٹ اور گونڈ میں پودہے سے پودہے تک ۲ فیٹ کے فاصلے پر چھوڑنا چاہیے۔ اگر اس کپاس کے پودہے بہت قریب اوگیں گے تو کپاس کی پیداوار کم ہوجائے گی۔

اس کپاس کے بونے کے مناسب فاصلے کی بابت محکمہ زراعت کانپور نے تجربہ کئے تو ثابت ہوا کہ پودہے سے پودہے تک ۲ فیٹ اور گونڈ سے گونڈ تک ۳ فیٹ کا فاصلہ چھوڑ دینے سے زیادہ پیداوار مل سکتی ہے۔ اگر کپاس قطاروں میں بوئی گئی تو معلوم ہوجائیگا کہ اس طریقہ سے مزدوری اور تخم دونوں کی بچت ہوتی ہے کسی کپاس کی اچھی سی اچھی پیداوار حاصل کرنے کے واسطے ضروری ہے کہ کھیت میں گھاس بالکل نہ رہے اور وقتاً فوقتاً پودہوں کے بیچ میں گڈائی بھی کیجائے جب کپاس قطاروں میں بوئیجائے تو گوڑائی نرائی وغیرہ آسانی سے ہوسکتی ہے۔ اس صورت میں مشقت اور مزدوری دونوں کم ہوجائیں گی۔ اگر گوڑائی نہ ہوگی تو زمین سخت رہے گی اور زمین کی سختی کی وجہ سے پودہے چھوٹے چھوٹے رہجائیں گے۔ بونڈی کم آویگی اور کم کھلیگی۔ اور کپاس کا نی زیادہ ہوگی۔ جب فصل بڑی ہوجائے اور گوڑائی کھرپیوں سے نہ ہوسکے تو دو ایک مرتبہ پھاوڑوں سے گوڑنا چاہیے۔ اس سے پیداوار زیادہ ہوتی ہے۔

# دوسری قسم کے پودہوں کا میل

یہ اکثر دیکھا جاتا ہے کہ امریکن کپاس کے کھیت میں کبھی کبھی دیسی کپاس کے چند پودہے بھی پیدا ہوجاتے ہیں۔ دیسی کپاس کے پودہے جیوں ہی نظر آئیں

یوں ہی اوکھاڑ کر پھینک دینا چاہیئے۔ حسب ذیل باتوں پر غور کرنے سے امریکن کپاس سے دیسی کپاس کا پودا پہچانا جا سکتا ہے۔

(۱) جیسا کہ بیان کیا جا چکا ہے امریکن کپاس کا پودا جب پورا بڑھ جاتا ہے دیسی کپاس سے چھوٹا اور جھاڑ دار زیادہ پھیلا ہوا ہوتا ہے۔

(۲) پتے چکنے اور زیادہ چوڑے ہوتے ہیں اور کناروں پر سے کم گہرے کٹے ہوئے ہوتے ہیں۔

(۳) بہ نسبت دیسی کپاس کے امریکن کپاس کے پھول بڑے ہوتے ہیں دیسی کپاس کا پھول یا تو سفید یا گہرا پیلا ہوتا ہے اور پھول کے بیچ میں سرخ دھبے ہوتے ہیں۔ امریکن کپاس کے پھول پیلے ہوتے ہیں مگر ہلکے رنگ کے۔ پھول چوڑے ہوتے ہیں اور سرخ دھبہ نہیں ہوتا۔

(۴) بونڈی گول۔ چکنی اور بڑی ہوتی ہے اور دیسی کی نکیلی کھرکھری اور چھوٹی ہوتی ہے۔ دیسی کپاس کی بونڈی تین پھانکیں ہوتی ہیں برخلاف اسکے امریکن کپاس میں چار یا پانچ پھانکیں ہوتی ہیں۔

(۵) اسکے پھول کی کئی رنگتیں ہوتی ہیں۔ سویرے کے وقت سفید رنگ کا نیا پھول نکلتا ہے۔ دوپہر کے بعد گلابی رنگت آجاتی ہے اور دوسرے دن تک مرجھا جاتا ہے اور اوسکے پیچھے بونڈی بننا شروع ہوتی ہے۔

## سنچائی یا آبپاشی

جیسا اوپر بیان ہو چکا ہے۔ امریکن کپاس بارش کے قبل سینچ کر بوئی جاتی ہے۔ اسکے بعد سینچائی محض موسم کی حالت پر ہے اور پانی کی ضرورت کو کاشتکار خود جان سکتا ہے جب پودے خشک ہونے لگیں یعنی مرجھانے لگیں اور بونڈیاں کھلنا بند ہوں اور وقت

کھیت کو سینچائی کی ضرورت ہے۔

## کھاد

اسکو کھاد کی اوسیقدر ضرورت ہے جسقدر کہ دیسی کپاس کو اسلیئے مطابق دیسی کپاس کے جسقدر کھاد پڑیگا اوسیقدر پیداوار زیادہ ہوگی۔ اگر یہ کپاس ایسی جگہہ بوئی گئی ہو جہاں بیع کی فصل میں کافی کھاد نہ دیا گیا ہو تو مناسب ہے کہ بیج بونیسے پہلے کھاد دیدیا جائے کیونکہ امریکن کپاس کی پیداوار اوس کھیت میں اچھی ہوتی ہے جسکو پچھلی فصل میں اچھی طرح کھاد دیا گیا ہو۔ اگر کھاد بہت زوردار ہو یا زمین بہت زوردار ہو تو پودے بہت دور دور رکھنا چاہیئے ورنہ پتّے اور لکڑی زیادہ ہوگی اور ٹونڈی کم ہونگی۔

## کپاس کی چنائی یا بینائی

چنائی دیسی کپاس کیطرح ہونا چاہیئے۔ یہ بہت ضروری ہے کہ اچھّی اور صاف کپاس پتے سے وغیلی کپاس الگ رکھی جائے۔ اگر خراب یا دیسی کپاس تھوڑی سی بھی ملجاتی ہے تو کل کپاس کی صورت بگڑجاتی ہے اور قیمت کم ہوجاتی ہے۔ بعض کاشتکار ایسا کرتے ہیں کہ گیلی کپاس بیچتے ہیں۔ اسکے علاوہ بعض لوگ کپاس کے اوپر پانی بھی ڈالتے ہیں۔ یہ بڑی خراب بات ہے اور اس سے بہت نقصان ہوتا ہے۔ یہ لوگ خیال کرتے ہیں کہ کپاس کا وزن پانی دینے سے زیادہ ہوجاتا ہے مگر سب خریدنے والے یہ بھی سمجھتے ہیں کہ دام بہت کم دیتے ہیں۔ گیلی کپاس کے واسطے پانی دینے سے روئی اور بنولہ دونوں کو نقصان ہوتا ہے اور کوئی ہوشیار کاشتکار کبھی ایسا نہیں کریگا۔

---

# بیماریاں

اسکو بیماریاں بہ نسبت دیسی کپاس کے کم لگتی ہیں جسکی وجہ یہ معلوم ہوتی ہے کہ دیسی کپاس کے پھولنے اور پھلنے کی میعاد امریکن کی بہ نسبت بہت تھوڑی ہوتی ہے اور اسی لئے جب کیڑا دیسی کپاس کے بار آور ہونیکے ایام میں بکثرت لگ جاتا ہے تو اوسکا ستیاناس کر دیتا ہے اور امریکن کپاس کو قلیل نقصان پہونچاتا ہے اسکو اگر بیماری لگتی ہے تو وہی جو کہ دیسی کپاس کو لگتی ہے اسلئے اسکا بھی وہی علاج ہے جو دیسی کپاس کے کیڑوں کا ہے اور جسکی نسبت کافی بحث کیجا چکی ہے البتہ جب اس کپاس میں سنڈھی کیڑے کی بیماری لگتی ہے تو یہ کیڑا امریکن کپاس کے پھل میں سوراخ کر دیتا ہے اسکا علاج یہ ہے کہ سنکھیا کا پانی پھل پر چھڑک دیا جائے۔ یہ علاج خاصکر امریکن کپاس کے لئے نہایت مفید ثابت ہوچکا ہے

ایک کیڑا پتیوں کو لپیٹنے والا (Cotton leaf roller)

امریکن کپاس کو دیسی کپاس کی نسبت زیادہ نقصان پہونچاتا ہے۔ یہ کیڑا امریکن کپاس کی پتیوں میں لپٹ جاتا ہے اور اوسکو کھانا شروع کر دیتا ہے۔ ان کیڑوں کو بہت آسانی سے جیسا کہ بتلایا جا چکا ہے اسطرح برباد کر سکتے ہیں کہ جوں ہی پتیوں کو نقصان ہوتا ہوا معلوم ہو یا تو اونکو توڑ کر جلا دیا جائے یا ایک کنستر میں جسمیں مٹی کا تیل اور پانی ملا ہوا ہو ڈالدینا چاہئے۔

# غرضکہ

امریکن کپاس کی کاشت کے طریقے قریب وہی ہیں جو عام طور پر مفصل اس کتاب میں بتلائے گئے ہیں اس لئے جن کاشتکاروں کو محض امریکن کپاس کاشت کرنا ہو اونکو بھی ہماری کتاب کو پورے اور کافی طور پر مطالعہ

کرنا چاہیے کیونکہ اس باب میں ہم نے امریکن کپاس کی کاشت میں کچھ خصوصیتیں بتلادی ہیں۔ گو بعض جگہہ مضمون دوہرایا بھی گیا ہے جسکا دوہرانا ضروری تھا اس لیئے ہم اسکی ناظرین سے معافی چاہتے ہیں۔

## نمبر (۱۱)

# یہ کہ اسطرح کھیتی کرنیسے کیا فائدہ ہوگا

## اور پیداوار میں کسقدر بیشی ہوسکیگی

ہندوستان میں کپاس کا اوسط پیداوار اسوقت بمقابلہ امریکہ سہ چند کم اور بمقابلہ مصر کے پانچ گنا کم ہے۔ علاوہ اوس خراب قسم کپاس کے جسکے دام مقابلۃً بازار میں کم آتے ہیں اس سے پتہ چلتا ہے کہ ہماری پیداوار بہت کم ہے اور اس میں بڑی گنجایش ہے۔ ہمارا دعویٰ ہے اور دعوے کے ثبوت موجود ہیں کہ ہم اس کتاب میں بتلائے ہوئے مفید طریقوں سے کاشت کرنے سے اپنی پیداوار کپاس چوگنی اور پچگنی کرسکتے ہیں اسکے علاوہ اسکی درست کی ہوئی زمینوں میں فائدے دوسری فصول کے بونے سے ہونگے وہ بیشمار ہونگے مسٹر سی ایس فنیڈی ڈسٹرکٹ انجنیر ہوشیارپور نے جو تجربات کاشت کپاس کے ہندوستان میں ۱۸۸۲ء کے قریب کیئے اوس تجربہ کی بنیاد پر آپ زبردست اور جوش آمیز لفظوں میں ایک جگہہ یوں لکھتے ہیں۔

"نہایت افسوس کا مقام ہے اس ملک کے زراعتی وسائل ضائع ہو رہے ہیں اگر سرکار مستعدی کے ساتھ اور جبریہ احکامات نافذ کرکے روئی کی بہتری اور زیادتی کی کوشش کرے تو میری رائے میں دس سال کے اندر

نہایت زیادہ مقدار میں اور نہایت اعلیٰ قسم کی روئی انگلستان و دیگر یورپین ممالک میں روانہ کیجا سکے گی جس سے سرکار کو اور نادان کسانوں کو مالی منافع حاصل ہوگا۔

پروفیسر سام ہگن بوٹم (Sam Higginbottom) نے جو لیکچر کاشتکاری پر حال ہی میں ہندو یونیورسٹی میں ماہ اپریل سنہ ۱۹۱۶ء میں دیا اوس میں ذکر کرتے ہوئے آپ نے ایک گمنام شخص کا حوالہ دیا ہے اور کہا ہے کہ اوسنے خاص ہندوستان میں اپنی سرگرم محنت اور اچھے طریقہ کاشت سے کپاس کی کاشت میں چارسو روپیہ فی ایکڑ لگائے جس میں ایکڑ پیچھے تین سو روپیہ کا خالص منافع ہوا۔ یہ اعداد ہمارے حوصلے کو ترقی دیتے ہیں۔

اسوقت ہندوستان میں قریب قریب (۲۱۴۱۷۷۱۳) ایکڑ رقبہ میں کپاس کی کاشت ہوتی ہے۔ اگر اسی موجودہ رقبہ میں ہم مناسب طریقہ سے کاشت کریں تو بھی سرزمین ہند کو (۳۰۴۲۶۴۳۱۳۱۴۱) روپیہ سالانہ کا اصل منافع ہو سکتا ہے۔ برخلاف اسکے آجکل اس منافع کا بیسواں حصہ بھی نہیں آتا ہے۔ ہم ایکڑ پیچھے (۲۵) من سے (۳۰) من تک بہتر سے بہتر کپاس پیدا کرکے بیشمار دولت کما سکتے ہیں۔

اہل ہند کو چاہیے کہ وہ اس جنس کی پیداوار میں دل و جان قربان کریں روئی کی تجارت دن بدن ترقی کر رہی ہے اور کتنی جاتی ہے اور قدرتاً ہم کو اسکی کاشت میں ترقی دینے کی بیحد گنجائش موجود ہے اتنک باہر سے کروڑوں روپیہ کا کپڑا ہندوستان میں آتا ہے چاروں طرف روئی کی مانگ ہے اگر اب بھی ہم کوشش نہ کریں تو ہماری بدقسمتی کے برابر زمین پر اور کوئی نہ ہوگا۔

# نمبر ۱۲

# کپاس اور کپاس کی متعلقہ تجارت اور

# تجارت کے عام زرّیں اصُول

व्यापारे रमते लक्ष्मी स्तदर्द्धं कृषि कर्मणि ।
तदर्द्धं राज सेवायां भिक्षायां नैव नैव च ॥

بیوپار میں لکشمی (دولت) قیام کرتی ہے گویا دنیا میں ترقّی کی اصلی وجہ تجارت ہے دُنیا میں دولتمند ہونے کی ایک ہی تدبیر تجارت ہے۔ اِسکی بدولت آدمی بہت جلد دولتمند ہوسکتا ہے۔

زراعت اور تجارت میں لازم و ملزُوم کا رشتہ ہے۔ کوئی زمیندار بغیر تجارت زراعت سے خُوشحال نہیں ہوسکتا۔ اگر آپ دُوسرے مُمالک کے زمینداروں کی حالت کا اندازہ کریں تو آپ کو معلُوم ہو جائیگا کہ وہاں زمینداروں نے کیسی ترقی کی۔ اونھوں نے اگر کوئی ترقّی کی ہے تو تجارت کے ذریعہ۔ غور فرمائیے دُنیا میں کون اشخاص زیادہ متموّل اور آسُودہ حال پائیجاتے ہیں۔ کیا کاشتکار یا صاحبِ ملازمت نہیں صرف وہی اہلِ تجارت و اہلِ ہنر جنکی بدولت دُنیا کو ہر قسم کے آرام و آسایش کی چیزیں میسّر ہوتی ہیں۔ اِسکول کا بچہ بچہ جانتا ہے کہ تمام یُوروپین اقوام کے موجُودہ جاہ و جلال کی اصلی وجہہ تجارت ہی ہے۔ یہ تہذیب اور شایستگی کی ماں اور آزادی کی ہم جلیس ہے اور صرف ایک ہی شریف پیشہ ہے جس سے تھوڑی سی مدّت میں کافی روپیہ پیدا کیا جاسکتا ہے

دنیا میں ایسی مثالیں بہت مل سکتی ہیں کہ فلاں شخص افلاس اور غربت سے بذریعہ تجارت کروڑپتی بنگیا۔ مگر زراعت یا ملازمت سے کسی شخص کا ایسی حالت میں پہنچنا بہت ہی کم دیکھنے میں آتا ہے۔ اگر اسے شاہراہ دولت کہا جائے تو بیجا نہیں۔ کاشتکار لوگ کیوں اس قدر مفلس اور نادار ہیں وجہ صرف یہ کہ وہ تجارت کے اصولوں سے واقف نہیں وہ بازار کے بھاؤ کے جانچے بغیر بنیوں اور مہاجنوں کے دباؤ سے اون کے ہی بھاؤ کھوسنے پر اپنی جنس کو فروخت کردیتے ہیں۔ کاشتکار سے بیچ میں منافع اوٹھانیوالے بہت سے بیوپاری رہتے ہیں۔ مان لیجیئے کہ کوئی جنس ایک کاشتکار نے اپنے گاؤں میں ایک مہاجن کو فروخت کی وہ مہاجن گاؤں کے صدر مقام۔ یا تحصیل میں اوس سے منافع اوٹھاکر فروخت کریگا وہاں سے درمیانی دو چار خرید و فروخت ہوکر دلالوں کی دلالی و باربرداری کا صرفہ کثیر ہوتا ہوا مال دساور کو جاویگا۔ وہاں بھی علیٰ ہذا بہت سی خرید و فروخت ہوکر مال ٹھکانہ لگیگا۔ اگر ہوشیار کاشتکار ان درمیانی لوگوں کے بیجا منافع اوٹھانے یا جنس پر کئی جگہہ خرید و فروخت کی باربرداری اور اخراجات کے پڑے بغیر اپنی جنس کو مناسب طریقے سے اصلی ضرورت کے مقام پر فروخت کرے تو وہ کثیر منافع اوٹھا سکیگا۔ ولایتی کاشتکاروں کا یہی حال ہے اونکو روزانہ دنیا کے بڑے بڑے مقامات کے نرخ کی خبریں ملتی رہتی ہیں اسلئے وہ فروخت کے مناسب وقت اور مقام کا انتظام بھی کرتے رہتے ہیں۔

باوجودیکہ ہم دیکھ رہے ہیں کہ ہماری اندرونی و بیرونی ہردوقسم کی تجارت سے غیراقوام کے لوگ مالا مال ہو رہے ہیں مگر افسوس کہ ہم پھر بھی سنبھلنے کی کوشش نہیں کرتے۔

تجارت کو اور دولت کہا جائے تو غلط نہیں ہے۔ تجارت فی الحقیقت دنیا کے
تمام حصوں میں زندگی کے آرام و آسائش کے اسباب تقسیم کرنے اور ان میں تبادلہ کے
کرانے اور ہر درجہ کے اشخاص کے لائق بنا دینے کا اعلیٰ ذریعہ ہے۔ یہ علوم و فنون
کے تئیں قیمت اور تقلید عام ایجادوں کو معراج دیتی ہے اور موجدوں و کاریگروں
کو جدید اختراعوں کا شوق اور ترغیب دلاتی ہے۔ کون نہیں جانتا جن قوموں نے
بازار تجارت کو رونق دی۔ تجارت نے ان میں وحشی پن سے نکال انسانیت
کے درجہ تک پہونچا دیا۔

زمانہ سابق میں جبکہ ہندوستان کا اقبال اپنے پورے عروج پر تھا یہاں وہ خوشحال
تھا۔ جہاں کے لوگ سودیشی ساخت کے مال و اسباب کو فراہم کرکے براہ خشکی و تری
مختلف ممالک میں لیجا کر فروخت کرتے تھے جس سے دنیا کی دولت اس ملک کی
اعلیٰ صنعت و حرفت کی برکت و اپنی محنت و قابلیت سے یہاں کھینچ لاتے تھے
یہاں تک کہ یورپ کے شاعروں اور مصنفوں اور سیر کرنے والوں تک نے اس
ملک کی صنعت و حرفت عظمت اور شوکت کی بیحد تعریف کی ہے خود لارڈ
کلائیو صاحب نے ۱۷۵۷ء میں مرشد آباد کو دیکھ کر اپنے خط میں لکھا تھا
کہ یہ شہر لندن کے موافق وسیع آباد اور دولتمند ہے۔ اس شہر کے لوگ
لندن سے کہیں زیادہ مالدار ہیں یہ کیوں؟ اسوقت ہندوستان کی دستکاری
دنیا میں سب سے عروج پر تھا دوسرے ملک کے لوگ جانوروں
کی کھال اور درختوں کی چھال اور پتوں سے اپنے بدن کو ڈھانپتے تھے
اسوقت ہندوستان کی تجارت اس قدر ترقی کرچکی تھی کہ جس کا مقابلہ کرسکے ایسی
دنیا کا کوئی حصہ نہ تھی اسوقت آج کی طرح سامان تیار ہوکر یہاں سے تجارت کے
انگلستان میں جاتے تھے چنانچہ بیری صاحب یوں لکھتے ہیں

ندیاں جا گرتی ہیں ویسی ہی کئی ندیاں سونے اور چاندی کی اس ملک میں آکر گرتی ہیں یعنی غیر ملکوں کے لوگ سونا چاندی لیکر یہاں آتے ہیں اور یہاں سے تجارت کی چیزیں لیجاتے ہیں۔

**ڈاکٹر برنیر صاحب** اپنی برنیر ٹریولز میں یوں لکھتے ہیں کہ سیاست یکی کی سب چاندی اور پیرو کا سب سونا یورپ اور ایشیا میں کچھ دن کام میں آکر آخر میں ہندوستان میں جاتا ہے اور وہاں سے پھر نہیں لوٹتا۔

ہائے وہ وقت ہندوستان کی کیا حالت تھی اور اب کیا حالت ہے۔ یہ بھی کبھی وہ ہندوستان تھا جسکی اٹوٹ دولت کا شور دنیا میں تھا جسکے نام کے سننے سے مغربی لوگوں کے منہ سے پانی نکلتا تھا اور آج وہی ہندوستان ہے جہاں کے لوگ سچ مچ روٹی کے لئے در در بھٹکتے ہیں لیکن کیا کیا جائے یہ سب اپنے ہی کئے کا پھل ہے چنانچہ وہ وقت گیا جبکہ ہندوستان کی ترقی یافتہ دستکاری و بڑھتی ہوئی دولت نے جہان کی آنکھیں کھولدیں پھر تو ہر ایک کی نظر ادہر ہی پڑنے لگی۔

**سکندر** اسی تلاش میں ہندوستان آیا۔ تاتاریوں کے حملہ کی غرض بھی یہی تھی مسلمانوں کے حملہ بھی اسی غرض سے ہوئے اور تسلط کیا کولمبس کو بھی ہندوستان میں آنیکی اسیوجہ سے دھن لگی جسکے سر امریکہ کی اول دریافت کا سہرا بندھا تھا۔ **ڈچ** اور فرانسیس بھی تجارت کے مطلب سے اس ملک میں آئے اور انگریزوں کی ایسٹ انڈیا کمپنی تو مخصوص ہندوستان کے ساتھ ہی سوداگری کرنے کے لئے قائم کیگئی تھی اور تجارت نے ہی انگریزوں کو ہندوستان کا مالک وارث مشیر ایا۔ یہ حالات بخوبی ظاہر کرتے ہیں کہ پیشتر ہندوستان کی کاریگری بھی دیگر ملکوں میں قدر کیجاتی تھی اور نیز یہ کہ ہندوستان تجارت کا مرکز تھا۔ مگر

ہر کمائے راز دائے۔ وہی ہندوستان اب قریب قریب سب کچھ کھو بیٹھا اور ہر شئے کے لئے دوسروں کا دست نگر ہو گیا۔
مسٹر ڈی پی بارکر سچ فرماتے ہیں کہ وہ اصل تاجر اور متموّل لوگ ہماری قوم کے محسن ہیں۔ تعلیمی اور صنعتی مدارس کالج اور عام عبادت گاہوں کے لئے ہم انھیں کی فیاضیوں کے مشکور ہیں۔ دور کیوں جاتے ہو حال میں ہی ایک نئی اور مفید یونیورسٹی کے لئے شہر بمبئی کے مشہور پارسی تاجر مسٹر ٹاٹا مرحوم نے ۳۰ لاکھ روپیہ کی گرانقدر رقم اہل ہند کی خاطر وقف کی ہے۔ کیا ہند بھر میں ملازم لوگ تو ایک طرف کوئی راجہ یا نواب موجود ہے جو محض ملکی خدمت کیلئے اتنی بھاری رقم خیرات کر دے۔ بیشک یہ حوصلے تجارت ہی کی طفیل سے ہیں خیرات ایک نیک کام ہے لیکن یہ صفت وہاں ہی فروغ پا سکتی ہے جہاں بازار تجارت رونق پر ہو

## تجارت کیلئے تعلیم کی ضرورت

انسان اور حیوان کی عقل میں جو اس قدر فرق نمایاں پایا جاتا ہے اسکی خاص وجہ یہ ہے کہ انسان تو ہر قسم کے علوم و تجربات سے مستفید ہو سکتا ہے جبکہ حیوان اون سے محروم رہنے کی وجہ سے ہر قسم کی ترقی کرنے سے معذور ہے بابا آدم کے زمانہ کی فاختہ جیسا گھونسلا بناتی تھی ٹھیک اوسی قسم کا گھونسلا آج ہزاروں سال کے بعد کی فاختہ بناتی ہے ابتک کسی پرند یا چرند نے اپنے گھونسلے یا رہائش میں کوئی ترقی یا ایجاد نہیں کی حالانکہ اوسوقت سے لیکر آجتک جو ترقی عقل انسانی نے ہر ایک پہلو میں کی ہے اور کر رہی ہے وہ سچ مچ حیرت انگیز ہے۔ اسٹیم اور بجلی اور دیگر مختلف قسم کی قوتوں کے کرشمے

جو معجزات سے کم نہیں نت نئے دکھا رہی ہیں۔ یورپ اور امریکہ کیطرف
دیکھئے جہاں کے صناع اور کاریگر زیور علم سے آراستہ ہونے کی وجہ سے اپنے
اپنے کسب و کمال میں بہ ہر پہلو نئی سی نئی ایجاد اور ترقی کر رہے ہیں تعلیم کے
ذریعہ تجارت اور کاریگری کا ہی یہ اعلیٰ نمونہ ہے کہ تمام دنیا کے کونہ کونہ
سے کلوں کے ذریعہ بڑی سی بڑی چیزیں آسانی سے اور ارزاں قیمت پر ہندوستان
میں فروخت ہو رہی ہیں۔ یہ تجارت اور کاریگری کا ہی نمونہ ہے کہ آج ہندوستان
جیسا سادہ لباس پہننے والا کروڑوں اور اربوں روپیہ کے خوشنما کپڑے ولایت
سے منگوا کر پہن رہا ہے اور نئے نئے فیشن کے کپڑوں کو زیب تن کرنا باعث
فخر سمجھتا ہے مگر یہ نہیں چاہتا کہ وہ کچھ ترقی کرے۔ برعکس اسکے لکیر کا فقیر ہوکر
باپ دادا کی کسی وراثت کو ترقی دینا تو درکنار اوسے مول سے ہی کھو بیٹھتا ہے
اس امر سے کون شخص انکار کرسکتا ہے کہ پڑھا لکھا سوداگر یا کاریگر ایک ان پڑھ
یا کم علم ہمسایہ پر ہر نوع فوقیت رکھتا ہے۔ گورنر بمبئی نے تھوڑے دن
ہوئے جب یونیورسٹی میں لیکچر دیتے ہوئے فرمایا تھا کہ آجکل اہل جرمن
اہل انگلینڈ کو میدان تجارت میں زک پہونچا رہا ہے جسکی خاص وجہ یہ نظر
آتی ہے کہ اہل جرمن انگلینڈ والوں کی بہ نسبت زیادہ عالم اور نکتہ رس ہیں
جب دو شائستہ ترقی یافتہ اور تعلیم یافتہ ملکوں میں اتنا فرق ہے تو ہندوستان
کی کیا حالت ہوگی۔ اسکا منظر آپ ہندوستان کی تجارتوں کی حالت سے
خود کھینچ سکتے ہیں۔ جو لوگ یہ خیال کرتے ہیں کہ سوائے اتفاقات حسنہ کے
تجارت میں ترقی ناممکن ہے وہ غلطی پر ہیں۔ ہماری رائے میں تو بیوقوف
اور کم فہم سوداگروں کے لئے تو آجکل اتفاقات حسنہ بہت کم ہوتے جاتے
ہیں اور اون کے لئے اب ترقی کا دروازہ بند ہونا جاتا ہے اس لئے تجارت

کے لیئے تعلیم کی سب سے پہلے ضرورت ہے ورنہ زمانہ آئیوالا ہے جبکہ خود ہندوستانی تجاروں کو میدان تجارت سے قدم باہر رکھنا پڑے گا۔

ملک کی ترقی کے لیئے زراعت صنعت وحرفت اور تجارت یہ تینوں باتیں ضروری اور مقدم ہیں۔ جس ملک میں مفقود ہیں وہاں کے لوگوں کی تکلیفوں کا علاج ہو ہی نہیں سکتا۔ ان میں سے زراعت کے متعلق بہت کچھ پچھلے اوراق میں لکھا جا چکا ہے۔ صنعت وحرفت ہمارا مضمون نہیں ہے صرف زیادہ تر قابل غور مضمون تجارت ہے جسکے متعلق ہم کچھ ضروری باتیں گوشگذار کرینگے۔

اسوقت ہمارے ہاتھوں میں کوئی تجارت باقی ہے تو وہ ملک کی کچی پیداوار جس میں جا صکر سب سے مقدم اور سب سے اہم جنس روئی ہے جو گانٹھوں میں بندھ کر غیر ملکوں کو چلی جاتی ہے اور یہاں اس قدر گراں ہو جاتی ہے کہ عوام کو سردی سے بچنے کے لیئے سستے داموں میں میسّر نہیں ہوتی۔ بڑے لطف کی بات یہ ہے کہ روئی یہاں سے جاکر اوسکا کپڑا بنکر ولایت سے آتا ہے اب آپ ہی سوچ لیجیئے کہ بہت سے درمیانی بیوپاری صرف روئی کی تجارت میں فائدہ اوٹھاتے ہیں۔ ریل وجہاز کی آمد ورفت کی باربرداری وہ ولایتی ملوں کو منافع کے بعد سیکڑوں منافع داروں کے فائدہ اوٹھاتے ہوئے کپڑا ہم تک پہونچتا ہے اس حساب سے ہم کسقدر گھاٹے میں ہیں اسکا صرف خیال کرنے سے ہی نقصان کا اندازہ بے تعداد معلوم ہوتا ہے۔

قومی وملکی بہبودی کی غرض سے یہ تجارت اصلی تجارت کے معنی میں نہیں آسکتی کیونکہ معدودے چند کو چھوڑکر عوام میں ایسی تجارت افلاس ونا داری اور ملک میں ادبار پیدا کرتی ہے۔ سچی تجارت وہ ہے کہ جسکے زیر خام پیداوار کی برآمد بجز اوس صورت کے کہ ملکی ضرورت سے زیادہ ہو یک لخت بند ہو جائے

اور یہاں ایسا بڑھیا و پسندیدہ گوناگوں طرز کا مال و اسباب تیار ہونے لگے جو ہر جگہ
مقبول ہو کر اس جگہ ہاتھوں ہاتھ خرید لیا جائے بلکہ بھاری درآمد کے نقصان
سے ملک کو نجات ملجائے۔

بڑے تعجب کی بات یہ بھی ہے کہ کپڑا تو الگ رہا غیر ملکوں سے ہماری روئی کا
سوت بھی بن کر آتا ہے۔ گو ولایت میں بنا ہوا سوت ہمارے یہاں کے بنے ہوئے
سوت سے بہت باریک ہوتا ہے جس سے اوسکی قیمت زیادہ ملتی ہے اور جس سے
کپڑا بھی اچھا بنتا ہے لیکن ہم کمپنیاں قایم کر کے اچھا بیج بہم پہونچانے کا انتظام کریں
تو بیوپاریوں کے فائدے کے ساتھ کاشتکاروں و ملک کا بھی فائدہ ہو اور اسطرح
باریک سوت پیدا کر سکتے ہیں۔ ولایت میں صرف بیج فروخت کرنیوالی سیکڑوں
کمپنیاں ہیں جو ملک کو مالامال کرنیکے ساتھ ہی خود بھی بڑا فائدہ اوٹھاتی ہیں۔
یہاں ہم اپنے ناظرین کی آگاہی کے لئے ولایت کی بیج کی کمپنیوں کا ذکر اور
اونکے کسیقدر تفصیلی حالات بیان کرتے ہیں۔

**کنیڈا میں ایک کمپنی موسومہ کنیڈا ڈپارٹمنٹ آف ایگریکلچر سنہ ۱۹۰۲ء**
میں قایم ہوئی تھی۔ اس کمپنی کی اصلی غرض یہ تھی کہ کاشتکاروں کے لئے
عمدہ سے عمدہ بیج مہیا کرے اور خراب بیج کو ملک سے بالکل نکالدے
چنانچہ اس کمپنی نے بہت سے کاشتکاروں اور تخم فروشوں کو ہمراہ لیکر کنیڈا کے تمام
علاقوں کا دورہ کر کے ایک بڑا محکمہ عمدہ تخم بہم پہونچانے کا بنا لیا۔ اس کمپنی کو بڑی
کامیابی ہوئی۔ علاقہ مغربی کنیڈا میں اسیطرح کی ایک اور جماعت کھڑی ہو گئی
جسکا منشا یہ تھا کہ اچھے اور خراب بیج کا اثر جو کھیتی کی پیداوار پر پڑتا ہے ہم اوسکا
پورا تجربہ کر کے کاشتکاروں کو دکھلائیں اور اسیطرح کاشتکاروں کو بہتر تخم خریدنے
پر راغب کریں چنانچہ اونھوں نے بہت بڑے معزز اصحاب جو زراعت کے

پورے واقف تھے اسکے علاوہ منصف اور بیج وغیرہ بھی تبادل کر لینے اور جانچنے لگے اچھے اور خراب بیج کاشت کر کے ہر طرح پر نگرانی کرنے لگے۔ انھوں نے مختلف مقامات پر ایک قسم کی زمین تجویز کی۔ ایک ہی طرح کے ہل چلائے بنائی۔ گوڈائی بھی یکساں کی۔ پانی بھی برابر دیا۔ اور پوری پوری یکساں حفاظت اور نگرانی کی جس سے ثابت کر دیا کہ واقعی عمدہ تخم کے نتائج باعتبار زراعت اور تجارت بہت ہی اچھے ہیں اور خراب بیج کے نتائج ہر طرح نقصان دہ ہیں خراب بیج کا پودا بہت ہی کمزور تھا جسکو کئی قسم کی بیماریاں پیدا ہو گئی تھیں پودا وسعت میں بھی کم تھا اور قد میں بھی چھوٹا۔ اسکی جڑ بھی بہت پتلی تھی جو زمین میں پوری گہرائی تک نہیں پہونچی تھی۔ پیداوار بعض جگہ نصف اور بعض جگہ کم اور منڈی میں اسکی قیمت بھی بہت کم رہی۔ اسطرح کاشتکاروں کو اچھے بیج کی عظمت ذہن نشین کرائی۔ اب وہ ایک بڑی جماعت ہے۔ بیج وہ نہایت عمدہ مہیا کر کے زمینداروں میں تقسیم کرتے ہیں۔ پہلے پہل انھوں نے بیج کے انتخاب کرنے میں بہت محنت کی کھڑی فصلوں کے عمدہ عمدہ حصوں کو انتخاب کیا اور باقی خراب حصہ کو توڑ کر علیحدہ کر دیا۔ جو لوگ اس بیج کو کاشت کرنے لگے اون کی پیداوار کا امتحان کیا۔ جب وہ پیداوار اچھی ثابت ہوئی اوسکو درج رجسٹر کیا اونکو سارٹیفکیٹ اور سندیں دی گئیں اون کی ہر طرح پر حوصلے بڑھ گئے اور وہ دن بدن اپنی زراعت کو عمدہ سے عمدہ پایہ پر پہونچانے لگے۔ غرضکہ ہمدردی کے ساتھ دوسروں کا کام کیا اور آپ بھی فائدہ میں رہے

پہلے ۱۸۸۶ء میں انظاریہ والوں نے بھی ایسی خدمت کے لئے دو جماعتیں قائم کی تھیں پہلے اسکے تجربات زرعی کالج کے اندر ہوتے رہے

جہاں پر عام مزارعین بھی دیکھ کر فائدہ اوٹھاتے تھے سنہ ۱۸۹۶ء میں ایک بڑا جلسہ ہوا جس میں عام مزارعین بھی شامل ہوئے۔ تمام مزارعین نے عمدہ اور ناقص بیج کے پودے اپنی آنکھ سے دیکھے مقابلہ کرنے سے صاف معلوم ہوتا تھا کہ عمدہ بیج کے پودے توانا اور تندرست وخوبصورت پودے ہوں کیطرح لہلہا رہے ہیں اور اونکی جڑیں موٹی اور مضبوط ہیں۔ اُن کی شاخیں اور پتے مضبوط اور چوڑے چپٹے ہیں۔ دوسری طرف خراب بیجوں کے پودے خراب اور بے رونق ہیں اور دیکھنے والوں کو پورا یقین ہوگیا کہ واقعی ہم کو اسکی تقلید کرنی چاہیئے۔ پہلے پہل مزارعان کو تھوڑا تھوڑا بیج بلا قیمت دیا گیا جسکا نتیجہ تسلی بخش ثابت ہوا۔ سنہ ۱۹۰۶ء میں انطاکیہ میں ایک مستقل کمپنی قایم ہوگئی جسکے قریباً (۶۰) ممبر ہیں۔ اس کمپنی کا حال سنکر ملک میں کئی جگہ کمپنیاں قایم ہوگئیں۔ اب وہ کمپنیاں مستقل جائنٹ اسٹاک کمپنیوں کے قایم ہوگئی ہیں ہر ایک حصے کی قیمت پانچ پونڈ یعنی ۷۵ روپے ہے (۵۰۰) کاشتکار اس میں شامل ہیں۔ سنہ ۱۹۰۹ء میں (۳۱) لاکھ (۱۲) ہزار من بیج فروخت ہوا اور (۲) لاکھ (۵۰) ہزار روپیہ خالص منافع ہوا۔ اور (۱۵) فیصدی منافع حصہ داروں میں تقسیم ہوا اور باقی زر روفنڈ میں رکھا گیا۔ یعنی نصف منافع تقسیم ہوا اور قریباً نصف زر روفنڈ میں جمع ہوا۔ غرض ان کمپنیوں سے زمیندار بھی خوشحال ہیں اور ملک بھی بارونق ہے۔ اسوجہ سے وہاں باریک سوت تیار ہوتا ہے۔ آجکل بھی بنگال میں نمبر (۱۹) کا تار جو آدہ سیر میں آٹھ میل لمبا ہوتا ہے وہ باریک سے باریک سوت ہندوستان کی پیداوار کا ہے۔

اوپر کے موافق بیج کا انتظام کرنے سے ہم باریک سوت پیدا کرکے ولایتی سوت کی مانگ کو بالائے طاق رکھکر اپنے گھر میں بڑی

ترقی کرسکتے ہیں اور ملک کو فارغ البال کرسکتے ہیں۔ اسیطرح کھاد کی متفرق
کمپنیاں قایم کرنے سے بھی ہم ہندوستان کے موجودہ پیداوار میں اضافہ کا باعث
ہوسکتے ہیں۔

سنہ ۱۹۱۱ء میں ہندوستان سے (۳۶۰۵۵۵۷۷۵) یعنی چھتیس کروڑ پانچ لاکھ
پچپن ہزار سات سو پچھتر روپیہ کا کپاس گیا اور اسی سال میں (۴۱۷۰۲۵۳۵۰)
یعنی اکتالیس کروڑ ستر لاکھ پچیس ہزار تین سو پچاس روپیہ کا کپڑا ولایت سے ہندوستان
میں آیا۔ ان اعداد کے ملاحظہ سے پتہ چلتا ہے کہ ہندوستان اسوقت
کسقدر زبردست نقصان میں ہے۔ اور اس ملک میں کسقدر بڑے بیوپار
کی ضرورت ہے اور اسوقت کتنا بڑا موقع ہے کہ ہم سوت کاتنے اور کپڑا بننے کے
کارخانوں کو بڑھائیں۔ گو کپاس کے مختلف کارخانہ سالہائے گذشتہ کے مقابلہ
میں ترقی کر رہے ہیں۔ کپاس کے کارخانہ سنہ ۱۹۱۱ء میں (۱۱۲۷) تھے جن میں
(۳۰۵۱۹۰) آدمی کام کرتے تھے۔ مگر یہ ترقی ترقی نہیں ہے۔ ہم اسوقت
ترقی سمجھ سکتے ہیں جبکہ ہندوستان کی کل کپاس کا سوت ہندوستان میں
بنایا جاسکے اور یہیں کپڑا تیار ہو۔

سنہ ۱۹۱۶ء میں (۱۶۵۰۰) لاکھ گز کپڑا ہاتھ سے بنایا گیا تھا جبکہ سنہ ۱۹۱۱ء
میں (۱۱۳۶۰) لاکھ گز بنا گیا۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ ہاتھ سے
بننے والوں کی تعداد روز بروز کم ہوتی جاتی ہے۔ آجکل کلوں کے ہوتے ہوئے
ہاتھ سے کام کرنیوالے مقابلہ نہیں کرسکتے۔ کیونکہ جس قوم اور جس ملک
میں لوگ عقلمند۔ محنتی اور زیادہ اچھے کام کرنیوالے ہونگے اور جنکے پاس
اچھی کلیں کام کرنیکی موجود ہونگی وہی قوم دوسری قوموں کو شکست دے سکتی ہے
جیسے آجکل تیر کمانوں سے لڑنیوالی فوج توپوں اور بندوقوں سے مسلح فوج

وہ کا مقابلہ کبھی نہیں کر سکتی دیسی ہی دیسی کرگھوں پر ہاتھ سے کپڑا بننے والے ہندوستانی جولاہے انگریزوں کا مقابلہ نہیں کر سکتے اور یہی ایک خاص سبب ہے کہ جس سے ہر سال دوسرے ملکوں سے زیادہ سے زیادہ سامان آرہا ہے اور ہندوستانی دستکاری روز بروز ابتر ہوتی جا رہی ہے اسلئے ضرورت ہے کہ قصبہ قصبہ میں سوت کاتنے والے اور کپڑا بننے والے کارخانے چھوٹے بڑے اسکیلوں میں قایم ہوں جیسے زمانہ سابق میں کثرت سے دیسی کرگھوں کے کارخانے جولاہے رکھتے تھے اور اب بھی گاؤں و قصبہ میں جولاہے دستی کام کر کے کپڑا بنتے ہیں ویسے ہی اب کلوں کے کارخانہ قایم کئے جاویں۔

ہم ہندوستان کے بڑے بڑے بارسوخ نیشنل لیڈروں سے استدعا کرینگے کہ جنکے کہنے کا اثر بجلی کے موافق پبلک کے دلوں پر پڑتا ہے اور جنکے ذرا سے اشارہ سے ہندوستانی لوگ اپنا روپیہ اعتبار کی بنیاد پر دے سکیں گے کہ وہ ایک ارب روپیہ کی کمپنی قایم کر کے روئی کی تجارت میں لگا دیں۔ روئی کے کارخانے تمام ہندوستان کے ضروری حصوں میں کھولیں اور ساتھ ہی ساتھ ہندوستان میں بہتر اور نفیس روئی پیدا کرنے کا انتظام کرا دیں اور اسطرح ہندوستان کی اصلی اور واقعی امداد میں ہاتھ بٹا دیں۔ ہندوان وطن اپنی بے انتہا خداداد زکاوت کے لحاظ سے مہین سے مہین اور لطیف سے لطیف کپڑا ہندوستان میں بننے کی کوشش میں بیحد کامیابی حاصل کر سکتے ہیں اور ہندوستان کے افلاس کا سوال بڑی حدتک طے ہو سکتا ہے۔

ہمکو مایوس ہونیکی ضرورت نہیں ولایت نے روئی کے کارخانوں میں ترقی ابھی حال میں ہی کی ہے۔ اسوقت گریٹ برٹن کی روئی کے

کل کارخانوں میں سیاڈیڑھ ارب روپیہ لگا ہوا ہے مگر اوسطی کے ساتھ بڑے
ہوشیار تجربہ کار کاریگر کارخانوں میں ہیں۔ ہندوستان میں لیڈروں کی فرمائش
پر روپیہ یقیناً آسانی سے حاصل ہوسکتا ہے۔ مگر ہندوستان میں اصل سوال
خاص اور مقدم سبب ہنرمند کاریگروں کی عدم موجودگی ہے۔ مگر اس میں بھی
مایوسی کی کوئی وجہ نہیں بھگوان کے فضل و کرم سے اور سنعت گورنمنٹ کی
خیر اندیشی سے ہندوستان میں مثل ولایت کے ہمدردی اور دلچسپی کی لہر اوٹھ چلی
ہے ہوا بھرے ہوئے بغیر نہیں رہ سکتی اسلئے ہم کوشش سے ہمدرد محبان وطن
کو منتخب کرکے باقاعدہ تعلیم و تربیت دلانے سے اس عقدہ کو بھی حل کرسکتے ہیں

اس کام میں ہم کو مایوسی دینے والے بہت سے لوگ ملیں گے مگر ہم کو صبر
و شکر کے ساتھ کام کرنا ہوگا۔ پرماتما ہمارے ساتھ ہے۔ ہماری کامیابی یقینی ہے
کیونکہ میدان صاف ہے گو اسوقت جاپان بھی اس میدان میں کودنے پر تیار
ہورہا ہے اور تیاری کررہا ہے۔ مگر کوشش محنت توجہ اور دلچسپی سے دور
رہنے والے ہمارے مقابلے میں ایک منٹ کھڑے نہیں رہ سکتے۔

یہ یاد رکھنا چاہیئے کہ دنیا بھر میں روئی کے کپڑے کے روزگار کے مقابلے
میں آج کوئی روزگار نہیں ہے۔ ولایت میں عظیم کامیابی کا راز یہی روزگار ہے
تمام دنیا کا بازار اسکے لئے کھلا ہوا ہے۔ ہندوستان کے حالات کے لحاظ
سے یہ کہا جاسکتا ہے کہ اس روزگار میں ہندوستان کا اربوں کھربوں روپیہ
کا پوشیدہ خزانہ موجود ہے صرف کوشش محنت اور توجہ سے وہ برآمد ہوسکتا
ہے اور جب ایک مرتبہ خزانہ ہاتھ لگ گیا تو کبھی خالی ہونیکا نام نہ لیگا۔

اسقدر لکھنے کے بعد ہم ولایت کے روئی کے کارخانوں کی تباہی
کے متعلق مختصر تواریخی واقعات ہدیہ ناظرین کرینگے جس سے معلوم ہوگا کہ

ولایت نے دس پانچ ہونہار سپوتوں کی بدولت کسقدر ترقی کی اور اپنے
ملک کو مالامال کر دیا۔ جب ترقی پر ہیچ دنیا حسرت کی نظر سے دیکھتی ہے ان
واقعات کے جاننے سے ہم آئندہ ترقی کی شاہراہ بھی دریافت کر سکیں گے

یہ تذکرہ خالی از دلچسپی نہ ہوگا کہ سوت کا کاتنا اور کپڑے کا بننا یہ دو
ایسی اہم باتیں ہیں جو ہمیشہ سے دنیا میں چلی آئی ہیں اور چلی جاوینگی ہر طرف
اس میں سائنٹفک (علمی) اصولوں سے ترقی دینا ہے۔ مال و متاع کو
حاصل کرنا ہے۔ ولایت کے عقلمندوں نے انھیں دو باتوں میں تندہی کی
دنیا کی کپاس کو اپنے یہاں لاکر کاتا اور اسکا انواع و اقسام کا نفیس اور
صاف کپڑا بنا کر دنیا کو بہم پہونچایا۔

ولایت کی مقدس کتابوں میں لکھا ہے کہ سنہ عیسوی سے (۱۲۰۰) برس
پہلے ولایت میں سنی کپڑوں کا عام رواج تھا۔ حالانکہ اسی زمانہ میں ہندوستان
میں روئی کے کپڑے عام طور پر پہنے جاتے تھے۔
مسٹر آر جی بیر کے فرماتے ہیں سنہ ۱۶۲۱ء میں روئی انگلنڈ میں باشندگان
اینٹ ورپ مقام سلی۔ لیونیٹ اور لیسبن سے لائے۔ اسکے بعد رفتہ
رفتہ کم و بیش روئی کی درآمد میں معمولا ترقی ہوتی گئی۔
مسٹر بین فرماتے ہیں کہ سنہ ۱۷۶۰ء تک انگلنڈ میں روئی کے کام کرنے
کے (یعنی سوت کا کاتنا اور کپڑا بنانا) قریب قریب وہی مساوی اوزار
تھے جیسے ہندوستان میں اب ہیں۔
سنہ ۱۸۰۰ء کے قریب مینچسٹر میں مختلف طور پر قریب تیس ہزار آدمی
روئی کے کاتنے اور کپڑا بننے کا کام کرتے تھے۔ اسی طرح لنکاشائر میں
بھی لوگ کسقدر اس جانب متوجہ ہوئے (لنکاشائر اور مینچسٹر ولایت میں

اب تجارت روئی و کپڑا بنانے کے لئے مرکزی مقام ہیں جہاں بے شمار بڑے بڑے کارخانے ہیں جو دنیا کو کپڑا بہم پہونچاتے ہیں)
اسوقت بیوپاری لوگ کپڑا بننے والوں کو روئی دیکر کپڑا بنوا لیتے تھے اور کپڑا بننے کی مزدوری ادا کرتے تھے۔ James Hargreaves
سنہ ۱۷۶۷ء میں مسٹر جیمس ہرگریوس نے بمقام اسٹیل ہل روئی کاتنے کی کل نکالی مگر مقامی لوگوں نے اس لائق شخص کو بہت تنگ کیا کہ ہمیں ہمارے روزگار کو نیست و نابود کر دے۔ اور اسکے گھر کو جلا کر اسکی کل کے ٹکڑے ٹکڑے کر دئے۔ اور اسکے بعد یہ قابل شخص اور ممتاز انسانیت کا فرشتہ اپنے ہموطنوں سے تنگ ہو کر سنہ ۱۷۶۸ء میں جلا وطن ہوا اور ناٹنگھم مقام پر پہونچا۔ جہاں اوسنے بشرکت تھامس جیمس (Thomas James) ایک کارخانہ روئی کاتنے کا قایم کیا۔ اور قبل اسکے کہ وہ اس مشین کی رجسٹری پیٹنٹ Patent کرانا اوسکی مشین کثرت سے لنکاشائر میں رواج پا گئی۔ یہ ہونہار شخص سنہ ۱۷۷۸ء میں وفات کر گیا۔ اسی عرصے میں اس کل میں کچھ ترقی دیگر مسٹر اسے۔ کے۔ رائٹ (Sh. A. Arkwright) نے ایک کارخانہ کھولا اور اوسکے بعد لنکاشائر میں ان کارخانوں میں بہت اضافہ روز بروز ہوتا گیا۔
سنہ ۱۷۳۳ء میں مسٹر جون کی (John Kay) نے بمقام بولٹن (Bolton) کپڑا بننے کی (Fly Shuttle) (دھکے سے پھینکنے والی ڈھرکی) ایجاد کی جس سے ڈھرکی Shuttle بجائے سابق زمانہ کے ہاتھ سے پھینکنے کے اپنے آپ دھکے سے جانے لگی۔ اس میں رابرٹ کی (Robert Kay) نے سنہ ۱۷۶۰ء میں کچھ آسانی پیدا کر کے ترقی دی مگر یہاں تک سب کام ہاتھ سے مشینوں کے ذریعہ ہوتے رہے۔

Rev. Edmund cartwright

۱۷۸۵ء میں ریورنڈ ایڈمنڈ کارٹ رائٹ نے
پاور لوم (انجن سے چلنے والی کپڑا بننے کی مشین) ایجاد کی اس سے کپڑا بہت جلد
اور یکساں تیار ہونے لگا۔ اس پاور لوم کا پہلا کارخانہ گلاسگو میں ۱۷۹۳ء میں
قائم ہوا جسکو اب سے قریباً (۱۱۰) برس ہوئے گویا زمانہ کا زبردست عروج ۱۷۸۵ء
میں پاور لوم ایجاد ہو جانے سے شروع ہوا۔

۱۸۱۳ء میں یعنی صرف بیس برس کے عرصے میں قریباً چودہ ہزار پاور لوم
ولایت کے مختلف مقامات پر قائم ہو گئیں اور صرف ہاتھ سے کام کرنیوالی
ڈہائی لاکھ کلیں رہیں۔ ۱۸۳۳ء کے بعد پاور لوم کے کارخانہ ولایت میں
کثرت سے پھیلنے لگے کلوں کی ترکیبوں میں بھی ردوبدل کر کے بہت سی
آسانیاں پیدا ہو گئیں۔ بہت سی مشکلات دور کرنے میں اور بھی بہت سی
ایجادیں ہوئیں جو آج سب جگہہ روئی کے کاتنے والے اور کپڑا بننے والے
کارخانوں میں دیکھی جا سکتی ہیں۔

۱۸۱۲ء و ۱۸۲۰ء میں پانی کی طاقت سے بھی سوت کاتنے اور کپڑا بننے کا
کام لیا گر بعد کو یہ سب کارخانے بند ہو گئے۔

عجیب و غریب و طرح طرح کے بیحد نفیس کپڑے کی ساخت نے لنکا شائر
اور مینچیسٹر کے کارخانہ داروں نے کھربوں روپیہ کمایا۔ ریلوں اور جہاز رانی نے
اسکی تجارت کو اور بھی فروغ دیا۔ اور ولایت میں قوم کے قابل ہونہار
اور محنتی لوگوں نے اور بھی ان کاموں میں جان ڈال دی۔ جائنٹ سٹاک کمپنیوں کی
قائمی نے اس کام میں سونے میں سہاگہ کا کام دیا۔ اور ولایت کے فائدہ مند
اور امداد دینے والے قانونوں کے اجرا نے اسکی ترقی میں اور بھی بہت کچھ
امداد دی جسکی بدولت آج انگلستان سے قریب ساٹھ ارب روپیہ سال کا

ہاں کے کھیت اب ولایت میں بافراط ہوگئی وہ لوگ اونکی کھلی نکالکر کھاد کے کام میں لاتے ہیں جس سے اونکی زمین زرخیز ہورہی ہے تیل سے صابون اور مکھن بناکر کروڑوں روپیہ کا فائدہ اوٹھا رہے ہیں ہنولے ہر سال زیادتی کے ساتھ ولایت میں جارہے ہیں۔ نیچے دئے ہوئے نقشے سے سال بسال زیادہ برآمدگی کا حال معلوم ہوگا۔

| سنہ | ٹن (۲۷ من کا ایک ٹن ہوتا ہے) | روپیہ |
|---|---|---|
| ۱۸۹۷-۹۸ | ۱۳۱۸ | ۷۶۳۰۷ |
| ۱۸۹۸-۹۹ | ۱۸۵۵ | ۸۷۰۹۲ |
| ۱۸۹۹-۱۹۰۰ | ۲۱۷۴ | ۹۷۱۶۵ |
| ۱۹۰۰-۱۹۰۱ | ۱۱۲۳۰ | ۵۵۴۹۹۱ |
| ۱۹۰۱-۱۹۰۲ | ۱۰۱۸۰۲ | ۳۶۳۸۱۵۳ |
| ۱۹۰۲-۱۹۰۳ | ۱۹۸۶۹۷ | ۱۰۱۱۲۵۳۷ |
| ۱۹۰۳-۱۹۰۴ | ۱۳۳۸۶۱ | ۶۶۸۴۱۵۳ |
| ۱۹۰۴-۱۹۰۵ | ۱۲۶۴۴۴ | ۶۱۲۳۶۱۳ |
| ۱۹۰۵-۱۹۰۶ | ۱۹۹۵۶۷ | ۱۰۳۱۷۶۰۰ |
| ۱۹۰۶-۱۹۰۷ | ۲۱۹۳۷۶ | ۱۲۹۹۰۶۵۹ |

مسٹر شکلیر نے جو رائے الٰہ آباد نمائش میں ظاہر فرمائی اوس سے بھی معلوم ہوتا ہے کہ ہنولے کا روزگار ہندوستان میں بہت اچھی طرح چل سکتا ہے کسی روزگار کے چلنے میں عموماً پہلے دقتیں پیش آتی ہیں لیکن اگر کوشش کیجاتی ہے تو وہ دقتیں بھی دور ہوجاتی ہیں اور کام چل نکلتا ہے۔ بنولے کے کاروبار

کے متعلق اوّل ہمیں یہ دیکھنا چاہیئے کہ ظاہری کام چلنے والا ہے یا نہیں اس دیکھنے کے لئے یہ ضروری ہے کہ ہم اون چیزوں پر غور کریں جو اس سے حاصل ہوتی ہیں اور دیکھیں کہ وہ مناسب قیمت پر بازار میں فروخت ہو سکتی ہیں یا نہیں۔

# بنولہ کا تیل کھلی مکھن اور صابون

## بنولہ سے تیل

بنولے کا تیل تھوڑے ہی زمانہ میں بہت مشہور ہو گیا۔ بنولے میں تیل ۱۸ فیصدی ہوتا ہے مگر ہندوستان میں بنولے سے تیل اچھی طرح دبا کر نہیں نکالا جاتا اور معمولی طور پر کھلی میں قریب ۸ فیصدی تیل باقی رہجاتا ہے۔ اگر ایسی تیل آلودہ کھلی مویشیوں کو کھلائی جاتی ہے تو وے دودھ کم دیتے ہیں کیونکہ ایسی کھلی تیل کیوجہ سے دیر میں ہضم ہوتی ہے اور اگر حاملہ مویشیوں کے توحمل گر جاتے ہیں۔ گو بار برداری کے مویشی کو یہ کھلی اسقدر نقصان نہیں کرتی۔

بوجوہات صدر ہر حالت میں ہندوستان میں (۱۰) فیصدی تیل کا نقصان کم نقصان نہیں ہے۔ ولایت میں دو تین مرتبہ کھلی کو دبا کر تیل نکال لیا جاتا ہے اچھے دباؤ پر گو بنولہ سے پورا تیل نہیں نکلے گا مگر نقصان تین چار فیصدی کے درمیان رہے گا۔

بنولے کا تیل کھانے میں مقوی بتایا جاتا ہے۔ اگر اس تیل کا کھانے کیلئے رواج دیا جاوے تو بہت فائدہ کی امید ہو۔ تیل کی ملیں بڑھانے سے بھی

فائدہ ہوسکتا ہے۔

## بنولہ سے گھی

روغن بنولہ کو گھی کے طور پر بھی استعمال کرسکتے ہیں پہلے بعض لوگوں کا خیال تھا کہ گھی کی بجائے اسکے استعمال میں دقت ہے لیکن اب کوئی دقت نہیں ہے بلکہ تجربات سے یہ ایک بہتر اور مفید گھی بنایا جاتا ہے۔ یہ اندازہ کیا گیا ہے کہ ہندوستان میں تقریباً (۳۰) کروڑ باشندوں سے (۲۲) کروڑ ہندوستانی گھی کا استعمال ضرور کرتے ہیں اور اب ہندوستان میں گھی کافی طور پر میسر نہیں ہوتا۔ چارہ اور پانی کے قحط نے مویشیوں پر اور بھی ستم ڈھا دیا ہے اور گھی اب روغن بادام ہوگیا ہے۔ اگر اس پر توجہ نہیں دیگئی تو زمانہ آنیوالا ہے جب دوا اولیہ کے موافق ماشہ و تولہ سے فروخت ہوا کریگا۔ بادشاہ اکبر کے زمانہ مین بھی سات سیر کا گھی فروخت ہوتا تھا۔ اس سے اب دن بدن کمیابی کا اندازہ فرما سکتے ہیں۔ کمیابی کی وجہ سے گھی بھی باہر سے آنے لگا ہے۔ کہاں تو ہندوستان میں دودھ دہی اور گھی کی ندیاں بہتی تھیں اور کہاں اب یہ حال ہے۔ نقشہ ذیل سے گھی کی درآمد کا حال معلوم ہوگا کہ صرف پانچ سال کے عرصہ میں گھی کی درآمد میں کسقدر بیشی ہوئی۔

| سنہ | پاونڈ (آدہ سیر کے برابر ہے) | قیمت روپیہ |
|---|---|---|
| ۱۹۰۲-۰۳ | ۲۱،۳۷۰ | ۸۵۱۵ |
| ۱۹۰۳-۰۴ | ۲۷،۸۶۸ | ۵۰،۷۲۲ |
| ۱۹۰۴-۰۵ | ۱۳۵۶۶۶ | ۵۶۰۰۰ |
| ۱۹۰۵-۰۶ | ۳۱۹۳۹۰ | ۱۶۹۴۸۳ |
| ۱۹۰۶-۰۷ | ۳۹۲۴۹۳ | ۲۱۳۸۶۱ |

گو کہ گھی ہندوستان میں آمد سے زیادہ برآمد ہوتا ہے مگر ہندوستان میں قلت تو
ہر حالت میں ہے - اِن وجوہات سے اگر ہم گھی بنا کر خرید و فروخت کا انتظام
کریں تو اس روزگار میں ترقی ہو سکتی ہے - لوگوں کو جب اِسکی خوبی - ارزانی صحیح
و قوی ہونے کا پتہ لگیگا تو دنیا اپنے آپ اسطرف جھکیگی -
بنولے کے گھی کو پوری کچوری وغیرہ پکوان کی چیزوں میں اگر کام میں لایا جائے تو
اس میں کوئی بدبو نہیں ہوتی - احاطہ بمبئی میں اس گھی کا رواج روز بروز ترقی پر ہے
کیونکہ گھی کی گرانی کے سوال نے لوگوں کو قدرتاً اسطرف اپنے آپ متوجہ کیا ہے

## بنولے سے مکھن

ولایت میں بنولے کے تیل کا مکھن بنا کر استعمال کیا جاتا ہے اور اس سے مکھن بنانیکا
روزگار بھی ترقی پر ہے اور ہم بھی ایسا کر سکتے ہیں -
بنولے کے تیل کو خوب صاف کر کے مناسب گرمی میں دودھ کے ساتھ مکھن
بنانے والی کل میں خوب اوٹاتے ہیں اور پھر ٹھنڈا کر کے ضرورت کے موافق
نمک ڈالکر اس مکھن کو ایسے ڈھنگ سے جیسا کہ مکھن بنتا ہے بناتے ہیں چونکہ
دودھ کے ساتھ ملکر بنایا جاتا ہے اسلئے اصلی مکھن کا کچھ حصہ بھی اس میں ہوتا ہے
اور یہ اتنا ہی طاقتور رہتا ہے جتنا کہ اصلی مکھن -
امریکہ میں بنولے سے جتنا تیل نکلتا ہے اوسکا تیسرا حصہ مکھن بنانے کے کام میں
آتا ہے اور آدھا حصہ کھانے کے کام میں آتا ہے - بیج سے نکلا ہوا تیل پہلے
کاسٹک سوڈا اور پھر ( [illegible] ) پیلا مٹی سے صاف کیا جاتا
ہے اور پھر اوس میں اس قسم کی ترکیب کرتے ہیں کہ اوس میں کچھ بدبو اور
بدمزگی نہیں ہوتی -

# بنولے سے صابون

تیل صاف کرنے میں صرف (۵) سے (۱۲) فیصدی تیل کا فضلہ وغیرہ نکلتا ہے جس سے اچھا صابون بن سکتا ہے اور صابون بنانے کا طریقہ کسقدر سہل ہے یہ سب جانتے ہیں - خوشنما صابن اس فضلے سے بھی تیار ہو سکتے ہیں -

## کھلی

دوسری ملکی چیز جسکا تعلق زراعت سے تیل کی نسبت زیادہ گہرا ہے وہ کھلی ہے یہ ایک عجیب بات ہے کہ ہندوستان میں جن لوگوں کے پاس مویشی ہیں وہ مسلم بنولے مویشیوں کو کھلاتے ہیں اور اسکے فوائد سے خوب آگاہ ہیں لیکن اس امر کے جاننے سے اونکو انکار ہوتا ہے کہ بنولے کی کھلی بنولے سے زیادہ مقوی ہے اصل بات یہ ہے کہ جیسا کہا جا چکا ہے کہ ثابت بنولے میں جسقدر تیل نکلتا ہے وہ اسقدر زیادہ ہے کہ اکثر مویشی اتنا تیل کسیطرح ہضم نہیں کر سکتے جسقدر ضرورت سے زیادہ ہوتا ہے وہ صرف ضائع ہی نہیں ہوتا بلکہ دوسری چیزوں کے ہضم ہونے میں بھی خرابی ڈالتا ہے - اور یہ امر بیسیوں تجربہ کے بعد ثابت ہو چکا ہے اگر اس امر کا لحاظ کیا جائے کہ بنولے کی کھلی کا بلحاظ خوراک مویشیاں کونسا نمبر ہے تو یہ مقابلہ تین طرح ہو سکتا ہے - ایک تو یہ کہ کسی خاص چیز کو معیار بناکر اوس سے مختلف چیزوں کا مقابلہ کیا جائے - دوسرے یہ کہ یہ دیکھا جائے کہ دیگر چیزوں کے ہضم ہونے کی طاقت کے سامنے یہ کھلی کیسی رہتی ہے تیسرے یہ کہ ایک معین گرمی اور قوت پیدا کرنے کے لئے کون چیز قیمت کے لحاظ سے سستی پڑتی ہے - اگر قوت کے لحاظ سے خشک گھاس کو ایک سو فرض کریں

تو بنولوں کی قوت (۱۹۶) ہوگی اور کھلی ہوئی کھلی کی قوت (۲۱۲) ہوگی۔ ہندوستان
میں کسی صاحب نے چیزوں کے ہضم ہونیکے نسبتاً اعداد نہیں لکھے ہیں تاہم
اگر بوڑے بنولوں اور بنولوں کی کھلی سے مقابلہ کیا جائے تو معلوم ہوگا کہ مسلم
بنولوں کی بہ نسبت ان کی کھلی ہوئی کھلی جلد ہضم ہو جانی چاہئے۔ امریکہ کا ایک رسالہ
لکھتا ہے کہ اگر سو سو پونڈ دونوں چیزوں کے لئے جائیں تو بنولے میں ۶۲٫۶۵
اجزا اور کھلی میں ۱۱٫۶۶ اجزا قابل ہضم ہونگے۔ اسی رسالہ میں یہ بھی درج
ہے کہ خوراک کی حیثیت سے اگر مقابلہ کیا جائے تو مکا کی بہ نسبت ۹۲ فیصدی
اور گیہوں کے مقابلے میں (۶۷) فیصدی اور بنولے کی بہ نسبت ۲۶ فیصدی
بنولے کی کھلی زیادہ قوت دہ ہے۔

اب اگر قیمت میں دیکھا جائے تو معلوم ہوگا کہ بنولے کی کھلی میں مسلم بنولوں کی
بہ نسبت آٹھ فیصدی گرمی پیدا کرنے کی طاقت زیادہ ہوتی ہے اور اس کا خرچ
بوڑے بنولوں کے مقابلے میں دس فیصدی کم ہوتا ہے۔ اسکے یہ معنی ہیں
کہ اگر ایک سو روپیہ بنولوں کی کھلی پر خرچ کئے جائیں تو اس سے اوتنا ہی فائدہ
ہوگا جتنا کہ ایک سو پندرہ روپیہ کے بنولوں سے ہوتا۔ ایک صاحب
کا قول ہے کہ بنولوں کی کھلی کی قیمت اب تک اسلئے دوسری چیزوں کے
مقابلے میں کم ہے کہ لوگ عام طور سے اوسکے فوائد جانتے نہیں ہیں۔

## مٹی کے تیل سے آگ بجھانا

بمقام کلیکزیکو (Calexico) واقع امپیریل ویلی کلیفورنیا میں ابھی حال
میں مٹی کا تیل آگ بجھانے کے واسطے استعمال کیا گیا تھا جسکا استعمال خاطر خواہ
نتیجہ خیز ہوا۔

یہ آگ روئی کے گٹھوں میں لگی ہوئی تھی جسکو مٹی کے تیل نے بہت خوبی کے ساتھ فرو کیا۔ چونکہ روئی کے گٹھے بڑے بھاری و باڈ کے ساتھ باندھے جاتے ہیں اسلئے ان میں پانی قریب قریب ایک انچ تک نفوذ کر سکتا ہے جسکے ایک مٹی کا تیل گٹھے کو پھوڑ کر آر پار ہو جاتا ہے۔ مزید برآں یہ کہ جو آگ روئی میں لگتی ہے وہ شعلہ زن ہو کر آہستہ آہستہ سلگتی ہوئی گٹھے کو خاکستر کر دیتی ہے۔ روئی کے گٹھے کی حرارت جبکہ وہ شعلہ زن ہو کر جل رہا ہو اس قدر نیچے درجہ کی ہوتی ہے کہ اس درجہ پر مٹی کا تیل بالکل آگ نہیں لیتا بلکہ روئی میں لگی ہوئی آگ کو تیل دیکر بجھا دیتا ہے۔ جب آگ اس عمل سے بجھ جاتی ہے تو گٹھے کے بند کھولکر جلی جھلسی روئی نکال لیجاتی ہے۔

تجربہ سے یہ بات بھی ثابت ہو چکی ہے کہ مٹی کا تیل روئی کو کسی قسم کا نقصان اسکی قدر و قیمت کے گھٹانے میں نہیں پہونچاتا۔ روئی کو کھولکر چند روز ہوا میں رکھنے سے اسکی بو تک بھی نابود ہو جاتی ہے۔ یہ ولایتی تجربہ ہے اور اغلباً ہندوستان میں بھی مفید ثابت ہوگا۔ مگر تجربہ طلب ہے۔

## تجارت کے بنیادی عام اصول

(تمام جنسوں کی قیمتوں کے گھٹنے بڑھنے کے عام وجوہات)

چونکہ قیمت اشیاء کا مسئلہ علم تمدن (پولیٹیکل اکانومی) سے خاص تعلق رکھتا ہے لہذا اسکی واقفیت بھی تاجر کے لئے از بس مفید ہے اور اس بارہ میں مفصلہ ذیل اصول کا یاد رکھنا ہر ایک تاجر کا فرض اولیں ہے۔

(۱) ہر شئے کی قیمت اوسکی قدر یعنی ذاتی فائدہ پر منحصر ہوتی ہے یعنی جب تک کوئی شے مفید اور کارآمد نہ ہو قیمت نہیں پا سکتی۔

(۲) ہر کار آمد شے کی قیمت اوسکے حاصل کرنیکے مطابق ہوتی ہے یعنی کسی شے کے حصول کے لئے جتنی زیادہ محنت صرف ہوگی اوسیقدر قیمت بھی زیادہ ہوگی۔

(۳) جب کسی چیز کی حاجت یا مانگ بہ نسبت بہم رسانی کے بڑھجاتی ہے تو اسکی قیمت بھی بڑھجاتی ہے لیکن جب حاجت بمقابلہ بہم رسانی کے کم ہو تو اوسکی قیمت گھٹ جاتی ہے۔

(۴) جب کسی کار آمد چیز کی قیمت کم ہو تو اوسکی مانگ بڑھجاتی ہے اور جب قیمت زیادہ ہو تو اوسکی مانگ کم ہوجاتی ہے۔

(۵) بعض اوقات عارضی اسباب سے بھی قیمت میں کمی وبیشی ہوجاتی ہے۔ مثلاً جب بیوپاری کو یہ معلوم ہو کہ آیندہ فصل بہت اچھی ہوگی تو ایسے شخص کو یہی مناسب ہوگا کہ وہ اپنے مال کو جلد اور کچھ کم نرخ پر فروخت کردے بعض اوقات روپیہ کی ضرورت سے بھی جنسیں ارزاں ہوجاتی ہیں۔

## نفع و نقصان کے متعلق ضروری ہدایات

ہر شخص دُنیا میں یہی چاہتا ہے کہ اوسے ہر کام وکاج میں نفع حاصل ہو لیکن تجارتی کاروبار میں نفع ایک غیر یقینی امر ہوتا ہے اور گو نفع و نقصان ہمیشہ ایک جیسی وجوہات سے پیدا نہیں ہوتی تاہم اس بارہ میں مفصلۂ ذیل ہدایات کا لحاظ رکھنا لازمی ہے۔

(۱) جب میدان خالی ہو اور مقابلہ پر کوئی حریف نہ ہو تو تاجر جسقدر نفع چاہے حاصل کرسکتا ہے۔ مثلاً جب کسی تاجر کے پاس ایسی شے موجود ہو جو کسی اور کے پاس نہ ہو تو تاجر مذکور حاجتمند خریدار سے غیر معمولی نفع

حاصل کر سکتا ہے۔

(۲) لیکن جب مقابلہ کا بازار گرم ہو تو قلیل ترین نفع لینا واجب ہے۔

(۳) جب کسی کام میں خسارہ معلوم ہوتا ہو تو جہانتک ممکن ہو نقصان کے کاٹنے یعنی کم کرنے کی کوشش کیجائے اور یاد رہے کہ تھوڑا سا نقصان بعض اوقات بہت خسارہ سے بچا لیتا ہے۔

(۴) تاجر کا یہ خاص فرض ہے کہ وہ اپنے تجارتی مال کے متعلق ہر قسم کے تازہ ترین حالات سے ہمیشہ واقفیت حاصل کرتا رہے اور جب اوسکے مال کی قیمت گھٹنی شروع ہوتی ہے تو اوسیوقت بلا توقف فروخت کر دے تاکہ ایسا نہ ہو کہ اوس سے بھی قیمت کم ہو جائے اسیطرح اگر واقعات موجودہ سے یہ معلوم ہو کہ اب قیمتیں بڑھنے لگی ہیں تو اوسوقت تک انتظار کرے جب تک کہ وہ خاص حد تک پہنچکر پھر گھٹنے نہ لگیں۔ لیکن جل ہی گھٹنے کیطرف میلان دیکھے فوراً بیچ دے۔ غرضکہ جو موقع ہاتھ لگے اوس سے نفع اٹھانے کی کوشش کرے۔ یہ دنیا کے مشہور اور تجربہ کار تاجروں کی رائے کا لب لباب ہے جنہوں نے ان ہی اصولوں کی پیروی سے تجارتی دنیا میں حیرت انگیز ترقی کی ہے۔

ہندوستان میں بازار کے بھاؤ میں کم و بیشی کا انحصار زیادہ تر ولایت کے بھاؤ پر ہے گویا ولایت کے دانشمند تاجروں کے ہاتھ میں ہندوستان کے بھاؤ کا دار و مدار ہے۔ ایک انگریز بہادر نے ایک معزز ہندوستانی افسر سے ذکر کرتے ہوئے فرمایا کہ ولایت کے بڑے بڑے تاجر اپنے اسٹاک میں دو دو سال کی کھپت کے لائق کافی مال جمع رکھتے ہیں۔ چونکہ مال کافی ہوتا ہے ضرورت نرخ ہوتی [illegible] ہی اس لئے جب

ہندوستان میں عام پیداوار تیار ہو وے ضرور آدہ ولایت میں اوس مال کی قیمت اوس وقت تک کے لئے گھٹا دیتے ہیں جب تک کہ اونھوں نے مال کی اچھی اور کافی خریداری کر لی بعد ازاں پھر بڑھا دیتے ہیں۔ کپاس کے بھاؤ سے تو خاص کر یہی راز متعلق کیا جاتا ہے اس سے ہندوستانی تاجروں کو بہت ہوشیاری اور عقلمندی سے کام کرنا چاہیئے۔

## تجارت میں لوازمات کامیابی

طریق تجارت کے بعد اب اون صفات کا ذکر کیا جاتا ہے جن پر تجارتی دنیا میں ترقی وکامیابی کا دار و مدار ہے۔ یہ صفات صرف تاجر کے لئے ہی مخصوص نہیں ہیں بلکہ اون کا ہر ایک پیشہ ور میں پایا جانا لوازمات سے ہے۔

## کاروباری لیاقت

کسی کسب یا پیشہ میں کامیابی حاصل کرنے کے لئے یہ نہایت ضروری ہے کہ سب سے پہلے کاروباری لیاقت پیدا کیجاوے جس سے ہماری مراد نہ صرف یہ ہے کہ ہم اس پیشہ کے نشیب و فراز سے ہی آگاہ ہوں بلکہ یہ بھی ہے کہ اوسکے بخوبی چلانے اور اوسے وسعت دینے کے ڈھنگوں اور طریقوں میں بھی بخوبی ماہر ہوں۔ کوئی شخص خواہ کیسا ہی محنتی یا کفایت شعار کیوں نہ ہو با قاعدگی اور انتظام بھی اوس میں کوٹ کوٹ کے بھرا ہو لیکن اگر وہ کاروباری مادہ نہیں رکھتا ہو تو وہ ہرگز کامیاب نہیں ہو سکتا۔ عموماً ہر شخص کے تجربہ میں آیا ہوگا کہ ایک تاجر معمولی سرمایہ کے ساتھ بغیر کسی سخت محنت یا مشقت کے تھوڑی سی مدت میں کافی بضاعت پیدا کر لیتا ہے بلکہ دوسرا تاجر باوجود کافی سرمایہ رکھنے

اور جانفشانی سے کام لینے کے کوئی شایان ترقی نہیں کرتا اسکی خاص وجہ عموماً یہ ہوتی ہے کہ پہلا تاجر کام چلانے کا طریقہ جانتا ہے جب کہ دوسرا ایسی کاروباری لیاقت نہیں رکھتا۔ یورپین سوداگر اس فن میں حیرت انگیز مہارت رکھتے ہیں یہی وجہ ہے کہ جو فروغ ایک معمولی سی معمولی شئے کو ایک ولایتی تاجر دے سکتا ہے وہ ہمارے ہاتھوں ایک عمدہ سے عمدہ شئے کو نصیب نہیں ہو سکتا۔ کیونکہ ہم لوگ کنوئیں کے مینڈک کیطرح اتنے تنگ دائرہ کو ہی آخری حدود سمجھ بیٹھے ہیں جب کہ وہ ہمیشہ آگے بڑھنے اور ترقی کے وسائل سوچنے کے دھن میں لگے۔ جتنے ہیں یقین جو تاجر تجارت میں کامیابی حاصل کرنے کی خواہش رکھتا ہے اوسے لازم ہے کہ وہ سب سے اول کاروباری لیاقت حاصل کرنے اور زمانہ کی روش دیکھ کر اوس سے زیادہ سے زیادہ فائدہ اوٹھانے کی قابلیت پیدا کرنے کی کوشش کرے۔

## محنت

تاجروں کو بہت محنتی ہونا چاہیے۔ محنت سے مراد یہ ہے کہ ہمارا جسم یا دل کسی کام میں ہمہ تن مشغول ہو۔ دُنیا میں کوئی ایسا علم و فن نہیں ہے جو محنت سے حاصل نہ ہو سکے۔ یہ وہ سنگ پارس ہے جو ہر شئے کو سونا بنا دیتا ہے۔ افلاس بیشک ایک بُری چیز ہے لیکن محنتی اور جفاکش آدمی کے گھر میں یہ صرف اندر کو جھانک سکتی ہے مگر اوسے داخل ہونے کی مجال نہیں۔ یہی زمین جسپر ہم سب رہتے ہیں کئی بے شمار دفینوں اور خزانوں سے پُر ہے۔ لیکن ان سب کی قیمت قدرت نے صرف محنت ہی رکھی ہے۔ جو کوئی محنت سے کام لیتا ہے وہ ضرور ایک نہ ایک دن ثمرۂ مراد سے دامن

سمجھ لیتا ہے یورپ کی ترقی کا راز یہی زبردست محنت ہے۔ دنیا کے ہر قسم کے کاروبار کا انحصار اسی پر ہے مگر کاہل اور غافل سوداگر کبھی کامیابی کا منہ نہیں دیکھ سکتا۔ سرمایہ کہ جس پر تجارت کا اس قدر دارومدار ہے اور لیاقت کہ جس کے بغیر بیوپار کا چلنا محال ہے یہ ہر دو در حقیقت محنت ہی کا نتیجہ ہیں جان وینڈ ملی کا قول ہے کہ جو لوگ خیال کرتے ہیں کہ کاروبار میں کامیابی حاصل کرنے کے لیے صرف سرمایہ ہی ضروری چیز ہے وہ غلطی پر ہیں۔ اگر آدمی کے پاس صحیح و سالم سر اور ہاتھ کسی پیشے کے لئے موزوں موجود ہوں تو وہ ان میں سے سرمایہ نکال سکتا ہے اور جتنے لوگ کاروبار میں کامیاب ہو کر ممتاز ہوئے ہیں ان میں سے (۹۰) فیصدی ایسے شخص تھے جنہوں نے زندگی کی دوڑ دھوپ صرف ہاتھ اور سر کے بھروسے پر شروع کی۔

Honest labor must be rewarded

Good deeds are never lost

سچی محنت کا پھل مارا نہیں جاتا۔ محنت کا پھل ضرور ملیگا۔ ایک شاعر کا قول ہے

محنت کو ہم بنائیں اگر اپنا رہنما پھر جائیں دن ہمارے کسی کو خبر نہ ہو

غرضکہ سب کو محنت کرنی چاہیے جو محنت نہیں کرتے وہ مادر ہند کے زبردست دشمن ہیں۔ ہندوستان کی تباہی کا اصل سبب سستی ہے۔

## استقلال و ثابت قدمی

استقلال سے مراد یہ ہے کہ آدمی خواہ کوئی کام شروع کرے جب تک وہ ختم نہ ہو لے اوسکا پیچھا نہ چھوڑے۔ دنیا میں شاید کوئی ایسا پیشہ یا حرفہ نہیں کہ جس میں محنت اور استقلال سے آدمی کام کرنے اور پھر معاش اور آسودگی

حاصل نہ ہو۔ استقلال نہ صرف دنیاداری کا بنیادی سبب ہے نیکی کی اعلیٰ شرط ہے
بلکہ خوشی اور خاطرجمعی کا بھی ایک اعلیٰ ذریعہ ہے۔ جو شخص مشکلات
سے گھبراتا اور مایوس ہو کر ثابت قدمی کو ہاتھ سے کھو دیتا ہے اوس کا دل
کبھی مطمئن اور باقرار نہیں رہ سکتا اوس کا حال بعینہ مرغ بادنما کی طرح ہے جسے
ہوا کا خفیف سے خفیف جھونکا بھی جدھر چاہے پھیر سکتا ہے۔ محنت اور
حوصلہ تجارتی صفات کے لازمی جزو ہیں اور کوئی شخص کامیاب تاجر نہیں بن سکتا
جب تک ناکامی کا مقابلہ کرنے کی اوس میں جرأت نہ ہو۔ جو شخص مستقل مزاج
بننا چاہتا ہے لازم ہے کہ وہ بیکاری، سستی اور مایوسی کو کبھی پاس پھٹکنے
نہ دے۔ بعض شخص کاموں میں گو ناکامی کا پلڑا اس قدر بھاری ہے کہ ہر ایک
آدمی کے دل میں بھی کسی کام کو کرتے وقت یہ خیال آ جاتا ہے کہ اگر نتیجہ امید
کے برخلاف نکلا تو میں کیا کروں گا۔ مگر آخر کو وہی شخص گوہر مقصود سے دامن
بھرتے ہیں جو ہمت اور استقلال کو ہاتھ سے نہیں دیتے۔

انسان کو کبھی مایوس نہ ہونا چاہئے بلکہ اوسے زندگی کے روشن پہلو کو
ہمیشہ مدنظر رکھنا لازم ہے۔ دنیا میں کوئی شئے حکمت سے خالی نہیں
اور یہ ناکامیوں نے تمہاری ہمت۔ تمہارے حوصلہ و استقلال کا امتحان
ہوگا۔ پس مالی نقصانات کا جرأت سے مقابلہ کرو۔ اور یاد رکھو کہ ہمیشہ
تاریک ترین گھنٹہ کے بعد صبح کی نمودار روشنی ظاہر ہوا کرتی ہے۔

## تجارتی امور کا اخفاء
## Trade Secrecy.

تجارت کی ضروری باتیں بالخصوص ہونے والی خرید و فروخت پوشیدہ رکھو

کس مقام سے مال آتا ہے۔ کہاں جانے سے فائدہ ہوتا ہے کہاں سے کیا رشتہ پیدا ہے وغیرہ وغیرہ باتیں مخفی رکھو۔ کیونکہ یہ باتیں ظاہر ہو جانے سے دوسرے لوگ بھی وہی کام کرنے لگیں گے اور اسوجہ سے خریدار زیادہ قیمت نہ دیں گے اور نرخ زیادہ ہونے پر ممکن ہے خریدار بھی آپ کا اعتبار نہ کریں اور آپ سے نفرت کرنے لگیں اسلئے اس پولیسی کا پول مت کھولو۔

## دیانت اور ایمانداری

*Honesty is the best policy*

دوہا۔ پھیر نہ ہوئے ہے کپٹ سوں جو کیجے بیوپار
جیسی ہانڈی کاٹ کی چڑھے نہ دوجی بار

لوگوں میں آجکل یہ اعتبار بڑھتا جاتا ہے کہ دوکانداری میں سچ نہیں چلتا لیکن میں کہتا ہوں کہ دوکانداری میں جھوٹ نہیں چلتا۔ اگر آپ کی طرف سے لوگوں کو یہ اعتبار ہو جائے کہ آپ کسی کو ٹھگتے نہیں۔ کسی کے ساتھ دغا بازی نہیں کرتے اور یہ بات سب جان جائیں تو آپ کو اتنے گراہک ملیں گے اور اتنی زیادہ بکری ہوگی کہ فائدہ کا کچھ ٹھکانہ نہ رہے گا۔ جھوٹا بیوپاری وہ فائدہ خواب میں بھی نہیں اٹھا سکتا۔ انگریز سوداگر کے اوپر لوگوں کا اعتبار کیوں ہے اسی سبب سے ہندوستانی بیوپاری اپنے بیوپار کا انگریزی نام کیوں رکھتے ہیں۔ کیونکہ لوگوں کا اعتبار ہے کہ انگریز دوکاندار اصل اور بڑھیا مال رکھتے ہیں اور وہ کسی کو نہیں ٹھگتے۔ اس سے سمجھا جاتا ہے کہ بیوپار میں ایمانداری کی بڑی قیمت ہے۔ اسی سے آج کے دن انگریزوں کا بیوپار ساری دنیا میں پھیلا ہوا ہے۔ امریکہ۔ فرانس اور دیگر ممالک

ممالک کا نام بھی ایمانداری کی وجہ سے ہی دنیا میں مشہور ہے۔ جرمنی گو آج کیسا ہی اخلاق سے گرا ہوا قرار دیا جائے لیکن جنگ کے پہلے ساری دنیا میں اوسکا روزگار بڑے زور و شور کے ساتھ پھیلا ہوا تھا جسکی خاص ایک وجہ ایمانداری تھی۔ کھرے بیوپار سے ایک معمولی بیوپاری دنیا میں کتنا اونچا درجہ حاصل کر لیتا ہے۔ اسکی سیکڑوں زندہ مثالیں ہیں لیکن یہاں ہم بہت سے لوگوں کا ذکر نہ کر کے امریکہ کے ایک ارب پتی مسٹر راک فیلر کی بابت ہی ذکر کافی سمجھتے ہیں۔

اسٹینڈرڈ آیل کمپنی کا نام دنیا میں مشہور ہو۔ ہمارے ملک کے بہت سے مہاجن بھی اوسکی دلالی کر کے بن گئے۔ مٹی کے تیل والی یہہ اسٹینڈرڈ آیل کمپنی مسٹر راک فیلر کی ہی ہے۔ آپ ہی نے اس کمپنی کو جاری کیا ہے اور زبردست کامیابی کی وجہ آپ ہی کے سچے بیوپار کا نتیجہ ہے۔ مسٹر راک فیلر کے باپ بڑے غریب کسان تھے (۱۶) برس کی عمر تک راک فیلر نے کھیتوں کا کام کیا اوسکے بعد شہر نیویارک میں جا کر کسی چھوٹے سے بیوپاری کے دفتر میں نوکر ہو کر محرری کا کام کرنے لگے وہیں انھوں نے بیوپار کے اصول سیکھے لیکن اوس وقت تک امریکہ میں بھی سچے بیوپار کے عامل بہت کم تھے اور اسکو راز کامیابی نہیں سمجھتے تھے۔ راک فیلر نے بہت ہی تھوڑی دولت سے مٹی کے تیل کے بیوپار میں ہاتھ ڈالا۔ لیکن آپ نے اپنا اصل اور مقدم کام سچائی سے کاروبار کرنا رکھا۔ آپ سے پہلے نہ جانے کتنے ہی لوگ اس تیل کے بیوپار میں لگے ہوئے تھے لیکن وہ تعجب انگیز کامیابی کسی کو بھی حاصل نہیں ہوئی جو آپ نے تھوڑے سے ہی دنوں میں حاصل کر لی اسکا سبب کیا ہے؟ دنیا کا

سبب وہی دیانتدارانہ عمل تھا۔ کچھ زمانہ بعد اسٹینڈرڈ آئل کمپنی کو کل ۳ لاکھ روپیہ کی پونجی سے قایم کیا تھا۔ آج اوسکی پونجی (۳۳۰) کروڑ ہے۔ ممکن ہے اِس عظیم ترقی کے اور اسباب بھی ہوں لیکن سب سے مقدم سبب یہی تھا کہ اون کے اِس بیوپار کی بنیاد اُن سچے کاروبار پر مبنی تھی اِسی لئے ایسی کامیابی نصیب ہوئی جسکے سبب مسٹر راک فیلر آج ساری دُنیا میں سب سے بڑے دولتمند سمجھے جاتے ہیں اور ہیں بھی۔

یاد رکھئے کہ جو تاجر یا بیوپاری یک بیک دولتمند بنجانیکے لالچ سے اپنے بیوپار میں چالبازی سے کام لیتا ہے وہ ضرور یا لضرور ایک دن اپنی ساکھ (اعتبار) کھو بیٹھتا ہے۔ سچ تو یہ ہے کہ جہاں کسی کے بیوپار میں تھوڑی سی بھی بد دیانتی کی کوتاہی کہ وہ کانچ کیطرح تڑک جاتا ہے اور پھر لاکھ کوشش و تدبیر کرنے پر بھی کھوئی ہوئی ساکھ ہاتھ نہیں آتی۔

دیانت سچے تاجر کے چلن اور شہرت کی عمارت کا ایک بنیادی پتھر ہے کہ جسکی عدم موجودگی میں ساری عمارت پیوندزمین ہوجاتی ہے اور ایسا کم اتفاق ہوتا ہے کہ بددیانت تاجر بذریعہ تجارت بہت دولت کمالے کیونکہ جس شخص کے ہمسایہ اور تمام گراہک تجربہ سے معلوم کرلیں کہ اوسکا کلام معتبر نہیں یا جو لاگت یا تعریف وہ اپنے مال و اسباب کی بیان کرتا ہے وہ کسی صورت میں قابل اعتبار نہیں تو اوس شخص کے لئے تجارت سے روپیہ کمانا بالکل ناممکن ہے اِس سے وہ نہ صرف اپنی ذات اور پیشہ ہی کو بدنام کرتا ہے بلکہ قوم کی غیرت کو بھی خطرہ میں ڈالتا ہے۔ پس اگر ہم کاروبار میں مکار۔ عہدشکن یا بددیانت تاجر ہوں گے تو دُنیا کے باشندے ہماری قوم اور ہمارے مُلک کو بھی ایسا سمجھیں گے۔

رُوئی وکپاس کی تجارت میں تو بے حد ایمانداری کی ضرورت ہی نہیں
تمام دنیا کو اس میں بے ایمانی سے تکلیف ہوتی ہے۔ کپاس کے بندھے ہوئے
گٹھے جب کسی کارخانہ میں کھلتے ہیں تو کبھی کبھی وہ چیزیں برآمد ہوتی ہیں کہ
جنسے ایک چھوٹا سا عجائب خانہ بھر جائے۔ کچھ سال ہوئے جب انگلستان
میں کپاس کا ایک گٹھا کھولا گیا تھا جو امریکہ سے آیا تھا تو اوس میں کہا جاتا ہے
کہ حبشی کی ایک مردہ کی لاش نکلی۔ آنریبل مسٹر ڈبلیو جی ہوپس فرماتے
ہیں کہ اونہیں گٹھوں میں مردہ چوہے اور مینڈک اکثر ملتے ہیں اور اکثر گٹھوں
میں صاحب موصوف کو اس قدر اینٹیں ملی ہیں جنسے صحن تیار ہو سکتا تھا۔ برار
کی گانٹھوں میں اکثر پتھر کی سلیں بھی برآمد ہوئی ہیں۔ ایسا کم ہوتا ہے تاہم
صاحب موصوف فرماتے ہیں کہ جب اینٹ پتھر کپاس کے بھاؤ خریدنا پڑتے
ہیں تو تکلیف ہوتی ہے۔ ہندوستان میں زیادہ تر میل بالو اور پانی کا ہوتا
ہے اسکی یہ شکل ہوتی ہے کہ ملک برار کے اکثر بیوپاری پانی ملا دیتے
ہیں تاکہ وزن زیادہ ہو جائے۔ اسکے علاوہ اکثر ضلعوں سے گھٹیا مال
بھڑوچ کے ایسے مقامات پر بھیجا جاتا ہے جہاں وہ اوسکو عمدہ مال کے ساتھ
ملا دیتے ہیں اور پھر سب کو بھڑوچ کے مال کے نام سے بیچ لیتے ہیں۔ یہ سب
باتیں بے ایمانی کی ہیں اور اس سے ہندوستان کی تجارت کی عموماً اور
ہندوستان کی کپاس کی خصوصاً بڑی بدنامی ہوتی ہے نتیجہ اوس کا یہ
ہوتا ہے کہ آئندہ کے لئے اس قسم کی کپاس نہیں بکتی۔

**۱۸۶۳ء سے [illegible]**

ہندوستان سے باہر کپاس جانے کا روزگار کا باعث زیادہ تر
امریکہ کی لڑائی ہوئی۔ اس سال کپاس کا قحط پڑ گیا تھا اور امریکہ میں چار آنہ
سیر کے حساب سے روئی بکتی تھی۔ اسی زمانہ میں ہندوستان سے بھی

مخالفت تھی لیکن بالکل کپاس نہ ہونے سے بجز ہندوستان ہی کی کپاس غنیمت تھی اور لنکاشائر کے کارخانہ والوں نے مجبوراً اسکا استعمال شروع کیا۔ یہ لکھا ہوا ہے کہ اونھیں دنوں میں لنکاشائر میں ایک مجلس دعا مانگنے کے واسطے منعقد کی گئی تھی جس میں خداوند مطلق سے کپاس بھیجوانے کی دعا مانگی گئی۔ لنکاشائر کے ایک کارخانہ والے نے ان لفظوں میں دعا مانگی کہ " اے اللہ ہمارے واسطے کپاس بھیج " لیکن یا اللہ سورت کی کپاس نہ بھیج "۔ یہ تمام باتیں ہمارے خراب کاروبار کا بین ثبوت ہیں۔

پس اے بیوپار اور تجارت کے فدائیو دولت کے دلدادو ملک اور قوم کی عزت تمہارے ہاتھ ہے۔ اگر تم میں دیانت اور ایمانداری کی پیروی کرنے کی قابلیت موجود نہیں تو خدا کے واسطے کاروباری دنیا میں قدم رکھنے سے پرہیز کرو اور تجارت کے پاک دامن پر بدنما دھبہ مت لگاؤ ہاں اگر تمکو تجارت کا شوق ہے تو تمام مکر و فریب کو ترک کردو۔ ہر قسم کی چالبازی سے باز آؤ۔ سانپ کی چال نہ چلو جو کمینہ پن سے بجائے پاؤں کے پیٹ کے بل چلتا ہے۔

یہ مضمون بڑا لمبا چوڑا ہے مگر ہم زیادہ طول دینا نہیں چاہتے شاید ہمارے ناظرین کہنے لگیں کہ کھیتی کے مضمون میں یہ کیا آخور بھر دیا۔ اسلئے ہم ولایت کے کروڑ اور ارب پتیوں اور عقلمندوں کے اون سنہری اقوال و نصائح کے خلاصے نیچے لکھکر اپنی کتاب کو ختم کرینگے جنسے ایک غریب آدمی بھی بڑا دولتمند ہوسکتا ہے اور یہ ہم کہے بغیر نہیں رہ سکتے کہ انہیں اصولوں کی پیروی میں آج ولایت مالا مال ہو رہا ہے اسلئے ناظرین سے ہم دست بستہ استدعا کرینگے کہ وہ ان باتوں پر بہت توجہ فرمائیں۔

# دولتمند ہونیکے عام زرّیں اُصُول

**مسٹر کارنیگی۔** جس دل میں جیسی تمنا ہو اوس دل میں اوس تمنا کے پوری کرنیکی زبردست خواہش ہونی چاہئے اوسکو سمجھ لینا چاہئے کہ یا تو اوس میں کامیاب ہوگا یا مر جائے گا۔ اوسے اپنی قوت بازو پر کامل بھروسا رکھنا چاہئے اور کسی سفارش اور مدد سے کام نہیں لینا چاہئے۔ جو شخص زینہ پر آپ سے آپ چڑھنے کی کوشش نہیں کرتا اوسے دوسرے کھینچ کھینچکر چڑھا نہیں سکتے (۲) زر کو زر کی خاطر پیدا کرنا اور زرداری کی حالت میں مرنا گناہ ہے جس سے مراد ہے کہ جو شخص زر کو نیک استعمال میں نہیں لاتا۔ یا کثیر دولت بغیر خیرات کئے چھوڑ مرتا ہے وہ گناہ کرتا ہے۔

**نوٹ** یہ شخص معمولی جولاہے کے گھر میں پیدا ہوا تھا اور اپنی قوت بازو سے کروڑوں روپیہ تجارت میں پیدا کئے (۳۵) کروڑ روپیہ اپنی زیست میں کئی ملکی مفید کاموں میں خیرات دیچکا ہے۔ کہا جاتا ہے کہ اس کے پاس اتنی دولت ہے کہ اگر وہ اپنی دولت کا صرف سُود خرچ کرے تو سوا لاکھ روپیہ روزانہ خرچ کرسکتا ہے۔ لیکن وہ اپنی دولت بہت جلد جلد خیرات کرنا چاہتا ہے کیونکہ وہ ناداری میں مرنا چاہتا ہے وہ کہتا ہے دولت سے خوشی اوسی حالت میں حاصل ہوسکتی ہے کہ ہم اوسے دوسروں کے خوشحال بنانے میں صرف کریں۔

**مسٹر لاز فس** راستی و پاکیزگی کو اپنا اصُول بنائے رکھو کیونکہ دین و دنیا میں سُرخروئی حاصل کرنے کے صرف یہی دو راستے ہیں۔ جو کام کر دو وہ ایسا ہو کہ اوسکے ظاہر کرنے پر تمہیں بندوں اور خدا کے سامنے شرمندہ ہونا نہ پڑے

مسٹر پلیٹ - ہر ایک چیز کا بہترین استعمال کرو - گند جانیوالے طوفان سے گھبرانہ جاؤ بلکہ فوراً ان اور آندھی کے ساتھ سورج کا بھی خیال کر لیا کرو - الغرض یہ کہ مرد بنو - تمہارا کام خواہ کچھ ہی کیوں نہ ہو اس میں آگے بڑھنے کی کوشش کرو -

نوٹ - صاحب اپنی اوائل عمر میں مزدور پیشہ اور خشک روٹی پر گذر کرنیوالے مفلوک الحال شخص تھے - یہ بار ہا اپنے کاروبار میں ناکامیاب ہوئے - آپ ایک جگہ لکھتے ہیں کہ مجھکو اکثر تیرہ چودہ گھنٹہ کام کرنے کے بعد لٹیا نصیب ہوتا تھا اور پھر بھی علی الصباح اٹھنے کو فوراً تیار ہوتا تھا -

۱۸۸۰ء میں ان کی ماہواری آمدنی سوا تین لاکھ روپیہ تک جا پہونچی تھی -

مسٹر ولیم آرتھر تم ہمیشہ ایسی روش اختیار کرو جس سے عام لوگوں کو فائدہ پہونچے اور اون میں تمہاری عزت اور ناموری ہو اور جب اس مطلب کے لئے تمہارا کسی کے ساتھ مقابلہ آپڑے تو کسی کمینہ طریق کو ہرگز اختیار مت کرو کیونکہ کمینہ پن ناکامیابی سے بھی بدتر ہے -

مسٹر واشنگٹن اوس کام کو ہاتھ مت لگاؤ جو تم سے نہ بن سکے اور نہ ایسا اقرار کرو جو تم سے پورا نہ ہو سکے -

مسٹر جان ویزلی - جہانتک ہو سکے کماؤ - جہانتک ممکن ہو بچاؤ اور جہاں تک بن سکے خیرات دو - کیونکہ کمائی بغیر بچت کے محض بیہودہ اور رائیگاں ہے - بچت بغیر خیرات کے حرص اور مادہ پرستی ہے لیکن بچانا اور دینا اعلیٰ درجہ کی نیکی ہے -

مسٹر آرتھر کہا جاتا ہے کہ تجارت ایک ناپاک کام ہے - بیشک یہ ناپاک ہاتھوں میں ناپاک ہے اور حریصوں کے لئے سامان لالچ - تاہم یہ کام

ہے جس پر تمام دنیاوی کاروبار کا دارومدار ہے۔

**مسٹر ہنٹ** دولتمند بننے کے لیئے جلدی مت کرو۔ آہستگی سے کمایا ہوا جلدی کی کمائی سے دیرپا ہوتا ہے اور وہ لوگ جو جلد دولتمند بننا چاہتے ہیں عموماً کسی قسم کی ترغیبوں میں پھنسکر اخلاقی اصولوں کو ہاتھ سے چھوڑ دیتے ہیں جس سے ان کی پہلی کمائی بھی جاتی رہتی ہے

(۲) جس کام کو تم اختیار کرو اوس میں باقاعدہ لگے رہو۔

(۳) دوسرے کے کام پر ہاتھ ڈالنے کی کوشش مت کرو۔ جو کوئی دوسرے کے حصّے پر ہاتھ مارتا ہے وہ اکثر اپنا بھی حصّہ کھو بیٹھتا ہے۔

(۴) بھاری تاجر کہلانے کے خیال سے کوئی کام مت کرو اور یاد رکھو کہ بعض چھوٹے کاموں میں بڑے کاموں کی بہ نسبت زیادہ آمدنی ہوا کرتی ہے۔

(۵) جہانتک ممکن ہو قرضے سے بچے رہو کیونکہ اسی میں تمہاری عزت اور ناموری کا بہت سا حصّہ شامل ہے۔

(۶) دولت سے حد سے زیادہ محبت مت رکھو کیونکہ ایسی محبت بھی ایک قسم کی بدی ہے۔ جو شخص زر جمع کرنے کا از حد شوقین ہے وہ ایک قسم کا جاہل حریص ہے جو فی الحقیقت زر جیسی مفید شئے سے فائدہ اوٹھانا نہیں جانتا۔

(۷) سب سے اچھے اور مقدم موقع کا انتظار کرو اور جب وہ ہاتھ لگ جائے تو اس سے زیادہ سے زیادہ فائدہ اوٹھانے کی کوشش کرو۔ جو لوگ وقت کو پیشانی سے پکڑتے ہیں وہ بہت کم پشیمانی اوٹھاتے ہیں۔

**جان برک** محنتی اور کفایت شعار بنو۔ اور اپنا وقت اور زر بے فائدہ خوشیوں اور عیش و عشرت میں ضائع مت کرو۔

(۲) اپنی ذات پر بھروسا رکھنا سیکھو کیونکہ دوسروں کی امداد کا سہارا ڈھونڈھنا

سے دست و پا کا کام ہے۔

(۳) یاد رکھو عین الوقتی اعتبار کی ماں ہے اور صرف اتنا کافی نہیں کہ تم اپنے وعدہ کو پورا کرو بلکہ یہ بھی ضروری ہے کہ تم اوسی عین وقت پر پورا کرو۔ کاروباری تعلقات ایسے ہوتے ہیں کہ اون میں ایک تاجر کی وعدہ خلافی دوسروں کو بھی وعدہ خلافی پر مجبور کرتی ہے اسلئے تمہارا فرض ہے کہ تم خود وقت پر اپنے عہد کو پورا کر کے اوروں کے اعتبار کو نقصان مت پہونچنے دو۔

(۴) زر کو تم کام و کاج کا صرف وسیلہ خیال کرو نہ کہ اوسے محنت کا بدل یا قایم مقام محنت اور توجہ کی کمی سے تمہارا اصل زر بھی بیگانہ بنجاتا ہے۔

(۵) یاد رکھو کہ خود غرضی اور نفس پرستی سب سے بُری صفات ہیں۔ یہ نہ صرف کامیابی کے وسایل کو روکتی ہیں بلکہ یہ تنگ دلی پیدا کرتی اور آتش حرص کو بھڑکاتی ہیں۔ خود غرضی پیسہ کو آنکھ سے اسقدر نزدیک لا رکھتی ہے کہ وہ دور کے روپیہ کو نظر سے چھپا دیتی ہے۔

(۶) خوش معاملگی اور صاف گوئی کی عادت اختیار کرو اور جو کچھ دل میں آوے اوسے صفائی سے کہدو۔ اور جو کچھ کہو ویسا ہی کرنے کی کوشش کرو یہی تمہاری عزت اور اعتبار کے بنیادی پتھر ہیں۔

(۷) ہر کام میں غور و تفکر سے کام لو۔ دماغی سرمایہ دولت کی طرح اگر اچھے کام میں لگایا جائے تو بلا شک عمدہ نتایج پیدا کرتا ہے۔

راتھ چایلڈ۔ یاد رکھو بہت سی دولت کرنے کے لیے بہت سے حوصلہ اور احتیاط کی ضرورت ہے اور جب کثیر دولت ہاتھ لگ جاوے تو اوس کے سنبھالنے کے لئے دس گنی احتیاط اور عقل کی ضرورت ہوتی ہے۔

مسٹر جان میکڈولو۔ وقت زر ہے اسواسطے ایک لمحہ بھی ضایع مت کرو۔

(۲) اوروں سے تم ایسا سلوک کرو جیسا کہ تم اوروں سے کرانا چاہتے ہو۔
(۳) آج کا کام کل پر مت چھوڑو۔
(۴) وہ کام اوروں سے مت کراؤ جو تم خود زیادہ عمدگی سے کر سکتے ہو۔
(۵) جو کچھ انصافاً تمہارا نہیں ہو سکے لئے لالچ مت کرو۔
(۶) بڑے اور زیاں رساں کاموں میں کبھی روپیہ مت لگاؤ۔
(۷) جہانتک ممکن ہو عوام الناس کو فائدہ پہونچانے کی کوشش کرو۔
مسٹر راک فیلر جہانتک ممکن ہو حریفوں کے کم کرنے کی کوشش کرو کیونکہ جب میدان خالی ہوگا۔ تم بازار کے مالک بنجاؤ گے۔
مسٹر کابٹ جس کام کو کرو استقلال سے کرو کیونکہ ذرا سی مشکل کے پیش آنے پر اوسے چھوڑ بیٹھنا بزدلی کی علامت ہے اور ناکامی کا راستہ ہے۔
(۲) دولت کی آرزو بری نہیں لیکن اسکی حرص بری ہے جو انسان کو اکثر اندھا بنا دیتی ہے۔
(۳) جو چیزیں تمہاری پہونچ سے باہر ہیں اون کی آرزو عبث ہے اور اونھیں چیزوں کی ٹھیک ہے جنکے تعاقب میں دین و ایمان دیانت و امانت کا خطرہ نہو
مسٹر ہنٹ تمہاری دانائی اسی میں ہے کہ تم تھوڑے سے تھوڑے خرچ پر زیادہ سے زیادہ نفع حاصل کرنے کی کوشش کرو مگر شرط یہ کہ ایمانداری بھی قایم رہے۔
(۲) جس کام کو تم شروع کرو اوسے ختم کرنے کا مصمم ارادہ کر لو اور جب کسی کام کو سوچ سمجھکر پسند کر چکو تو اوس میں کمال حاصل کرنے کی کوشش کرو اور یاد رکھو کہ تمام مشکلات محنت اور استقلال سے حل ہو سکتی ہیں۔
(۳) اپنے ہاتھوں سے کام کرنے میں عار مت سمجھو۔ یہی ہندوستانے کو بہتری پہونچے

(۴) اپنے کاروبار کیطرف خود پورا دھیان رکھو اور اوسے دوسروں پر مت چھوڑو
(۵) کفایت شعار بنو اور یاد رکھو کہ جس مٹی سے ٹھیکا نہیں بن سکتا اوس سے پیالہ بن سکتا ہے
(۶) سادگی کو اختیار کرو۔ وہ جو لذات اور عیش و عشرت میں پڑتے ہیں ایک دن ضرور نادار ہو جاتے ہیں۔
(۷) علی الصباح اوٹھو کیونکہ سوئی ہوئی لومڑی کبھی مرغی نہیں پکڑ سکتی ہے
(۸) ہر ایک سے مودبانہ پیش آؤ کیونکہ خوش اخلاقی سے سب کچھ حاصل ہو سکتا ہے۔ حالانکہ اس پر کچھ خرچ نہیں ہوتا۔
(۹) نیک چال چلن کامیابی کے زینے کی پہلی سیڑھی ہے۔
(۱۰) یہ کبھی امید مت رکھو کہ سوائے محنت کے زر حاصل ہو سکتا ہے وہ آدمی جو مردوں کی جوتیوں کا انتظار کرتا ہے اوسے کبھی دن ننگے پاؤں رہنا پڑتا ہے۔
(۱۱) کبھی مایوس مت ہو اور نہ ہمت کو ہاتھ سے دو۔ کیونکہ خدا اون کی مدد کرتا ہے جو بلبشی آپ مدد کرتے ہیں۔

مسٹر موصوف فرماتے ہیں۔
اگر تم ان ہدایات پر عمل کرو گے تو پھر کوئی امر تمہارے دولتمند بننے میں مانع نہیں ہو سکتا۔

اوم شم

رام پرشاد سب جج پنچ

# تقریظ نوشتہ خامہ نیاز اہل زراعت اشتمال بندہ رتن لال خلف منشی کشن لال کایستہ بھٹناگر متوطن قدیم سکندر آباد ضلع بلند شہر خوشباش و مختار کار عدالت پرگنہ جاوو ضلع مندسور گوالیار گورنمنٹ

سخن گفتن و گہر چاں سفتن است ۔ نہ ہر کس سزائے سخن گفتن است

قدرت الٰہی مخلوق میں کوئی بشر ایسا نہیں جسکو کسی نہ کسی قسم کا عشق قضا و قدر سے ملا نہیں عشق فطری ہے ہر شخص پیدا ہوتے ہی اپنے ساتھ لاتا ہے اور ہر قسم کا عشق اپنے وقت پر اپنا جوہر دکھاتا ہے ۔ اس عالم بوقلموں میں عشق کا عالم بھی گوناگوں ہے جسکی جوش و خروش ہر شخص کا دل پرخوں ہی ہیں ایسے عشقوں کا نام نہیں لیتا ۔ ان کو نیک و بد کچھ نہیں کہتا ۔ جیسے پتنگ بازی مرغبازی ۔ کبوتربازی ۔ میگساری ۔ وزرق الخیال نوشی ۔ مدک اور چانڈو میں مدہوشی ۔ دیگر واہیات ۔ خرافات ۔ بلکہ عشق سے وہ عشق مراد ہے جس سے خاص و عام کا دل شاد ہے ۔ ایسا عشق جس سے کافہ انام مستفید ہوں اور عاشق صادق کو اوسکے عشق سے فائدہ پاکر ہمیشہ دعائے خیر دیں بھلا ایسا عشق کیا ہے جسمیں سب کا بھلا ہے ۔ اجی حضرت یہ عشق تالیف و تصنیف ہی ۔ اسی عشق کی کامل کا عشق لطیف ہی ۔ کیا آپ ناول لکھنا ۔ یا لکھوانا چاہتے ہیں جی نہیں ۔ سنئے ۔ تصنیف و تالیف بھی دو طرح کی ہیں ایک مفید دوسری غیر مفید ۔ غیر مفید تو وہ کتابیں ہیں جنکے عشقیہ بلکہ

فقیہ مضامین کم عمر نا تجربہ کار نوجوانوں کو صراط المستقیم سعادت سے بھٹکا کر اون کے نہال قلوب میں دیمک لگا دیتے ہیں اور اچھے بھلے نونہالوں کو بدی کے جال میں پھنسا دیتے ہیں۔ اور مفید وہ کتابیں ہیں کہ جنکے فیض بخش مضامین۔ دلچسپ ہدایات۔ سنجیدہ نکات سے زمانہ فیض پاتا ہے اور مصنف کی تعریف میں ایڑی سے چوٹی تک کا پسینہ بہاتا ہے۔ چنانچہ یہ عشق صادق مخدوم و مکرم۔ مطاع معظم۔ مرد نیک دیدہ حمیت و مروت۔ غواص بحر حکمت و فتوت۔ مسند نشین سربلندی و قدردانی۔ نونہال باغ دلبند جوانی۔ معیار صاف گوئی و شیرین مقالی۔ ممتاز اوا شندی و ناز کجیالی گل خندان خطانت۔ نہال و مجتبیٰ ذہانت۔ آفتاب برج سعادت و اجلال۔ نیر مطلع شہامت و اقبال۔ متقد مغفر سمانی۔ نو رس خوش بیانی۔ سرو نامور ہیولیٰ ربندہ ملک خوش نگاری۔ لولوے شاہوار عمان صلاحیت۔ نیسان گہربار رفاہیت۔ عدالت مآب کرم انتساب خجستہ بنیاد عالی نژاد جناب منشی رام پرشاد صاحب سب جج کو کامل طور پر درگاہ آلہی سے عطا ہوا ہے۔ جناب ممدوح کو ہمیشہ تصنیف و تالیف کا شوق بے حد دامنگیر رہتا ہے۔ اس سے پہلے دو رسالے کاشت آلو و کاشت گندم کے نام سے منصۂ بیان زمانہ ہو چکے ہیں۔ مشتاقان زمانہ اونکو اپنی آنکھوں پر بٹھا رہے ہیں۔ اب یہ نقش تالیت نقاش نقش ثانی بہتر کشند ز اول۔ یعنی کتاب مستطاب صحیفۂ دانش پیشہ مسمیٰ بہ تاریخی نام مصدر فیض عام ۱۳۲۵ھ تصنیف فرما کر زراعین ہند پر احسان بیکران فرمایا ہے۔ کپاس کی کاشت کا طریقہ باحسن الوجوہ بتایا ہے۔ کتاب کی عبارت سلیس مضمون دلچسپ و نفیس۔ نہ بہار دانش کے سے رنگین فقرے اور پیچدار عبارت ہے نہ مینا بازار کی سی طرز پیرا از بلاغت ہے۔ ایک دریا فصاحت کا ہے

کہ موجیں مارتا بہتا چلا جاتا ہے۔ دیکھنے والوں کو لطف اور عمل کرنیوالوں کو مزا آتا ہے۔ اب میں آپ کو یہ بھی بتادوں کہ اس کتاب میں مضمون کیا ہے جو ہر متنفس اسکی ادائے شیریں و دلکش پر مفتون و شیدا ہے۔ لیجئے سنئے اور بغور سنئے۔ اس میں کپاس کی کاشت کے طریقے۔ زمین کی شناخت۔ زمین کی ساخت۔ زمین کی درستی۔ زمین کی ہمواری۔ زمین کا سردی گرمی سے بچاؤ۔ اوس میں سردی اور گرمی کا رکھ رکھاؤ۔ کپاس کے بونے اور لینے کا وقت۔ کپاس کے اچھے برے بیج کی پہچان اور دونوں طرح کے بیج بونے کے فائدے اور نقصان۔ کپاس کے امراض کی تشخیص اور اوس کا علاج۔ جو جراثیم زراعت کو نقصان پہونچاتے ہیں اون کے د۔ ف۔ ع۔ کی تدابیر اور اونکا مزاج۔ ہر قسم کے کھادوں کا انتفاع و مضار۔ کھاد کی حفاظت اور اوسکی مقدار ممالک یورپ اور ہندوستان کی کاشت کا مقابلہ۔ ولایتی اور دیسی ہلوں کے اچھے برے ہونے کا معاملہ۔ ولایتی کاشتکاروں کی محنت اور جانفشانی ہندوستانی مزارعین کی غفلت لاپروائی و ناوانی۔ جدید مشینوں اور کلوں سے کام لینے کی ہدایت۔ پورانی لکیر کے فقیر بنے رہنے کی شکایت۔ بائع اور مشتری کو دیانت کی ضرورت اور رغبت۔ تجربہ کاروں کے سبق آموز اقوال سراسر پند و نصیحت۔ کمپنیاں قایم کرنے کے بیحد فائدے۔ سرسبزی اور بھبوری زراعت کے دلچسپ قاعدے۔ غرضکہ ہر شعبے۔ ہر پہلو کو شرح و بسط کے ساتھ تحریر فرمایا ہے۔ شہباز فکر کو تلاش شکار مضامین میں سدرۃ المنتہیٰ تک پہونچایا ہے۔ پھر بھی بخوف طوالت و رفع علالت ناظرین دریا کو کوزے میں بند کیا ہے۔ نہایت تحقیق و تدقیق سے کام لیا ہے دانا داند و شناسا شناسد کہ مصنف صاحب نے اس تصنیف و تدوین میں

قصۂ عشق نیست تصنیفش — مرکز فسق نیست تصنیفش
فیض بخشائے خلق تصنیفش — انتفاع عوام تالیفش
گرد چوں ایں کتاب فیض عوام — گلشن فیض بخشی عالم
رازہائے نہاں عیاں فرمود — ہر کہ بگزید گوئے خیش ربود
تاکہ دولت بستاں شود مساوی — آب رفتہ بجوئے آمد باز
دائما باش خرم و شاداب — گشت اعدا چوں گل خنداں
اختر بخت تو منور باد — عیش ہائے جہاں میسر باد
عیش بخش ہمہ احبا باد — رنج و حسرت برات اعدا باد
بہر تاریخ ایں کتاب لطیف — رنج از حد کشید طبع ضعیف

نہ درو ذکر شہوت و زنا — کہ زن و مرد را بود از جا
سبق آموز کاشتکار است — نسخۂ [illegible] کاشتکار است
کاشت پنبہ رواج گیرد عام — اہل دولت شوند خاص و عام
کاشتکاران بہ بخش عقل سلیم — بایں اندر خوش شوند ندیم
ہست دشوار چوں رخ گفتن — گوہرے از دعا تواں سفتن
تن باکمت زحادثات جہاں — باد از فضل حق با من و اماں
روز افزوں بود ترقی جاہ — از بد بد گماں بحق پناہ
آل و خویشاں ہم برادر و پور — دائما باد خرم و مسرور
ملہم غیب گفت زینہ شو — شعر تاریخ با لطافت گو

جودت خستہ دل چنیں در سفت
مصدر فیض عام — خادم گفت
۱۳۳۵ ہجری

## مصنف کتاب ہذا کی دیگر تصنیفات

### کاشت مونگ پھلی

مونگ پھلی کی کاشت پر ایک جدید مفید کتاب ہے۔ آج تک جتنی کتابیں اس مضمون پر نکلی ہیں اون میں سب سے اچھی یہ کتاب ہے۔ آجکل عموماً مونگ پھلی کی پیداوار فی ایکڑ پچیس (۲۵) من ہے۔ مگر اس کتاب کے اصول پر چلکر ہم (۷۵) من فی ایکڑ تک پیداوار کر سکتے ہیں۔ یہ جو تجربات ہندوستان کے مختلف سرکاری فارموں پر کئے گئے ہیں

اور راد نسے زیادہ پیداوار حاصل کیگئی ہے اوسکی تفصیل بھی موقع موقع پر کتاب میں درج کردی ہے۔ یہ کتاب ہندی زبان مین بھی ہے۔ حجم (۶۰) صفحہ ۱۸+۲۲ تقطیع
قیمت فیجلد ۶؍ محصولڈاک ۲؍ جلد ۸؍ مصنف سے مل سکتی ہے

## کاشت مکا

پسند فرمودہ محکمہ زراعت یوپی گورنمنٹ

جسمیں ۱۵ تصاویر ہیں

آجکل مکا (دیسی) کی پیداوار مشکل سے (۱۰) من فی ایکڑ ہوتی ہے۔ اس کتاب میں بتایا گیا ہے کہ ہم کیونکر ایکڑ پیچھے سو من تک اسکی پیداوار حاصل کرسکتے ہیں۔ ولایت والے مکا سے بہت عمدہ کاغذ اور گودے سے کئی قسم کا کپڑا شکر۔ ربڑ۔ شیرہ۔ اعلی قسم کی وسکی اور دیگر نایاب شرابیں۔ مختلف قسم کا صابون وارنش وغیرہ تیار کرتے ہیں۔ مکا کی کڑبی ہمارے یہاں کسی کام نہیں آتی مگر ولایت والے اس بیکار چیز سے بھی کام لے لیتے ہیں۔ (۴۰) من کڑبی سے اڈھائی من کاغذ بنالینا ان کے نزدیک کچھ مشکل نہیں۔ کاغذ سازی کے متعلق اس کتاب میں مفید معلومات دی گئی ہیں۔ نیز جو جو تجربات ہندوستان میں سرکار برطانیہ کی کوشش و توجہ سے ہوئے ہیں اور جو ترقی مختلف کھاد دیکر حاصل کیگئی ہے اوسکا ذکر بہت وضاحت سے کیا گیا ہے۔ یہ جنس بہت جلد اوگنے والی ہے یعنی (۹۰) دن میں اسلئے ہم اسکی کاشت کرکے فصل ربیع اور خریف تیار کرکے مکا کی کاشت سے تیسری فصل بھی سال میں حاصل کرسکتے ہیں۔ غرضکہ یہ کتاب اپنی وجوہ میں ایک نرالی کتاب ہے۔ مصنف کو مکا کی کاشت کے مضمون پر آئی سی ایگریکلچرل اسکول آف لنڈن سے فیصدی (۹۸) مارک مل چکے ہیں۔ اسکی تقطیع ۱۸+۲۲ ہے اور (۱۲۰) صفحات پر ختم ہوئی ہے۔

یہ کتاب ہندی میں بھی ہے۔ مرہٹی اور گجراتی زبانوں میں ترجمہ ہو رہا ہے۔

قیمت فیجلد عہ؍ محصولڈاک ۲؍ جلد عہ؍ صرف کرنے پر مصنف سے مل سکتی ہے

## آلو کی کاشت

یہ (۸۸) صفحہ کی کتاب ہے جسمیں آلو کی کاشت کا مفصل و مشرح ذکر ہے اور ہندوستانی
و ولایتی تجربات کا حوالہ دیتے ہوئے بتلایا گیا ہے کہ ہم بجائے پچاس سو من معمولی پیداوار
کے ایکڑ (ڈیڑھ بیگہ یا سو بسوہ) پیچھے سال بھر کی تین فصلوں سے تین ہزار من آلو کیسے
حاصل کر سکتے ہیں نیز ہم بغیر کھیت کے گھر بیٹھے اپنے صندوقوں اور کوٹھریوں میں آلو کیسے پیدا
کر سکتے ہیں یہ حالات کیسی دلچسپ ہیں ولایت والے آلو سے شراب الکوحل شکر شربت اور موٹر
چلانے چولہا گرم کرنے اور انجن چلانے کے لئے اسپرٹ تیار کرتے ہیں آلو سے مصنوعی ہاتھی دانت
تیار کئے جاتے ہیں جن سے چوڑیاں پیالے (ایک قسم کا اچھا باجہ) چاقو چھری کے دستے کنگھے کھلونے
ڈبیاں پاندان گیندیں شطرنج کے مہرے کاغذ کاٹنے کے چاقو۔ دواتیں تھالیاں
بٹن چھتریوں کی خوبصورت موٹھیں تیار ہوتی ہیں اسکی ترکیبیں بھی بتلائی گئی ہیں مصنف کتاب
کو ایگریکلچرل اسکول آف لنڈن سے آلو کی کاشت کے پرچہ میں فیصدی (۹۷) نمبر مل چکے
ہیں آجتک ہندوستان میں اس مضمون پر ایسی جامع اور لاثانی کتاب نہیں نکلی قیمت
معہ محصولڈاک [illegible] ہے۔ مصنف سے مل سکتی ہے۔

## گیہوں کی کاشت (پسند فرمودہ محکمہ زراعت یوپی گورنمنٹ)

مصنف کی یہ بہت مشہور اور مقبول عام تصنیف ہے جسکو بہت سی ریاستوں کے محکمہ جات
مال و کاشتکاری میں جگہ دی گئی ہے خصوصاً یوپی گورنمنٹ کے محکمہ تعلیم نے اس کتاب کو اپنے تمام
دیہات کے مدارس کے کتب خانوں میں رکھے جانیکی عزت بخشی ہے نیز دیگر محکمہ جات زراعت
گورنمنٹ امپیریل لائبریری کلکتہ نے بھی عزت کے ساتھ قبول فرمایا ہے۔ علاوہ ازیں تمام ہندوستان
برہما افریقہ وغیرہ ممالک میں بھی اچھی نظر سے دیکھی گئی۔ گیہوں کی کھیتی کی مضمون میں مصنف
کو انہی ایگریکلچرل اسکول آف لنڈن سے فیصدی (۹۶) مارک مل چکے ہیں اس کتاب میں
بتلایا گیا ہے کہ ہم کن نئی وادہ طریقوں سے بآسانی کیونکر اپنے گیہوں کی موجودہ پیداوار دوگنی

گنّی اور جوگنی کر سکتے ہیں کھادوں کا مضمون بہت مفید ہے خصوصاً گیہوں کی کاشت میں
مختلف کھادوں کے تجربات کا ذکر بڑی تفصیل کے ساتھ کیا گیا ہے مصنف کو دعویٰ ہے کہ ہندوستان
میں ایسی جامع کتاب کسی زبان میں شائع نہیں ہوئی زمین کے متعلق ایسی باتیں بتائی گئی ہیں جن سے
زمین زرخیز اور شاداب ہونے کے ساتھ ساتھ کم بار خرچ ہونے پر بھی فصل کی پیداوار اچھی ہو سکے
اجناس [illegible] میں جو کیڑے [illegible] گوداموں میں جو خرابی یا نقصان بھی [illegible] ہیں بچ
لیا جانا [illegible] سے بچنے کی بڑی سادی ترکیب بتائی گئی ہے جس سے کروڑہا روپیہ کی
بچت [illegible] ہندوستانی کاشتکاروں کو ہو سکتی ہے یہ ترکیب بجائے خود ایک بیش قیمت ہے
اسلئے یہ کتاب ہر ایک کسان زمیندار پٹیل پٹواری تعلقدار اور نیز دیگر مالی افسران کے پاس
رکھنے کے قابل ہے یہ کتاب ہندی زبان میں ہے مرہٹی اور انگریزی زبانوں میں ترجمہ ہو رہا ہے
قیمت فی جلد دس آنہ محصولڈاک دو آنہ [illegible] مصنف سے مل سکتی ہے

## کاشت نیبون

یہ کتاب بابو [illegible] دت صاحب بی اے ایم آر اے سی ایف سی ایس [illegible]
اور [illegible] گورنمنٹ تحریر کی گئی ہے [illegible] کے مضمون پر ایک اچھی کتاب ہے ہندی
میں لکھی ہے قیمت فی جلد چار آنہ محصولڈاک دو آنہ فی جلد ہے

## سری مہاراجہ صاحب بہادر سیندھیا عالیجاہ کی سچی ہدایت

یہ کتاب پیشگاہ سرکار حضور مہاراجہ بہادر دام اقبالہ سے قدر دانی کے ساتھ قبول فرمائی گئی ہے
جسمیں بتایا گیا ہے کہ ملازم پیشہ حضور معلی دام اقبالہ کی ایک ہی سچی ہدایت پر عمل کر کے
کیونکر دین و دنیا میں سرخروئی حاصل کر سکتا ہے ہر ایک ملازم پیشہ کے لئے یہ ایک
بڑے کام کی کتاب ہے قیمت فی جلد ۳ محصولڈاک ۲ فی جلد ہے

علاوہ ازیں کاشت چاول نیشکر تمباکو زیرہ اور ہلدی وغیرہ کے متعلق بھی
کتابیں زیر ترتیب ہیں جو عنقریب شائع ہونگی